# قوم اپنے کام پر

گذشتہ ساڑھے چار سال سے ہم اپنے پہلے پانسالہ پلان کو کامیاب بنانے میں لگے ہوئے ہیں۔ جمہوری طریقوں سے بھارت کے ہر ایک باشندے کی زندگی کو بہتر بنانے کی یہ ہماری پہلی بڑی کوشش ہے۔ پلان کے مقاصد تھے :

زیادہ اناج • زیادہ سامان • بہتر سماجی خدمات

زیادہ روزگار • زندگی کا بہتر معیار

پلان کے تحت خاص نشانے تھے۔ ملک کی مجموعی ترقی کیلئے ان پانچ سالوں میں ۲۳۲۴ کروڑ روپیہ کی رقم بہم پہنچائی گئی تھی۔ پہلے چار سال کے عرصہ میں ہماری ترقی کی رفتار حوصلہ افزا رہی ہے اور ان مقاصد کی آہستہ آہستہ تکمیل ہو رہی ہے۔ اب ہماری اقتصادی حالت ایک مضبوط و مستحکم شکل میں ہے جس سے دوسرے پانسالہ پلان کے لئے ہماری زیادہ کامیابی کی اُمیدیں پکی ہوتی ہیں۔

## عوام کا پلان
## عوام کے مفاد کیلئے

اُردو کا مقبول عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

## دہلی

انچارج ایڈیٹر:- بال مکند عرش ملسیانی

جلد ۱۴ — نمبر ۶

سالانہ چندہ:- ہندوستان میں - چھ روپے
پاکستان میں:- چھ روپے (پاک)
غیر ممالک سے:- نو شلنگ - یا ایک ڈالر

فی پرچہ:- ہندوستان میں:- آٹھ آنے
پاکستان میں:- آٹھ آنے (پاک)

جنوری ۱۹۵۶ء

## ترتیب



### بچّوں کا آج کل



سرورق:- علّامہ پنڈت برج موہن دتّاتریہ کیفی مرحوم

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ - دہلی

مالک رام

# پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفیؔ دہلوی

۱۷- علی پور روڈ
سول لائنز
دہلی

۱۷- فروری ۱۹۵۱ء

جناب

آپ کہیں گے، یہ عجیب شخص ہے کہ تعارف کے بغیر خط لکھنے کی جرأت کرتا ہے۔

میں بہت بوڑھا آدمی ہوں اور چھ برس سے مختلف بیماریوں کا تختۂ مشق ہوں۔ شاید آپ کو معلوم ہو میری تمام زندگی ادبی مصروفیت میں گذری۔ میرے بہت مسودے ہیں خطوط ہیں مضامین، غرض کہ نثر اور نظم کی بہت سی چیزیں ہیں اور خطوط، جن کی ترتیب کی ضرورت ہے۔ پندرہ نوٹ بک ہیں، جو میں آپ کے حق میں وصیت کر جانا چاہتا ہوں۔

میرا ایک بیٹا اور دو پوتے موجود ہیں لیکن وہ اس کام کے اہل نہیں۔ اس لئے میری تجویز ہے کہ اگر آپ منظور فرمائیں تو آپ کا نام وصیت میں لکھ جاؤں۔ وصیت ہوگی ہی میری ادبی جائداد کے متعلق۔ اور ہے بھی بس اللہ کا نام۔

آپ کے جواب کا انتظار رہیگا

جب ہندوستان تشریف لائیں، تو ضرور درشن دیں۔

تصدیع معاف

نیازمند

برجموہن دتاتریہ کیفیؔ

میں ان دنوں بغداد میں مقیم تھا جب یہ خط مجھے ملا، تو واقع یہ ہے کہ مجھے بہت تعجب ہوا۔ میں کیفیؔ صاحب کی شاندار قلمی فتوحات اور ان کے ادبی مقام سے ناواقف نہیں تھا۔ اس میں کسی قسم کا انکسار نہیں کہ اگرچہ میں نے اِدھر اُدھر کے چند مضمون ضرور لکھے ہیں، لیکن مجھے اپنی بے بضاعتی اور ہیچمدانی سے متعلق کبھی کوئی شبہ پیدا نہیں ہوا۔ ہائے، حالیؔ مرحوم نے کیا پتے کی بات کہی ہے ؎

کر دیا مر کے یگانوں نے یگانہ ہم کو
ورنہ یاں کوئی نہ تھا، ہم میں یگانہ ہرگز

اس لئے جب یہ خط مجھے ملا تو میں سوچنے لگا کہ اس کا کیا جواب دوں۔ ظاہر ہے کہ بالکل انکار ممکن نہیں تھا کہ اس سے ان کی دل شکنی ہوتی۔ اور ادھر اپنی مصروفیتوں کے پیشِ نظر یہ بھی ڈر تھا کہ اگر کام کا بیڑا اُٹھا لیا اور اسے ٹھیک طور پر سرانجام نہ کر سکا تو انھیں حشر میں کیا منہ دکھاؤں گا۔ بہرحال میں نے جواب دیا کہ خدا آپ کو صد و سی سال زندہ رکھے۔ آپ جو بوجھ بھی میرے ناتواں کندھوں پر ڈالیں گے میں حتی الوسع اسے اُٹھانے کی کوشش کروں گا۔ دعا فرمایئے کہ آپ کی زیرِ ہدایت اور نگرانی میں یہ کام کر سکوں۔ اس پر لکھا کہ "تمہارے خط نے ایک بھاری بوجھ میرے دل سے اُٹھا لیا۔"

مجھے تجسس تھا کہ آخر انھیں میرا خیال کیونکر آیا اور انھیں میرا پتا کہاں سے ملا۔ پوچھ گچھ سے یہ راز بھی کھل گیا۔ اس سے چند مہینے پیشتر میرا ایک مضمون "میری پسند کی اُردو کتابیں" کے عنوان سے آج کل میں چھپا تھا، جس میں ایک طرح سے اُردو کے سارے نثری سرمایے کا جائزہ لیا گیا ہے۔ یہ مضمون اُن کی نظر سے گزرا تو بہت پسند آیا۔ اب انھیں ٹوہ ہوئی کہ اس کا لکھنے والا کون ہے اور کہاں رہتا ہے۔ چنانچہ انھوں نے رحمت قطبی صاحب

کو جو اکثر اُن کے پاس آتے جاتے رہتے تھے، آج کل کے دفتر میں بھیجا۔ یہ وہاں سے میرا نام و مقام دریافت کر کے لے آئے اور اس پر انھوں نے یہ خط مجھے لکھا۔

بہر حال یہ تھی ہمارے تعلقات کی ابتدا۔

اس کے دو تین مہینے بعد (یعنی اپریل ۱۹۵۱ء میں) میں مصر چلا گیا۔ خط آتے جاتے تھے۔ اسی اثنا میں انھوں نے اپنی چند اہم تصانیف کے نسخے مجھے بھیجے ان میں منشورات اور کیفیہ اور واردات اور جگ بیتی بھی تھیں۔ لکھا کہ انھیں ایک نظر دیکھو۔ ان کی دو نثری کتابیں یعنی کیفیہ اور منشورات تو پہلے سے میری دیکھی ہوئی تھیں، بلکہ کیفیہ کا ذکر میرے اس مضمون میں بھی ہے، جس کی طرف اوپر اشارہ ہُوا۔ البتہ اُن کے اردو اور فارسی کلام کے مجموعے واردات اور جگ بیتی کے بالاستیعاب دیکھنے کا مجھے اس سے پہلے اتفاق نہیں ہُوا تھا۔ یہ اب دیکھیں۔

اب اُن کا تقاضا شروع ہُوا کہ میری صحت زیادہ خراب رہنے لگی ہے۔ ہندستان آؤ اور مل جاؤ۔ مجھے بھی جلا وطن ہوئے پانچ چھ برس ہو گئے تھے۔ میں تقسیم ملک سے چند ماہ بیشتر یہاں سے باہر گیا تھا۔ قدرتی طور پر دل چاہتا تھا کہ آ کے سب عزیزوں سے ملوں۔ اب جو انھوں نے بار بار لکھا تو خیال آیا کہ ایک پنتھ دو کاج۔ چلو اسی بہانے کیفی صاحب سے بھی مل لیں گے۔ چنانچہ میں اواخر جنوری ۱۹۵۲ء میں یہاں آیا۔ دس پندرہ دن عزیزوں کے پاس بمبئی میں ٹھیرا۔ وہیں ان کا خط ملا کہ اگر دہلی میں قیام کا کوئی اور ٹھکانا نہ ہو، تو میں انتظام کروں، حالانکہ وہ خود یہاں ایک دوست کے ہاں مستقل مہمان کی طرح رہتے تھے۔ اس پر بھی انھوں نے نہایت محبّت سے اپنے ساتھ میرے رہنے کا انتظام کر لیا۔ لیکن میں نے لکھا کہ آپ یہ تکلیف نہ فرمائیں۔ دہلی میں میرے بہت سے عزیز ہیں، با آسانی اُن میں سے کسی کے ہاں ٹھیر سکتا ہوں۔

میں یہاں پہنچنے کے اگلے ہی دن ناشتے کے بعد ان کی قیام گاہ علی پور روڈ پر حاضر ہُوا۔ میں جب پہنچا تو وہ غسل فرما رہے تھے۔ میں وہیں برآمدے میں بیٹھا اخبار کے ورق اُلٹ پلٹ کے دیکھتا رہا۔ تھوڑی دیر بعد وہ نہا دھو کر غسل خانے سے نکلے اور میرے برابر سے ہو کر اپنے کمرے میں چلے گئے۔ میں نے انھیں اس سے پہلے کبھی دیکھا نہیں تھا، اس لئے یقین سے تو نہیں کہہ سکتا تھا کہ یہ وہی ہیں، لیکن چونکہ مکان کے اس حصّے میں کوئی اور مکین نہیں تھا اور یہ مجھے ملازم سے معلوم ہو ہی چکا تھا کہ وہ غسل خانے میں ہیں، اس لئے میں نے اندازے سے خیال کر لیا کہ وہی میرے پاس سے گزرے ہیں۔

اگر انھوں نے مجھے وہاں بیٹھے دیکھا بھی، تو دریافت نہیں فرمایا۔ میں نے بھی اُن سے تعرض نہیں کیا، تاکہ وہ کمرے میں پہنچ کے اطمینان سے بیٹھ لیں۔ چنانچہ دس منٹ کے بعد میں ان کے کمرے میں گیا۔ وہ آرام کرسی پر بیٹھ چکے تھے۔ ان ایّام میں وہ کچھ اُونچا سننے لگے تھے اور اس کا ذکر بھی مجھ سے ملازم نے پہلے ہی کر دیا تھا۔ اس لئے میں نے ذرا اُونچی آواز سے اندر آنے کی اجازت چاہی۔ نظر اُٹھا کے دیکھا زبان سے صرف ایک لفظ کہا "آئیے" اور ہاتھ کے اشارے سے اجازت دی۔ میں اندر گیا تو مجھے غور سے دیکھ کر فرمایا "آپ کا اسمِ گرامی"۔ میں نے عرض کیا "مالک رام"۔ تو فوراً کھڑے ہو گئے اور لپٹا لیا۔ یوں معلوم ہوتا تھا کہ ان کے قلب سے گرمی کی ایک لہر نکل کے میرے جسم میں داخل ہو رہی ہے۔

ذرا حلیہ سنئے۔

بہت مختصر قد، پانچ فٹ سے کسی طرح زیادہ نہیں ہوگا۔ آفتابی چہرہ۔ فراخ پیشانی، سر پر مختصر کھچڑی بال، سفید زیادہ، سیاہ کم، اندر دھنسی ہوئی تیز نیلگوں آنکھیں، تیکھی ناک، چھوٹے چھوٹے نتھنے، جھریوں بھرا چہرہ۔ گلّوں کے نیچے اور گردن پر لٹکتا ہوا گوشت۔ ڈاڑھی مونچھ کا صفایا۔ تنگ دہانہ مصنوعی دانت۔ جوانی میں رنگ ضرور کھلتا ہوا اور صاف ہوگا۔ لیکن اب سنولا گیا تھا۔

بہت محبّت اور تپاک سے ملے۔ میرے ساتھ صرف بیوی اور بڑا لڑکا ہندستان آئے تھے۔ دوسرے بچّے اور والدہ وہیں سفر ہی میں رہ گئے تھے۔ ان سب کی خیریت اور مزاج کی کیفیت پوچھتے رہے۔ کہاں اُترے ہو؟ کتنی مدّت قیام رہے گا؟ وغیرہ، یوں معلوم ہوتا تھا گویا وہ موقع تلاش کر رہے ہیں کہ اگر کسی بات کی کمی ہو تو میں پوری کر دوں۔ ہفتے عشرے بعد بیس تیس احباب کو مجھ سے ملانے کے لئے چائے کی دعوت دی۔ دو تین گھنٹے خوب گلچھپ رہی۔ مدعوین میں بیشتر میرے پُرانے دوست تھے۔ میں ان سے مل کر خوش ہُوا۔ اُمید ہے کہ وہ بھی مجھ سے مل کے خوش ہوئے ہوں گے۔

میں جتنے دن یہاں رہا، حتی الوسع روزانہ، ورنہ ایک دن چھوڑ کر ضرور حاضرِ خدمت ہوتا رہا۔ وہ صبح بہت سویرے اُٹھنے کے عادی تھے ضروریات سے فارغ ہو کر کرسی پر آ بیٹھتے۔ اتنے میں ملازم حقّہ تازہ کر کے

لا رکھتا۔ تھوڑی دیر میں اخبار آ جاتا۔ کبھی صرف انگریزی، کبھی انگریزی اور اُردو دونوں۔ انہیں پورے غور اور توجہ سے پڑھتے۔ خبریں تو درکنار، بالعموم اشتہار تک اہتمام سے دیکھتے۔ اس وقت ان کی عمر ۸۶ برس کے لگ بھگ تھی، لیکن ہمیشہ انہیں چشمے کے بغیر پڑھتے دیکھا۔ اگر اخبار میں کوئی علمی یا ادبی دل چسپی کی چیز نظر آتی تو اس پر نشان کر دیتے۔ یہ بعد میں اخبار سے کٹ کر ان کی کسی یادداشت کے سفینے میں رکھی جاتی۔

وہ شاذ و نادر کہیں باہر جاتے تھے۔ گٹھیا کے پُرانے مریض تھے۔ اس کا نتیجہ یہ ہُوا کہ پاؤں کی اُنگلیاں سوج کے اینٹھ گئی تھیں۔ اس لئے جوتا نہیں پہن سکتے تھے۔ گھر پر بھی سلیپر یا چپّل میں رہتے اور اگر کسی مجبوری سے باہر جانے کی ضرورت پیش آ جاتی، تو چپّل ہی پہن کے نکلتے۔ دوست احباب گھر پر آ جاتے اور مل لیتے تھے۔ میں پہنچتا، تو بات یا تو اس دن کی کسی خبر سے شروع ہو جاتی یا کوئی اور مسئلہ زیرِ بحث آ جاتا۔ ایک دن مجھے یازی بازی بارشِ یا با ہم بازی کی سوجھی۔ میں نے عرض کیا کہ میں آپ کی مثنوی جگ بیتی دیکھ رہا تھا۔ دو ایک جگہ مجھے شبہہ ہوا ہے۔ اجازت ہو تو عرض کروں۔ فرمایا 'خوب' کہو۔ میں نے ہنس کے کہا: قبلہ میں نے تو آپ کے کلام پر اصلاح دی ہے۔ کہا، بھائی میں تو طالب علم ہوں۔ اگر کوئی جائز اور درست بات ہو گی تو اسے کیوں نہ تسلیم کروں گا۔ میں نے جو دو چار جگہ کی نشان دہی کی، تو فوراً اتفاق کیا۔

میں ایک ضرورت سے اچانک مارچ کے اخیر میں واپس مصر چلا گیا۔ وہاں پہنچ کے میں نے خیال کیا کہ اس مثنوی پر ایک مضمون لکھنا چاہیئے۔ چنانچہ اس مقصد کے پیشِ نظر میں نے اس کا زیادہ غور و خوض سے مطالعہ کیا۔ اب مجھے اور کئی جگہ زبان و بیان سے متعلق گفتگو کی ضرورت محسوس ہوئی۔ پہلے تجربے کی بنا پر میں نے اپنے تمام شبہات اور اصلاحات لکھ کے انھیں بھیج دیں۔ ان میں سے بھی بیشتر انھوں نے منظور کر لیں۔ یا تو میری تجویز کردہ تبدیلی ہی سے اتفاق کیا، یا مصرع کسی اور طرح تبدیل کر دیا۔

یہ ان کے کردار کا بہت روشن پہلو ہے۔ وُہ اُردو کے مسلّمہ اُستاد تھے۔ اس زبان کی ابتدا، اس کے نشو و نما، اس کے الفاظ کی بناوٹ اور مزاج پر جتنی گہری نظر ان کی تھی۔ ہمارے اس زمانے میں تو اِلّا ماشا اللہ کسی اور کی دیکھی نہ سُنی۔ اپنی دونوں کتابوں منشورات اور کیفیہ میں اس پہلو سے جیسی بلندی کی چیزیں انھوں نے نکالی ہے، وہ پڑھنے سے تعلّق رکھتی ہے۔ اس کے باوجود ان کا میرے مشوروں کو تسلیم کر لینا اور اپنے اشعار کو تبدیل کر دینا، ان کی وسعتِ قلب اور حق جوئی اور راست پسندی کی بیّن دلیل ہے۔

لیکن بدقسمتی سے بعد میں اسی مثنوی کے سلسلے میں وہ مجھ سے بہت خفا بھی ہوئے۔ ہوا یہ کہ میں نے مقالہ لکھا، جو بمبئی کے ماہی رسالے نوائے ادب میں چھپا۔ میں نے شامتِ اعمال سے اس میں ایک جگہ یہ لکھ دیا کہ اس میں بعض بہت مشکل لفظ آ گئے ہیں، جو نظم تو درکنار، نثر میں بھی بہت کم استعمال ہوتے ہیں۔ اس پر وہ بہت بگڑے۔ مجھے بھی بُرا بھلا کہا اور بعض دوسرے اصحاب سے بھی اس امر کی شکایت کی۔ لیکن اس کے باوجود ان کی نظرِ عنایت بدستور مجھ پر مبذول رہی۔

مجھے ان کی حق گوئی کا تجربہ ایک اور سلسلے میں بھی ہُوا۔ انھوں نے مختلف رسالوں میں بیسیوں مضمون لکھے تھے، لیکن بدقسمتی سے یہ آج تک کتابی صورت میں جمع نہیں ہوئے۔ ان میں ہر طرح کے مضمون ہیں۔ زبان کی تحقیق سے متعلق قدرتی طور پر زیادہ ہیں۔ لیکن تنقیدی چیزیں بھی ہیں۔ بعض ان اصحاب سے متعلق ان کے تاثرات ہیں، جن سے وہ ملے تھے۔ اور بھی متفرق چیزیں ہیں۔ میں جب آیا تو انھوں نے یہ سارا ذخیرہ میرے حوالے کیا کہ اسے اشاعت کے لئے مرتّب کر دو۔ اور ساتھ ہی یہ اجازت دی کہ اگر کسی جگہ ردّ و بدل کی ضرورت محسوس کرو تو تمھیں کھلی چھٹی ہے۔ چنانچہ میں نے یہ تمام مضمون پڑھے۔ انھیں ایک خاص ترتیب سے مدوّن کیا۔ بعض مضمون میرے خیال میں اس قابل نہیں تھے کہ انھیں مجموعے میں شامل کیا جاتا۔ یہ میں نے الگ رکھ دیئے۔ جب میں نے ان سے اس کا ذکر کیا، تو بے جھجک انھوں نے میرا مشورہ قبول کر لیا اور فرمانے لگے کہ بعض اوقات خود لکھنے والے کو اس بات کا صحیح اندازہ نہیں ہوتا کہ کون سی چیز کس پایے کی ہے۔ یہ تو نقّاد کا کام ہے کہ وہ کھرے کھوٹے کو پرکھے۔ اگر تمھاری نظر میں یہ مضمون شاملِ اشاعت نہیں ہونا چاہئیں تو انھیں رد کر دو۔ چنانچہ وہ میں نے الگ کر دیئے۔ ان کی اس قربانی کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ کوئی لکھنے والا ہی کر سکتا ہے۔ مصنّف کو اپنے لکھے سے جو محبّت ہوتی ہے، وہ والدین کی اپنی اولاد سے محبّت سے زیادہ نہیں، تو کم بھی نہیں ہوتی۔ اور کون ماں باپ ہیں جو اپنی اولاد کو خواہ وہ کتنی ناکارہ اور بدصورت کیوں نہ ہو، قربان کر

دیں گے۔

میں چاہتا تھا کہ ان پر ایک مقدمہ لکھوں لیکن جیسا کہ میں نے بیان کیا، مجھے یکایک واپس جانا پڑا اور وہ کام درمیان ہی میں رہ گیا۔

ان کی بڑی زبردست خواہش تھی کہ ان کی شاعری کا صحیح جائزہ لیا جائے۔ انھوں نے جو تجربے اردو شاعری میں کئے ہیں وہ بہت اہم ہیں۔ وہ چاہتے تھے کہ ان کے مجموعۂ کلام (واردات) پر تنقیدی نظر ڈالی جائے۔ جب دسمبر ۱۹۵۱ء میں دلی والوں نے ان کی ۸۰ ویں سالگرہ منائی، تو اس موقع پر پڑھنے کے لئے بعض احباب نے مقالے بھی لکھے تھے۔ میرے پاس ان کی سالگرہ کمیٹی کے جنرل سکریٹری کا خط آگیا کہ اس تقریب کے لئے مقالہ لکھوں۔ چونکہ وقت تنگ تھا اور ان دنوں میں خود بھی بہت عدیم الفرصت تھا اس لئے کوئی سیر حاصل مقالہ قلم بند کرنے کی توقع نہیں تھی۔ دوسرے مجھے یہ بھی خیال تھا کہ اسی طرح کی مجلسوں میں لمبا مقالہ پڑھا بھی نہیں جا سکتا۔ ان تقریبوں میں لوگ یا تو وقت گزاری یا تفریح طبع کے لئے آ جاتے ہیں۔ اگر آپ کوئی طویل یا مخصوص چیز سنانا شروع کر دیں تو سامعین فوراً جماہیاں لینا شروع کر دیں گے۔ چنانچہ میں نے ان کی دونوں نثری کتابوں۔ منشورات اور کیفیہ — پر پانچ ایک صفحے کا ایک مختصر مضمون لکھا جس میں ان کی خصوصیات اور زبان کی تاریخ میں ان کا مقام متعین کیا گیا تھا۔ اس پر انھوں نے لکھا:-

"میں دیکھ رہا ہوں کہ لوگ اس موقع پر مقالہ لکھنے کے لئے منشورات اور کیفیہ کی طرف زیادہ دوڑ رہے ہیں۔ میں جانتا ہوں کہ یہ دونوں کتابیں میرے بعد کچھ نہ کچھ مدت تک زندہ رہیں گی مگر ایک شاعر کی حیثیت سے جو میرا کام ہے، اس کی جانچ ابھی تک کسی نے نہیں کی۔ یا تو لوگ واردات کی ضخامت سے مرعوب ہو کر رہ جاتے ہیں یا میرے اجتہادات اور خدمات کو قدر کے قابل نہیں سمجھتے۔

آپ نے اتنی قلیل مدت میں ایسی اچھی چیز بھیجی ہے جو مجھے بہت پسند آئی۔ امید ہے تقریب مذکورہ کے موقع پر سامعین بھی محظوظ ہوں گے۔ آپ سمجھتے ہی ہیں، لوگوں کے مزاج میں سہل انگاری اور آسان پسندی بہت ہے۔ اصل بات کے مغز کو پہنچنا ان کے لئے جوئے شیر لانا ہے۔"

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ واردات کی ضخامت بڑی ڈراؤنی ہے۔ یہ بڑے سائز کی ۵۰۰ صفحے کی کتاب ہے۔ اب زمانہ ہے عجلت کا۔ کاتا اور لے دوڑی۔ سو دو سو صفحے سے بڑی چیز پڑھنے پر کوئی آمادہ نہیں ہوتا۔ اس لئے ان کا ارادہ تھا کہ واردات کو چند حصوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ قومی نظمیں، قطعات، غزلیات، فارسی کلام وغیرہ۔ اس طرح پڑھنے والے کو آسانی ہو جائے گی۔ اور وہ اس خاص میدان میں ان کی نمایاں خصوصیات کا صحیح اندازہ کر سکے گا۔ انشاء اللہ بشرط فرصت میں یہ کام خود کرنا چاہتا ہوں۔

۱۹۵۲ء کے شروع میں میری وطن میں واپسی کے امکانات پیدا ہو گئے، تو میں نے انھیں اطلاع دی کہ خدا چاہے تو میں غالباً جون تک قدم بوسی کو حاضر ہوں گا۔ تو لکھا:

"میں تمہاری اس محبت کا تہ دل سے ممنون ہوں کہ تم نے میری طبیعت کو خوش کر دیا یہ لکھ کر، کہ جون کے مہینے میں تم مستقل طور پر دلی آ رہے ہو۔ میری حالت رفتہ رفتہ خراب سے خراب تر ہوتی جاتی ہے۔ خود غرضی سمجھو یا کچھ، تمہارا چھپا خط پڑھ کر میرا دل چاہتا ہے کہ جیوں جب تک تم کو صحیح اچھے دلی میں نہ دیکھ لوں۔ ورنہ میں اس زندگی سے تنگ آ گیا تھا۔"

مجھے چلتے چلتے کچھ دیر ہو گئی۔ آخرکار میں نومبر ۱۹۵۲ء میں یہاں پہنچا۔ وہ اگست میں آنکھیں بنوانے کے لئے علی گڑھ گئے تھے۔ علاج بہت کامیاب رہا۔ لیکن کچھ عمر کا تقاضا تھا اور کچھ مستقل بیماری کی کمزوری، اس پر یہ عمل جراحی مستزاد۔ بہت کمزور ہو گئے۔ چونکہ اس حالت میں وہ اکیلے نہیں رہ سکتے تھے، اس لئے جب پٹی کھلی تو وہ دہلی آنے کی بجائے چند دن کے لئے غازی آباد میں اپنے بھتیجے پنڈت اوم کار ناتھ صاحب وکیل کے پاس چلے گئے۔ خیال تھا کہ وہاں گھر میں رہنے اور مناسب دیکھ بھال سے ان کی معمولی طاقت جلد عود کر آئے گی۔ نہ ان کو کیسے معلوم تھا کہ اب وہ دہلی کبھی نہیں آ سکیں گے اور غازی آباد ہی زندگی میں ان کا آخری مسکن بننے والا ہے اور یہیں کی مٹی میں ان کی مٹی ملنے والی ہے۔

میں یہاں پہنچتے ہی غازی آباد گیا۔ بہت خوش ہوئے لیکن ان کی حالت دیکھی نہیں جاتی تھی۔ بہت کمزور ہو گئے تھے۔ نوے برس کا کوئی آدمی بھی رستم زماں کا مقابلہ تو نہیں کیا کرتا، لیکن چونکہ ان کا جسم کسرتی تھا اور عمر بھر

انھوں نے کسی قسم کی بداعتدالی کو پاس نہیں پھٹکنے دیا تھا، اس لئے ان کی عام تندرستی ہمیشہ اچھی رہی۔ لیکن اب کے ان کی حالت دیکھ کے میں کچھ ڈر سا گیا۔ وہ محض ہڈیوں کا پنجرہ رہ گئے تھے۔ کوئی چیز ہضم نہیں ہوتی تھی۔ پیچش نے ہلکان کر رکھا تھا دن رات میں پچیس پچیس تیس تیس مرتبہ اجابت ہوتی تھی اور انھیں چوکی پر بیٹھنے اور اُٹھنے میں بھی ایک ہفتوان طے کرنا پڑتی تھی۔ غرض ۱۹۵۴ء۔۱۹۵۵ء کی سردیوں کا زمانہ بڑی تشویش میں گذرا۔ اور تو اور وہ خود بھی مایوس ہو گئے تھے۔ لیکن کچھ لیا دیا آگے آ گیا۔ خدا نے اپنا فضل کیا اور وہ اس حملے سے بچ نکلے۔ جاڑا ختم ہوا تو اُن کی حالت اور بھی سنبھلنے لگی۔ خود بخود چل کے باہر صحن میں دھوپ میں آ بیٹھتے اور چشمہ لگا کے اخبار یا کتاب دیکھتے رہتے۔

میں اس زمانے میں پہلے تو ہر تواسکے دن حاضر خدمت ہوتا رہا لیکن بعد میں یہ وقفہ لمبا ہونے لگا۔ میری مصروفیتیں روز بروز بڑھتی گئیں اور یہاں سے نکلنا مشکل ہو جاتا تو کبھی کبھی دو دو بلکہ تین تین ہفتے گذر جاتے۔ لیکن جب بھی جاتا، بہت خوش ہوتے۔ گفتگو کسی نہ کسی علمی ادبی موضوع پر ہوتی۔ اس بیماری سے پہلے تک اُن کا حافظہ بالکل درست تھا۔ وہ کتابوں کے حوالے اور سند کے اشعار نہایت آسانی سے پیش کر دیتے تھے۔ کسی مسئلے پر گفتگو ہو، وہ دیر تک مسلسل اس سے متعلق تقریر کر لیتے۔ اس بیماری کے ایام میں بھی وہ بات چیت ہمیشہ نہایت گرمجوشی سے کرتے رہے۔ واقعی حیرت ہوتی تھی کہ سخت بیماری اور جسمانی کمزوری کے زمانے میں بھی ان کا دماغی توازن بالکل نہیں بگڑا۔ لیکن اب یہ اثر نمودار ہو گیا کہ وہ کبھی کبھی کوئی بات بھول جاتے۔ لیکن اس کے باوجود اگر کچھ کہتے تو اس میں کسی قسم کی کوئی غلطی نہیں ہوتی تھی۔

ایک دن گیا تو پوچھا تم نے کتاب مرقع دہلی دیکھی ہے۔ میں نے جواب نفی میں دیا۔ اندر سے اپنا سفری بکس منگوایا۔ جیب سے اُس کی چابی نکالی اور اسے کھول کر اس میں سے کتاب نکال کر میرے حوالے کی۔ یہ ایک دکنی امیر کی دلّی کے قیام کی سرگزشت فارسی زبان میں ہے۔ فرمانے لگے۔ جہاں بیدل کے مزار پر عرس وغیرہ کا حال لکھا ہے، وہ حصہ پڑھو۔ میں نے پڑھا۔ یہاں لکھا ہے کہ مزار کا مجاور بیدل کا بھتیجا ہے، جو بالکل جاہل ہے۔ عقیدت مند زائر آتے ہیں اور وہ اُن کے ٹکڑوں پر پل رہا ہے۔ جب دوسری مرتبہ گیا تو حکم دیا کہ بھائی اس کتاب کا اُردو میں ترجمہ کر ڈالو۔ میں نے عرض کیا کہ پوری کتاب کے ترجمے کی ضرورت ہے، نہ اس سے کچھ فائدہ ہی ہوگا۔ البتہ اگر حکم ہو تو اس کے اس حصے کا ترجمہ کر دوں، جہاں دلّی والوں کی ادبی اور تہذیبی سرگرمیوں کا ذکر ہے۔ فرمایا، بہت اچھا یہی کرو۔ افسوس کہ یہ کام بھی ان کی زندگی میں پورا نہ ہو سکا۔

انھیں پڑھنے لکھنے کا گویا جنون تھا۔ اور واقع یہ ہے کہ جب تک کسی انسان کو اپنے کام سے جنون کی حد تک شغف نہ ہو، وہ اس میں کوئی کامیابی حاصل نہیں کر سکتا۔ زندگی کے دوسرے شعبوں کو چھوڑ دیجئے۔ علم و ادب ہی کو لیجئے، تو آپ کو معلوم ہوگا کہ دنیا کے جس فاضل نے اس میدان کی کسی شاخ میں نام پیدا کیا، اسے اپنے کام کے سوائے کسی اور چیز سے کام نہیں تھا۔ میرؔ، مرزا سے لے کر فانیؔ و فراقؔ تک بیسیوں حضرات کے نام مثال میں پیش کئے جا سکتے ہیں۔ کیفی صاحب کا اوڑھنا بچھونا علم اور حصولِ علم تھا۔ انھیں سوتے جاگتے ایک ہی دُھن تھی۔ اُردو کا ملک میں کیا حال ہے، اس کے خلاف کیا کیا چالیں چلی جا رہی ہیں؟ کن کن ذرائع سے اس کی بقا اور ترقّی کا سامان مہیا ہو سکتا ہے؟ جب بھی ان سے ملاقات ہوئی، یہی موضوع گفتگو ہوئے۔ کتابوں کا تو گویا انھیں خبط تھا۔ ان کے پاس ہندوستان اور پاکستان کے درجنوں اخبار اور رسالے آتے تھے۔ وہ ان میں سے ہر ایک کو التزام سے دیکھتے۔ ان میں اگر کسی دل چسپ اور کام کی کتاب پر تبصرہ چھپتا، تو اُسے منگواتے اور پڑھتے۔ پچھلے دنوں فرمایا کہ "اپنی موج میں" (از آوارہ) کا ایک نسخہ بھجواؤ۔ بھیج دیا۔ پھر گیا، تو فرمایا۔ لاہور والوں نے خزانِ دہلی اور دیوانِ شیفتہ کے نئے ایڈیشن چھاپے ہیں، وہ منگوا دو۔ بالکل آخری ایام میں پنڈت جواہر لال نہرو کی امنِ عالم کے لئے سرگرمیوں سے متاثر ہو کر ایک طویل نظم ایشیا کے عنوان سے لکھی، جو شائع بھی نہیں ہوئی۔ یاد آ گیا۔ اس کے لئے مجھے لکھا کہ انڈونیشیا کے شہر BANDUNG کا (جہاں اس سال کے شروع میں ایشیائی اور افریقی ممالک کی کانفرنس ہوئی تھی) صحیح تلفظ کیا ہے۔ کیا ہمارے جدید ادیب اور شاعر اپنی زبان کے لفظوں کے تلفظ معلوم کرنے کے لئے اتنی احتیاط اور محنت کرتے ہیں؟ جو یہ جواں ہمّت بوڑھا کرتا تھا۔ غرض کس کس بات کا ذکر کیا جائے۔

کیفی صاحب نے علم و ادب میں جو مقام حاصل کیا، یہ انھیں راہ چلتے نہیں مل گیا تھا، بلکہ اس کے لئے انھوں نے مسلسل محنت اور ریاض کیا تھا۔ اُردو اور ہندی تو خیر ان کی مادری زبانیں تھیں ہی، ان کے علاوہ برج اور کھڑی بولی اور دوسری پراکرتوں پر بھی ان کی بڑی گہری نظر تھی۔ انگریزی بھی بہت عمدہ لکھتے اور بولتے تھے۔ چونکہ فارسی میں منتہی تھے۔ اس لئے عربی سے بھی نابلد نہیں تھے۔ اور اتنا کچھ حاصل کر لینے کے بعد وہ یہ سارے پاپڑ بیلنے کے

قابل ہوئے جن کی تعریف میں آج ہمارے چھوٹے بڑے سب رطب اللسان ہیں۔
لیکن واقعہ یہ ہے کہ ان کی کامیابی کا اصلی راز ان کی محنت کی عادت میں مضمر تھا۔ انھوں نے ایک ایک لفظ کی کھوج میں اتنی چھان بین اور محنت کی ہے جتنی ہمارے نوجوان پوری کتاب لکھ ڈالنے میں نہیں کرتے۔ نتیجہ بھی ظاہر ہے۔ مرحوم کی کسی تحریر میں آپ جھول نہیں پائیں گے۔ وہ اپنا مافی الضمیر بڑی آسانی سے چند لفظوں میں بیان کر دیتے ہیں۔ اس کے برعکس طول کلامی اور ژولیدہ بیانی ہماری نئی پود کی تحریروں کا طرۂ امتیاز ہے۔ بقول خواجہ غلام السیدین دونوں میں فرق ہے ہضم کرنے اور نہ کرنے کا۔ مرحوم کو جس موضوع پر لکھنا ہوتا، پہلے اس کے ما لہ و ما علیہ کا پوری طرح مطالعہ کرتے۔ پھر اس پر غور و فکر کرتے۔ اور جب اس کے سب اطراف پر پوری طرح حاوی ہو جاتے، تو اس پر قلم اُٹھاتے لیکن اب کیا ہو رہا ہے؟ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے ہر ایک کے سر پر مصنّف اور شاعر کہلانے کا بھوت سوار ہے۔ جو بھی دو چار اُلٹی سیدھی سطریں لکھ سکتا ہے وہ سیدھا چھاپہ خانے کی طرف دوڑتا ہے۔ ہمارے نوجوانوں کو یاد رکھنا چاہیئے کہ اگر وہ کچھ کرنا چاہتے ہیں، تو انھیں محنت سے جی نہیں چرانا چاہیئے۔ چھپنے چھپانے کے لئے بہت وقت پڑا ہے، لیکن

بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے

مرحوم کی زندگی ضابطے اور اصول کی زندگی تھی، جس میں وقت کے ضائع کرنے کا خیال بھی نہیں آ سکتا تھا۔ ہر ایک کام کا وقت تھا اور ہر ایک چیز کی جگہ مقرر تھی۔ گرمیوں میں پانچ بجے اور سردیوں میں چھ بجے صبح اُٹھتے۔ ضروریات سے فارغ ہو کر آرام کرسی پر آ بیٹھتے۔ پہلے ایک پیالی چائے پیتے، پھر حقہ تازہ دم آ جاتا۔ نَے منہ میں اور اخبار آنکھوں کے سامنے۔ جب یہ دیکھ چکتے، تو کوئی رسالہ یا کتاب اُٹھا لیتے۔ اگر کوئی ملنے والا آ جاتا تو اس سے بات چیت ہوتی ورنہ دوپہر تک کتاب دیکھتے رہتے۔ دوپہر کو ہلکا سا کھانا۔ جب تک معدے نے ساتھ دیا گوشت کھاتے رہے، لیکن آخری ایّام میں یہ کھچڑی اور ترکاری تک محدود ہو گیا تھا۔ کھانے کے بعد سگار پیتے۔ اس کے بعد تھوڑی دیر استراحت کے لئے لیٹ جاتے۔ تین ساڑھے تین بجے جاگتے اور پھر اسی آرام کرسی پر آ بیٹھتے۔ اور وہ بارہ وہی پروگرام شروع ہو جاتا۔ پہلے چائے اور پھر مطالعہ۔ بیچ میں حقہ پیتے رہتے۔ سرِ شام کھانا کھا لیتے۔ آخری ایّام میں رات کو بالعموم جلد سو جاتے تھے۔
ہر ایک چیز کی جگہ مقرر تھی۔ رومال، چشمے کا ڈھکنا، تولیا، جوتا، سلیپر، جُراب، چابیوں کا گچھّا۔ غرض ان کی ہر ایک استعمال اور ضرورت کی چیز کا اپنا اپنا مقام تھا۔ مجال ہے، کوئی چیز اپنی جگہ سے ہٹ کر کسی دوسری جگہ رکھ دی جائے اگر آپ کہیں بے خیالی میں مثلاً چشمے کی ڈبیا کو ان کے بائیں طرف سے اُٹھا کر دائیں طرف رکھ دیں، تو وہ آپ سے تو کچھ نہیں کہیں گے، لیکن چند منٹ بعد خموشی سے اُسے اُٹھا کر پھر اس کی اصلی جگہ پر رکھ دیں گے۔ اس سے جہاں یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کی زندگی کسی حد تک منظّم اور مرتّب تھی، وہیں اس سے ایک عملی فائدہ بھی تھا کہ انھیں کسی چیز کی تلاش کرنے میں دقّت نہیں ہوتی تھی، نہ وقت ضائع ہوتا تھا۔ انھیں، بلکہ ان کے روز کے ملنے والوں کو بھی، معلوم تھا کہ فلاں چیز کہاں پر رکھی ملے گی۔ اندھیرے میں بھی ہاتھ بڑھا کے اُٹھا لیجیے۔

یہی حال ان کے وعدوں کا تھا۔ صرف ایک واقعے کا بیان کافی ہو گا۔
فروری یا مارچ ۱۹۵۲ء کا ذکر ہے۔ انھیں انجمن ترقّی اُردو کے ایک اجلاس میں شمولیت کے لئے علی گڑھ جانا تھا۔ میں بھی ان کے ساتھ جانے والا تھا لیکن عین وقت پر ایک نہایت ضروری کام آ پڑا اور مجھے اپنا پروگرام تبدیل کرنا پڑا۔ طے ہوا کہ رحمت قطبی صاحب ان کے ساتھ جائیں گے۔ اتفاق یہ ہوا، کہ جس دن وہ یہاں سے روانہ ہونے والے تھے، یہ ہولی کا دن تھا۔ آپ جانتے ہیں کہ اس دن کس قدر اودھم ہوتا ہے اور کون سی بدتمیزی ہے جو نہیں کی جاتی۔ انھیں تو علی پور روڈ سے ریل کے اسٹیشن تک پہنچنا تھا۔ قطبی صاحب نے کہا بھی کہ قبلہ، انجمن کے جلسے میں ابھی دو دن باقی ہیں، سفر ملتوی کر دیجیے، آج نہیں تو کل چلے جائیں گے۔ لیکن تو بہ صاحب، وہ بھلا ماننے والے تھے۔ فرمایا، میاں، کیا کہتے ہو۔ ہولی ہے تو کیا ہُوا۔ جب جانے کا فیصلہ ہو چکا، تو اب یہ تبدیل کیسے ہو سکتا ہے۔ جاؤ، جا کے رکشا لے آؤ۔ یہ غریب تعمیلِ حکم میں رکشا لے آئے۔ آخر وہی ہُوا جس کا اندیشہ تھا۔ لدے پھندے مشکل سے بڑے دروازے سے نکل کے سڑک پر آئے ہوں گے کہ کچھ لونڈوں نے انھیں تاڑا اور چاروں طرف سے گھیر کر رنگ اور پانی کی بوچھاڑ کر دی۔ قصّہ کوتاہ کشمیری دروازے تک پہنچتے پہنچتے پانی سے شرابور ہو گئے۔ سردی کا زمانہ اور بڑھاپا اور گیلے کپڑے۔ مگر صاحب آفرین ہے ان پر، ان کے ماتھے پر بل تک نہیں آیا، نہ سفر کا ارادہ متزلزل ہُوا۔ اسی سکون اور اطمینان سے جس سے رکشا لانے کا حکم دیا تھا، ٹکٹ خرید کے ریل کے ڈبے میں جا بیٹھے

اور کپڑے بدل لئے۔ اس عزم و ارادے کے لوگ زندگی کے کسی میدان میں پیچھے نہیں رہ سکتے۔ وہ حالات کے ماتحت نہیں ہوا کرتے بلکہ حالات خود ان کے اشارے پر بدل جایا کرتے ہیں۔ عزم و ارادے کی استواری اصل ایمان ہے۔ اور

نگاہِ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

وہ جہاں بھی رہے ان کا درِ فیض ہر ایک کے لئے کھلا رہتا۔ شاگرد کلام پر اصلاح لینے کو آتے۔ کوئی مقالہ یا کتاب لکھنا چاہتا، تو اس کے لئے مسالہ جمع کرنے کے لئے مشورہ کرنے کو آ جاتا۔ کسی کو روزمرہ یا محاورے میں شبہ ہوتا تو وہ اس کی تحقیق کے لئے رجوع کرتا۔ مصنف اور شاعر حضرات اپنی تصنیفات پر مقدمے اور دیباچے اور تبصرے لکھوا کر لے جاتے۔ غرض کہ کوئی اس در دولت سے محروم اور خالی ہاتھ نہ جاتا۔ کہاں پیدا ہوں گے ایسے لوگ اب، جن کا وجود سراپا سہر نیر اور صدقۂ جاریہ تھا۔ یہ علم و فضل، یہ انکسار و تواضع، یہ محبت و نوازش۔ خواب و خیال ہو گئیں وہ باتیں۔

وے صورتیں الٰہی کس دیس بستیاں ہیں
اب دیکھنے کو جن کے آنکھیں ترستیاں ہیں

---

**تلوک چند محروم**

# چند آنسو

## (پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی کی وفات پر)

محروم آج حضرتِ کیفی بھی چل بسے
نقصانِ نگاہِ یاس میں ان کی وفات ہے

قصرِ ادب کا ایک ستون اور گر گیا
بدحالی و تباہیِ اردو کا پھر گیا

پروان جن کے فیض سے اردو زباں چڑھی
یہ نام ایک پیرِ نود سال کا نہیں

کیفی ہی منفرد تھا انہیں اہلِ کمال میں
اب تک جواں تھا عالمِ حسنِ خیال میں

وہ پیکرِ شرافت و ایثار علم و فضل
روشن تھا اس سے نامِ ادیبانِ سرفراز

اس دورِ نو میں آپ ہی اپنی نظیر تھا
آئینہ دارِ عظمتِ مرزا دبیر تھا

سرچشمۂ ادب وہ ادیبِ شہیر تھا
بیٹھے جو اس کے سامنے استاد مان کر

پیاسے ادب کے اس سے کئی فیض یاب تھے
وہ خوش نصیب اور سعادت مآب تھے

کیا اب بھی نہ گیا تجھے اے عمرِ رفتہ
رخصت ہوئی ہے آج بوجود کیفی کے ساتھ تھی

گل کر دیا ہے بزمِ کہن کے چراغ کو
شعر و سخن کے شیفتہ حالی و داغ کو

برج لال رعنا

# علّامہ کیفی دہلوی کی وفات پر

آنکھوں میں اشک، لب پہ فغاں، دل اُداس ہے،   یہ کون اُٹھ گیا ہے کہ محفل اُداس ہے
کس ناخدا کا آج سفینہ ہُوا ہے غرق   لہروں میں انتشار ہے ساحل اُداس ہے
کس راہبر نے چھوڑ دیا کارواں کا ساتھ   راہیں ہیں سوگوار تو منزل اُداس ہے
چپ ہو گیا بہار میں یہ کون خوش نوا   گلشن ملول بزمِ عنادل اُداس ہے
کس رندِ پاکباز کا ٹوٹا ہے جامِ عمر   ہر آنکھ اشک بار ہے ہر دل اُداس ہے

آنکھوں کے سامنے ہے وہ تصویرِ زندگی   جس کی نظر نظر میں تھی تنویرِ زندگی
جس کا نفس نفس تھا نسیمِ ریاضِ فن   جس کے قدم قدم میں تھی تعمیرِ زندگی
تقریر جس کی موجۂ تسنیم و سلسبیل   تحریر جس کی نسخۂ تفسیرِ زندگی
جس کی زبان میں تھی محبّت کی چاشنی   جس کے خیال و خواب تھے تعبیرِ زندگی
جس کی جبیں تھی مطلعِ عرفان و آگہی   جس کا مزاج نسخۂ اکسیرِ زندگی

پیری کے عہد میں بھی جوانی کا جوش تھا   غفلت کے دور میں بھی قیامت کا ہوش تھا
پائی تھی وہ ازل سے طبیعت سدا بہار   پت جھڑ میں بھی خیال بکفِ گلفروش تھا
دل سوزِ سرد مہریٔ عالم کے باوجود   دل میں عجیب قسم کا جوش و خروش تھا
تھی خدمتِ ادب کے لیئے وقف زندگی   فردا پہ تھی نگاہ تصوّر میں دوش تھا

لاکھوں ہی فیض یاب ہوئے اس دماغ سے   لاکھوں چراغ جل گئے اس اک چراغ سے
وہ کیا ملے کہ مل گیا جامِ جہاں نما   ہر راز آئینہ تھا اسی اک دماغ سے
مے خانۂ ادب میں ہیں یوں تو ہزار جام   تو قیرِ مے کدہ تھی اسی اک ایاغ سے
کیفی سے ہر ادیب کو اک ربطِ خاص تھا   ہے قدرتی لگاؤ ہر اک گُل کا باغ سے
مشکل ہی سے ملے گی نظیر اس کی دہر میں   ڈھونڈیں چراغ لے کے اگر دل کے داغ سے

دینا ناتھ مست کشمیری

# کیفی کی یادیں

انگریزی کی ایک کہاوت کا مفہوم ہے کہ ہنسی خوشی میں تو سب سنگی ساتھی بنتے ہیں لیکن رونے دھونے اور غم و اندوہ میں ہم اکیلے ہی رہ جاتے ہیں - اور پھر پنڈت دیا شنکر نسیم بھی کہہ گئے ہیں - ؎

دُکھ بوجھ نہیں کہ بانٹ لیجے

لیکن ان حقائق کے باوجود اُستاد گرامی علامہ پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی کا انتقالِ جان شکن کچھ اس نوعیت کا ہے کہ میں اکیلا ہی غم و ماتم زدہ نہیں بلکہ ہندوستان اور پاکستان تو کیا جہاں کہیں بھی اردو زبان و ادب کے نام لیوا موجود ہیں وہ سب اس رونے دھونے میں شریک ہیں - اس دکھ کا بوجھ بھی بٹ گیا ہے اور اس طرح مجھے اور علامہ کیفی کے جملہ متعلقین کو ان کی دائمی جدائی کا صدمہ برداشت کرنے کی ہمّت ہو گئی ہے - گویا ان کی وفات دنیائے اردو کا مشترکہ غم ہے -

ان سے انتہائی قریبی تعلّقات اور ان کی زندگی کے مختلف واقعات کی تصویر آج میری نظروں کے سامنے فلمی مناظر کی طرح گزر رہی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میں اب تک ایک ایسے نگار خانے میں ایک عظیم ہیرو کے ساتھ ایک خاص کردار اور پارٹ ادا کر رہا تھا جس میں ہر طرف کتابوں بھری الماریاں، کاغذ، بیاضیں، اور شاعروں کے دیوان اور جرائد اور رسالے کچھ قرینے سے اور کچھ منتشر سے پڑے ہوئے تھے - اور اب وہ فلم ختم ہو گئی ہے -

اس لحاظ سے میں بڑا خوش قسمت ہوں کہ علامہ کیفی کے جملہ خویش و اقارب، احباب اور تلامذہ میں سے مجھے ہی یہ سعادت نصیب ہے کہ طویل ترین عرصے تک اُن کے دکھ سکھ خلوت و جلوت علمی ادبی محفلوں مشاعروں، مناظروں، لیکچروں اور دوسری تقریبوں میں اور بیماری صحت غرض کہ کم و بیش ہر حال میں اکثر و بیشتر ان کے ساتھ رہا - چنانچہ اُن کی سوانح عمری کا بہت بڑا حصّہ میں ان کی موجودگی میں ہی قلم بند کر چکا ہوں جسے خود علاّمہ کیفی بھی دیکھ چکے ہیں لیکن ان کی طویل بیماری اور چند اور وجوہ کے باعث نہ تو اس کی تکمیل ہو سکی نہ طباعت - تاہم توقع ہے کہ مستقبل قریب میں ان کے سوانح حیات کتابی صورت میں شائع کروں گا -

## اوّلین تعارف

وہ ہم جماعت طالب علموں کی دوستی میری اور علاّمہ کیفی کی اوّلین ملاقات کا باعث بنی - یہ طالب علم تھے مدن موہن علاّمہ کیفی کے سب سے چھوٹے فرزند اور میرے بھائی پریم ناتھ (افسوس کہ یہ دونوں ہی عنفوانِ شباب میں داغ مفارقت دے چکے ہیں) یہ دونوں علاّمہ کیفی سے میرے ذوقِ شعر و ادب کا ذکر کبھی کبھی کرتے رہتے تھے - ایک اتوار کو انھوں نے اپنے دولت خانے پر بُلایا - وہ تو میری صورت سے شنا سا نہیں تھے لیکن میں نے اُنھیں جموں اور سری نگر میں بیسیوں بار دیکھا تھا چھوٹا سا قد - سر پر مونگیا رنگ کی چھوٹی سی پگڑی - کبھی کبھی ٹوپی بھی نظر آتی تھی - انگریزی سوٹ میں ملبوس - گلے میں باریک سی ٹائی - ہاتھ میں چھڑی جو ان کے قد کے لحاظ سے ان سے بڑی معلوم ہوتی تھی - کبھی کبھی راہ چلتے کسی کنکر کو چھڑی سے یا بُوٹ کی نوک سے ٹھوکر بھی لگاتے - قدم جما جما کے تیز تیز چلتے - چہرہ بارعب اور سنجیدہ ذہنیں - رنگت کشمیری پنڈتوں کی طرح گوری - آنکھوں کے پپوٹے بھاری - ماتھا چوڑا نیچی نگاہ کئے اس طرح چلتے جیسے کسی خاص خیال میں غرق ہیں - مدن - نے کہا یہ پریم کے بھائی ہیں - کیفی صاحب نے کتاب سے سر اٹھا کر مجھے دیکھا - میں آداب بجا لایا - لیکن میری تسلیمات کا جواب دینے کے بدلے وہ میرے چہرے کی طرف دیکھتے رہے اور کسی قدر حیرت آمیز توقف کے بعد کہا - ارے میں تو سمجھا تھا کہ تیس چالیس برس کے

ہو گئے۔ پاس کی کرسی پر بیٹھنے کو کہا میں کرسی کے بدلے ان کے قریب ہی فرش پر بیٹھ گیا۔ سامنے ایک چوکی تھی جس پر لکھنے پڑھنے کا کچھ سامان، چند کتابیں اور رسالے تھے۔ ابھی ہم آپس میں بات چیت کر رہے تھے کہ علامہ موصوف کی اہلیہ محترمہ بھی کمرے میں آگئیں۔ میں آداب بجا لایا۔ وہ اس طرح باتیں کرنے لگیں جیسے مجھے پہلے سے جانتی تھیں۔ وہ لکھنؤ کے ایک کشمیری پنڈت گھرانے کی دختر نیک اختر تھیں۔ یہ بھی بڑا حسنِ اتفاق اور موزوں ملاپ تھا۔ کیفی صاحب دہلوی اور "شریمتی کیفی" لکھنوی۔ اس طرح لکھنؤ اور دہلی کی ٹکسالی زبانوں کا سنگم کیفی صاحب کے گھر میں موجود تھا۔ دونوں شہر شعر و ادب کے مرکز۔ دونوں کو شعر و شاعری سے دلچسپی۔ اس طرح یہ دو آتشہ ہو گئی تھی۔

شریمتی کیفی مجھ سے کہنے لگیں سنا تم بھی شاعروں کے دیوان پڑھتے اور شعر کہتے ہو۔ اس عمر میں یہ دھندا چھوڑ دو۔ پڑھائی ختم کرو۔ تو جو مرضی آئے کرنا۔ اس سے روزی روزگار نہیں ملتا۔

کیفی صاحب نے بات کاٹتے ہوئے کہا۔ اجی انھیں کچھ کھلاؤ پلاؤ پہلی بار آئے ہیں کچھ منہ میٹھا کر دو نصیحت کے "کڑوے" گھونٹ بعد میں پلانا۔ یہ سن کر وہ مسکراتی ہوئی اندر چلی گئیں۔ اور تھوڑی دیر میں چائے اور مٹھائی آگئی۔ اور میرا منہ بقول کیفی صاحب نصیحت کے کڑوے گھونٹوں کے بعد میٹھا ہو گیا۔ چائے کے بعد شعر و شاعری اور مطالعہ سے متعلق باتیں ہوتی رہیں۔ میں نے ایک غزل دکھائی جسے انھوں نے غور سے دیکھا اور کچھ تبدیلی کے بعد مجھے دے دی۔ اس میں دو تین لفظوں سے زیادہ تبدیلی نہیں ہونے پائی تھی۔ میں خوشی خوشی گھر کو لوٹا۔ یہ تھی استادِ نامدار علامہ کیفی کی بارگاہِ ادب میں میری اوّلین باریابی — اور میں سمجھتا ہوں کہ وہ دن میری زندگی میں نہایت سعید اور مبارک تھا۔ اس دن کے بعد سے تعلقات گہرے ہوتے چلے گئے۔

## آخری ملاقات

اور پھر ۱۸ ستمبر ۱۹۵۵ء کی تاریخ مجھے کبھی فراموش نہیں ہوگی۔ یہ ایسی منحوس ثابت ہوئی کہ اس کے بعد میں اپنے ادبی ہی نہیں بلکہ روحانی استاد گرو اور محسن و مربی سے پھر کبھی نہ مل سکا۔ اس دن میں کیفی صاحب کے پاس شام کے چار بجے سے آٹھ بجے تک بیٹھا رہا۔ وہ آرام کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے۔ ٹانگوں، پاؤں اور چہرے کی سوجن قریب قریب ختم ہو چکی تھی۔ پیٹ کی خرابی بھی دور ہو گئی تھی بھوک میں بھی اضافہ ہو گیا تھا اور طبیعت بھی ہلکی تھی۔ کہنے لگے اگر کچھ عرصہ اور یہ حالت قائم رہی تو کچھ وقت کے لئے دہلی جاؤں گا۔ اس شام انھوں نے مجھ سے دنیا کے تقریباً ہر اہم موضوع کے متعلق باتیں کیں اور پوچھیں۔ پنڈت جواہر لال جی کے دورۂ روس سے لے کر ماسٹر تارا سنگھ کے سکھ صوبے کے مطالبے تک اور ایٹم کے پُرامن استعمال، پاکستان، افغانستان اور ڈاکٹر خان صاحب اور عبدالغفار خاں کے باہمی تضاد و اختلاف اور کئی دوسری باتیں بحث میں آئیں۔ تیسری عالمی جنگ کے خطرات اور امن کی کوششوں کا ذکر بھی آیا۔ مجھ سے کہا کہ کوئی اپنی یا میری یا کسی اور کی غزل سناؤ۔ میں نے انھیں کی ایک غزل سنائی۔ غرض کہ پورے چار گھنٹے ان کے ساتھ گزارے۔ پاکستان سے کسی عظیم صاحب نے اپنی ایک کتاب رائے کے لئے بھیجی تھی اس پر رائے لکھوائی اور چند اور اشخاص کے خطوط کے جواب بھی تحریر کرائے ——— میں اس رات بڑے اطمینان سے واپس آیا اور سمجھا کہ اب کیفی صاحب دہلی آنے کے قابل ہو جائیں گے۔ لیکن مجھے معلوم نہ تھا کہ میں آج ان سے آخری بار مل رہا ہوں۔ اور پھر یہ صورت کبھی اور کہیں بھی نظر نہ آئے گی۔ مرض اور موت دونوں نے دھوکا دینے کی سازش کی تھی۔

ایک اور بد قسمتی دیکھئے کہ اس تاریخ کے کچھ دنوں بعد کئی دنوں تک اتنی شدید بارش رہی کہ سیلاب نے ہر طرف تباہی برپا کر دی۔ راستے کٹ گئے اور میں غازی آباد نہ جا سکا۔ مہینہ بھر اسی پریشانی میں گزرا اور جب راستہ ٹھیک ہو گیا تو خود میری طبیعت خراب رہی۔ خیریت دریافت کرنے کے لیے میں نے خط لکھ دیا تھا۔ اور سمجھتا تھا کہ ان کی طبیعت اب بہت سدھر گئی ہے تشویش کی کوئی بات نہیں۔ لیکن میرے خط کے جواب میں مکرمی اونکار ناتھ جی کا خط آیا۔ لکھا تھا کہ کیفی صاحب کی طبیعت بہت خراب ہے خط شام کو ملا۔ سوچا کل غازی آباد جاؤں گا۔ کل جب غازی آباد پہنچا تو وہ جگہ خالی پڑی تھی جہاں کیفی صاحب سوتے اور بیٹھتے تھے۔ وہاں دھوپ دیپ جل رہے تھے۔ ان کے کپڑے، گول کالی ٹوپی، مصنوعی دانت، چھڑی اور متفرق چیزیں موجود تھیں لیکن وہ ——— وہ تو ابدی سفر پر چل دئے تھے۔ ہاتھ ملتا کلیجہ تھامتا اور دھاڑیں مارتا رہ گیا۔

اگر علامہ کیفی ۱۳ دسمبر ۱۹۵۵ء تک زندہ رہتے تو ۹۰ ویں برس میں قدم رکھتے۔ ظاہر ہے کہ ہر شخص اتنی طویل اور سبق آموز زندگی نہیں پاتا۔ جو شخص اتنے برس جیئے وہ ویسے بھی یادگارِ زمانہ ہوتا ہے اور علامہ کیفی تو کم و بیش پوری ایک صدی کی زندہ تاریخ تھے اور اُن کا دماغ ایک علمی ادبی "کتب خانہ" تھا۔ کبھی کبھی میں انھیں "انسائیکلوپیڈیا" کہا کرتا تھا۔ اور آج محسوس ہوتا ہے ٹھیک ہی کہتا تھا۔ اب سارے ہندوستان اور پاکستان میں اُن کا کوئی ثانی نظر نہیں آتا۔

## غیر معمولی جوہر

علامہ کیفی میں کچھ ایسے غیر معمولی جوہر تھے کہ مکرمی عرش ملسیانی کے قول کے مطابق "انھوں نے ہر زمانے کے ادب کی تحریکوں کا ساتھ دیا اور اردو ادب کے معماروں میں آپ سے زیادہ چابک دست صنّاع مشکل سے ملے گا۔"

اور حقیقت بھی یہی ہے وہ ہر دور کے پیش رو رہے اور اُنھوں نے بسترِ مرگ پر پڑے ہوئے بینڈونگ کانفرنس اور پنچ شیلا کے متعلق بھی ایک طویل نظم کہی۔ حالانکہ اب لکھنا پڑھنا قطعی چھوٹ چکا تھا۔ اگرچہ یہ نظم اُن کے ضعفِ بدن و ذہن کی غمّازی کرتی ہے پھر بھی یہ ان کی آخری یادگار ہے جس سے نوعِ انسانی کی بہبود اور امنِ عالم کے لیے ان کی باطنی بے چینی اور فکرمندی کا اظہار بھی ہوتا ہے اور حالاتِ حاضرہ پر ان کے خیالات کا بھی پتہ چلتا ہے۔

## عادات و خصائل

علامہ کیفی نہ صرف ہندو مسلم بلکہ مغرب کے کلچر کا بھی ملا جُلا نمونہ تھے۔ حد درجہ مہذّب۔ شائستہ، اخلاقی اور سماجی ضابطوں کے پابند۔ ہر بات میں اعتدال اور احتیاط برتتے تھے۔ کفایت شعار اور مہمان نواز۔ دوسروں کی امداد میں پیش پیش۔ ہندو مسلم تفرقات سے قطعاً بالاتر۔ صحیح معنوں میں وطن پرست اور دوست نواز ہی نہیں بلکہ دشمن نواز بھی تھے۔ میں نے انھیں خلوت یا جلوت یا پارٹی میں کبھی شراب پیتے نہیں دیکھا۔ اور جہاں تک مجھے معلوم ہے یورپ کے سفر اور انگلستان کے قیام میں بھی اس سے دُور ہی رہے۔ حالانکہ راجوں، مہاراجوں اور نوجوانوں کے ساتھ جوانی گزاری لیکن کسی رئیسانہ عیب میں نہ پڑے۔ ہاں سگار۔ حقہ اور چائے یہ ان کے محبوب مشغلے تھے۔ حقّہ بڑے اہتمام سے پیتے تھے۔ یہی حال چائے کا تھا مقررہ وقت پر چائے نہ ملتی طبیعت میں بے چینی پیدا ہوتی اور ناراض ہوتے۔

بظاہر پوجا پاٹھ یا دان دھرم کی کوئی بات نہیں کرتے تھے لیکن ایک بات میں نے ان میں خاص طور پر یہ پائی کہ وہ کرشن کے شیدائی تھے چنانچہ ان کے کلیات میں بھی کرشن کی شان میں کئی نظمیں موجود ہیں۔ کوئی ڈیڑھ سال کی بات ہے کہ میں نے اُنھیں مسز اینی بیسنٹ کی ترجمہ کی ہوئی گیتا پڑھتے دیکھا تو پوچھا آج گیتا پر کیا نوازش ہو رہی ہے۔ ہنستے ہوئے کہنے لگے دیکھتا ہوں کوئی بات بھول تو نہیں گیا۔ اب آخری منزل میں ہوں۔

## پبلک زندگی

کیفی صاحب کی تعلیم و تربیت کچھ تو پرانے ڈھنگ کے مکتبوں میں ہوئی، کچھ گھر پر اور کچھ ایک انگریزی ہائی سکول اور کالج میں۔ اردو انگریزی فارسی ادب پر اس وقت تک بہت عبور حاصل کر لیا تھا۔ جب آپ اس زمانے کے ایک کانگریسی اخبار خیر اندیش انبالہ کے ایڈیٹر مقرر ہوئے۔ اسی اخبار کی ادارت کے دوران میں ہی آپ کو کانگریس کا ڈیلی گیٹ چنا گیا۔ اور آپ ۱۸۸۹ء میں کانگریس کے سالانہ اجلاس میں شرکت کے لئے بمبئی گئے۔

آخر کسی وجہ سے خیر اندیش بند ہو گیا۔ تو آپ کپورتھلہ دربار سے وابستہ ہو گئے اور مدّتوں راجہ دل جیت سنگھ کے ساتھ رہے۔ اسی زمانے میں آپ یورپ اور انگلستان گئے۔ تھوڑے عرصے بعد ۱۹۱۴ء میں پہلی عالمی جنگ چھڑ پڑی۔ حالات مخدوش ہو گئے آخر جنگ کے دوران میں ہی ۱۹۱۶ء میں واپس آئے۔ یورپ کی سیر و سیاحت اور انگلستان کے قیام نے آپ کے زاویۂ نگاہ، معلومات اور خزانۂ علم و ادب کو اور بھی وسعت دی اور آپ کو صحیح معنوں میں ایک عالم اور ادیب بننے میں مدد ملی۔ آپ نے انگلستان میں وہاں کے بڑے بڑے مصنّفوں اور ادیبوں سے ذاتی رسم و راہ پیدا کی اور وہ لوگ بھی کیفی صاحب کے مدّاحوں میں شامل ہو گئے۔

## لالہ سری رام جی سے ملاپ

لالہ مدن گوپال صاحب دہلی کے ایک رئیس زادے تھے وہ انگلستان میں تعلیم پا رہے تھے تو انھوں نے روسن لاسٹوڈنٹ شپ میں اوّل رہ کر ایک سو پونڈ کا انعام حاصل کیا۔ یہ انعام کسی غیر انگلستانی کو نہیں دیا جاتا تھا

یہ پہلا موقعہ تھا کہ ایک ہندوستانی کو یہ فخر حاصل ہوا -

ہندوستان کے لیئے اس خبر کی اس زمانے کے مطابق بڑی اہمیت تھی کیفی صاحب نے اس پر ایک نظم کہی جو اس وقت کے اخباروں میں چھپی - کیفی صاحب نہ تو لالہ مدن گوپال صاحب سے واقف تھے نہ ان کے والدین سے ۔ بات آئی گئی ہو گئی - بہت برسوں کے بعد اتفاق سے کیفی صاحب اپنے ایک ڈاکٹر دوست کے ساتھ جا رہے تھے کہ راستے میں ڈاکٹر صاحب ایک مکان میں کسی مریض کو دیکھنے گئے - کیفی صاحب باہر منتظر رہے - ڈاکٹر صاحب کو معمول سے زیادہ دیر لگی تو انھوں نے کیفی صاحب کو بھی اندر بلوا لیا - تعارف ہوا تو پتہ چلا کہ وہ انہی مدن گوپال صاحب سے باتیں کر رہے ہیں جن کے متعلق انھوں نے برسوں پہلے متذکرہ نظم لکھی تھی - اور انہی مدن گوپال صاحب کے صاحب زادے کا علاج ڈاکٹر صاحب کر رہے تھے ان کا نام تھا لالہ سری رام - یہی اتفاقیہ تعارف کیفی صاحب اور لالہ مدن گوپال جی اور لالہ سری رام جی کی دوستی اور قربت کا باعث ہوا - لالہ سری رام اگرچہ خود شاعر نہیں تھے لیکن شعر و شاعر پرست تھے - کچھ وقت کے بعد سری رام جی نے خمخانہ جاوید کی تالیف و تدوین کا کام شروع کیا تو کیفی صاحب ان کے دستِ راست تھے - یہ بہت ہی طولانی کام تھا ابھی خمخانہ جاوید کی چند جلدیں ہی شائع ہوئی تھیں کہ ناگہانی طور پر لالہ سری رام جی کا انتقال ہو گیا - کیفی صاحب کو ان کی وفات کا اتنا صدمہ تھا کہ سری رام جی کا ذکر کرتے ہوئے ان کی آنکھیں اب تک نمناک ہو جاتی تھیں -

کیفی صاحب کے کشمیر کے قیام کے دنوں میں لالہ سری رام بھی کشمیر تشریف لائے ان کے اعزاز میں کیفی صاحب نے ایک بڑے مشاعرے اور کشمیری شعراء کی طرف سے سپاسنامہ پیش کرنے کا اہتمام کیا -

## کشمیر میں

ابھی علامہ کیفی خمخانۂ جاوید کے کام میں ہی مصروف تھے کہ راجا دل جیت سنگھ جی کشمیر کے وزیر اعظم ہو گئے - ایک دن دہلی میں کیفی صاحب شام کو سیر کر رہے تھے کہ راجا صاحب کے پرائیویٹ سیکرٹری مل گئے - انھوں نے کہا کہ راجا صاحب کو آپ کی تلاش ہے آپ کشمیر چلیئے - کیفی صاحب نے کشمیر کا نام سُنا تو ہامی بھری اور کشمیر پہنچ گئے - کشمیر میں ان کے پہنچنے کے کچھ ہی عرصہ بعد اردو شعر و ادب کے چرچے ہونے لگے - وہاں کیفی صاحب کا ایک خاص حلقۂ تلامذہ بن گیا - اور اس طرح اپنے قیام کے دوران میں آپ نے وہاں شعر و شاعری اور اردو علم و ادب کا ایسا بیج بو یا کہ یہ پھلواری اب وہاں پھولتی پھلتی چلی جا رہی ہے -

## لاہور میں

کشمیر کی ملازمت سے سبکدوش ہو کر لاہور بانس منڈی میں رہے - آپ کے فرزند پیارے موہن جی دتاتریہ انگریزی روزنامہ ٹریبون کے سینیر اسسٹنٹ ایڈیٹر بن چکے تھے - دوسرے فرزند سریندر موہن جی دتاتریہ کو بھی پروفیسری مل گئی تھی - اب لڑکوں کے خود کفیل بننے سے کیفی صاحب کی خانگی پریشانیاں کم ہو گئی تھیں - پیارے موہن جی اور سریندر موہن جی کی شادیاں بھی ہو گئیں اس ذمہ داری سے سبکدوش ہو گئے تھے -

لیکن علامہ موصوف کو اس دوران میں ایک بھاری صدمہ بھی سہنا پڑا وہ صدمہ علامہ کیفی کی اہلیہ محترمہ کی بے وقت اور اچانک موت کا تھا - ایسے وقت پر جبکہ زندگی قدرے آرام سے گزرنے لگی تھی کیفی صاحب کو اپنی رفیقۂ حیات کی جُدائی قدرے شاق گزری - کہتے تھے کہ جب تک زندہ رہیں مصیبتیں ہی اُٹھاتی رہیں اور اب آرام سے گزرتی تو موت نے فرصت نہ دی - اس کے بعد کچھ وقت آپ نے لاہور میں کچھ دہلی اور کچھ لائل پور میں گزارا - اسی اثناء میں کشمیر کی ایک ریاست چینی کے وزیر رہے - وہاں دو برس گزارے لیکن وہاں جی نہ لگا تو واپس لاہور آ گئے - لاہور میں ماڈل ٹاؤن میں ایک شاندار کوٹھی تعمیر کر لی گئی تھی چنانچہ وہاں رہنے لگے - لیکن گردشِ دوران نے یہاں بھی آپ کو آرام سے نہ رہنے دیا - آپ کے سب سے بڑے فرزند پنڈت پیارے موہن جی فرسٹ سینیر اسسٹنٹ ایڈیٹر روزنامہ ٹریبیون لاہور ایسے بیمار پڑے کہ پھر اُٹھ نہ سکے - ظاہر ہے کہ ایسے عالم و فاضل اور جوان بیٹے کی موت اس پیرانہ سالی میں کیفی صاحب کو زندہ درگور کرنے کے لیئے کافی تھی -

## رقت انگیز

کچھ وقت کے بعد میں بھی لاہور پہنچا - اس دفعہ کیفی صاحب سے ملنے کا منظر بہت ہی رقت انگیز تھا - ماڈل ٹاؤن میں ان کی عظیم الشان کوٹھی سنسان نظر آ رہی تھی اس کے باغ کے لیئے میں نے کشمیر سے ناشپاتی اور سیبوں کے پیڑ بھیجے تھے وہ پھل بھی دینے لگے تھے لیکن اُدھر کیفی صاحب کی زندگی کے باغ کا ایک بیش قیمت پھل پختہ ہونے سے پیشتر ہی ڈالی سے ٹوٹ گیا - میں پہنچا تو کیفی صاحب برآمدے کے ایک کونے میں کرسی پر بیٹھے تپائی

پر کچھ لکھ رہے تھے - میں سامنے بھی پہنچا تو خبر نہ ہوئی - میں آداب بجالاتے ہوئے بالکل قریب کھڑا ہو گیا - سر اٹھا کر دیکھا تو بے اختیار منہ سے نکل گیا - "ارے تم - تم آگئے" - اور یہ کہہ کر گلے سے لپٹ گئے اور اتنے روئے کہ ہچکیاں بندھ گئیں - میرے لئے بھی ضبط کرنا ممکن نہ تھا - کتنی ہی دیر یہ عالم رہا آخر جب کچھ جی ہلکا ہوا تو رونا دھونا تھما - جس کاغذ پر کچھ لکھ رہے تھے وہ میری طرف کر دیا - اور بولے تم نے اس جواں مرگ پر جو نوحہ لکھا ہے وہ بہارِ کشمیر میں دیکھا - اس کو (کاغذ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) بھی اس کا نوحہ سمجھو یا غزل - میں نے کیفی صاحب کا دیا ہوا کاغذ پڑھنا شروع کیا تو اس میں ایک شعر کا مضمون بالکل وہی تھا جو میرے ہاں بھی انہی دنوں کی ایک غزل میں آیا تھا - کیفی صاحب نے فرمایا تھا - ؎

جو نو فروغ تھے ہونے کو شمع بزم عمل
وہ شام ہی سے دئیے کیوں بجھائے جاتے ہیں

ظاہر ہے کہ شعر میں پیارے موہن کی بے وقت موت کی طرف اشارہ تھا میں نے کہا تھا - ؎

یہ کیا ضرور دیکھ سکیں صبح شامِ غم
بجھتا کوئی چراغ سرِ شام کیا نہیں

دونوں شعروں پر غور کرتے ہوئے دکھ بھرے لہجے میں بولے ہاں بھئی صدمہ ایک جیسا ہے - چونکہ میں اپنے والد کے پھول ہردوار لے جانے کے لئے ساتھ لایا تھا (ان کا انتقال بھی انہی دنوں ہوا تھا) کہنے لگے کہ بھائی کے پھول بھی لے جاؤ - چنانچہ میں پیارے موہن کے پھول ساتھ لے گیا اور اپنے والد کے پھولوں کے ساتھ گنگا کی لہروں میں دونوں کے پھول بہا دئے۔

کیفی صاحب کا جی اب لاہور اور خاص کر اس وسیع و عریض کوٹھی میں نہیں لگتا تھا - در و دیوار اور گل بوٹے کاٹنے کو دوڑتے تھے - آخر پروفیسر سرہندر موہن جی کے پاس لائل پور چلے گئے وہاں سے ایک دو بار کشمیر بھی گرمیاں کاٹنے کے لئے آئے - میں بھی لائل پور آتا جاتا رہا -

### لائل پور میں سرگرمیاں

یہ تو ناممکن بات تھی کہ جہاں کیفی صاحب پہنچیں وہاں شعر و شاعری کا چرچا نہ ہو - چنانچہ اب لائل پور میں ادبی محفلیں جمنے لگیں اور بڑے بڑے مشاعرے ہونے لگے - یہاں بھی آپ کے احباب اور تلامذہ کے حلقے میں کئی اصحاب شامل ہو گئے -

### انجمن ترقی اردو میں

ڈاکٹر مولانا عبدالحق صاحب حیدرآباد سرکار کی ملازمت سے ریٹائر ہو کر انجمن ترقی اردو کے کام میں ہمہ تن مصروف ہو گئے تھے انہوں نے اس کا صدر دفتر حیدرآباد سے دہلی منتقل کیا - کیفی صاحب پہلے ہی حیدرآباد دکن کی کئی ادبی کانفرنسوں میں اپنی علمی فضیلت کا سکہ بٹھا آئے تھے - ڈاکٹر مولانا عبدالحق آپ کی بڑی قدر کرتے تھے اور دہلی میں انہیں آپ جیسے ایک عالم و فاضل اور بے لوث معاون کار اور رفیق کی ضرورت تھی - چنانچہ کیفی صاحب کو لائل پور سے لے آئے اور اس طرح دو شیخ و برہمن اردو زبان و ادب کو فروغ و ترقی دینے کے عظیم کام میں منہمک ہو گئے -

### پھر کشمیر میں

دہلی میں انجمن کا سب کام درست کرنے کے بعد علامہ کیفی اور ڈاکٹر مولانا عبدالحق صاحب ۱۹۴۳ء میں کشمیر آئے - کشمیر میں ادبی انجمنیں پہلے ہی کئی برسوں سے بنا رکھی تھیں - اب جب ڈاکٹر عبدالحق اور کیفی صاحب آئے تو انہوں نے باقی انجمنوں کو توڑ کر واحد انجمن ترقی اردو قائم کرنے کا مشورہ دیا - چنانچہ ایک بڑی کانفرنس منعقد ہوئی جس میں ڈاکٹر سر تیج بہادر سپرو، نواب جعفر علی خاں اثر، خواجہ غلام السیدین اور ڈاکٹر تارا چند اور کئی دیگر اکابر نے شرکت کی - راقم الحروف کو سیکرٹری چنا گیا اور انجمن کا کام شروع ہو گیا - ادھر انہی دنوں دوسری عالمی جنگ شروع ہو گئی - اس کے بعد دہلی میں کل ہند اردو کانفرنس ہوئی اس کو کامیاب بنانے میں ڈاکٹر مولانا عبدالحق اور کیفی صاحب نے دن رات ایک کر دیا - میں بھی دہلی آگیا تھا اور اس کام میں اپنی بساط کے مطابق ہاتھ بٹاتا رہا -

۱۹۴۷ء میں کیفی صاحب پر دل کی بیماری کا حملہ ہوا اور پروفیسر سرہندر موہن جی آپ کو اپنے پاس لائل پور لے گئے - میں بھی کچھ دنوں میں لائل پور پہنچا وہ بہت بیمار تھے - ہومیوپیتھی علاج ہو رہا تھا - تاہم اس سے کچھ افاقہ ہونے لگا تھا - کچھ وقت کے بعد آپ کو آپ کے پوتے رام موہن جی بمبئی لے گئے - وہاں امراضِ قلب کے ماہر کا کچھ مدت علاج ہوتا رہا - انہی دنوں سورت میں اردو کانفرنس میں بھی شرکت کی - کچھ عرصہ بعد واپس لائل پور آ گئے اور پھر ہومیوپیتھی علاج شروع ہو گیا -

اس کے بعد ۱۹۴۷ء میں ہندوستان تقسیم ہو گیا۔ انجمن کا دفتر ڈاکٹر مولانا عبدالحق کراچی لے گئے۔ گویا اردو زبان پاکستان چلی گئی۔ ان دنوں کیفی صاحب لائل پور میں تھے ان کے قتل کی افواہ بھی اڑی لیکن ان کو اپنے پوتے رام موہن بھوانی جہانہ میں کسی طرح بمبئی لے گئے تھے۔ اور سریندر موہن جی بھی کسی طرح بچ نکلے تھے۔

قتل کی خبر

جیسا کہ اوپر ذکر آیا ہے علامہ کیفی کے قتل کی خبر پھیل گئی۔ اس پر ارباب علم و ادب کو قدرتی طور پر صدمہ ہوا چنانچہ کئی اصحاب نے نوٹ اور نوحے لکھے ان میں مولانا اطہر ہاپوڑی کا لکھا ہوا نوحہ اور زندہ بچ نکلنے کی خبر کے متعلق مسرت نامے کا اقتباس غالباً دلچسپی سے خالی نہ ہو گا۔

وفات کی خبر سُن کر۔

شاعرِ نامی و گرامی ہند — برجموہن مرے شفیق و لبیب
ہو گئے رہ نوردِ ملکِ بقا — ان کے مرنے کا سانحہ ہے عجیب
ماہرِ فنِ شعر و صاحبِ ذوق — کس کو یہ وسعتِ نظر ہے نصیب
ان کی تاریخِ قتل ہے اطہر — کیفیِ خوش سخن فصیح و ادیب

سلامتی کی خبر سُن کر آپ نے لکھا۔

زندہ ہیں بفضلِ خدائے پاک سے — کیفیِ دانا گہر والا صفات
اُن کے مرنے کی خبر نکلی غلط — باعثِ اندوہ تھی اُن کی وفات
ان کے دم سے زندہ ہیں شعر و ادب — زندہ رکھے ان کو خدائے کائنات
عمرِ کیفی ہم عمرِ کیفی کی ہو — ایک دن کم ہو نہ یارب ایک رات
آپ بھی تاریخ اس افواہ کی — لکھئے اطہر حضرتِ کیفی حیات

نہ معلوم اب جبکہ علامہ کیفی کے انتقال کی خبر غلط نہیں نہ معلوم اطہر صاحب کو کتنا صدمہ ہوا ہو گا اور کیا کچھ لکھا ہو گا۔

پُنر مِلن

کچھ وقت کے بعد احمد آباد میں ایک اردو کانفرنس ہوئی وہ لوگ بمبئی سے کیفی صاحب کو اور کراچی سے ڈاکٹر مولانا عبدالحق صاحب کو کانفرنس میں کشاں کشاں لے آئے۔ اس طرح دہلی کے بچھڑے ہوئے دو شیخ و برہمن احمد آباد میں ایک بار پھر گلے ملے اور دونوں کا پُنر مِلن ہوا۔ حالانکہ پاکستان اور شمالی ہند میں یہی شیخ و برہمن ایک دوسرے کے گلے کاٹ رہے تھے۔

ڈاکٹر صاحب وہیں سے کیفی صاحب کو بھی کراچی لے گئے۔ لیکن کیفی صاحب کی طبیعت وہاں زیادہ خراب ہو گئی اور دہلی میں انجمن ترقی اردو کا کام دوبارہ زندہ کرنا تھا اس لئے کیفی صاحب دہلی آ گئے۔ دہلی پہنچنے اور مستقل قیام کے بعد اُنھوں نے مجھے ایک خط میں لکھا۔

میں پھر دہلی آ گیا ہوں۔ ایک تو اس لئے کہ کراچی کی آب و ہوا راس نہیں آئی۔ دوئم یہاں انجمن کے کام کو بھی دیکھنا ہے۔ سوئم میں چاہتا ہوں کہ جس دہلی کی خاک سے اُٹھا ہوں اسی میں یہ خاک پھر سما جائے۔ دہلی کے سوا کسی اور جگہ مرنا نہیں چاہتا۔ اسی لئے تو لائل پور "قتل" نہیں ہوا حالانکہ تم نے بھی اپنے اخباروں میں اور دوسروں نے بھی کالے حاشیے سے میرے قتل کی خبر چھاپی تھی۔ کہنے کی اصل بات یہ ہے کہ تم آؤ تو کچھ بات بنے۔ کام بہت کچھ باقی ہے۔ تم ہی اس کو سنبھال سکتے ہو۔ تمہیں اکثر معاملوں کا پس منظر اور کیفیت معلوم ہے۔ لکھو۔ کب تک آ سکو گے۔ ان دنوں میں نہ آ سکا آخر ۱۹۵۰ء میں حاضر ہوا۔

اور کچھ ان کی خواہش اور اصرار اور کچھ نجی وجوہ کے باعث میں نے بھی دہلی میں مستقل طور پر سکونت اختیار کر لی۔ لیکن کیفی صاحب نے مجھ سے جو ادبی کام لینے تھے وہ مکمل نہ ہو سکے۔ کیونکہ ان کی صحت دن دن گرتی ہی چلی گئی۔ کبھی کانفرنسوں اور مشاعروں میں شرکت کرتے یا کہیں آتے جاتے وہ سب ان کی قوتِ جسمانی نہیں قوتِ ارادی کا کرشمہ تھا۔ ورنہ عملی طور پر وہ پیوندِ بستر ہی تھے۔

سال بھر سے کم ہی عرصہ گزرا کہ علی گڑھ آنکھوں کا اپریشن کرانے گئے واپسی پر اپنے عزیز بھتیجے شری اونکار ناتھ جی او کھل وکیل غازی آباد کے پاس آرام کے خیال سے ٹھہرے لیکن وہاں بیماریوں نے ایسا آن دبایا کہ ایک دن بھی ٹھیک نہ رہے۔ ڈاکٹر دادر صاحب نے علاج معالجے میں کوئی کمی نہ کی لیکن بیماری آخر اپنا کام کر گئی۔ وہ دوبارہ اس دہلی میں نہ آ سکے جس کی خاک میں وہ اپنی خاک ملانا چاہتے تھے اور جس کے لئے وہ لائل پور میں "قتل" نہیں ہوئے تھے۔ آنکھ میں اپریشن کے بعد روشنی تو آ گئی لیکن صد حیف کہ زندگی کا چراغ گُل ہو گیا۔

ہمعصر اور ہم مشق شعرا

ابھی طالب علمی کا ہی زمانہ تھا کہ آپ کو کچھ ایسے ساتھی بھی مل گئے

جو آپ ہی کی طرح شعر و شاعری اور علم و ادب کا شوق و شعور رکھتے تھے۔ چنانچہ آپ کے ان ہمعصروں اور ہم مشقوں میں پنڈت امرناتھ مدن ساحر (مرحوم) بابو رام رچھپال سنگھ شیدا مرحوم، پنڈت جواہر ناتھ ساقی (مرحوم) مرزا نواب سائل مرحوم۔ مرزا قلندر مرحوم اور چند دیگر احباب شامل تھے۔ یہ سب مل جل کر طرحی غزلیں کہتے شعر گوئی کی مشق کرتے آپس میں بحث مباحثے اور ایک دوسرے کے کلام پر اصلاح دیتے۔ اس طرح باہمی تنقید و تبصرے سے ان کے کلام میں بتدریج ترقی ہوتی گئی۔ اگرچہ آگے چل کر ان کے یہ ہمعصر شعرائے کرام صرف غزل گوئی کے دائرے میں گھومتے رہے مگر کیفی صاحب اس چکر سے نکل کر جدید شاعری اور نظم و نثر کے میدان میں شہسواری کرنے لگے۔

### "دال" کا قصہ

قیاس کیا جا سکتا ہے کہ علامہ کیفی کو اپنی طویل زندگی میں نہ صرف اپنے مداحوں بلکہ معاندوں اور نکتہ چینوں سے بھی واسطہ پڑا ہوگا۔ لیکن ایک بات روشن ہے کہ آپ نے کبھی کسی کی ہجو نہیں کی اور نہ کبھی کسی معاند یا مخالف کا دل دکھایا۔ اس ضمن میں ایک واقعہ کا ذکر کرتا ہوں۔

لاہور کے رسالہ کہکشاں میں مولانا حیدر یار جنگ طباطبائی کی دو نظموں پر علامہ کیفی کا تنقیدی مضمون نکلا۔ جس کا جواب دیتے ہوئے مولانا نے کیفی صاحب کی ایک نظم "طلوع سحر" پر کچھ اعتراضات کیے جن کا مناسب اور شافی جواب دیا گیا۔ کیفی صاحب نے مولانا کی نظم میں ایک جگہ حرف "د" کو ٹوکا تھا کہ یہ وزن سے سرکشی کرتا ہے۔ اس کے جواب میں مولانا کی طرف سے کہا گیا کہ ہیں پنڈت جی اور "د" (دال) سے اتنی نفرت۔

وقت گزرتا گیا۔ ۱۹۳۰ء میں کیفی صاحب کو حیدر آباد کانفرنس میں مدعو کیا گیا۔ آپ نے ڈاکٹر مولانا عبدالحق صاحب کو لکھا کہ آپ مجھے اپنے پاس ٹھہرنے کو کہتے ہیں لیکن یہ یاد رہے کہ میرے لئے انڈے مرغی، گوشت وغیرہ فراہم کرنے میں آپ کو مشکل پیش آئے گی۔ مولانا طباطبائی کے کہنے میں نہ آئیں کہ میں "د" دال خور ہوں۔ جہاں میں جاتا ہوں ان چیزوں کا قحط پڑ جاتا ہے۔ دال والا معاملہ وہاں کے ادبی حلقوں میں مشہور رہا تھا۔ سب کو مزاح کا ایک لطیفہ ہاتھ آ گیا

تھا۔ چنانچہ جب کیفی صاحب حیدر آباد پہنچے تو نواب مولانا حیدر یار جنگ طباطبائی بھی ملاقات کو آئے۔ دونوں بزرگوں نے اپنی اپنی تصنیفات ایک دوسرے کو نذر کیں۔ اس طرح "د" دال کے معاملے میں جو "بدمزگی" پیدا ہوئی آخر باہمی مودت و دوستی کی مٹھاس میں بدل گئی۔ وہاں کیفی صاحب کے اعزاز میں جو مشاعرہ سر مہاراجہ کشن پرشاد نے کرایا اس میں بھی کیفی صاحب نے طباطبائی کو اپنے سے پہلے کلام پڑھنے نہیں دیا اور خود ان سے پہلے پڑھا اور سب کے آخر میں طباطبائی صاحب کے سامنے شمع آئی۔ یہ تھے ان بزرگوں کے اخلاص اور باہمی سلوک۔

### اصلاح و مشورہ

جیسا کہ سب جانتے ہیں کیفی صاحب سے مشورۂ سخن اور کلام پر اصلاح لینے والوں کی تعداد بہت بڑی ہے دوسرے اساتذہ کی طرح آپ نے کبھی اپنے شاگردوں کا کوئی خاص حلقہ نہیں بنایا۔ اور نہ شاگردوں سے نذر و نیاز یا تحفے تحائف لینے کا دستور رکھا بلکہ آپ کئی شاگردوں کی مالی امداد کرتے رہے۔

کسی کے کلام پر اصلاح دیتے وقت آپ منطق۔ دلیل۔ توجیہ سبب ثبوت صحت زبان و محاورہ۔ روزمرہ۔ سلاست۔ روانی تلفظ الفاظ کے محل استعمال۔ شعر کی تاثیر۔ جدت خیال۔ داخلیت و خارجیت اسلوب بیان۔ بندش کی چستی۔ ترکیب و ترتیب اور تمام متعلقہ فنی و لسانی باتوں کو مدنظر رکھتے تھے۔

### کتب خانے وقف کیے

علامہ کیفی غالباً اردو دنیا میں پہلے شخص ہیں جنھوں نے وقتاً وقتاً پر اپنی کتابوں کے ذخیرے مختلف یونیورسٹیوں کو دئے چنانچہ پنجاب یونیورسٹی لاہور کو آپ نے بھاری تعداد میں کتابیں دی ہیں جو آپ کے نام سے ہی ایک خاص شعبے میں رکھی گئی ہیں۔ اور بنارس یونیورسٹی کو کچھ کتابیں نذر کیں۔ انجمن ترقی اردو کو بھی اچھا خاصہ ذخیرہ دیا۔ بٹوارے کے وقت آپ کی ماڈل ٹاؤن لاہور والی کوٹھی میں کئی ہزار کتابیں موجود تھیں وہ سب لٹ گئیں جن میں کچھ قیمتی اور نایاب پرانے قلمی نسخے اور غیر مطبوعہ کتابیں بھی تھیں۔ اور اب حال ہی میں دہلی یونیورسٹی کو بہت سی انگریزی کتابیں بھیج دیں۔ اور باقی کتابیں کیفی لائبریری کو عطا

گئیں - اب کتابوں کا ایک قلیل سا مجموعہ باقی ہے وہ انھوں نے ایک خاص مقصد سے موجود رکھا ہے جس کے بیان کرنے کی یہاں ضرورت نہیں۔

### رقص و موسیقی

کیفی صاحب موسیقی کے بڑے دلدادہ ہی نہیں بلکہ اس فن کے پورے ماہر تھے۔ خود تو گا نہیں سکتے تھے لیکن گانے بجانے کی ہر چھوٹی سے چھوٹی بات سے واقف تھے۔ پکّے گانے آپ کو بہت پسند تھے۔ اور پنجابی اور ڈوگرہ پہاڑی گیتوں کو بھی پسند کرتے تھے۔ شادی بیاہ پر کشمیری پنڈتوں کے ہاں عورتیں جو گیت گاتی ہیں۔ ان کے دلدادہ تھے۔ اسی طرح ہندوستانی فن رقص کے بھی بڑے رسیا تھے کہتے تھے ہندوستان ہی میں فن رقص اور سنگیت دو باہم دان چڑھی۔ چنانچہ سام وید اس کا زندہ ثبوت موجود ہے۔ قدیمی رشیوں منیوں نے اس کا مطالعہ اور تجزیہ اتنے سائنٹفک طریقے پر کیا ہے کہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔ مغرب میں تو اس سائنس اور فن کا اب آغاز ہوا ہے۔

### انگریزی ادب

یہ جان کر غالباً کسی کو حیرت نہ ہوگی کہ ہندوستان میں اردو زبان کے "باپو" علّامہ کیفی صرف اردو کے ہی نہیں بلکہ انگریزی اور فارسی ادب میں بھی ید طولےٰ رکھتے تھے۔ انگریزی ادب کی شاید ہی کوئی تصنیف ایسی ہوگی جو آپ کے مطالعہ میں نہ آئی ہو۔ انگریزی شاعری اور ادب کے باوا آدم چاسر سے لے کر حال کے ادیبوں ایلیٹ اور جیمز جائس کی تصانیف تک آپ کی دیکھی ہوئی تھیں۔ جیسے ہی کسی اخبار میں ریویو پڑھتے اور کتاب آپ کی دلچسپی کی ہوتی فوراً منگوا لیتے۔ کتابوں کے پارسلوں کا سلسلہ جاری ہی رہتا تھا انھوں نے انگریزی میں کتنے ہی مضامین اور مقالے لکھے ہیں۔ آپ کے اسی انگریزی علمی تبحر کے باعث ہندوستان کی یونیورسٹیاں بھی آپ کو توسیعی لیکچروں کے لئے مدعو کیا کرتی تھیں۔ اس لحاظ سے بھی آپ پہلے اردو شاعر تھے جنھیں یہ امتیاز اور خصوصیت حاصل تھی۔

### پہلی پبلک سالگرہ

۱۳ دسمبر کو آپ کی سالگرہ پڑتی ہے۔ ۱۹۵۳ء کے نومبر میں علّامہ موصوف سے میں نے کہا کہ میں اب کے آپ کی سالگرہ پبلک طور پر مناؤنگا - اور برگزیدہ شعراء ادباء اور دیگر احباب کو دعوت دوں گا۔ کہنے لگے ایسی حرکت نہ کرنا میں نہیں چاہتا کہ تم اپنا روپیہ اس فضول بات پر ضائع کرو۔ خیر میں چپ ہو رہا۔ ہفتہ عشرہ کے بعد میں نے پھر بات چھیڑی اور بالاصرار کہا کہ میں تو آپ کی سالگرہ اب کے پبلک طور پر ضرور ہی مناؤں گا - آپ مانیں یا نہ مانیں۔ بولے ضد کی بات ہے تو منا لو بھئی - روپیہ "چاہے برد" ہی کرنا ہے تو کرو۔ آخر راضی ہو گئے۔ میں نے دہلی کے خاص خاص شعراء اور ادباء کو تکلیف دی۔ حضرت جوش ملیح آبادی۔ عرش ملسیانی۔ جگن ناتھ آزاد۔ پروفیسر تلوک چند صاحب محروم - دھرم پال صاحب گپتا وفا۔ شری گوپی ناتھ امن - محترمہ سلطانہ حمیدہ مسٹر اور مسز شام لال صاحب - مولانا محمد سعید ممبر پارلیمنٹ، مولانا محمد شفیع ممبر پارلیمنٹ، طالب دہلوی، جگی رعنا، برادر راجندر سنگھ بیدی۔ منوّر لکھنوی ڈاکٹر ایچ۔ آر۔ دادر اور دیگر معززین نے شرکت کی۔ تقریریں ہوئیں نظمیں پڑھی گئیں اور کیفی صاحب کے ادبی کارناموں پر تقریریں ہوئیں کیفی صاحب نے جوابی تقریر کی۔ یہ پہلا موقعہ تھا کہ ان کی سالگرہ ۸۷ برس میں اس طرح پبلک طور پر منائی گئی۔

### آخری پبلک سالگرہ

محترمی دھرم پال صاحب گپتا وفا ایڈیٹر تیج اور محبی کنور کشور ناتھ کی کوششوں سے کیفی صاحب کی نواسی ویں سالگرہ پبلک طور پر منائی گئی چنانچہ انھوں نے اگست ۱۹۵۴ء میں کیفی صاحب کی سالگرہ منانے اور انھیں تھیلی پیش کرنے کا فیصلہ کیا۔ چندہ اکٹھا کیا اور کیفی صاحب کی سالگرہ کی تقریب بڑی شان سے منائی گئی - انھیں چار ہزار روپے کی تھیلی اور سپاس نامہ پیش کیا گیا۔ کیفی صاحب نے یہ رقم اسی وقت مختلف اداروں میں ادبی کاموں کے لئے وقف کرتے ہوئے واپس کر دی - اس دن اتفاق سے پاکستان کے حضرت سالک اور دوسرے احباب بھی دہلی میں تھے انھوں نے شرکت کی - یہ دوسرا موقعہ تھا جب کیفی صاحب کی سالگرہ پبلک طور پر منائی گئی - افسوس کہ یہ آخری پبلک تقریب ثابت ہوئی - ۸۹ ویں سالگرہ پر کیفی صاحب بہت بیمار تھے - اور ۹۰ ویں سالگرہ پر راہئ عالم بقا ہو گئے۔

---

ہنسراج رہبر

# سالگرہ

"یہ چپ بیٹھے کیا سوچ رہے ہو؟ کیا کوئی نئی کہانی لکھنے کا خیال ہے؟"

پتنی کو پاس کھڑے دیکھ کر نارائن مُسکرایا اور ذرا توقف کے بعد بولا۔

"پدما تمھیں معلوم ہے کہ کل نو مارچ ہے۔ نو مارچ میرا جنم دن ہے۔ آج میری زندگی کے چالیس سال پورے ہوتے ہیں۔ کل ایک نئے سال اکتالیسویں سال کا آغاز ہوگا۔

وہ ہر سال اپنے بڑے بچے کی سالگرہ منایا کرتے تھے۔ اس لئے پدما کو اسی کا جنم دن معلوم تھا۔ پتی کے اور اپنے جنم دن کے بارے میں وہ کچھ نہیں جانتی تھی اور جاننے کی ضرورت بھی محسوس نہیں ہوتی تھی۔ جیسے وہ دنوں اور سالوں کی قائل ہی نہ تھی۔ دن آتے، سال بنتے اور گزر جاتے۔ پدما ان کی طرف سے بے خبر تھی۔ اور اس بے خبری میں اسے یوں لگتا جیسے اس گھر میں صدیوں سے اکٹھے رہتے آئے ہوں۔ اور صدیوں یونہی ایک ساتھ اکٹھے رہیں گے۔ وقت کا بوڑھا اور بے رحم ہاتھ انھیں کبھی ایک دوسرے سے الگ نہیں کر سکتا۔

"کہتے ہیں کہ انسان کی زندگی میں چالیس سال کا عرصہ بہت ہی اہم ہوتا ہے"۔ نارائن نے ایک گونہ مسرّت اور جوش کا اظہار کرتے ہوئے بات جاری رکھی۔ "یہی وہ عمر ہے جب انسان کے شعور میں پختگی اور ارادوں میں استحکام پیدا ہوتا ہے۔ وہ صحیح سوچتا ہے۔ اور صحیح عمل کرتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ کل سے میری نئی زندگی کا آغاز ہو لوگوں کو مجھ سے جو شکوے شکایتیں ہیں۔ وہ سب بھول جائیں اور مجھے کل سے ایک نیا انسان سمجھیں۔

نارائن چپ ہو گیا اس کے ہونٹوں پر ایک عجیب اور کیف انگیز مسکراہٹ کھیل رہی تھی اور وہ بچے کی طرح معصوم معلوم ہو رہا تھا۔

اس کے چہرے پر اداسی کی ایک ہلکی ہلکی کیفیت طاری تھی جو اس وقت پیدا ہوتی ہے۔ جب موسیقی کی کوئی مدھر تان یا کوئی نہایت اچھوتا خیال انسان کے دل میں ہلچل پیدا کر دے اس کے جذبات اور احساسات کو جھنجھوڑ دے اس کی روح میں پاکیزگی اور خلوص کی شمع روشن کر دے اس کے انگ انگ میں پر اُگ آئیں اور وہ سنجیدگی اور قصد کے ساتھ اپنے اندر بے پایاں رفعتوں اور وسعتوں میں اُڑنے کی خواہش محسوس کرے۔ پدما بھی چپ تھی ایک ٹک پتی کے مُنہ کی طرف دیکھ رہی تھی اور اس کیفیت کو کچھ سمجھ بھی رہی تھی۔ ان کی شادی ہوئے لگ بھگ دس سال گذر چکے تھے۔ اس دس سال کے عرصے میں اس نے نارائن کی روح کے ہر گوشے میں جھانک کر دیکھ لیا تھا۔ اس نے اس کے چہرے پر مسرت اور متانت کا یہ حسین امتزاج اکثر دیکھا تھا۔ جو گہری فکر اور ذاتی تجربہ سے پیدا ہوتا ہے۔ وہ عام زندگی میں سچی اور کڑی بات کہنے کا عادی تھا۔ اور اسی لئے اکثر لوگوں سے جھگڑا بھی مول لیا کرتا تھا۔ پدما اس کی عزّت کرتی تھی اور پیار بھی کرتی تھی مگر کئی بار دبی زبان میں بھابھی کہہ دیا کرتی تھی۔ اس خوشامد اور چاپلوسی کی دنیا میں جب لوگ سچی بات سُننا پسند نہیں کرتے تو تم کیوں سچی بات کہہ کر مفت میں بدنام ہوتے ہو۔ یہاں تو وہی اچھے ہیں جو دوسروں کو خوش رکھنے کا گُر جانتے ہیں۔ جیسا موقع دیکھتے ہیں ویسی بات کہتے ہیں"۔

نارائن کی زندگی میں ایسے لمحے اکثر آتے جب وہ تنہائی میں بیٹھا اپنے رویے کا خود جائزہ لیا کرتا۔ ان لمحوں میں اسے پتنی کی یہ بات یاد آتی وہ دل ہی دل میں اس کی مصلحت اندیشی اور دنیاوی سوجھ بوجھ کا اعتراف کرتا اور اسے اپنے بہت سے جھگڑے بے سود اور لاحاصل معلوم ہوتے۔ ناراض اور روٹھے ہوئے لوگوں کے چہرے ذہن میں

اُبھر آتے اور وہ ناراضگی کے لئے اپنے آپ کو قصوروار محسوس کرتا۔ بات سچی بھی ہو تو ہر موقع پر اس کا اظہار ضروری تو نہیں ہوتا۔ کئی بار چُپ رہنا بھی اچھا ہوتا ہے اور پھر کئی بار ایسا بھی تو ہوا کہ کسی وقت اس نے ایک بات کو درست سمجھا اور بعد میں وہ غلط ثابت ہوئی غور و فکر کے ان لمحوں میں اسے یہ جھگڑے اور یہ غلطیاں بہت پریشان کرتیں وہ روٹھے ہوؤں کو منانے اور بہتر انسان بننے کا عہد کرتا۔ مگر جب حقیقی زندگی میں کھری اور کڑی بات کہنے کی کوئی عملی صورت پیدا ہو جاتی تو اس کا نڈر اور بے باک کردار اس فکر اور مصلحت اندیشی کی تہوں کو چیر کر سطح پر اُبھر آتا اور جیسے مور گھنگھور گھٹائیں دیکھ کر خود بخود ناچ اٹھتا ہے۔ یا سورما میدانِ جنگ میں پہنچ کر اپنی مردانگی کے جوہر دکھانے کے لئے بے قرار ہو اٹھتا ہے وہ کھری اور کڑی بات کہنے کے لئے بے قرار ہو اٹھتا اور نشے کی سی حالت میں اسے کہہ ڈالتا۔ پھر جب تیر ایک بار چُٹکی سے نکل جاتا ہے تو اس کا لَوٹنا ممکن نہیں ہوتا.... برسوں سے زندگی یونہی گزرتی چلی آ رہی تھی۔ لاکھ چاہنے کے باوجود جھگڑوں اور غلطیوں سے چھٹکارا نہیں ملتا تھا نہ لوگ اپنی عادت بدلتے تھے اور نہ نارائن اپنی وضع ترک کرتا تھا۔

آج بھی پدما کے آنے سے پہلے وہ اپنے لکھنے کے کمرے میں چپ بیٹھا اپنے ماضی کا جائزہ لے رہا تھا۔ چالیس برس کی زندگی اور اس کے ان گنت واقعات نظروں کے سامنے تھے۔ اور وہ ان پر خلوص اور ایمان داری سے غور کر رہا تھا اور آخر اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ میں ان غلطیوں اور جھنجٹوں کو بھلا کر کل سے ایک نئی زندگی کا آغاز کروں گا اور ایک نیا انسان بنوں گا۔

اور پھر پدما سے بھی اس نے یہ بات کہہ دی وہ پتی کے منہ کی طرف دیکھ کر کھِل اٹھی اسے نارائن پر سچ مچ پیار آیا۔ نیا انسان بننے کی خواہش کتنی مقدس ہے۔ وہ اسے اپنے سامنے ٹھوس اور مجسم دیکھ رہی تھی۔ وہ چپ کھڑی دیکھتی رہی اور دل ہی دل میں لطف اندوز ہوتی۔ مگر پھر یہ دیکھ کر کہ نارائن اپنی بات کا جواب چاہتا ہے وہ مسکرائی اور آہستہ سے بولی۔

پدما نے نہایت سیدھے سادے الفاظ میں اور بنا کسی لاگ لپیٹ کے تجربہ کی بات کہی۔ وہ جانتی تھی کہ نارائن جب اپنے آپ کو برسوں سے بدلنے کی کوشش کرتے ہوئے نہیں بدل سکا تو وہ اب ایک دن میں کیسے بدل جائے گا۔

مگر نارائن کی اس جواب سے تشفی نہیں ہوئی اس کی روح میں جو طوفان اُٹھا تھا، جو ہلچل برپا تھی وہ اور بھی بڑھ گئی۔ کیا وہ چالیس سال کے بعد بھی وہی پہلا نارائن بنا رہے گا؟ اسی غلطیوں اور جھگڑوں کی تاریخ کو یونہی اپنے آپ میں متواتر دوہراتا رہے گا؟ کیا لوگ اس سے یونہی ناراض رہیں گے؟ کیا وہ واقعی کبھی نہ بدلے گا؟

اس نے اسی اُدھیڑ بن میں کھانا کھایا اور پھر حسبِ عادت پارک میں ٹہلنے چلا گیا۔ یہ پارک اس کے گھر کے بالکل قریب تھا۔ اور نارائن اس کے چپّے چپّے سے واقف تھا۔ وہ کچھ دیر ادھر اُدھر ٹہلتا رہا۔ پھول اور پودے رات کے اندھیرے میں اونگھتے سے معلوم ہو رہے تھے۔ جیسے ننھے بچّے شام ہوتے ہی سونے لگتے ہیں۔ شاید وہ بھی سونا چاہتے تھے۔ چاند کی نرم نرم کرنیں انھیں تھپتھپا رہی تھیں اور سُلانے کے لئے کوئی میٹھی لوری سُنا رہی تھیں۔ کل صبح جب آنکھ کھلے گی تو ان کی زندگی میں ایک نئے دن کا آغاز ہو گا اور پودوں پر نئے پھول اور نئی کلیاں مسکرائیں گی۔

پارک بہت ہی خوبصورت تھا اور چاند کی چاندنی نے اسے اور بھی دلکش بنا دیا تھا۔

نارائن کو اشوک کے بڑے پیڑ کے قریب ایک خالی بنچ نظر آئی وہ اس پر جا بیٹھا۔ بنچ پر پڑے ہوئے سُوکھے پتوں کو اس نے یونہی ان منا سا جھاڑ دیا۔ لیکن جب بیٹھا تو پاؤں کے نیچے ہی سوکھے پتے کھڑکھڑائے۔ ذرا پرے درخت کے نیچے ان سُوکھے پتوں کے انبار لگے ہوئے تھے۔ ہوا کا کوئی تیز جھونکا آ جاتا تو ٹہنیوں سے رہے سہے سوکھے اور زرد پتے اب بھی ٹوٹ کر کھڑکھڑا کر نیچے گرتے تھے۔ اشوک کے اس پیڑ میں کوئی جاذبیت نہیں تھی۔ نارائن اسے مدت سے دیکھتا چلا آ رہا تھا وہ بہت پُرانا اور خوب پھیلا ہوا تھا۔ مزدوری پیشہ اور بے گھر لوگ دوپہر کو اس کے گھنے سایے میں آرام کیا کرتے۔ اب

اس کے پرانے پتے جھڑ رہے تھے۔ اور کہیں کہیں عنابی رنگ کی نئی کونپلیں بھی پھوٹنا شروع ہو گئی تھیں۔ ہر سال یہی ہوتا تھا۔ پرانے پتے جھڑتے اور نئی کونپلیں پھوٹتی تھیں۔

"اس بوڑھے پیڑ کی زندگی میں بھی ایک نئے سال کا آغاز ہو رہا ہے"۔ نارائن کو بیٹھے بیٹھے خیال آیا اور وہ پیڑ کی طرف دھیان سے دیکھنے لگا۔ چاند کی چاندنی نے اسے جاذب نظر اور پُر اسرار بنا دیا تھا۔

نارائن پارک سے لوٹ کر کچھ دیر لکھتا پڑھتا تھا۔ مگر اب وہیں بیٹھے بیٹھے غیر معمولی دیر ہو گئی اور یوں بھی لکھنے پڑھنے کی طبیعت نہیں تھی۔ وہ اپنے انہی خیالات میں غرق چارپائی پر لیٹ گیا۔ اور سوچتے سوچتے سو گیا۔

"تم کون ہو؟ نارائن نے ایک سفید داڑھی والے بزرگ کو سامنے کھڑے دیکھ کر پوچھا۔

"میں نیا سال ہوں اور تمھیں مُنہ مانگا وردان دینے آیا ہوں"

نارائن چپ چاپ بزرگ کی طرف دیکھنے لگا اور دیکھتا رہا۔ اس کی آنکھوں میں ایک عجیب چمک تھی اور نارائن اس کی بزرگی سے اس قدر مرعوب تھا کہ اس سے کچھ کہتے نہ بن پڑا۔

"گھبراؤ نہیں۔ کہو کیا چاہتے ہو"؟ بزرگ نے متانت سے کہا۔

"میں چاہتا ہوں کہ کل سے ایک نیا انسان بن جاؤں اور غلطیوں اور تکرار سے بھرے اپنے ماضی کو بھلا کر ایک نئی زندگی کا آغاز کر دوں"۔ نارائن نے جھجکتے جھجکتے اپنے من کی بات کہی۔

"ٹھیک ہے"۔ بزرگ بولا۔ آج سے تم ایک نئے انسان بن جاؤ گے اور تمھاری شکل بھی بدل جائے گی۔ اس لئے تمھیں کوئی پہچان نہیں سکے گا اور نہ تمھیں تمھاری پچھلی غلطیوں کے لئے ذمے دار ٹھہرائے گا۔ مگر ایک شرط ہے ...."

"کیا؟" نارائن نے بڑی بے صبری سے پوچھا۔

"اگر تم کبھی ماضی کی اپنی کہی بات پر فخر کرو گے اور سوچو گے کہ میں وہی نارائن ہوں تو جھٹ تمھارا یہ نیا روپ غائب ہو جائے گا۔ اور تم پھر وہی پرانے نارائن بن جاؤ گے"۔

نارائن تذبذب میں پڑ گیا وہ یک بیک کوئی فیصلہ نہ کر سکا جیسے اسے محسوس ہو رہا ہو کہ اس شرط کا نبھانا کٹھن ہے۔

"کہو منظور ہے"؟ بزرگ نے اپنی نور بار نگاہیں اس کے چہرے پر گاڑ کر پوچھا۔

"ہاں منظور ہے"۔

نارائن نے زور سے کہا اور اس کی آنکھ کھل گئی۔ بزرگ اسے کہیں نظر نہ آیا۔ مگر خواب کا سارا منظر ذہن میں واضح تھا۔

اس نے بجلی جلائی اور دیکھا کہ پانچ بج رہے ہیں۔ بیوی اور دونوں بچے مدہوش سو رہے تھے۔ لیکن باہر کے لوگوں کے چلنے پھرنے اور کھلنسے کی آواز سنائی دے رہی تھی۔ جس کا مطلب تھا کہ ۹ ر مارچ کی نئی صبح کا آغاز ہو چکا ہے۔ تھوڑی دیر میں پو پھٹے گی اور دن نکلے گا۔

نارائن نے آئینہ اُٹھا کر شکل دیکھی تو وہ واقعی بدلی ہوئی تھی۔ ناک ذرا چپٹی اور چہرہ ذرہ لمبا تھا۔ گو نقش و نگار اور رنگ وہی تھا۔ مگر چہرے پر جوانی اور نئے پن کا غلاف سا چڑھ گیا تھا۔ اس حالت میں اسے پہچاننا مشکل تھا۔

اب گھر پر رہنے میں مصیبت یہ تھی کہ بیوی بچے دیکھیں گے تو حیران ہوں گے۔ اور لوگ پوچھیں گے کہ یہ کیا ہوا۔ اس صورت میں ماضی کو بھول جانا اور اس سے پیچھا چھڑانا ہرگز ممکن نہیں تھا۔ چنانچہ نارائن نے اسی وقت وہاں سے چل دینے کی ٹھانی۔ جس طرح بدھ نے راج محل کو چھوڑتے وقت بیوی بچے پر حسرت کی نظر ڈالی تھی۔ اس نے بھی بیوی اور بچوں کو حسرت بھری نظر سے دیکھا۔ اور دروازہ کھول کر آہستہ سے چل دیا۔ اس کا ارادہ کسی اجنبی شہر میں اجنبی لوگوں کے درمیان جا کر رہنے کا تھا۔ مگر پھر سوچا کہ یہ اتنا بڑا شہر ہے میلوں میں پھیلا ہوا ہے اور لاکھوں کی آبادی ہے۔ کیوں نہ ایک دن یہیں رہ کر اس بات کی آزمائش کر لوں کہ بزرگ نے نئی زندگی کے لئے جو شرط لگائی ہے میں اس کا پابند بھی رہ سکتا ہوں یا نہیں۔

وہ جمنا کی طرف گھومنے نکل گیا۔ دریا کے کنارے اور کھیتوں میں گھومتا رہا۔ جب لوٹا تو دھوپ تیز ہو گئی تھی۔ اس نے گھر سے بہت دور ایک ریستوراں میں بیٹھ کر چائے پی۔ اس کے قریب ہی

ایک دوسری میز پر بیٹھے تین نوجوان چائے پی رہے تھے - اور ایک فلم پر تبصرہ کر رہے تھے - "یہ ٹھیک ہے کہ فلم لوگوں کو پسند ہے" - ایک سفید قمیض والے گورے چٹے رنگ کے نوجوان نے سنجیدگی سے کہا - اسی لئے وہ اتنے عرصے سے چل رہی ہے - لیکن اس میں نہ کوئی کہانی ہے - اور نہ کوئی بات ہے - صرف ناچ اور گانے تو پسند کا کوئی معیار نہیں" -

معیار کیا ہے ؟ آپ اس کی تعریف کیا کریں گے ؟ اس کے سامنے بیٹھے ہوئے نوجوان نے تیز آواز سے پوچھا -

"گھوم پھر کر آخر میں بات وہیں آجاتی ہے - کہ پسند اپنی اپنی معیار اپنا اپنا" گھنگریالے اور نفیس والوں والے تیسرے نوجوان نے فیصلہ کن انداز میں کہا - فلم، کہانی ادب اور آرٹ کی کسی بھی شئے سے دیکھنے اور پڑھنے والا جو اثر لیتا ہے اس کے نزدیک وہی معیار ہے کسی چیز سے زیادہ سے زیادہ لوگوں کا اثر قبول کرنا ہی اس کی کامیابی کی دلیل ہے" -

اس نے بات ختم کر کے فخریہ انداز میں ادھر اُدھر نظر دوڑائی اور نارائن کو اپنی طرف متوجّہ دیکھ کر پوچھا - آپ بتائیں ادب اور آرٹ کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے ؟

نارائن جواب میں محض مسکرایا - اور اس نوجوان کی طرف یوں دیکھتا رہا - جیسے کہہ رہا ہو کہ ادب اور آرٹ کی یہ گہری باتیں میری سمجھ سے بالاتر ہیں - اکثر دیکھا گیا ہے - کہ لوگ آج ایک چیز کو پسند کرتے ہیں کل بالکل نہیں کرتے - ان کا مذاق بدل جاتا ہے - اور وہ کسی دوسری چیز کو پسند کرنے لگتے ہیں - پھر بتائیے اپنی اور دوسری چیز کی پرکھ کیا ہوئی - اپنی اپنی پسند کا معیار کہاں ٹھہرا ؟

گورے رنگ کے نوجوان نے اعتراض کیا اور بحث آگے چل پڑی - نارائن نے اُٹھ کر چائے کا بل ادا کیا - اور چلتے ہوئے سوچنے لگا کہ لوگوں کو بحث کا مرض ہے - صبح سے شام تک بحث کرتے ہیں اور حاصل کچھ بھی نہیں - جو خیالات ایک مرتبہ بن گئے - انھیں گرہ میں باندھے پھرتے ہیں - نہ کچھ بھلاتے ہیں - نہ کچھ سیکھتے ہیں" -

وہ گھنگریالے نفیس والوں والے نوجوان سے خوب واقف تھا وہ اس سے کئی مرتبہ بحث کر چکا تھا - اس کا نام سرتش تھا - ابہام سے پُر اور ذاتی قسم کی نظمیں لکھتا تھا - اور ادب اور آرٹ کے بارے میں بھی اس کا نظریہ بہت ہی مبہم اور ذاتی قسم کا تھا - نارائن خوش تھا کہ اس نے اپنی رائے کا اظہار نہیں کیا اور اس نے واقعی ضبط سے کام لیا ہے - اور وہ اس بات سے بھی خوش تھا کہ سرتش اسے اس کے نئے روپ میں پہچان نہیں سکا - نئی زندگی کا آغاز نہایت ہی حوصلہ افزا ہے - اگر وہ اسی طرح ضبط سے کام لیتا رہا تو یقیناً ماضی کو بھلا کر ایک بہتر اور نیا انسان بننے میں کامیاب ہوگا -

وہ خوشی کے اس جذبے میں سرشار ریپبلک لائبریری میں آیا اور اخبار وغیرہ پڑھنے لگا - اس نے ایک ادبی رسالے کا ایک نیا شمارہ اٹھایا جس میں اس کی کہانی چھپی تھی جو اس نے بہت پہلے بھیجی تھی - اس نے وہ رسالہ اس ڈر سے ایک دم پرے رکھ دیا کہ مبادا کہانی کو دیکھ کر اسے ماضی کی کوئی بات یاد آجائے اور وہ اس پر فخر کرنے لگے - اس نے تاریخ کی ایک کتاب نکلوائی اور الگ بیٹھ کر اسے پڑھنے لگا -

ایک بجے کے قریب جب لائبریری بند ہوتی تو اس نے ایک ہوٹل میں کھانا کھایا اور گھومتے گھومتے ایک ایسے علاقے میں جا نکلا جہاں آنے کا اتفاق اسے بہت کم ہوا تھا - اس لئے علاقے کے لوگ بازار اور گلیاں اجنبی سے جان پڑتے تھے - یوں بھی اس کی نئی زندگی نے شہر کے سارے ماحول کو اجنبی سا بنا دیا تھا - وہ خود اپنی نظر میں آپ اجنبی تھا وہ گھومتے پھرتے کئی واقفکار لوگوں کے سامنے سے گزرا تھا - مگر وہ اسے پہچان نہیں سکے تھے - اس خیال نے اجنبیت کے اس احساس کو اور بھی گہرا بنا دیا تھا -

اپنے آپ کو مزدور کہتے ہیں - اور سر پر سوار ہوتے ہیں - لوگوں نے ان کا دماغ خراب کر دیا -

ایک گلی کے نکڑ پر ایک بابو کسی رکشا والے سے جھگڑ رہا تھا - دو تین آدمی اور جمع تھے جو شاید بابو ہی کی حمایت کر رہے تھے - کیونکہ رکشا والا کافی پریشان تھا اور نارائن کو قریب آتے دیکھ کر بولا - صاحب آپ فیصلہ کریں - یہ بابو جی مجھ پر بلے کار دھونس جما رہے ہیں -

"دھونس ودھونس کچھ نہیں - چار قدم کی بات ہے - پوری ٹھا کر

ان کے گھر چھوڑ آؤ اور اپنا کرایہ لے لو"۔

گلی کی نکڑ والا دوکاندار بیچ ہی میں بول اٹھا۔

"گلی میں رکشا جاتی ہو تو چار قدم کیا میں بیس قدم جانے کو تیار ہوں"۔

"رکشا یہاں چھوڑ دو اور بوری اٹھا کر میرے ساتھ چلو" بابو بولا۔

آپ نے یہاں تک رکشا لانے کو کہا تھا میں لے آیا۔ بوری اٹھا کر گھر چھوڑ آنا میرا کام نہیں۔ آپ لاکھ کہیں میں نہیں جاؤں گا۔ رکشا والے نے اپنے مضبوط جسم کا بوجھ بوری پر رکھے ہوئے پاؤں پر ڈالتے ہوئے کہا۔ اور نارائن کو چپ دیکھ کر بولا "آپ ہی بتائیں کیا یہ میرا کام ہے"۔

نارائن نے بات سنی ان سنی کر دی اور پیچھے کی طرف بازار میں دیکھنے لگا۔ اس دوران میں چار پانچ آدمی اور جمع ہو گئے تھے۔ ان میں سے ایک ہٹے کٹے اور خدائی خدمتگار قسم کے بھلے آدمی نے آگے بڑھ کر کہا۔ بابو جی چھوڑو جھگڑا۔ دو بے چارے کو کرایہ۔ آپ کی بوری میں چھوڑ آتا ہوں"

نارائن ایک قریب کے پارک میں چلا گیا۔ وہاں بہت سے لوگ جمع تھے تاش اور شطرنج کھیل رہے تھے۔ ایک جگہ تین آدمی تھے۔ انھیں چوتھا کھلاڑی درکار تھا۔ نارائن ان کے ساتھ بیٹھ کر تاش کھیلنے لگا۔

"بدمعاش کھیل میں بھی بے ایمانی کرتا ہے۔ دائیں طرف بیٹھی ہوئی ٹکڑی میں سے ایک شخص نے ساتھی سے کہا۔

"کمار" کیا بے ایمانی کی ہے اس نے؟ نارائن کے سامنے بیٹھے ہوئے کھلاڑی نے پوچھا۔

"لگائے ہوئے پتے اپنے ساتھی کو دے رہا تھا"۔

"بے ایمانی تو اس کے بائیں ہاتھ کا کرتب ہے"۔

[illegible] ہنسا اور وہ نوجوان بھی ہنسا جس پر بے ایمانی کا الزام لگا تھا جیسے بے ایمانی بھی کھیل ہی کا ایک جزو ہے۔ جیسے اس کے کسی وصف کی تعریف کی گئی ہو اور اس میں اسے خاص مسرت محسوس ہو رہی ہو۔

نارائن وہاں سے اٹھا تو پانچ بج چکے تھے۔ درختوں کے سائے دور دور تک پھیل گئے تھے اور دن ڈھل رہا تھا۔ نارائن ان مناسا پھر بازار کی طرف چل پڑا۔ اسے اپنے اندر خلاء سا محسوس ہو رہا تھا۔ اور یوں لگ رہا تھا جیسے اس نے زندگی کے دو تین سال بے کار کھو دئے ہوں۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اب کیا کرے اور کہاں جائے؟ دن بھر کے واقعات اس کے ذہن میں ابھر آئے۔ فلم کی بحث میں اس کی ہمدردی گورے نوجوانوں کے ساتھ تھی۔ اس کا سنجیدہ چہرہ نظروں کے سامنے تھا۔ اور اس کی بات کی تائید نہ کرنا ناموزوں معلوم ہو رہا تھا۔ منظر ذرا بدلا تو رکشا والا پوچھ رہا تھا۔ آپ ہی بتائیں کیا یہ میرا کام ہے؟ وہ چپ رہا۔ کیوں چپ رہا؟ "بوری میں چھوڑ آتا ہوں" کا فلسفہ تو ظلم کے ساتھ سمجھوتہ ہے۔ اسی سے تو بے انصافی کو شہ ملتی ہے۔ پھر کھیل میں اپنی بے ایمانی پر ہنسنا تو نری ڈھٹائی ہے۔ یہ ڈھٹائی اور سمجھوتہ پرستی کسی عظیم اور ترقی پسند قوم کے کردار کا حصہ نہیں بن سکتی۔

"تمھیں شرم نہیں آتی ایک عورت کو گالی دیتے ہوئے"۔ نارائن یکایک رک گیا اور پھر سامنے کھڑے ایک آدمی پر برس پڑا۔ وہ میونسپل کمیٹی کا سینیٹری انسپکٹر تھا اور ایک جمعدارنی کو جو کوڑے کا ٹوکرا سر پر اٹھائے ادھر سے گزر رہی تھی۔ بے تحاشا گالیاں دے رہا تھا۔

"تم کون ہو خواہ مخواہ بیچ میں بولنے والے۔ میں اپنی سرکاری ڈیوٹی کر رہا ہوں"۔

"میں ایک انسان ہوں اور مظلوم کا حامی ہوں۔ سرکاری ڈیوٹی کرنے سے تمھیں ہرگز یہ حق نہیں پہنچتا کہ ایک عورت کو گالی دو"۔

"دیکھتے نہیں وہ غلاظت کا ٹوکرا بنا ڈھکے لے جا رہی ہے۔ اور راستے میں بدبو پھیلا رہی ہے"۔

تم پڑھے لکھے آدمی ہو۔ تمھیں معلوم ہونا چاہئے کہ تمھاری ان گالیوں کی بدبو اس ٹوکرے کی بدبو سے کہیں زیادہ بھیانک ہے"۔

انہیں جھگڑتے دیکھ کر بہت سے لوگ جمع ہو گئے اور کیفیت معلوم ہونے پر سب نے نارائن کی حمایت کی اور سینیٹری انسپکٹر پر برس پڑے۔ "کیوں جناب کیا اس مہینے جمعدارنی سے رشوت کے پیسے نہیں ملے؟ انسپکٹر نے لوگوں کے تیور دیکھے تو کھسیانا سا ایک طرف کو چل دیا۔ جمعدارنی خوش ہوئی اور ممنون نگاہوں سے نارائن کی طرف دیکھنے لگی۔

نارائن بھی جب وہاں سے چلا تو بہت خوش تھا اور حیران تھا کہ وہ یک بیک انسپکٹر پر کیسے برس پڑا۔ اسے اپنی زندگی کا ایک اور واقعہ یاد آیا۔ ایک مرتبہ پٹیالہ اسٹیشن پر اس نے تانگے والے کی حمایت کی تھی۔ اور وہ ایک سفید پوش نوجوان اور اس کے سکھ دوست کے ہاتھوں پٹتے پٹتے

بچا تھا - انھوں نے بھی جب اس طرح پوچھا تھا کہ تم کون ہو بیچ میں بولنے والے تو اس نے جھٹ جواب دیا تھا - کہ میں نارائن ہوں اور مظلوم کا حامی ہوں وہاں بھی ہجوم نے اس کی حمایت کی تھی اور انہیں ٹانگے والے کو کرایہ کا روپیہ فوراً دینا پڑا تھا ورنہ وہ کہتے تھے کہ ہم لوٹ کر دیں گے

واقعہ کی یاد آتے ہی اسے اپنے ماضی پر اور اپنے آپ پر فخر محسوس ہوا اور انصاف پسند عوام کے ان گنت چہرے ذہن میں اُبھر آئے -

" سناؤ بھئی نارائن تم ادھر کہاں گھوم رہے ہو ؟ سامنے سے آتے ہوئے ایک ادیب دوست نے اسے ٹوکا -

نارائن ذرا چونکا لیکن دوسرے ہی لمحے سنبھل گیا اور بولا " ایک کام سے آیا تھا اور اب گھر جا رہا ہوں " -

وہ گھر آیا تو بیوی بچے اور پڑوسی بہت خوش ہوئے - وہ دن بھر اسے کھوجتے رہے تھے - جب اُنھوں نے پوچھا کہ وہ چپکے سے کدھر چلا گیا تھا اور سارا دن کہاں گزرا تو اس نے دوسروں سے تو یہ کہہ دیا کہ ایک دوست پکڑ کر لے گیا تھا - مگر تنہائی میں پدما کو گھر سے چلنے اور لوٹ کر آنے تک کا سارا قصہ سچ سچ کہہ سنایا -

شکر ہے کہ صبح کا بھولا شام کو گھر آیا - پدما نے پتی کی بات سن کر چٹکی لی اور پھر بولی - اس کا مطلب یہ ہے کہ جو تم پہلے تھے وہی اب ہو اور اگر کوئی بدلنا بھی چاہے تو نہیں بدلو گے " -

" تمھیں نے تو کہا تھا کہ انسان تو وہی رہتا ہے کوئی ایک دن میں تو بدل نہیں جاتا " - نارائن نے پتنی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پیار سے کہا -

" میں نے تو بہت سا سامان منگوایا تھا کہ آج تمہارا جنم دن منائیں گے -

" چلو وہ اب منالیں گے " نارائن نے کہا اور وہ دیوار پر لگی ہوئی ٹیگور اور پریم چند کی تصویروں کی طرف دیکھ کر مسکرانے لگا -

یہ نو مارچ کی شام تھی - دن کا بیشتر حصہ ماضی کا جزو بن چکا تھا - صدیاں اس کے آگے تھیں اور صدیاں اس کے پیچھے تھیں - اسے ایک عظیم وسعت اور روانی کا احساس ہو رہا تھا - اسے اب یقین ہو چکا تھا کہ مستقبل لمحہ بہ لمحہ ماضی میں تبدیل ہو رہا ہے - اور ماضی مستقبل میں زندہ رہتا ہے - اور اس یقین نے اس کی مسکراہٹ کو پہلے سے کہیں زیادہ خوشگوار اور دلکش بنا دیا تھا

---

# ۵۶-۱۹۵۵ء کی ربیع میں فصلوں کی پیداوار کے مقابلے کی مہم

مرکزی وزارت خوراک و زراعت نے ریاستی حکومتوں کو ہدایت کی ہے کہ وہ ۵۶-۱۹۵۵ء کی ربیع میں فصل کے مقابلوں کے لئے وسیع پیمانے پر مہم جاری کرنے کی غرض سے اقدامات کریں -

گذشتہ برسوں میں فصلوں کے مقابلوں کی بدولت کسانوں کو کاشتکاری کے اصلاح یافتہ طریقے اختیار کرنے کی ترغیب ملی ، اور اجناس کی پیداواروں میں بہت سا اضافہ ہوا - اس سال حسب سابق ۵۶-۱۹۵۵ء کی ربیع کے لئے ریاستوں میں فصل کے مقابلوں کا پندرھواڑہ منایا جائیگا - گندم ، آلو اور چنے کی فصلوں کے مقابلے کئے جائیں گے ، اور مقابلہ کنندگان کو کل ہند بنیاد پر سب سے زیادہ فی ایکڑ پیداوار پر پانچ ہزار روپیہ کا نقد انعام اور "کرشی پنڈت" کا سرٹیفکیٹ عطا کیا جائے گا -

جن کسانوں نے ۵۵-۱۹۵۴ء کی ربیع میں فصلوں کے ریاستی مقابلوں میں تینوں فصلوں میں پیداوار کے لحاظ سے پہلے چھ درجے حاصل کر لئے تھے ، اور جن کسانوں نے اسی ربیع کے لئے مقابلوں میں اپنے نام درج کرائے تھے لیکن کسی ناگہانی سبب سے شرکت سے معذور رہے ان کو بھی ۵۶-۱۹۵۵ء کی ربیع کے مقابلوں میں حصہ لینے کی اجازت ہوگی -

۵۰-۱۹۴۹ء میں مقابلہ کنندگان کی تعداد ۱۹ ہزار تھی جو ۵۴-۱۹۵۳ء میں ایک لاکھ ۹۱ ہزار ہو گئی تھی اور رقبۂ کاشت علی الترتیب ۳۶ ہزار ایکڑ اور ۲ لاکھ ۶۴ ہزار ایکڑ رہا تھا -

بسمل سعیدی

# غزلیں

موت کی آرزو نہیں کشمکشِ حیات میں
عشق سے ہیں سہولتیں دہر کی مشکلات میں

عشقِ ادا شناس ہے رمزِ تغافل آشنا
آ گئی ہے اب خصوصیت آپ کے التفات میں

وائے فسردگیٔ روح ہائے شکستگیٔ قلب
ٹیس سی سانس سانس میں ٹھیس سی بات بات میں

ساقیٔ عشق ہی رہا اور نہ وہ جامِ آرزو
اب وہ کہاں نشاطِ روح میکدۂ حیات میں

حشر کے لاکھ دن بھی ہوں وصل کے تو بھی ہیچ ہیں
دل پہ وہ کچھ گزر گئی ہجر کی ایک رات میں

اُن کو اگر خوشی نصیب ہے تو وہ کس بنا پہ ہے
اے غمِ عشق تو نہیں جن کے مقدرات میں

بسمل اگر ہے مطمئن تو دلِ عشق آشنا
ورنہ سکوں کسے نصیب شورشِ کائنات میں

جب اہلِ عشق کا ہر حال عاشقانہ تھا
حدودِ عشق سے باہر غمِ زمانہ تھا

بھلا دیا ترے کانٹوں نے بھی چمن! ہم کو
ہمارا تیری بہاروں میں آشیانہ تھا

ترے غرور نے ٹھکرا کے جس کو پھینک دیا
مری جبیں وہ نہ تھی تیرا آستانہ تھا

اب آنسوؤں نے حقیقت بیان کی اُس کی
جو قہقہوں کی زباں پہ کبھی فسانہ تھا

قبولِ سجدہ پہ بھی وہ تو ہو سکا نہ ادا
جو ذوقِ سجدہ پہ اک فرضِ آستانہ تھا

وہی ہے فطرتِ عشق اور وہی سرشتِ حُسن
وہی ہے آج زمانہ جو کل زمانہ تھا

پہنچ کے گنبدِ خضرا پہ بسمل اب سمجھا
مری جبیں کے تو لائق یہ آستانہ تھا

۱۹۵۴ء میں کیفی صاحب کی ۸۹ ویں سالگرہ دلّی میں منائی گئی تھی۔ اس تقریب میں کیفی صاحب کو سپاسنامے کے ساتھ چار ہزار روپیہ کی تھیلی پیش کی گئی، جس کو اُنھوں نے مختلف اداروں کے ادبی کاموں کے لئے وقف کرتے ہوئے واپس کر دیا تھا ——— تصویر میں علاّمہ کیفی سپاسنامے کا جواب دے رہے ہیں

نئی دلّی میں
روس کے وزیر اعظم
مسٹر بلگانن اور
مسٹر خروشچیف کا
جلوس راج پتھ
سے
گذر رہا ہے

روس کے وزیر اعظم
مسٹر بلگانن اور
مسٹر خروشچیف
۱۸-نومبر کو نئی دلّی
پہنچے۔ ہوائی اڈّے
پر پنڈت نہرو اور
ڈاکٹر رادھا کرشنن
نے اُن کا استقبال

۲۳ - نومبر کو بمبئی کے ولبھ بھائی
ٹیل اسٹیڈیم میں میونسپل کارپوریشن
کی طرف سے روس کے وزیر اعظم
مسٹر بلگانن اور مسٹر خروشچیف کا استقبال
کیا گیا۔ اس موقعے پر دونوں روسی لیڈر
گاندھی ٹوپی پہنے کھڑے ہیں۔

کے برگیڈ پریڈ گراؤنڈ
ایکسیلینسی مسٹر خروشچیف
بڑی مجمعے میں تقریر
کر رہے ہیں

نئی دِلّی میں
وزیر اعظم کی
قیام گاہ پر روسی لیڈر
مسٹر بلگانن اور
مسٹر خروشچیف
پنڈت جواہر لال نہرو
سے گفتگو کر رہے ہیں

# روسی لیڈروں کا دورۂ ہند

بمبئی میں بچّے روسی لیڈروں کے سامنے
اپنے کھیل کود کا مظاہرہ کر رہے ہیں۔

ننگل میں روس کے وزیر اعظم مسٹر بلگانن
اور مسٹر خروشچیف کے اعزاز میں محفلِ رقص
منعقد کی گئی۔ اِس موقعے پر روسی لیڈر

دلّی کے تاریخی لال قلعے میں سعودی عرب کے بادشاہ ہزمیجسٹی شاہ سعود بن عبدالعزیز السعود کو دلّی کے شہریوں کی طرف سے سپاسنامہ پیش کیا گیا۔ تصویر میں دلّی میونسپل کمیٹی کے صدر شاہ کو سپاسنامہ پیش کر رہے

سعودی عرب کے بادشاہ ہزمیجسٹی شاہ سعود
بن عبدالعزیز السعود ۲۷۔ نومبر کو نئی دہلی تشریف
لائے۔ پالم ہوائی اڈے پر صدرِ جمہوریہ، نائب
صدر، وزیر اعظم اور دیگر وزراء نے شاہ سعود
کا خیر مقدم کیا

روشؔ صدیقی

## ہم سفر

امتیازِ خیر و شر ہونے لگا
تنگ دامانِ نظر ہونے لگا

زندگی کی وسعتوں کے ساتھ ساتھ
کارِ دنیا مختصر ہونے لگا

رات بھر اشکوں کو روکا صبح دم
کارواں گرمِ سفر ہونے لگا

رفتہ رفتہ حسرتِ تعمیر کو
شکوۂ دیوار و در ہونے لگا

وقت کی افسردگی بڑھنے لگی
زرد خورشیدِ سحر ہونے لگا

دیدہ و دل کی خود آگاہی گئی
انتظارِ راہبر ہونے لگا

یہ بھی شاید ہے فریبِ آگہی
کون تجھ سے بے خبر ہونے لگا

صبحِ منزل کا درخشاں آفتاب
کیوں چراغِ رہگذر ہونے لگا

ہم سے کیا مطلب فقیہِ شہر کو
یہ فرشتہ کیوں بشر ہونے لگا

میں تو ہوں گم کردہ منزل اے روشؔ
کون میرا ہم سفر ہونے لگا

## باریاب

عجب فسوں تجھے اے چشمِ نیم خواب ملا
فسانۂ غمِ دل کا مگر جواب ملا

ہے آج بھی وہی اہلِ خرد کی محرومی
اُسے سحر نہ ملی جس کو آفتاب ملا

کھلی حقیقتِ حسنِ بتاں تو کیسے ہیں
کہاں سوال کیا اور کہاں جواب ملا

عطا ہوئے اُسے اسرارِ سینۂ یزداں
جسے ازل میں دلِ خانماں خراب ملا

مجھے یہ جامِ شرابِ سکوں نہ دے اے دوست
کچھ اس میں زہرِ غم و درد و اضطراب ملا

زبانِ دشنہ و خنجر کھلی یہ کیا کم ہے
کبھی تو عشق کی اک بات کا جواب ملا

ہوئی جو حسن کو آرائشِ جہاں منظور
حقیقتوں کو لباسِ خیال و خواب ملا

طلسمِ مصلحتِ وقت توڑنے کے لئے
جنونِ عشق کو فرمانِ انقلاب ملا

وہی روشؔ کہ جو گم گشتۂ محبت تھا
وہ آج محفلِ جاناں میں باریاب ملا

کنور سین

# ہندوستان اور ایران کے باہمی ادبی تعلقات اور اثرات

## باب اوّل ۔ فصل دوئم

### آریوں اور ایرانیوں کا ابتدائی وطن اور رگ وید اور ژند اوستھا کا مقام ورُود

رگ وید اور ژند اوستھا کہاں اور کب معرضِ وجود میں آئے؟ ان منتروں رچاؤں اور گاتھاؤں کے درِشٹا (دیکھنے والے = رشی) وکتا (کہنے والے) یا کوی (موزوں کرنے والے) ابتداً کہاں بود و باش رکھتے تھے یعنی ان قدیم ترین آیاتِ مقدسہ کا کس مقام یا خطۂ زمین پر اور کس زمانہ ماضیہ میں انکشاف، القاء تنزل یا ورود ہوا؟ (کیونکہ یہ تو اغلب ہی ہے کہ اُس ماضی بعید میں فنِ کتابت نامعلوم ہوگا اور ان کو ضبطِ تحریر میں بہت مدّت بعد لایا گیا ہوگا) ان سوالوں کے جواب دینا آسان نہیں۔ کئی مستشرقین نے ان مسئلوں پر تحقیقاتیں کی ہیں جب سے فرانسیسی پادری کورڈو نے ۱۷۶۷ء میں اور انگریز چیف جسٹس سر ولیم جونز نے ۱۷۸۶ء میں ان حیرت انگیز معلومات کا اعلان کیا تھا کہ سنسکرت زبان نہ صرف فارسی بلکہ یونانی، لاطینی، جرمن اور انگریزی وغیرہ یورو پین زبانوں کی اُمّ الالسنہ ہے۔ تب سے علمائے فرنگ انڈو ایرین رگ ویدک قوم کے اصلی یا ابتدائی وطن کی تلاش و تجسّس میں مصروف رہے ہیں۔ مگر ہنوز کسی متفقہ قرارداد پر نہیں پہونچے ہیں۔ بلکہ ان کے نتائج میں بعد المشرقین نظر آتا ہے۔ یعنی ابتدائی وطن کو سطح مرتفع پامیر سے لے کر بحیرۂ بالٹک اور سویڈن ناروے تک لے جاتے ہیں۔ جرمنی کے علماء (جن میں پینکا اور کوسی نا سربرآوردہ تھے) آریہ قوم کا ابتدائی مسکن جرمنی کے شمالی میدان کو قرار دیتے ہیں۔ جائلز علم زبان کی بنا پر ہنگری کے میدان کو اصلی وطن بتاتا ہے۔ کئی دیگر علمائے فرنگ اس خطۂ زمین کو ظاہر کرتے ہیں جو دریائے ڈینیوب اور دریائے آکسس کے درمیان واقع ہے۔ بعضوں کا خیال ہے کہ ایشیائی رُوس کا وسطی علاقہ ابتدائی مسکن تھا۔ متعدد انگریز علماء کے خیال کے مطابق ابتدائی وطن وہ صحرائی میدان Steppes پایا جاتا ہے۔ جو جنوبی روس میں بحیرۂ کیسپین کے مشرق میں واقع ہے۔ مگر آج کل کے کئی ہندوستانی محققین کا عقیدہ ہے کہ ویدک آریائی قوم کا ابتدائی وطن وہ سرزمین ہی قرار دی جانی چاہیئے جو ہندوستان حال کے شمال مغرب میں واقع ہے یعنی علاقہ جات پنجاب، دوابہ گنگ و جمن و ستلج، افغانستان اور خراسان۔ نہ کہ دور دراز کے روسی صحرا اور بیابان یا جرمنی ہنگری کے میدان۔ رگ وید میں قریباً اکتیس دریاؤں کے نام پائے جاتے ہیں۔ جن میں سے مندرجہ ذیل مشہور ہیں۔

سندھو (سندھ) سوشترا (سوہان) وی تستا (جہلم) اسی کنی (چناب) پروشنی (راوی) وپاسی (بیاس) ستدری (ستلج) سرسوتی (سرسوتی) گنگا وجمنا کُبھا (دریائے کابل) سووستو (سوات) کرومو (کورم) اور گومتی (گومل) یہ تمام دریا ہندوستان کے شمال اور شمال مغربی علاقہ جات میں واقع ہیں۔ لہٰذا بقول ڈاکٹر بی کے گھوش جب رگ وید میں پنجاب کے دریاؤں کے نام موجود ہیں تو اس سے صاف عیاں اور ثابت ہوتا ہے کہ رگ وید کے بھجن یا منتر پنجاب میں ہی موزوں ہوئے ہوں گے نہ کہ مغرب بعید میں۔ میکس میولر، ویبر، میولر وغیرہ کا بھی یہی قول تھا کہ رگ وید کی تصنیف پنجاب میں ہی ہوئی پائی جاتی ہے۔ زمانہ حال کے علاموں ہاپ کنز اور کیتھ کی قرارداد ہے کہ یہ علاقہ سرسوتی دریا کے کناروں پر تھا جو انبالہ کے جنوب میں واقع ہے[۵]۔ پس جو علماء رگ وید کی تصنیف یورپ کے ممالک میں ہوئی بیان کرتے ہیں ان میں بقول پیگیٹ

---

[۵] ملاحظہ ہو ویدک انڈیا۔ باب ۱۳۔ صفحات ۲۴۲ لغایت ۲۴۴

کم و بیش قومی تعصب یا ملکی طرفداری کا شائبہ معلوم ہوتا ہے[1]

علاوہ ازیں رگ وید اور ویدک لٹریچر میں کہیں بھی کوئی ذکر حوالہ یا اشارہ ایسا نہیں ملتا جس سے یہ مترشح ہوتا ہو کہ آریہ لوگ ہندوستان کے ان شمال مغربی علاقہ جات میں کسی زمانے میں بھی غیر ملکی، اجنبی یا نووارد سمجھے گئے ہوں۔ یاد رہے کہ افغانستان، ترکستان و خراسان حال یعنی علاقہ جات ہرات، بلخ بخارا سمرقند وغیرہ اس زمانۂ قدیم میں شمالی ہندوستان کے ساتھ ملحق تھے۔ ویدک صحائف سے جو شہادت ملتی ہے وہ یہی ہے کہ ویدک آریہ لوگ اس اپنے وطن کو سپت سندھوا، آریہ ورت اور دیوکرت یونی، دیو نرماتا دیش نام دیتے تھے۔ جو قوم ایک ملک سے نقل مکان کر کے دوسرے ملک میں جا بستی ہے وہ بالعموم سینکڑوں سالوں تک اپنے پرانے وطن کی یاد اپنے ساتھ رکھتی ہے۔ اور یہ یاد اس کی صحائف میں بالضرور پائی جاتی ہے۔ ہندوستان کے پارسی اور امریکہ کے یوروپین پلگرم فادرس کی اولاد کی مثال کافی ہے۔ اگر آریہ لوگ دور دراز ممالک فرنگ وغیرہ سے ترک وطن ہجرت یا نقل مکان کر کے اس علاقہ شمال مغربی ہند میں واقعی نووارد ہوئے ہوتے تو ضرور تھا کہ رگ وید میں کہیں نہ کہیں اس نقل و حرکت یا قدیمی وطن کا حوالہ موجود ہوتا۔[2] مگر ایسے کسی حوالے کا قطعاً نہ ملنا اس بات کا کافی ثبوت سمجھا جانا چاہیئے کہ ویدک آرین قوم کا اصلی وطن یورپ نہیں تھا بلکہ پنجاب افغانستان اور اس کے جنوب مشرقی علاقہ جات ہی ہوں گے جیسا کہ اولڈن برگ، ہنری مایرس، ہزرفیلڈ، ولیم برنیڈن برگ اور کیتھ کی قرار داد ہے[3]

ایڈورڈ مایر نے زبردست تاریخی وجوہات کی بنا پر قرار دیا ہے کہ انڈو ایرانی قوم کا ابتدائی وطن سطح مرتفع پامیر کے آس پاس ہی ہونا قرین قیاس ہے جہاں کے کچھ گروہ جنوب مشرقی علاقہ جات یعنی ہندوستان کی طرف اور کچھ گروہ مغربی ممالک میسوپوٹے میا کی طرف پھیل گئے۔ کیونکہ اگر ایسا نہ ہوتا

---

[1] - ملاحظہ ہو پری ہسٹارک انڈیا مصنفہ پیگیٹ

[2] ملاحظہ ہو ضمیمہ ویدک ایج صفحات ۲۱۵ لغایت ۲۱۷۔ جس میں بھاہو پادھیائے گنگا ناتھ جھا۔ ڈی۔ ایس تری ویدی، سری کنٹھ شاستری اور کے، ایم منشی کے مطبوعہ مضامین کے حوالہ جات مندرج ہیں۔

[3] ویدک انڈیا صفحہ جات ۲۰۵ و ۲۰۶

اور بقول ہرٹ وغیرہ یہ لوگ مغرب بعید سے نقل مکان کر کے ایران اور ہندوستان میں داخل ہوئے ہوتے تو ضرور تھا کہ اس ہزاروں میل کے راستے میں کہیں نہ کہیں تو اس قوم کے استقامت تعمیرات یا عملیات سرگرمیوں کارکردگیوں کے نشانات باقی رہ جاتے۔ مگر ایسا ایک نشان بھی نہیں ملتا۔ کثیر التعداد اشخاص اور مقامات کے نام جو آرمینیا میں اسیرین دوران کے اخیر تک ملتے ہیں ان میں ایک نام بھی انڈو یوروپین یا ایرین نہیں ملتا۔ نہ صرف یہ بلکہ میڈیا کے سرحدی پہاڑوں کے باشندوں میں کوئی انڈو ایرین قوم کا شخص پایا نہیں جاتا۔ اولڈن برگ اور کیتھ کا بھی یہی خیال ہے اور برنیڈن برگ تو یقینی طور سے قرار دیتا ہے کہ اس میں ذرا بھی شک کی گنجائش نہیں ہے کہ ہندوستانی ویدک ایرین لوگ ایشیا بعید میں جا جا کر آباد ہوتے رہے ہیں[1]۔

سوم رس یا عرق ویدک آریہ لوگ بڑے شوق سے پیا کرتے تھے۔ اور اس کی تعریفیں رگ وید میں جا بجا مندرج ہیں۔ قدیم ایرانی قوم بھی اسی مشروب کی دلدادہ تھی۔ یہی نوشیدنی عرق ان کے ہاں ھوم کہلاتا تھا۔ رگ وید سے صرف اتنا پتہ ملتا ہے کہ یہ پودہ کوہ ہمالیہ کی چوٹی موجاونت ہی پر پیدا ہوتا تھا۔ علامہ زیمرا کا قول ہے کہ یہ پہاڑ علاقہ کشمیر کے جنوب مغرب میں واقعہ ہے[2] گویا ہر دو اقوام ہندی و ایرانی قدیم کی بہترین نوشیدنی شے بھی اسی خطۂ زمین کی پیداوار ہے۔

زرتشت کی گاتھائیں اولاً کس مقام پہ عالم ظہور میں آئیں۔ اس کے متعلق اختلاف رائے نہیں ہے۔ اگرچہ زرتشت کی سوانح عمری بہت کم معلوم ہوسکی ہے۔ تاہم اس میں شک کی گنجائش نہیں کہ اس صحیفہ کا قدیم ترین حصہ جو یسنا کہلاتا ہے وہ زرتشت کا الہامی کلام ہے جس کو قدیم ایرانی قوم نے اپنا حرزِ جاں بنایا۔ اس صحیفہ میں بھی جا بجا مقامی حوالہ جات ملتے ہیں۔ جن سے نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ یہ بھی مشرقی ایران کے علاقہ جات میں نازل ہوا ہوگا۔ وینددیاد کے پہلے باب کی اٹھارھویں آیت میں ھپت ھندوا الفاظ کا استعمال ہوا ہے۔ جس سے صریحاً اسی علاقے سے مراد ہے جس کو ویدوں میں سپت سندھوا کہا گیا ہے اور جو آج کل کے صوبہ پنجاب کا مترادف ہے۔

---

[1] Vedic Age, P/206 B. V.B Vol. I

[2] ملاحظہ ہو ویدک انڈیا صفحہ ۲۴۲

جس میں دریائے سندھ کے ساتھ چھ دریا ملتے ہیں[1]

بقول جیکسن ژنداوستھا کے حصہ یسنا کے باب ہشتم کی بائیسویں آیت میں ایک سلسلۂ کوہ کا نام اُش ہندوا درج ہے۔ جس کے معنی ہیں ہند سے باہر یا اُوپر یا جس سے دریا نکلتے ہیں[2]۔ علامہ گیلڈنر کا خیال ہے کہ اسی پہاڑ کو بعد میں کش ہندوا یا ہندوکش کہنے لگے ہوں گے جو غلط العام ہندوکش بن گیا[3]

رگ وید کے دریائے سرسوتی کا نام ایرانی لٹریچر میں ہرکھوتی ملتا ہے

جس کو یونانی زبان میں ایرسے کوتیا کہا گیا ہے۔ اس علاقے کو وندید یداد کے پہلے باب میں دسواں بہترین خطۂ زمین بتایا گیا ہے۔ اس خطہ کو قدیم ایرانی لوگ سفید ہند لکھتے تھے اسی طرح ثمرات کا نام ژنداوستھا میں ہرواہی وا دیا گیا ہے۔

ایک زرتشتی مجتہد ساسن نامی کی تصنیف موسومہ زرتشت نامہ سے بھی اس مسئلہ پر کسی قدر روشنی پڑتی ہے۔ اس کتاب میں درج ہے کہ دارا اوّل شہنشاہ ایران کے زمانے میں بالہکا (بلخ حال) مقام پر ہندوستان کے ایک علامہ دیاس نامی کا زرتشت نامی پیشوائے دین کے ساتھ مباحثہ ہوا تھا۔

مندرجہ بالا واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ رگ وید اور ژنداوستھا دونوں الہامی صحیفے ہندوستان اور ایران کے مختلف علاقہ جات کی پیداوار ہیں۔

---

[1] کیمبرج ہسٹری آف انڈیا۔ صفحہ ۳۲۴

[2] کیمبرج ہسٹری آف انڈیا صفحہ ۳۲۶۔ اُش ہندوا کے معنی ہیں ہند سے باہر یا اوپر دوسرے معنی ہیں "جس سے دریا نکلتے ہیں۔" پہلوی زبان کی کتاب بندا ہشن نامی میں اس پہاڑ کا نام اوس اندا اور اوس اندام پایا جاتا ہے۔

[3] ڈاکٹر تاراچند ۔ روابط سیاسی و تہذیبی مابین ایران و ہند

---

ناجی کشمیری

## غزل (کشمیری)

۱
چھُم عالمک غمخوار تے دل دار بنُن چھُم
بیہ رامتین تے داؤ لدن یار بنُن چھُم

۲
یُس جاے ازلے آسہ کیاہ ویران ہیش وِران
تتھ جایہ پانے گُل تہ بیہ گُلزار بنُن چھُم

۳
تسبیح تے زنّار زاُلتھ ہا دہ سوایمان
یتھ عالمس منز رحمتک حق دار بنُن چھُم

۴
دین راتہ ہُند گٹہ کار سُوری چھُم مہ کرُن دُور
دیں آفتاب ہیو مہ منز سمسار بنُن چھُم

۵
یتھ اُس کرُمژ میانہ خونیچ نقش و نگاری
تتھ خونہ مندورے کیو تتن نیگار بنُن چھُم

۶
یتھ کائناتس شوب لاگُن میاں کامہ چھے
باغس اندر پانے میہ ژندن دار بنُن چھُم

۷
چھاک زندگی ہُند ساز وایان جان کیاہ ناجی
دیں دُمتین یارن کیو تتن شہجار بنُن چھُم

آج کل دہلی

## ترجمہ

۱ مجھے اب اس ساری دنیا کا فدائی اور عاشق بننا ہے، اور کھوئے ہوئے لوگوں اور بیماروں کا بھی دوست بننا ہے۔

۲ جو جگہ دنیا میں پہلے ہی بالکل ویران ہو گئی، اُس جگہ مجھے خود ہی گُل و گُلزار بننا ہے۔

۳ مجھے تسبیح اور زنّار کے بغیر ہی دنیا کو ایسا ایمان دکھانا ہے کہ کہ اس عالم میں ہی مجھے رحمت کا حق دار بننا ہے۔

۴ مجھے اب رات کی اندھیاری کو دُور کرنا ہے، اور مجھے خود ہی اس سنسار میں سُورج بن کر چمکنا ہے۔

۵ اُس مکان کے لئے مجھے شعلے بھڑکاتی ہوئی آگ بننا ہے جس مکان پر میرے ہی خون سے گُل کاری کی گئی ہو

۶ اس کائنات کو آراستہ کرنا اب میرا ہی کام ہے، اور مجھے اس باغ میں صندل کا درخت بن کر خوشبو دینا ہے۔

۷ اے ناجی تو کیسا اچھا زندگی کا گیت گاتا ہے۔ یہی ساز بجاتے ہوئے مجھے اب جلے ہوئے دوستوں کے لئے ایسا سایہ بننا ہے جس سے وہ تندرست ہو جائیں۔

اسرار احمد آزاد

# مراکش

مراکش کے سلطان سیدی محمد بن یوسف (خامس) کی دو سالہ جلاوطنی کے بعد اپنے وطن میں سلطان ہی کی حیثیت سے واپسی پر حضرت مولانا ابوالکلام آزاد نے جو بیان دیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان کے جمہوریت پسند رہنما دنیا کے محکوم اور نیم محکوم ملکوں کی آزادی اور بقاء امنِ عالم کے ساتھ کس درجہ دلچسپی رکھتے ہیں۔

حضرت مولانا آزاد کے بیان کا خلاصہ یہ ہے کہ موصوف حال ہی میں جب یورپ تشریف لے گئے تھے تو انھوں نے مراکش کے مسئلے پر فرانس کے وزیرِاعظم موسیو ایڈگر فورے کے ساتھ تبادلۂ خیالات فرمایا تھا اور سلطان سیدی بن یوسف کے سلسلے میں فرانس نے جو فیصلہ کیا ہے حضرت مولانا اسے متوقع فیصلہ تصوّر فرماتے ہیں اور اس امر کی امید رکھتے ہیں کہ مراکش کے باشندے فرانس کے تعاون سے اپنے ملک کو ترقّی دے سکیں گے۔

آج بیسویں صدی عیسوی کے نصف آواخر میں جب انسانوں کے ذہن سے سلاطین اور سلطنتوں کا تصوّر ہی فنا ہوتا جا رہا ہے، کم و بیش دو سال کی جلاوطنی کے بعد مراکش کے سلطان سیدی محمد (خامس یا پنجم) کی سلطان ہی کی حیثیت سے مراکش میں واپسی کو دورِ حاضر کی تاریخ کا ایک حیرت انگیز واقعہ قرار دیا جا سکتا ہے۔

انیسویں صدی عیسوی کے آخر تک شمالی افریقہ کا یہ چھوٹا سا ملک ایک چھوٹی سی آزاد اور خود مختار سلطنت کی حیثیت رکھتا تھا لیکن ۱۹۱۲ء میں اس پر فرانس کی نگاہِ حرص و آز پڑی۔ اور اس سلسلے میں مراکش کے حریت پسندوں اور فرانس کے نوآبادیات خواہوں کے مابین جو کشمکش جاری رہی۔ اگرچہ اس کی تاریخ ایک طویل اور افسوسناک داستان کی حیثیت رکھتی ہے لیکن اس کے نتیجے میں یہ آزاد ملک پچیس سال کی مختصر سی مدّت ہی میں فرانس کی ایک نوآبادی بن کر رہ گیا۔ اور آج جنگی زاویۂ نظر سے اس ملک کو جو اہمیت حاصل ہے اس کا اندازہ اس امر سے بخوبی کیا جا سکتا ہے کہ اس کے طول و عرض میں ہوائی مستقر قائم ہیں اور اس کے دو بندرگاہوں بزرتال اور تنجیر کی بدولت بحیرہ روم پر تصرّف قائم رکھا جا سکتا ہے اور سلطان سیدی محمد (خامس) کی تخت سے علیحدگی، جلاوطنی اور پھر سلطان ہی کی حیثیت سے واپسی مراکش کی اسی عسکری اہمیت ہی پر مبنی ہے۔

سلطان سیدی محمد (خامس) کی علیحدگی کا قضیہ آج سے تقریباً سوا دو سال قبل ۲۰۔ اگست ۱۹۵۳ء کو شروع ہوا تھا اور مراکش کی سیاسی تاریخ کے اس نئے باب کے آغاز کے بعد سے پورے دو سال تک ایک ایسے ملک میں جو ۱۹۱۳ء سے ۱۹۵۳ء کے وسط تک بالکل پُرامن اور آئین پسند رہا تھا۔ روزانہ توڑ پھوڑ اور قتل و دہشت انگیزی کے واقعات رونما ہونے کی اطلاعات موصول ہوتی رہتی تھیں حتّیٰ کہ معزول سلطان کے جانشین سلطان سید محمد بن عرفہ کو ہلاک کرنے کی کوششیں بھی کی جاتی رہی تھیں اور مراکش کے عمّال کو ملک میں امن و نظم قائم رکھنے کے لئے مراکش کے ہزارہا باشندوں اور تقریباً تمام رہنماؤں کو گرفتار کر لینا پڑا تھا۔ لیکن اس تمام کشمکش کا انجام سلطان سیدی محمد (خامس) کی رہائی، سلطان محمد بن عرفہ کی تخت سے دستبرداری اور سابق سلطان کی حکمران کی حیثیت سے اپنے ملک میں واپسی کی شکل میں برآمد ہوا۔ اور توقع کی جا سکتی ہے کہ مستقبل میں مراکش کے حالات پُرسکون رہ سکیں گے۔

سوال یہ ہے کہ آج جبکہ عوام کا جمہوری شعور بیدار ہوتا جا رہا ہے اور

پہلی عالم گیر جنگ کے زمانے سے سلاطین اور بادشاہوں کے زوال کا جو دور شروع ہوا تھا وہ اب تک قائم ہے۔ سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کو جنہیں ان کے خلاف اگست ۱۹۵۳ء میں ملک گیر بغاوت برپا ہونے کے بعد معزول اور جلاوطن کیا گیا تھا سوا دو سال کے بعد کس بنا پر از سرِ نو بحال کیا گیا ہے اور کیا اُن کے اس عزل اور نصب میں ایشیا اور افریقہ کے عوام کے لئے کوئی سبق پوشیدہ ہے؟ لیکن اس سوال کا جواب حاصل کرنے کے لئے ہمیں فرانس اور مراکش کے تعلقات کے نتائج پر ایک سرسری نظر ڈالنا پڑے گی۔

مراکش جیسا کہ نام سے ظاہر ہے مُوروں کا وطن ہے اور مُور قوم عربوں اور اس ملک کے قدیم باشندوں کی مخلوط نسل ہے۔ اس ملک کی سرحدیں متعین نہیں لیکن اندازہ کیا جاتا ہے کہ اس کا رقبہ ایک لاکھ سترّ ہزار مربع میل ہے اور آبادی کم و بیش پچانوے لاکھ افراد پر مشتمل جن میں سے تقریباً تین لاکھ افراد فرانس سے آکر آباد ہوئے ہیں۔

جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے مراکش کے ساتھ فرانس کے تعلّق کی تاریخ اس صدی کے آغاز ہی سے شروع ہو چکی تھی لیکن فرانس کے نوآبادیات خواہ اس ملک پر گزشتہ تیس سال سے پوری طرح مسلّط ہیں اور اگرچہ وہاں ملک کے حکمران کی حیثیت سے اس وقت تک سلطان کا وجود برقرار ہے لیکن حقیقی اختیارات فرانسیسی ریذیڈنٹ جنرل ہی کو حاصل ہیں جو نہ صرف سلطان کا وزیرِ خارجہ ہی ہوتا ہے بلکہ وہ فرانس کے وزیرِ خارجہ کی ہدایات کے مطابق کام بھی کرتا ہے۔

مراکش کے باشندوں نے اپنے وطن پر فرانسیسی اقتدار کو کسی زمانے میں بھی برداشت نہیں کیا تھا۔ لیکن ۱۹۳۴ء کے بعد سرعت کے ساتھ بدلنے والے بین الاقوامی حالات کے تحت انھوں نے بھی اپنی قومی جدوجہد کے طریقوں کو تبدیل کر دیا تھا اور اس توقع پر قناعت کر لی تھی کہ فرانس کی بدولت وہ آہستہ آہستہ جمہوری حکومت کے طریقے سیکھ جائیں گے لیکن چوتھائی صدی سے زیادہ مدّت گزر جانے کے باوجود اُن کی یہ توقّع پوری نہ ہو سکی بلکہ اس کے برعکس ان کی اقتصادی اور معاشی حالت روز بروز خراب تر ہوتی چلی گئی۔

فرانس نے مراکش میں جو کچھ کیا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ مراکشی کاشتکاروں کو زرخیز اراضی سے بے دخل کر کے اسے فرانسیسی آبادکاروں کے حوالے کر دیا گیا۔ فرانسیسی اور دوسرے یورپی نوآبادکاروں کی بستیوں اور زرعی فارموں تک پہونچنے کے لئے عمدہ سڑکیں تعمیر کی گئیں اور انھیں ہر قسم کی سہولتیں بہم پہنچائی گئیں۔ مراکش بنیادی طور پر ایک زرعی ملک ہے اس لئے قومی آمدنی کا ایک اہم ذریعہ بھی وہ ٹیکس ہے جو زرعی پیداوار سے حاصل کیا جاتا ہے۔ لیکن فرانسیسی نوآبادکاروں کو بہترین زرعی اراضی پر متصرف بنا دینے کے باوجود اس ٹیکس کا ۸۰ فیصد مراکشی کاشتکاروں سے وصول کیا جاتا ہے۔ پھر اسی قدر نہیں بلکہ ان پر فی ایکڑ ۲۰ فیصد زیادہ ٹیکس عاید کیا جاتا ہے۔ اسی طرح روزمرہ کے استعمال کی چیزوں سے جو ٹیکس وصول ہوتا ہے اس کا ۹۰ فیصد بھی صرف مراکشی ہی ادا کرتے ہیں بلکہ اس کے صلے میں انھیں جو کچھ ملتا ہے وہ یہ ہے کہ ملک کی کتابِ تعزیرات میں جس بے جا کی دفعہ کو یورپی نوآبادکاروں کے فائدے کے لئے مخصوص کر دیا گیا ہے اور مراکشی اس دفعہ کی برکتوں سے محروم ہیں۔ انھیں مقدمہ چلائے بغیر ہی سزائے قیدی جا سکتی ہے اور عام حالات میں انھیں اپنا وکیل اور قانونی مشیر مقرر کرنے کی اجازت بھی نہیں دی جاتی۔

مراکش میں چار لاکھ یورپی نوآبادکار ہیں جن کے لئے قانون اور انصاف کی سہولتیں بہم پہنچانے پر مراکش کے میزانیہ (بجٹ) میں سے ایک پونڈ فی کس سالانہ خرچ کیا جاتا ہے مگر ۸۰ لاکھ موروں پر اسی مقصد سے جو خرچ ہوتا ہے وہ اوسط ایک شلنگ فی کس سالانہ سے بھی کم ہے۔ جنگ کے زمانے میں فرانسیسی حاملہ خواتین کو زائد راشن دیا جاتا تھا مگر مور حاملہ خواتین اس رعایت سے محروم ہیں۔ اور وہاں ایک ایسے فرانسیسی موٹر ڈرائیور کو جو صرف ایک بچّے کا باپ ہوتا ہے جو بھتہ دیا جاتا ہے وہ آٹھ بچوّں کا باپ ہونے والے مور موٹر ڈرائیور کے بھتہ سے کہیں زیادہ ہوتا ہے۔ پھر جہاں تک ملازمتوں کا تعلّق ہے، چار صد موروں میں سے ایک مور کسی ملازمت کے حصول کی توقّع کر سکتا ہے، اور وہ بھی چوکیداری، جاروب کشی یا خدمت گاری ایسی ملازمت کی۔ اس کے برعکس فرانسیسی نوآبادکاروں کا ۵ فیصد تمام اہم ملازمتوں پر فائز ہے — اور یہ ہیں وہ حالات جنھیں نہ صرف مراکش کے عام باشندے ہی محسوس کرتے رہتے ہیں۔ بلکہ جن سے سلطان سیدی محمدؐ بن یوسف (خامس) بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکے۔

سلطان سیدی محمدؐ (خامس) ۱۹۰۹ء میں بربر قبائل کے ایک ایسے خاندان میں پیدا ہوئے تھے جو ۱۸۶۶ء سے مراکش میں مقیم ہے۔ انھوں نے اپنے بچوّں کو مغربی السنہ اور علوم کی تعلیم دلائی ہے۔ وہ اپنے ملک میں مغربی تعلیم کی ترویج اور زراعت، صنعت اور حرفت کے جدید ترین طریقوں کو متعارف کرانے کے

حامی ہیں۔ ۱۹۲۶ء میں امیر عبدالکریم کی شکست، گرفتاری اور جلاوطنی کے بعد ۱۹۲۷ء میں فرانس ہی نے سیدی محمدؐ (خامس) کو مراکش کا سلطان مقرر کیا تھا۔ اور انھوں نے ایک معاہدہ کر کے اپنے وطن کو فرانس کی زیرِ حفاظت دے دیا تھا۔ اس طرح ظاہر ہے کہ انھیں فرانس کا مخالف نہیں قرار دیا جا سکتا تھا۔ لیکن مراکش کے باشندوں کے ساتھ فرانس کا جو طریقہ عمل رہا۔ سلطان سیدی محمدؐ (خامس) بھی اسے برداشت نہیں کر سکے۔ ابتدا میں انھوں نے فرانس کو اس کی اس قابلِ اعتراض حکمتِ عملی پر توجہ دلانے کی ہر ممکن کوشش کی اور اس طرف سے مایوس ہونے کے بعد انھوں نے فرانس کی طرف سے جاری کردہ احکامات اور اعلانات کی توثیق اور تصدیق کرنے سے انکار کی حکمتِ عملی اختیار کر لی۔ حتیٰ کہ ۱۹۴۷ء میں تنجیر میں تقریر کرتے ہوئے مراکش کے لئے مکمل اختیارات کے مطالبے کے ساتھ ساتھ اس خواہش کا اظہار بھی کیا کہ مراکش کے باشندے فرانس کے علاوہ دوسرے ممالک کے ساتھ بھی اپنے تعلقات قائم کرنا چاہتے ہیں۔ اس طرح ایک جانب تو سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کو مراکشی عوام کی نظروں میں وہ مقبولیت حاصل ہوئی جس کی بدولت وہ معزول ہوئے اور دو سال تک جلاوطن رہنے کے بعد سلطان ہی کی حیثیت سے اپنے وطن واپس آئے ہیں اور دوسری طرف فرانس کو ان کے خلاف وہ شکایات پیدا ہوئیں جن کی بنا پر انھیں جلاوطن کیا گیا تھا۔

فرانس کے اربابِ حل و عقد ۱۹۴۷ء میں سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کی مذکورہ بالا تقریر ہی کے بعد سے انھیں معزول کرنے کے خواہش مند تھے اور اسی لئے انھوں نے ایک ہی ماہ کے بعد جلاوطن امیر عبدالکریم کو ان کی نظربندی کے مقام جزیرہ 'ری یونین' سے فرانس لے آنے کی کوشش کی تھی لیکن وہ جہاز سے فرار ہو کر قاہرہ پہونچ گئے اور اب تک وہیں مقیم ہیں۔ اپنی اس کوشش میں ناکام ہونے کے بعد فرانس نے سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کی روشن خیالی اور ترقی پسندی کو ان کی مذہب دشمنی سے تعبیر کر کے بربر قبائل میں ان کے خلاف اشتعال پیدا کرنا شروع کیا۔ اور رفتہ رفتہ انھیں سلطان کا مخالف بنا دیا۔ پھر اسی پر قناعت نہیں بلکہ اس نے بربر قبائل ہی کے ایک اور سردار مولائی سید محمدؐ عرفہ کو بھی سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کی جانشینی کا لالچ دے کر انھیں اپنا ہمنوا بنا لیا اور مراکش کی ایک اور با اثر شخصیت الغلوئی پاشا نے بھی سلطان سیدی محمدؐ کی مخالفت شروع کر دی۔ اس طرح حقیقتِ حال سے ناواقف قبائلیوں، ذلیفہ خور پاشاؤں اور قائدوں نے اگست ۱۹۵۳ء میں سلطان سیدی محمدؐ کی مذہب دشمنی کے پیشِ نظر ان کے خلاف جو بغاوت برپا کی تھی، دستاویزات شاہد ہیں کہ اسے فرانس کی پوری پوری حمایت اور اعانت حاصل تھی۔

بہرحال بعد کے واقعات نے اس حقیقت پر مہرِ ثبت کر دی ہے کہ مراکش کے باشندے سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کے قوم پرورانہ خیالات کے ساتھ کامل اتفاقِ رائے رکھتے ہیں اور انھیں سلطان کے خلاف جس غلط فہمی میں مبتلا کیا گیا تھا وہ آج سے بہت پہلے دور ہو چکی تھی۔ آج مراکش کا مستقبل روشن نظر آ رہا ہے لیکن ماضی میں مراکش کے باشندوں کو جو تلخ تجربات ہوتے رہے ہیں ان کی بنا پر ان کے حریت خواہ رہنما بے حد محتاط ہو گئے ہیں چنانچہ ان کی طرف سے اس اندیشے کا اظہار کیا جا رہا ہے کہ مولائی سید محمدؐ بن عرفہ، الغلوئی پاشا اور ان کے وہ رفقاء جو کل تک سلطان سیدی محمدؐ (خامس) کے شدید ترین مخالف تھے اور آج ان کی حمایت کر رہے ہیں۔ فرانس اور مراکش کے مابین ہونے والے آئندہ مذاکرات میں کہیں دوست نما دشمن ثابت نہ ہوں اور مغربی نوآبادیات خواہوں کی ذہنیت کے پیشِ نظر ان کے اس اندیشے کو بے جا بھی نہیں کہا جا سکتا۔

مراکش میں گذشتہ سوا دو سال کی مدت میں جو واقعات رونما ہوئے ہیں انھوں نے مغرب کے سامراجی عناصر کی ذہنیت اور طریقہ کار کو بے نقاب اور رسوا کر دیا ہے اور مشرق کی محکوم اور نیم محکوم قوموں کے لئے یہ واقعات ایک ایسے سبق کی حیثیت رکھتے ہیں جنھیں وہ اپنی قومی جدوجہد کے کسی مرحلے پر بھی فراموش نہ کر سکیں گی۔

---

**موسیقی نمبر**

موسیقی نمبر کے لئے گذشتہ دو شماروں میں اعلان کیا جا چکا ہے۔ مضامین موصول نہیں ہو رہے اس لئے مارچ میں یہ خاص نمبر شائع نہیں ہو سکے گا۔ مضمون نگار حضرات جلد مضامین ارسال فرمائیں۔ تاکہ آئندہ شمارے میں یہ اعلان کیا جا سکے کہ کون سا شمارہ 'موسیقی نمبر' ہوگا (ادارہ)

سیّد صفی مرتضیٰ

# صفی امروہوی

گرے نے مرثیۂ میں ایک جگہ لکھا ہے کہ دشت و کوہ میں ایسے پھول بھی کھلتے ہیں جن کے رنگ و بُو کی لطافتیں ستائشِ نظر و کیفِ مشام سے محرومیوں کا نوحہ پڑھتی ہوئی ختم ہو جاتی ہیں، اور قعرِ دریا میں ایسے گوہر نایاب بھی ہوتے ہیں جہاں دستِ غوّاص نہیں پہنچتا، اور جن کی آب اپنے کمال کے سامنے شرمندہ ہو کر رہ جاتی ہے۔ بعینہٖ شعری صلاحیتوں کا نشو و ارتقا کبھی ایسے تاریک حالات میں بھی ہوا ہے۔ جہاں مورّخ و نقّاد کی باریک بین نگاہیں نہیں پہونچ سکیں۔ لیکن شعر و ادب نے فطرت کے ان عطیات سے استفادہ کیا ہے۔

صفی امروہوی بھی ان شخصیتوں میں سے ہیں، جو امروہہ اور آگرہ میں شمعِ محفل بنے، شاعرانہ کمالات کا مظاہرہ کیا، دیوان تیار کیا تصنیفات چھوڑیں۔ لیکن زمانے کی بے توجہی اور ناقدری نے اُس کو اس طرح عزیز از جان سمجھ کر محفوظ کر دیا کہ آج قدر دانوں کی نگاہیں اس کے دیدار کو ترستی ہیں۔ فی الحال جو منتشر پنکھڑیاں دستیاب ہوئی ہیں ان سے صفی کی شاعری کا رنگ و بُو ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

## تذکرہ

صفی امروہہ کے خاندان ساداتِ نقویہ سے تھے۔ جن کا سلسلۂ نسب ۲۶ پشتوں کے بعد حضرت امام علی نقی علیہ السلام پر منتہی ہوتا ہے۔ سیّد مومن حسین نام، اور صفی اور ضیائی تخلص کرتے تھے۔ لیکن ضیائی نہ چمکا، ان کے والد سیّد ولی حسین بھی شاعر تھے۔ ولی تخلص کرتے تھے۔ لیکن فن خطاطی کی ولایت کے مسلّم الثبوت ولی تھے۔ امروہہ میں خوش نویسی کے اکثر باکمال حضرات انہی کے شاگرد ہوئے۔

خم خانۂ جاوید میں صفی کے متعلق تحریر ہے۔

"سیّد مومن حسین نام صفی تخلص، امروہہ کے رہنے والے تھے۔ ذکی مراد آبادی سے فنِ شعر میں تلمّذ تھا۔ بہت پُرگو اور قادر الکلام شاعر تھے۔ ایک دیوان اُن سے یادگار ہے"۔

## تلمّذ

خم خانۂ جاوید کی تحریر سے معلوم ہوا کہ صفیؔ ذکی مراد آبادی کے شاگرد تھے۔ اس کی تائید دوسری جگہ بھی ہوتی ہے۔ ۱۸۶۶ء میں نول کشور پریس سے مثنوی مولانا روم کا نسخہ شائع ہوا۔ اس کی طباعت پر مختلف اہلِ قلم نے تاریخیں کہیں صفی کا قطعۂ تاریخ بھی اس میں شامل ہے، اور عنوان پر صفی کا ذکر ان الفاظ میں کیا گیا ہے۔

"قطعۂ تاریخ طبع زاد شاعر تیز طبع سیّد مومن حسین متخلص بہ صفی تلمیذ رشید شیخ مہدی علی ذکی"

ذکی مراد آبادی کے متعلق ایک مضمون نومبر ۱۹۵۲ء کے "آج کل" میں شائع ہو چکا ہے۔ نیز مولانا حسرت موہانی نے علی گڑھ سے اردوئے معلّٰی کا ایک خصوصی نمبر ذکی مراد آبادی کے نام سے نکالا تھا۔

## فنّی قابلیت

اردو اور فارسی میں شعر گوئی کے ساتھ صفی کو فن عروض و قوافی، بیان و بدیع میں یدِ طولیٰ حاصل تھا۔ امروہہ کی تاریخ شعر کا ایک دلچسپ واقعہ ہے کہ صفی کے مکان پر ہر جمعہ کو مشاعرہ ہوتا تھا۔ ایک مدّت تک یہ سلسلہ جاری رہا۔ صفی نے بند بھی کرنا چاہا مگر نہ ہوا۔ صورت یہ ہو گئی تھی کہ ختم مشاعرہ پر کوئی طرحدار اُٹھے اور مصرعۂ طرح آئندہ جمعہ کے لئے دے دیا۔ صفی کو طرح دینا پڑتی۔ اور آئندہ جمعہ کو انتظام کرنا ہوتا۔ آخر ایک روز اثنائے مشاعرہ میں صفی نے اعلان کیا کہ کوئی صاحب آئندہ جمعہ کے لئے مصرعۂ طرح نہ دیں۔ وہ خود مصرعۂ طرح دیں گے۔ چنانچہ ختم مشاعرہ پر اربابِ ذوق ہمہ تن گوش بن گئے۔ صفی نے مصرعہ دیا ع

سوالِ وصل ہے اس گُل عذار غنچہ دہن سے"

مصرعہ سن کر چہ می گوئیاں ہوئیں جلسہ برخاست ہوا۔ مجمع منتشر ہوا۔ جمعہ تک عجیب حال رہا۔ غرض دن آنے پر مجمع کثیر ہوا۔ لیکن مصرعہ طرح پر غزل کہنے والے صرف چار شاعر تھے۔ خود صفی، ابوالحسن ساکت، خلیفہ فضل حسین (چوتھے بزرگ کا نام معلوم نہیں ہوسکا) ایک رکن کی زیادتی سے شعر گوئی پرکھ لی گئی۔ ختم مشاعرہ پر یہ اعلان کردیا گیا کہ معلوم ہوگیا اس شہر میں صرف چار شاعر ہیں۔ اس لئے آئندہ کو یہ سلسلہ بند کیا جاتا ہے۔

تقریباً ہر فن میں کچھ گوشے ایسے نکلتے ہیں جن سے صرف فن کاروں کے فنی کرتبوں کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ فنِ شعر میں نامانوس بحروں میں شعر کہنا یا قافیہ و ردیف کی عام پابندیوں کے ساتھ کوئی نئی سختی پیدا کردینا شاعرانہ کمالات کا مظاہرہ سمجھا جاتا تھا۔ ذیل کے اشعار میں ذرا قوافی کی نوعیت ملاحظہ فرمائیے ؎

مے پھرتی ہے میکدے میں مٹکی مٹکی! پرہیز ہے اغیار سے بھٹکی بھٹکی
زاہد سے ڈرے نہ محتسب کا فر یہ دخترِ رز ہے جس سے اٹکی اٹکی

علم بدیع میں اگر صفی کے قلم کا ابداع و ایجاد دیکھنا چاہیں تو ذیل کے اشعار سنیئے اور یہ پیشِ نظر رکھیئے کہ تجنیس میں عموماً دو متجانس کلمات جمع کئے جاتے ہیں۔ لیکن صفی نے ایک کلمہ کو تین طرح استعمال کیا ہے۔ ملاحظہ ہو ؎

متوالے[1] شراب کو چھپاکر پینا مت۔ والے شراب کو چھپاکر پینا
یہ دخترِ رز ہے اس کی حرمت ہے ضرور مت۔ وا۔ لے شراب کو چھپاکر پینا

## تصانیف

صاحبِ تواریخ واسطیہ نے صفی کی تصنیفات و تالیفات میں چند کتب علم صرف و حدیث و عروض و دیوان مسمّٰی بہ 'نغمۂ صفویہ' کا ذکر کیا ہے لیکن صاحب 'تاریخ اصغری' نے کتابوں کے نام بھی لکھے ہیں۔ مثلاً علم صرف میں 'اسوۃ الصرف اور لسبانین' عروض میں 'طوبی العروض' اور دیوان 'نغمۂ صفویہ'۔ 'اسوۃ الصرف اور لسبانین' دستیاب نہیں ہوسکیں اور 'طوبی العروض' کا ایک نسخہ مطبوعہ مطبع نول کشور، کتب خانہ رام پور میں موجود ہے، جو ۱۲۸۱ھ کا مطبوعہ ہے۔ طوبی العروض کا نمونہ یہ ہے۔ حمد میں لکھتے ہیں ؎

وہی کامل ہے لائقِ تعریف ہے وہی خالقِ ثقیل و خفیف!
کیسی تقطیع سے یہ حُسنِ اتم کیا موزوں قصیدۂ عالم!
کون ہے ہم ردیف اس رب کا تنگ اس جا ہے قافیہ سب کا

حمد و نعت کے بعد 'بیان مرتبہ شعراء در وجہ نظم مثنوی' کے عنوان سے ۵۴ اشعار لکھے ہیں۔ نمونہ یہ ہے۔

واہ کیا نیک نام ہیں شعراء امراء الکلام ہیں شعراء
بزمِ حق میں ہے احترام اُن کا ہے پسِ انبیا مقام اُن کا
سب کو واجب پڑا ادب ان کا بُلبُلِ عرش ہے لقب اُن کا
واہ کیا رتبہ شاعری کا ہے کہ یہ جُزو اک پیمبری کا ہے
گنجِ مضموں ہے زیرِ ہوش نہاں ہے کلید اس کو شاعری کی زباں
وہ زباں رکھتے ہیں یہ پاک سرشت ہے جو الحق کلیدِ بابِ بہشت

صفی کی تصانیف میں ایک واسوخت 'شمع محفل' کتب خانہ کرام پور میں دستیاب ہوئی جس کا ذکر تواریخ واسطیہ اور اصغری نے بھی نہیں کیا۔ یہ واسوخت ۱۲۷۹ھ میں مطبع افضل المطابع میں شائع ہوئی تھی۔ سرورق پر تحریر ہے۔

"من تصانیف زبدۂ جادو سخناں روزگار قدوۂ سحر بیاناں بلاد و امصار سیّد مومن حسین صاحب متخلص بہ ضیائی و صفی"

اس واسوخت سے نمونے کے طور پر صرف تین بند پیش کرتا ہوں۔

یوں تو ہر روز ہی جاتا تھا وہاں میں لیکن کیا بلا ہوش ربا دیکھا تماشا اک دن
ٹھیری تھی اک بُتِ کافر کہ نہ ہو گل جس بن سنبلیں مو وطرحدار و دل آرام کم سن
جس کا تھا فتنۂ محشر کی علامت قامت
آفتِ جانِ جہاں تھی وہ قیامت قامت

طرہ بالوں میں بلا کھینچ رہی تھی سیدھی مانگ دیکھتا جو کوئی بس اس سے تھی دل لیتی مانگ
کہکشاں کو بھی جو شرماتی تھی، ایسی تھی مانگ برق بھی جس پہ تڑپ جاتی تھی وہ اچھی مانگ
چشمِ عشّاق سے مینہ اشک کا برساتی تھی
ابرِ تیرہ میں دھنک سی وہ نظر آتی تھی

صاف و شفاف وہ پیشانی جبیں صندل گوں درد سر دور نہ ہو اس کے نظارے کیوں؟
ہے بھرا مطلع ابرو میں تڑپ کا مضموں حسنِ مطلع بھی کسی سے نہ ہو ایسا موزوں
اس کی بینی کا الف حق نے جو ایجاد کیا
آپ آنکھوں سے رقم دونوں طرف صاد کیا

---

[1] مصرعۂ اوّل میں متوالے بمعنی مست و شرابی۔ مصرعۂ ثانیہ میں مت اور والے سے مرکب بمعنی عقل مند اور مصرعۂ چہارم میں مت اور 'وا' اور 'لے' سے مرکب یعنی کھُلم کھُلا نہ لے۔

اسی طرح پورا مسدس بلا رو رعایت کے نظم کیا ہے، اور اپنا فرضی معاشقہ لکھا ہے۔ کل چالیس بند ہیں۔ محمد بخش پروانہ کی فرمائش پر نظم کی گئی ہے۔

## شاعری

ہر وجود خواہ وہ نباتاتی ہو یا حیوانی یا انسانی، ماضی و حال و مستقبل کے تین زمانوں میں گھرا ہوا ہے۔ ماضی سے کچھ لیتا ہے، حال میں پیدا کرتا ہے، اور مستقبل کو کچھ دیتا ہے یا دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیجیے کہ ماضی کی میراث ملتی ہے حال میں تصرف کرتا ہے اور مستقبل کے لیے میراث چھوڑتا ہے وہ اس کا ترکہ ہوتا ہے۔ غرضکہ کسی شاعر کے کلام کو مختلف حیثیتوں سے دیکھنا ہوتا ہے۔ اس لیے ایک غزل کے مختلف اور غیر مسلسل اشعار اس کی زندگی کے مختلف گوشوں کو اجاگر کرتے ہیں۔ اس نقطۂ نظر کے ماتحت میں نے صفی کی شاعری کو تین حصوں میں منقسم کر دیا ہے۔ ماضی کا ورثہ، حال کی عکاسی اور مستقبل کے لیے ترکہ۔ ہر حصہ میں مثال کے لیے کچھ اشعار کلام صفی سے پیش کرتے ہیں۔

### ماضی کا ورثہ

کچھ تخیلات ایسے ہوتے ہیں جو ماضی سے ملتے ہیں اور کچھ پائیدار قدریں ہوتی ہیں جو ماضی سے چلی آتی ہیں۔ لیکن زمانے کی قیود سے آزاد ہوتی ہیں۔ ہر شاعر کے یہاں اپنے دور سے قبل کے خیالات پائے جاتے ہیں۔ لیکن اس ضمن میں اگر شاعر نے پرانے خیالات کو کسی جدت کے ساتھ نہیں پیش کیا تو وہ شاعری نہیں نقالی ہو جاتی ہے۔ شاعری جدت ہی کا دوسرا نام ہے۔ وہ خیال میں ہو یا اسلوب میں، الفاظ کی تراش میں ہو یا محاورے کے استعمال میں ——— لیکن ماضی سے اخذ و ترک میں شاعر کے مزاج اور سلیقہ کو کافی دخل حاصل ہے۔ صفی کے حسب ذیل اشعار ورثۂ ماضی کے ذیل میں آتے ہیں۔

مرتا ہے کون کون سا دیوانہ دیکھیے — کس کس کے پھول اٹھتے ہیں اب کی بہار میں

کروگے ستم جس پر یاں کیسے کیسے — سنیں تو ذرا ہم بھی ہاں کیسے کیسے

نمک جب چھڑکتا ہے زخموں پہ قاتل — مزے لیتے ہیں نیم جاں کیسے کیسے

دیدۂ تر کی بدولت نہیں کیا کیا دیکھا — کہیں چشمہ، کہیں بہتا ہوا دریا دیکھا

مائل نہ ہو دنیا کی فروغِ سفری کا — خورشید ہیولیٰ ہے چراغِ سحری کا

اب کیا سمجھ کے جان بتوں سے کروں عزیز — جب دل ہی نذرِ حسنِ خداداد کر دیا

تسلیمِ مدعا کا نشاں ہے عتابِ یار — آنکھ اس نے کیا دکھائی صفی صاد کر دیا

خوشی میں وصل کی بھولو نہ اس قدر بھی صفی — بھر گئے ہاتھ میں زخمِ جگر کے ٹانکے لیے

وحشت پیادہ لائی ہے کس خارزار میں — اُڑ اُڑ کے کانٹے چبھتے ہیں پائے سوار میں

کیے جاتے ہیں وہ شیشے کی باتیں — قیامت پاؤں گاڑے جیب گھڑی ہے

لگی جاتی ہیں میری دھجیاں تک — جنوں کے بن کی دھوپ ایسی کڑی ہے

نہیں یکساں مقدر خاک کا بھی — کہیں مردہ کہیں دولت گڑی ہے

### حال کی عکاسی

کسی شاعر کا کلام اس کی آپ بیتی بھی ہوتا ہے، اور جگ بیتی بھی۔ کچھ داخلی جذبات ہوتے ہیں جو اوقات و خارجی ماحول کے ماتحت بدلتے رہتے ہیں۔ کہیں اس کی شاعری میں اپنے وقت کے میلانات و رجحانات کا عکس ہوتا ہے، لیکن ان سب کا مجموعہ اس کی تاریخ زندگی کا ایک باب بن جاتا ہے اور یہی غیر مسلسل اور بے ربط اشعار اس کے حیات کا تار و پود بن کر انداز قدرشناسی اس کے لیے اچھے غماز بن جاتے ہیں۔ گویا یہ اشعار حواشی ہوتے ہیں جو متن کتاب کی طرف قاری کے ذہن کو منتقل کر دیتے ہیں۔ مثلاً کلام صفی سے مجھے یہ معلوم ہوا کہ وہ قوتِ سامعہ سے قدرے بے بہرہ تھے۔ جب ہی تو کہتے ہیں ؎

سنوائیں مجھے ہر کس و ناکس کی نہ باتیں — ممنون دل و جاں نہ کیوں گر ہوں کری کا

دوسرا شعر ملاحظہ

گر تجھ میں نہ ہوتا یہ صفی عیب کری کا — ہوتے یہ صفی کان ترے کانِ جواہر

مذکورہ دو شعر سمجھ لینے کے بعد جب غزل کا یہ شعر سامنے آیا ؎

ہوں جو دیوار تو ترے گھر کی — ہوں جو پتھر بھی تو ترے در کا

تو اس شعر میں پتھر کا لفظ محض تعمیر شعری کے خلا کو پر کرنے کا ذریعہ نہ رہا، بلکہ جواہر ریزہ بن کر آویزۂ گوش ہو گیا۔ ایک جگہ لکھتے ہیں ؎

اپنی تصنیف کا نسخہ تو گیا سب چوری — کورے پھر تو گئے ہم صاحبِ دیواں ہو کر

جس سے معلوم ہوا کہ دیوانِ صفی مقبولِ دشمناں بھی تھا۔

اپنے وقت کے میلانات کی عکاسی پر ہر شاعر مجبور ہے۔ جو رنگ اس دور کی معاشرت کا ہوتا ہے اور اہلِ زمانہ جس رنگ میں رنگے ہوئے ہوتے ہیں کسی شاعر کا دامانِ شاعری ان چھینٹوں سے صاف نہیں رہ سکتا۔ اردو شاعری میں ایک دور محبوب کے خارجی اوصاف کی مدح سرائی کا گزرا چونکہ اکثر شعراء نے حدِ اعتدال کو قائم نہ رکھا۔ اس لیے ادب کا یہ رُخ ناقدین کو پسند

نہ آیا، حالانکہ خارجی اوصاف کا تذکرہ اگر بہ حد ضرورت ہو تو کوئی مضائقہ نہیں،
مولانا حسرت موہانی کہتے ہیں ؎

رعنائیِ خیال کو ٹھیرا دیا گناہ ۔۔۔ زاہد بھی کس قدر ہے مذاقِ سخن سے دور

اس عنوان کے ماتحت صفی کے حسبِ ذیل اشعار پیش کئے جاتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| افشاں | تم اک حسین ہو افشاں چنی چنی نہ بنی | یہ سادگی ہی بہت ہے نہیں چنا ں کیلئے |
| قشقہ | جبیں پر اُن کی قشقہ اس گھڑی ہے | چراغِ ماہ تہ بتی پڑی ہے |
| مانگ چوٹی | تمہاری مانگ خود دل مانگ لے گی | یہ چوٹی کس لئے پیچھے پڑی ہے |
| سرمہ | نہیں ہے آنکھ میں سرمے کی تحریر | غضب ٹیکے ہوئے پتلی کھڑی ہے |
| مِسّی | نہیں، تو لاتو اک ماشہ کبھی مِسّی | لبِ نازک پہ کہنے کو دھڑی ہے |
| دنداں | جیتا ہوں میں تصورِ دنداں یار میں | موتی پروئے ہیں رگِ جاں کے تار میں |
| مِسّی آلودہ لب | وہ دانتوں میں دبائے بیٹھے ہیں لب | مِسّی کی بات بھی تاروں جڑی ہے |
| حنا | ہاتھوں پہ اُن کے رنگت ہلدی جا لگی | سُرخی حنا کی ساری حنا ہی میں رہ گئی |
| ہاتھ کی ہتھیلی | خبر بھی ہے، دلِ سوزاں تڑپ جائے میرا | حضور کھِل گئی ہتھیلی کفِ حنائی کی |
| دزدِ حنا | یا بہکے دستِ حنائی میں سفیدی کیسی | چور کا معدنِ یاقوت میں مسکن سمجھا |
| گھونگھٹ | یہ صافی مے کے شیشے پر پڑی ہے! | پری کھینچے ہوئے گھونگھٹ کھڑی ہے |
| ہاتھا پائی | لگا ہے خنجر کا ناخن جو ہاتھا پائی میں | خراش لال پہ غصے سے انکی گھائی میں |

## مستقبل کے لئے ترکہ

صفی کے خزانے میں مستقبل کے لئے کیا جواہر ریزے ہیں؟ یہ سوال جتنا عجیب ہے اتنا ہی اہم بھی۔ جہاں تک میری نظر کام کر سکی اُن کے یہاں مستقبل کے لئے بہت مواد موجود ہے۔ اُن کی شاعری زندگی کا درخشاں رُخ پیش کرتی ہے۔ نہ وہاں غم کی گھٹائیں ہیں نہ یاس و قنوطیت کی تاریکیاں۔ نہ زندگی سے فرار ہے نہ کشمکشِ روزگار کے مقابلہ میں سپردگی و سپر اندازی۔ حیات اور اس کے لوازم نشاط اور اس کے عناصر جو معمارِ مستقبل ہیں، بدرجۂ اتم ان کے یہاں موجود ہیں۔ یہ خیالات ہی ہمیشہ انسان میں حیاتی اجزا کی تولید کرتے ہیں، اور نشو و ارتقا کی طرف متحرک ہوتے ہیں۔ وہ یاس، فنا، سپردگی، فرار پسند ذہنیت، تحلیل وجود قسم کے مضامین مستقبل کا ایوان بلکہ قبر بناتے ہیں۔

صفی کا کلام حیات اور زندگی کی شعاعوں، نمود و ارتقا کی موجوں اور حرکت و عمل کے محرکات سے پُر ہے۔ اُن کے یہاں حیات نوخیز کے خد و خال دلکشی و رعنائی کے ایسے پیکر ہیں جو پڑھنے والے کے دل میں اُمیدوں کی لہک اور آنکھوں میں زندگی کی چمک پیدا کرتے ہیں۔ آپ چند اشعار اور اُن پر تنقید ملاحظہ فرمائیں۔ ایک غزل کا مقطع ہے ؎

ہم جو پیری میں جوانی کے لئے روئے صفی ۔۔۔ طفلِ اشک ایسے ہنسے لوٹ گئے دامن پر

شبابِ رفتہ کی رنگین راتوں کے تصور اور یادِ ماضی کی کسک سے بہت سے شعرا اکثر مضطرب دکھائی دیتے ہیں، اور کسی نے بھی مزارِ ماضی پر نوحہ خوانی کو وقتِ عزیز رائیگاں کرنے کے مترادف نہ سمجھا لیکن صفی کے مذکورہ بالا شعر میں عمرِ گذشتہ کی میت پر نوحہ خوانی کو نہ صرف بے کار بلکہ اس حد تک قابلِ استہزا قرار دیا گیا ہے جس پر طفلِ اشک بھی مارے ہنسی کے لوٹے جاتے ہیں۔ طفلِ اشک کی ترکیب کوئی نئی ترکیب نہیں ہے، استاد ذوق نے بھی استعمال کی ہے ؎

طفلِ اشک ایسا گرا دامانِ مژگاں چھوڑ کر ۔۔۔ پھر نہ اٹھا کوچۂ چاکِ گریباں چھوڑ کر

لیکن اگر آپ دونوں شعروں کے طفلِ اشک کا مقابلہ کریں گے تو ملاحظہ فرمائیں گے کہ استاد ذوق کے یہاں طفلِ اشک اتنے ناتواں اور نڈھال ہیں جو دامانِ مژگاں کے سہارے جیتے ہیں۔ لیکن صفی کے یہاں طفلِ اشک زندگی اور توانائی کے نمونے، شوخی اور چلبلاپن کے مجسّمے نظر آتے ہیں، اور اس کے ساتھ اتنے باشعور اور تمیز بھی کہ ان کے نزدیک ایک پیر سال خوردگی اشک فشانی قابلِ استہزا ہے۔ علاوہ اس رعنائیِ خیال کے مراعاۃ النظیر اور تضاد کی بے ساختگی پر داد نہیں دی جا سکتی۔

ایک غزل کا مطلع ہے ؎

اُن کے ہونٹوں پہ ہنسی انجمنِ غم میں رہے ۔۔۔ بات تو جب ہے خوشی بھی مرے ماتم میں رہے

یہ خیال معراجِ نشاط ہے جو زندگی کی مہکتی ہوئی قدریں سموئے ہوئے ہے۔ ہمارے نامور شعرا نے بھی اپنے وجود کی اکائی کو اتنی اہمیت دی ہے جس کے مقابلے میں اجتماعی زندگی صفر بن گئی ہے۔ میر کا شعر ہے ؎

مت ہنسو، مجھ مست بن پھر خندۂ قلقل نہ ہوئے گا
مئے گلگوں کا شیشہ ہچکیاں لے لے کے روئے گا

خندۂ قلقل کیا ہے، یہی ہنگامۂ حیات، جس کو میر اپنی ذات سے وابستہ سمجھتے ہیں اور میر کے بعد یہ قہقہے ہچکیوں میں تبدیل ہوتے نظر آتے ہیں۔ آپ ڈوبے تو جگ ڈوبا، زندگی کے متعلق یہ ایک محدود اور بہت تنگ نظریہ ہے جس سے زندگی کی وسعتیں سمٹ کر ایک نقطہ پر آ جاتی ہیں اور

اس دریا کے آگے ایک بند بندھ جاتا ہے۔ لیکن صفی کے بعد انجمن غم بھی تاریک نظر نہیں آتی۔ بلکہ مسکراہٹوں کے خطوط شعاعی پیکر حیات کو بالیدگی دیتے ہیں۔

غالب کے اس شعر کو بھی ملاحظہ فرمائیے ؎

درخورِ عرض نہیں جوہرِ بیداد کو جا      نگہِ ناز ہے سرمے سے خفا میرے بعد

اس شعر میں بھی حسن و عشق کی کشاکش جو باعث گرمیٔ محفل ہے غالب کے ساتھ ختم ہو جاتی ہے۔ اس کے برخلاف صفی اپنے بعد کی زندگی کو مسکراتا اور ہم کنار رہوا دیکھنا پسند کرتے ہیں: "بات تو جب ہے" کے الفاظ نے نشاط کو کس قدر لازم الوجود بنا دیا ہے۔ اس غزل کا ایک دوسرا شعر ہے ؎

کرلیں آپس میں جلوہ طور کی بجلی تقسیم      روشنی تم میں رہے اور تڑپ ہم میں رہے

شعر کے الفاظ سے نہ حسن کا دباؤ ظاہر ہوتا ہے نہ عشق کی محکومیت بلکہ ایک قسم کی مفاہمت، محبت اور خلوص بے ساختگی کے ساتھ تراوش کر رہا ہے۔ پھر برقِ طور کا تجزیہ اور تقسیم شاید ایک اچھوتا مضمون ہے، اور تقسیم میں بھی شوخی کے ساتھ سلیقہ اور شائستگی سے کام لیا گیا ہے۔ عشق میں تڑپ کہیے یا شاہراہ تمدن میں حرکت و عمل، انسانی زندگی کے لئے یہ جذبہ اتنا ضروری ہے کہ جس کے بغیر نہ عشق ایک قدم آگے بڑھ سکتا ہے اور نہ تمدن، دونوں تودۂ جماد بن کر رہ جائیں گے۔ اس لئے جس طرح نظام کائنات روشنی کا محتاج ہے اسی طرح تڑپ کا، اور چونکہ فعل و انفعال دو جُو چاہتے ہیں۔ اس لئے برق طور کا تجزیہ و تقسیم کائنات کے لئے ضروری ہے۔ یہ شعر بھی سابقہ اشعار کی طرح فلسفۂ زندگی کی پشت پناہی کر رہا ہے۔

ایک غزل کا مطلع سوم ہے ؎

جلوہ سنتا ہوں کہ موسیٰ نے تمہارا دیکھا      پر خبر عشق کی گر سچ ہے تو پھر کیا دیکھا؟

طور کی واردات اور ارنی اور لن ترانی کے قضیے کو ہمارے ہر شاعر نے نظم کیا ہے، اور ہر ایک نے اپنے مذاق کے مطابق جداگانہ مضمون پیدا کیا ہے۔ لیکن صفی نے طنز و تعریض کا جو پہلو اختیار کیا ہے وہ نہایت پُرلطف ہے، جلوہ گاہ میں طالب جلوہ کی بے ہوشی اور حواس باختگی جلوے کو بے فیض بنا دیتی ہے۔ دنیا کا ہر ذرّہ ہر وقت ایک جلوہ زار ہے اور ہر طالب صادق تلاشِ جلوہ میں مضطرب، لیکن مستی و بے خودی، بے ہوشی و حواس باختگی کے بعد نہ جلوہ مصدر فیض بن سکتا ہے اور نہ طالب جلوہ اس سے فیض اُٹھا سکتا ہے۔ اس لئے جلوہ زارِ حسن کی گل چینی خرد و ہوش کے نتائج ہیں، جو انسان کے قوائے ذہنی و عملی کو دم بدم بڑھاتے ہیں۔" دن رات اک گونہ

بے خودی" کی تمنا زندگی سے فرار کی آرزو ہے، حالانکہ صحت نفس اور ثبات عقل، کارگاہ عقل و عمل کے ہنگاموں کے لئے ضروری ہے۔ یہ شعر بھی زندگی کے عقلی جنبہ کو روشن کرتا ہے۔ ایک شعر ہے ؎

میں وہ بلبل ہوں نہیں جس کے نشیمن کا پتہ      برق تنکے چن رہی ہے آشیانے کے لئے

اُردو اور فارسی شاعری میں برق تباہی و بربادی کے لئے بطور مثالیہ استعمال ہوا ہے اور آشیانہ تعمیر و تمدن کا ایک نشان ہے۔ تنکے چننا معنی حقیقی میں تعمیر کی جد و جہد اور مجازاً پاگل اور دیوانہ ہونے کے مترادف ہے۔ شاعر نے بجلی کے کوندنے کو بطور حسن تعلیل کے دیوانہ اور پاگل کہا ہے، گویا تباہیاں تلاش آشیاں میں ہیں، لیکن اس کی بلندی تباہیوں کو ناکام بنائے ہوئے ہے۔ شاعر کے نزدیک زندگی ایک پہاڑ ہے کہ طوفان جس سے ٹکراتے ہیں اور ناکام ہوتے ہیں مگر پہاڑ جنبش نہیں کرتا۔ زندگی میں ثابت قدمی اور پامردی کی مثال اس سے بہتر کہاں مل سکتی ہے۔

ایک دوسرا شعر ہے ؎

ہے سجا ضبط دیدۂ تر کا      پانی بہتا نہیں سمندر کا

دیدۂ تر کا ضبط کیا ہے؟ کشمکش روزگار کے مقابلے میں جزع فزع سے گریز کرنا، پھر سمندر سے تشبیہ دے کر وسعت ظرف کی اعلیٰ مثال قائم کر دی ہے۔ زندگی کا سیاسی پہلو اگر آپ کو دیکھنا ہو تو یہ شعر ملاحظہ ہو ؎

کیا مزا باج ہفت کشور کا      کھائیں جھوٹا نہ ہم سکندر کا

جس میں ملوکیت و استبدادیت کے ظالمانہ طرز حکومت کو کس نظر حقارت سے ٹھکرایا گیا ہے، اب اس نظریے کا مقطع سنیئے جو زندگی کے نظریے پر آخری حرف کی حیثیت رکھتا ہے۔

تلخ کامی مری دنیا کو مزا دیتی ہے      موت بھی تو مرے جینے کی دعا دیتی ہے

زندگی کا اثباتی پہلو اس سے بہتر کیا پیش ہو سکتا ہے، کہ جہاں فنا، بقا کی آستاں بوسی کرتی دکھائی دیتی ہے۔ یہ فلسفہ بقائی الفنا سے کس قدر مختلف ہے جو عموماً اُردو شعراء کا برگزیدہ اور مقدس نظریہ ہے جیسا کہ میر درد کا قول ہے ؎

زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے      ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے

ان تمام اشعار سے معلوم ہو گیا ہو گا کہ ہر روشن پہلو صفی کے یہاں موجود ہے۔ جو مستقبل کی تعمیر کے لئے پائدار مسالہ ہے اور اُن کی یہ انفرادیت ہر شعر سے پھوٹ رہی ہے۔

محمد علی اثر رامپوری

# احمد رامپوری

حضرت شاہ احمد علی خان صاحب آحمد خلف مولوی معری خاں صاحب مولد رامپور۔ سال ولادت ۱۲۲۵ھ فاضل فارسی و عربی خلیفہ و شاگرد امام الدین خاں صاحب انور خلیفہ حضرت شاہ درگاہی صاحب قدس سرہٗ آپ کا معمول تھا کہ مکان سے کہیں باہر نہ جاتے تھے۔ البتہ سال بھر میں اپنے مرشدین کے عرسوں میں اس طرح شرکت کرتے تھے کہ راستے میں پالکی کے کواڑ بند کر لیا کرتے تھے۔

۱۸۶۰ء میں جب مرزا غالب رامپور آئے اور یہاں کے ارباب کمال سے ملے تو پوچھا کہ رامپور کے اہل کمال میں کوئی باقی ہے جس سے ہماری ملاقات نہ ہوئی ہو۔ کسی نے حضرت احمد کا نام لیا کہ وہ گوشہ نشین ہیں۔ اس لئے کسی جلسے میں شرکت نہیں کرتے۔ غالب نے ملاقات کا ذریعہ پوچھا تو کسی نے بتایا کہ میاں نظام شاہ صاحب نظام رامپوری کے ذریعے ملاقات ہو سکتی ہے کیونکہ وہ حضرت احمد کے مرید خاص اور شاگرد ہیں۔ چنانچہ مرزا غالب بوساطت میاں نظام شاہ آپ سے ملے۔ تعارف کے بعد آپ نے مرزا غالب سے کلام سنانے کی فرمائش کی۔ غالب نے اپنا کلام سنایا تو حضرت نے موقع و محل سے داد دی۔ اس کے بعد غالب نے حضرت سے کلام سنانے کی فرمائش کی تو آپ نے اپنے نظم و نثر کا مجموعہ جس میں سعدی شیرازی کی گلستان میں بہ شکل اضافہ اپنے متوازن جملے اور اشعار درج کئے تھے سامنے رکھ دیا۔ غالب نے دیکھ کر پسندیدگی کا اظہار کیا۔ آپ کا وصال ستاون برس کی عمر میں ۲۹ شوال ۱۲۸۲ھ کو رامپور میں ہوا۔ اپنے ذاتی مکان واقع کوچہ بھاگ مل میں دفن ہوئے۔

جدید تحقیق سے پایا گیا کہ آپ کی معرکتہ الآرا تصنیف "افضل نامہ" ہے جس میں تقریباً گیارہ بارہ ہزار شعر فارسی دری کے ہیں۔ جن میں عربی کے الفاظ بہت کم آئے ہیں۔ آپ ہندی، اردو اور فارسی تینوں زبانوں کے شاعر ہیں۔ لیکن خالص فارسی میں آپ کو خاص دسترس ہے۔ مختصر موضوع سے واضح ہوگا کہ ایسے اشعار غیر ایرانی نہیں لکھ سکتا۔

اگرچہ یہ زبان متروک ہو چکی ہے لیکن حضرت احمدؔ نے تقریباً نو سو برس کے بعد اس کو از سر نو زندہ کر کے اپنے کمال کا اظہار کیا ہے جو کل غیر مطبوعہ ہے اور بانوے برس کے بعد پیش کیا جا رہا ہے۔

اب آپ سب سے پہلے ہندی اشعار کے نمونے ملاحظہ فرمائیں۔

ہندی کے مختلف گیتوں کے چند مختصر نمونے

سجن کا دوارہ جھلمل جھلکے      نرمل جوت نینن میں چمکے
آج براجیں انگنا مورے      خوشیئن سے مورا جیرا دھڑکے

—

ہمرے پیا کی کھبریں لا دے      ان کے آون کی موئے سنا دے

—

بھڑیا ٹھاڑا کہے لاگے      دیکھو نند تم اپنا بالا

—

پورا دے بیوپاری پورا دے      پورا نام تو رب کا لے
کال جو ہو وے لیکھا جو کھا      ایسا نہ ہو تو اٹھا دے

—

مورے مندر آئیو مورے درشن دکھائیو      جل مورے گھر پیجیو ہمری رسوئی کھائیو

—

تر یا کو بندلی پیاری ہنسلی پیاری کھے کا جل پیا      مردوں کو پیاری تیغ دھنک دل کو گرد غبار
شور پڑے میں جب لڑن کو باندھیں ہیں وہی نام تمہارا      گرد غزا خاں کے تم چاکر جن سے بلی سنسار
تیغ مڑی تو مڑ جائے شور نہ موڑے من میں منہ      لہو میں ڈوبیں اور ڈوبائیں

—

سونا مورا داگ دگیلا      اوروں کا سونا رنگ رنگیلا

گردجی، مجھے لاگ بتاؤ    سونے کا مورے داگ چھڑاؤ

---

پھر پھر مانگوں ساری دکان    سونے کی چھپاؤں اپنی رسان

---

جوگی لیے توری جوگن ہوں میں    ساتھ چلوں گی تری جگون ہوں میں
چیر کے پھینکوں اپنا جیسہ    کان میں ڈالوں مندری چیر

---

دلّی شہر کی ہیں ماھن    جُھو ہی کہے ہے مورا سن
ڈالی نکا ہجور کو دون    لاکھ لکے سونے کے لون
لے تو دکن کے مالک ہیری کرکہ    ہے موری کمر کھ بیٹھی

---

مجھے جانے دو پل کے اب تو سجن    سپنے میں دیکھا پیل کا آنگن
ساتھ تمھارے سونے ہیں    یاد میں کر کے روئی دیس وطن
ساس نند موہے تانے دیں    ہر گھڑی مُو کو یہ تی کہیں
میکے سے اپنے تو کیا لائی    بھوری ری تُو تو رینی آئی
سلگ گیا مرا سُن تن ہی بدن

---

کیسے مورے آس پردیسی    مورے ہردے بھرے وہ نگری
بیٹی کہہ کے نہ کوئی پکارے    کہہ کے نہ ساتھن کوئی نہ کوکے
کہتی نہ گیاں کوئی آدے    سب ہی کہو یہی احمد یہ تو دلہن دُلہن

---

مت جا جانی کابل کو    مت جا جانی کابل کو
تجھے جانے نہ دوں گی کابل کو
تجھے لڈو کھلاؤں تجھے پیڑے کھلاؤں    تجھے برفی کھلاؤں تجھے جوڑے پہناؤں
مت جا جانی کابل کو، تجھے جانے نہ دوں گی کابل کو

---

## اردو غزل کا نمونہ

وہ جانے کی جس دم سنانے لگے    یہ سنتے ہی ہم تو ٹھکانے لگے
ستانے ہیں ان کے جو کچھ لطف ہے    کسی کو وہ ہم کیوں بتانے لگے

چھپائیں ہم ان سے کوئی بات کیا    اشاروں کی باتیں وہ پانے لگے
اگر چھپ سکے تجھ سے احمدؔ چھپا    ترے پاس ظاہر وہ آنے لگے

---

اٹھائے ہم نے نہ کیوں اس کے آپ جاکے ستم    ستم تو یہ ہے کیے اس نے گو بلا کے ستم
قسم ستم کی دلاؤں گا اس کے ظلموں پہ    جو تم نے مجھ پہ کیے پھر قسم بھی کھا کے ستم
کہا جو حالِ دل اپنا سب اس سے احمدؔ نے    یہ قہر دیکھیے کیسے اور سُن سُنا کے ستم

---

یہ دل شکستہ ترے کس سے پیار رکھتے ہیں    ترے سوا وہ بھلا کس سے کار رکھتے ہیں
کیا ہے خاک جو احمدؔ کو پھر یہ کیا ہے ستم    کہ آپ اس سے ابھی تک غبار رکھتے ہیں

---

ہندی کے گیت اور اردو غزل کے نمونے دیکھنے سے پایا جاتا ہے کہ آپ کا خصوصی مذاق فارسی ہے۔ جس میں آپ نے اپنے کمال کے خاص جوہر دکھلائے ہیں یہی وجہ ہے کہ اردو غزل کا رنگ پھیکا نظر آتا ہے۔ لیکن فارسی تغزل کے نمونے فصاحت و بلاغت کا اعلیٰ معیار ظاہر کرتے ہیں ۔

فریاد کہ دل برد زمن غنچہ دہانے    شیریں سخنے، قند لبے، سحر بیانے
جادو نگہے کج کلہے، ناز خرامے    نازک کمرے، سیم برے، لالہ رخانے
نوخاستہ ترکے، بت بے باک، دلیرے    شمشیر قدے، برق وشے، آفت جانے
ناوک فگنے، سنگ دلے، عربدہ جوئے    خونخوار ستمگار ز دل آشوب جہانے
در یادِ رخ و زلف وے احمدؔ شب و روز است    با نالہ و آہے و سرشکے و فغانے

---

سرو قدا، گلرخا، کبک چمانِ کیستی    سبز خطا، قمر خدا، غنچہ دہانِ کیستی
گشت ہوا زمقدمت عطر فشاں بیا بیا    قاصد خوش نشاں بگو، پیک روانِ کیستی

---

اے ترک نازک خوئے من گاہے نظر برمن فگن    وے شاہ بے مثل زمن گاہے نظر برمن فگن
اے چشم تو جادوئے تو وے زلف تو ہندوئے تو    بردی دل دلبر مے من گاہے نظر برمن فگن
رویت چمن اندر چمن زلفت شکن اندر شکن    مولیش سمن اندر سمن گاہے نظر برمن فگن
احمدؔ بگوید بے خبر افتادہ ہر شام و سحر    سوئیم گزر اے سیمتن گاہے نظر برمن فگن

---

چشمش کجا نرگس کجا بادو طرف گشتن کجا    صد سرو رعنا یک طرف آں قد بالا یک طرف

امروز احمد را بکش شادم کہ فردا بہر داد    باشم بپا در فن یک طرف با شی تو بہ پا یک طرف

---

رباعی کا نمونہ

بایاد تو کم خواب کنم بر بستر    اشکم کہ ہمی کند ہمہ بستر تر
کے طبع بآرام بسازد شب ہجر    خواب آید و در چشم خلد چوں نشتر

اب آپ احمد رامپوری کے خاص شاہکار مثنوی "فضل نامہ" کے چند نمونے ملاحظہ فرمائیں۔ آپ رامپور کے مایۂ ناز شاعر تھے۔ لیکن آپ نے اپنے کلام کو اپنے حالات کی طرح ہمیشہ پوشیدہ رکھا۔ اس پر طرّہ یہ کہ اٹھائیس جنگوں میں سے پانچ جنگیں مختلف رعایتوں کی پابندی کے ساتھ لکھ کر میدانِ سخن کو اتنا تنگ کر دیا کہ بڑے سے بڑے شاعر کو بھی قدم اُٹھانے کی ہمت نہیں ہو سکتی۔ حضرت احمد کا یہ خاص کارنامہ ہے جو اپنی آپ نظیر ہے اور بلا شبہ قابل صد ستائش و آفرین ہے۔

نمونہ جنگ برعایت برف و سرما

چناں برف بارید در ہر چمن    کہ شد یاسمن سوسن اندر چمن
چناں جلوہ گر مجمر اندر نظر    کہ نادے زند خندہ از شاخ تر
سحر گہ چو خورشید چوں جام برف    نمود از افق گاہ دریائے ژرف
پے جوئے یخ سخت بستند گرداں کمر    نہادند چوں برف مغفر بسر
نہنگاں ز سردی بدریائے شور    پلنگاں بکوہ و بسوراخ مور
بشکبی ز کاں آتش محل خام    در افتاد چوں مے بہ فیروزہ جام
دو لشکر در آویخت باد او دگر    بیا میخت چوں برف در آبگیر
ہماں کوزہ برف باں خموش    چو سر تشنہ چو دیگ آمد اندر خروش

نمونہ جنگ برعایت گرما و آتش

ز گرمی زمیں شد چو بیتاب دش    زد امانِ صحرا کشد باد کش
چناں گرم گردید در دشت ریگ    کہ ہر دم تناں دید از دود دیگ
دو لشکر در افتاد در کارزار    بجست از سلاح دلیراں شرار
بمیداں یلاں اوفتادہ بخوں    چو آہن بکوزہ با آتش دروں

بسر چشمہ ہا آب زانساں بجوش    کہ روغن در آمد بقرقاں بجوش
یلاں زیر فولاد ہمرنگ دود    بہ پشت ہیوناں نشستند زود
برنگ دمہ توپ خانہ وباں    چو دیواں فشاند آتشے از دہاں
جرس را نہ از نالہ یک دم فراغ    کہ از آب در نالہ آید چراغ

نمونہ جنگ برعایت گل و گلشن

چو فردا سحر گہ شفق ہمچو ورد    پدید آمد از گلبن لاجورد
بگلگوں ہیوناں نشستند زود    سپہ چوں صبا قصد صحرا نمود
پیادہ رواں ہمچو کبک دری    چو شاہین دبا شد بجولاں گری
دو لشکر بر آمد بگلگشت جنگ    چو گل جامہ بر جوق جوقے برنگ
شد آں پہن صحرا ز گرد سپاہ    برنگ بہار بنفشہ سیاہ
زرہ پوش گرداں بخوں اندروں    نمودار چوں داغ لالہ بخوں

نمونہ جنگ برعایت دریا

رواں است چوں سیل افواج شاہ    چو دریا بہر دیوار دشمن براہ
نشستند گرداں گرداب جوش    بہ پشت ہیونانِ تندر خروش
نے ابر کماں ریخت بارانِ تیر    بیارید صد تیر باراں ہر تیر
ہماں آبگوں ہندی آبدار    چو امواج دریا بخوں بیقرار
دو لشکر در آمد چو دریا بجوش    چو گرداب کردند باہم خروش
یلاں گرم ہیجا بکوشش دروں    برنگ نہنگاں بدریائے خوں

نمونہ جنگ برعایت طائران شکاری

سحر گہ چو پرید باز سفید    یلاں باز کردند چشم امید
ہماں بوق و شیپور و ہم کرنا    چو بیغا نبرد بانگ اندر دغا
ہماں جنبش خنجر آبگوں    چو بحری گہ صید در بحر خوں
نشستند گردانِ فیلاں شکار    بزین ہیوناں سیمرغ دار
سنانِ گواں ہمچو باز بلہ    بجنبش پدیدار چوں کلکلہ
سراسر ز گرد سیہ شد دراغ    سیہ رنگ چوں زاغ و چوں بوزاغ

یناں فی بجائش کمر بست تنگ
بہ بیداری افزود تر از صد کلنگ

---

حمید الدین محمود

# ہندوستان اور عالمی امن

ہر عظیم تبدیلی ثانوی تبدیلیوں کے ایک طویل سلسلے کو جنم دیتی ہے اور ایسی تبدیلی خارجی تبدیلیوں کے اثر سے زیادہ اندرونی ردّ و بدل کے باعث وجود میں آتی ہے۔ چنانچہ مابعد جنگ ہندوستان کے باہر جو تبدیلیاں واقع ہوئیں ان سے زیادہ گہری اور دور رس تبدیلیاں ہندوستان کے سیاسی نظام میں تبدیلی کے نتیجے کے طور پر دنیا کے اسٹیج پر عمل میں آئیں۔

یہ ہندوستان کے مضبوط دفاعی موقف، روشن ماضی اور ذہین قیادت کی مشترکہ مساعی کا نتیجہ ہے جسے اپنی غیر جانبدارانہ و امن دوستانہ خارجی پالیسی کی صداقت و افادیت منوانے کے لئے گزشتہ آٹھ سالوں میں کئی ایک امتحانوں سے گزرنا پڑا۔

آج دنیا تقریباً تیرہ چودہ سال کی مسلسل خونریزی کے بعد امن کی سانس لے رہی ہے۔ آٹھ سال قبل اسلحہ بندی اور جوہری طاقت کو امن و جمہوریت کا محافظ کہا جاتا تھا اور آج باہمی تفاہم میں عالمی نجات دیکھی جا رہی ہے۔ واقعتاً یہ ایک عظیم تبدیلی ہے بلکہ کئی تبدیلیوں کا جو ہند کی آزادی کے ردّ عمل کے طور پر نمایاں ہوئیں اجتماعی نتیجہ ہے جس کے باعث عالمی سیاسیات کا محور مغرب سے ہٹ کر مشرق میں آگیا ہے۔ چنانچہ ایشیا اور افریقہ عالمی سیاسیات میں کبھی اتنی اہمیت کے حامل نہ ہوئے جتنی کہ اب اختیار کر چکے ہیں۔ حالات کی رفتار دیکھیے ۱۹۴۷ء ہند کی آزادی کا زمانہ —— اندرون و بیرون ملک ایک مہیب سیاسی بحران اور ایک عجیب غیر یقینی، ایک طرف اندرونِ ملک ایک عظیم سیاسی واقعہ کا شدید ترین ردِ عمل تھا اور دوسری طرف دنیا گزشتہ جنگ کے مہلک سیاسی، معاشی و معاشرتی نتائج کے ہیبت ناک روپ سے خائف نظر آرہی تھی۔ زمین سورج کے گرد گھومتے گھومتے جب ذرا قریب ہو جاتی ہے تو تپنے لگتی ہے بالکل اسی طرح یہ آتش فشاں اندر ہی اندر پکتا رہا۔ فلسطین میں جنگ کے شعلے بھڑک اٹھے۔ روس نے برلن کی ناکہ بندی کر دی (۱۹۴۹ء)، انڈونیشیا پر ہالینڈ نے دھاوا بول دیا (۱۹۴۹ء)، کشمیر کی وادی میں آگ اور خون کا بہاؤ شروع ہوا (۴۸-۱۹۴۷ء) شام میں خون آشام انقلابات کا سلسلہ قائم ہوا (۱۹۴۹ء) مصر و ایران میں قومیت پرستی و آزادی کی تحریکوں کا بیرونی دباؤ سے تصادم ہوا (۱۹۵۰ء) اور اسلحہ بندی کے دھوئیں میں ملفوف دنیا ایک دم چونک پڑی۔ جب واقعات کی زنجیریں تن گئیں۔ کوریا میں بین الاقوامی کشاکش کا آتش فشاں پھوٹ پڑا۔ تین سال ایک ماہ تک اس خطۂ ارض میں سائنس اور میکانکس کی مدد سے انسانوں کو شعلوں کی لپیٹ میں جھلسایا جاتا رہا۔ یہ آگ بجھی نہ تھی کہ ہند چینی کے لہلہاتے کھیت جلنے لگے۔ مشرق میدانِ کارزار کی صورت اختیار کرنے لگا۔ لیکن اچانک تبدیلیاں وقوع پذیر ہوئیں۔ ہند چینی میں بھی وہ صبح لوٹ آئی جبکہ دیہات کا مکین پو پھٹتے ہی اپنی کٹیا سے نکل کر امن اور حیاتِ نو کا پیام لانے والے سورج کا درشن کر سکتا اور لہلہاتے کھیتوں کی امر خوشبوؤں کو سمیٹتے ہوئے غنچوں کی مسکراہٹ سے سکون پا سکتا۔

کتنی عجیب کہانی ہے کیسے دل ہلانے والے واقعات ہیں کتنی انوکھی تبدیلی ہے۔ یہ کہانی دنیا کے اس حصے میں ہوئی جسے مشرق کہتے ہیں۔ اس کا ہیرو وہ پیکرِ خاکی ہے جس کا نہرو نام ہے۔ دنیا کے حالات، قوموں کی تقدیریں ملکوں کی تاریخیں دراصل افراد کی شخصیتوں، قوتِ ارادی، نظریوں اور رجحانات ہی سے وابستہ ہیں۔ نہرو نے کہا تھا "ایک انسان کی قوتِ ارادی کروڑوں انسانوں میں جوشِ عمل پیدا کرتی ہے"۔ وہی تو ہوا۔ اس نے یہ بھی کہا تھا "تاریخ پڑھنا تو اچھا ہے لیکن تاریخ بنانے میں حصہ لینا اس سے کہیں زیادہ اچھا ہے" اور وہی تو ہو رہا ہے۔ آئندہ کا مورخ اس حقیقت کو تسلیم کرنے پر اپنے آپ کو مجبور پائے گا کہ دنیا کی تاریخ پر جس طرح کہ خود اپنے ملک کی تاریخ میں گاندھی کی طرح دیرپا نقوش نہرو نے چھوڑے۔ کیونکہ گاندھی جی کے قتل کے بعد ہندی مسلمانوں کا مستقبل روشن ہوا۔ یہ سب کچھ جواہر لعل کے تدبر اور کاوش کے پر امن نتائج کی ایک واضح جھلک ہے

اس کہانی کے واقعات میں اس شخص کی پرچھائیاں ملتی رہیں گی اور قدم قدم پر
ہم اس انسان سے زیادہ سے زیادہ متعارف ہوتے جائیں گے۔ بین الاقوامی
سیاسیات میں ہندو قوم کے نمائندے ہیں کہ اپنی آواز کو محدود کرنے اور تنگ
نظری کا شکار ہونے کے بجائے جواہر لال نے سیکولرزم کو اپنا شعار بنایا۔
یہ محسوس کرتے ہوئے کہ کوئی بھی قوم عالمی تاریخ کی تشکیل میں اپنا فیصلہ کن
اثر اس وقت تک نہیں ڈال سکتی جب تک کہ وہ مضبوط معاشی و دفاعی
موقف، سیاسی استحکام اور مرکزیت اور سب سے بڑھ کر ایک ہر دلعزیز
قیادت کی حامل نہ ہو۔ نہرو نے ملک اور جماعت کی نئے خطوط پر تنظیم جدید
کی قومی پلاننگ میں سائنس کو ذریعہ اور تہذیب اور امن کو مقصد قرار دیا۔
آزادی کے بعد کے کٹھن داخلی مسائل، نظم و نسق کی بدعنوانیوں، سیاسی
انتشار کنندہ ذہنیتوں سے نپٹ کر کانگریس کو مضبوط کرنا نہرو ہی کا حق
تھا۔ انھوں نے سب سے طاقتور مخالف جماعتوں یعنی کمیونسٹ پارٹی اور
سوشلسٹ پارٹی کو (ایک طرف سوشلسٹ سماج کو نصب العین قرار
دے کر اور دوسری طرف بین الاقوامی امور میں سرخ چین کی پرجوش وکالت
کر کے روس اور چین کو حامی و معترف بنا کر) کو کمزور کر دیا۔ ان کی
شخصیت ایسی اجاگر ہوتی اور ابھرتی گئی کہ وہ ہند کے اتحاد کے پیچھے سب سے
بڑی طاقت بن گئے۔ غرض گھر میں اپنے قدم جما کر باہر اپنا رنگ جمانے
والا یہ انسان دنیا کے انسانوں کے ذہنوں پر بتدریج اپنے انمٹ نقوش مرتسم
کرنے لگا۔

۱۹۴۷ء میں تنازعہ فلسطین میں عربوں کی تائید کر کے اور ۱۹۴۹ء
میں اطالوی و فرانسیسی نو آبادیات (شمالی مغربی افریقہ) کی آزادی کی وکالت
کر کے ۱۹۵۰ء میں لیبیا کی آزادی میں دلچسپی لے کر ہندوستان نے تمام عرب
ممالک کو ہمنوا بنا لیا۔ ۱۹۵۰ء میں مصر و ایران میں قومی مطالبات کی تحریکات
عملی جد و جہد کی شکل اختیار کر گئیں۔ ہندوستان نے نہر سویز سے برطانوی
افواج کے انخلا اور ایران کی تیل کی صنعت کو قومیانے کو ان ملکوں کی آزادی
کی تکمیل میں ضروری بتلایا۔ اکتوبر ۱۹۴۶ء میں جوہری توانائی کمیشن کے رکن
اور صدر کی حیثیت سے سر بی۔ این راؤ نے کئی مفید تجاویز پیش کیں جو مفاد
پرست فریقین کے لئے قابل قبول نہ ہو سکیں۔ ۱۹۴۹ء میں ہالینڈ نے
انڈونیشیا پر حملہ کر دیا۔ ہندوستان کے لئے یہ ایک اہم اور تاریخی موقع تھا جبکہ
اُسے جرأت فیصلہ سے کام لینا پڑا۔ نہرو نے دہلی میں ایشیائی کانفرنس بلائی جس
میں تمام ایشیائی ملکوں نے بشمول پاکستان شرکت کی۔ کانفرنس نے ہالینڈ کی
مذمت کرتے ہوئے متفقہ طور پر انڈونیشیا کی فوری آزادی کا مطالبہ کیا اور
اقوام متحدہ سے مدافعتی اقدام کے لئے اپیل کی۔ ہندوستان کی اس للکار کو
نظر انداز نہیں کیا جا سکتا تھا کیونکہ اس کے پیچھے دو براعظموں کے انسانوں
کی آواز تھی۔ ۲۷ دسمبر ۱۹۴۹ء کو جمہوریہ انڈونیشیا کا ظہور ہوا۔ نہرو نے
اپنے پیام میں کہا "میں آزاد انڈونیشیا کو سلام کرتا ہوں" ۔

قائدانہ صلاحیت کے اس کامیاب مظاہرہ کے بعد سے عالم امور
میں ہند کی آواز کا دائرہ اثر وسیع تر ہوتا گیا۔ "ایشیا۔ ایشیائیوں کے
نظریے" کو نہرو کی ترجمانی سے جو تقویت پہنچی تو مغرب کے ہراساں سیاستدان
نہرو کو نہ جانے کس کس عینک سے دیکھنے لگے۔ ہندوستان کے بین الاقوامی
موقف کا مغرب کی جانب سے پہلا کھلا اعتراف اس وقت ہوا جبکہ نہرو کو
صدر ٹرومین نے ۱۹۴۹ء میں دورۂ امریکہ کی دعوت دی۔ اس سے بعض
حلقوں میں ہند کی آزاد غیر جانبدار خارجی پالیسی کے بارے میں غلط فہمی
پیدا ہوئی۔ چنانچہ پراودا نے جو دل شکن تبصرے کئے تھے۔ یہ ہند کی
خارجی حکمت عملی کا بڑا ہی نازک تجرباتی دور تھا جبکہ نہرو کی غیر جانبداری
دونوں پارٹیوں میں غیر مقبول ہوتی دکھائی دینے لگی۔ لیکن ہندوستان
ہنوز ایشیائی اتحاد کے مسائل پر غور کرتا رہا اور اس کے امکانات
کا جویا رہا۔ چنانچہ اقوام متحدہ کے اندر (۱۶) رکنی عرب ایشیائی گروپ
کی تشکیل ہوئی جو سر بی۔ این راؤ کی سرکردگی میں مشرقی مسائل پر متفقہ
نقطہ نظر اور رویہ اختیار کرتا رہا۔

یکم اکتوبر ۱۹۴۹ء کو ایشیائی اُفق پر سب سے منور ستارے یعنی عوامی
جمہوریہ چین کے نمودار ہوتے ہی بین الاقوامی سیاسیات میں ایک توازنی
قوت قائم ہوا۔ ہندوستان نے اس صحت مند تبدیلی کو خوش آئند بتلایا اور
اس کا خیر مقدم کیا۔ اسے (۶۶) کروڑ نفوس کا حقیقی نمائندہ تسلیم کر کے
اس سے سفارتی تعلقات قائم کر لئے۔ یہی نہیں بلکہ روس سے زیادہ خلوص
اور جوش کے ساتھ اقوام متحدہ کے اندرونی تعطل کے خاتمہ کا واحد علاج
بھی بتلایا۔ مجلس عمومی (جنرل اسمبلی) کے اس سلسلے میں ایک تحریک پیش
کی جو دو تہائی اکثریت حاصل نہ کر سکی اور رد کر دی گئی۔ سر بی این راؤ

نے کہا"۔ ان سولہ ممالک کی مجموعی آبادی جنھوں نے عوامی جمہوریہ چین کی شرکت کی تائید کی۔ ان (۳۳) ممالک کی مجموعی آبادی سے زیادہ ہے جنھوں نے مخالفت کی۔ اس طرح دنیا کی آبادی کی ایک واضح اکثریت سرخ چین کے داخلے کی حامی ہے۔ اگرچہ ہند کی یہ وکالت بے نتیجہ رہی لیکن اس نے ہند کو روس سے قریب تر کر کے اور مغرب کی نظریں باوقار بنا دیا۔

حالات اسی رفتار سے بڑھتے رہے۔ ایک دن ۲۵ رجون ۱۹۵۰ء کو اچانک شمالی کوریا نے ۳۸ ویں خط متوازی کو عبور کر کے جنوبی کوریا پر حملہ بول دیا۔ ۲۶ رجون کو سرِ بی این راؤ کی صدارت میں صیانتی کونسل کا فوری اجلاس ہوا جس میں شمالی کوریا کو اقدامی قرار دینے اور اقوام متحدہ سے جارحانہ اقدام ( Aggression ) کی مسلح مداخلت ( Armed Intervention ) کے ذریعہ مدافعت کرنے کی اپیل کرتی ہوئی امریکی قرارداد (۹) بمقابلہ صفر (۱) غیر جانبدار (یوگوسلاویہ) سے منظور ہو گئی۔ ہندوستان بھی قرارداد کی تائید کرنے والوں میں سے تھا۔ روس اس اجلاس میں شریک نہ تھا۔

۲۷ رجون تک (۵۳) اقوام کی مالی، فوجی، طبی، غذائی، معاشی امداد اقوام متحدہ کے اس تاریخی فیصلے کی تعمیل و مقصد برآری کے لئے وقف ہو چکی تھی۔ ایک طرف آگ اور خون کا کھیل جاری تھا اور دوسری طرف نہرو، ٹرومین اور اسٹالن سے خط و کتابت میں منہمک تھے کہ کوئی پُرامن حل نکل آئے۔ ۱۹۴۶ء ہی سے ہند کا کوریائی تنازعہ سے تعلق پیدا ہو گیا تھا جبکہ پورے کوریا میں انتخابات کرانے اور متحدہ وفاقی جمہوریہ قائم کرنے کے لئے اقوام متحدہ کے مقرر کردہ کمیشن میں اسے شامل کر دیا گیا تھا۔ تب وہ واقعات کا ناظر اور مبصر تھا اب اسے شریک کار اور حکم و فیصلہ بننا تھا۔ اس کی غیر جانبدارانہ خارجی پالیسی کے سب سے بہترین مظاہرے کی یہ سب سے بڑی آزمائش تھی۔ ہندوستان نے حملے کو حملہ مانا اور وارننگ دی کہ اس مقامی جنگ کو دوسرے خطوں تک پھیلنے سے روکا جائے۔ حملہ کی مدافعت کے لئے اس نے افواج بھیجنے سے انکار کر دیا البتہ (۳۰۰) افراد پر مشتمل ایک ایمبولنس یونٹ روانہ کی جس کے ایک رکن کرنل نائر نے اقوام متحدہ کے نصب العین کے حصول میں مدد دیتے ہوئے اپنی جان کی بازی لگا دی۔ جب اقوام متحدہ کی فوجیں یلوندی

کو پسپا کرنے لگیں تو نہرو نے تلقین کی کہ وہ ۳۸ ویں خط متوازی کو عبور کر کے شمالی کوریا پر تازہ حملے کی مرتکب نہ ہوں تاکہ جنگ بندی ممکن ہو سکے لیکن اس کی کوئی پروا نہ کرتے ہوئے اقوام متحدہ کی کمان نے دریائے یالو تک پیش قدمی کی۔ نہرو نے اس وقت بھی زور دیا کہ اب بھی وقت ہے کہ چین کو اقوام متحدہ میں اس کی جائز نشست دی جائے تاکہ کوریا کا پُرامن تصفیہ ہو سکے انھوں نے بارہا تنبیہہ کی کہ اگر اقوام متحدہ نے چین کے خلاف کوئی بھی قرارداد منظور کی جنگ بندی کے سارے امکانات معدوم ہو جائیں گے۔ حتیٰ کہ انھوں نے یہ خدشہ بھی ظاہر کیا کہ چین کی مسلسل مخالفت اور منگولیا و منچوریا میں امریکی بمباری سے جنگ کے وسعت اختیار کر جانے اور روس کی فوجی مداخلت کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ ہندوستان نہیں چاہتا تھا کہ اقوام متحدہ اور کوریا (شمالی) کے مابین جنگ میں امریکہ اور چین فریق بن جائیں اور دو بلاکوں کی پس پردہ جنگ حقیقی جنگ میں تبدیل ہو جائے۔ اور چینی افواج کو جس کے موقعہ پر اقوام متحدہ کی تقلید کرتے ہوئے جنگ کو طول نہ دیں۔ لیکن چین ایسا نہ کر سکا۔ نتیجتہً جنگ کی طوالت کے ساتھ ساتھ نت نئے ذیلی مسائل اور پیچیدگیاں ابھریں۔ امریکہ نے بے پناہ بمباری کی، خوفناک ہتھیار استعمال کئے۔ تبدیلیوں سے ناروا سلوک کیا اور حتیٰ کہ جوہری بم کے استعمال کی دھمکی دی۔ نہرو نے ان کی سخت مذمت کرتے ہوئے خان لیاقت علی خاں اور لوئی سینٹ لارنس کی ہمنوائی میں امریکہ کو خبردار کیا کہ ایشیا میں دوسری مرتبہ جوہری بم کا استعمال اس کے موقف کو تاراج کر دے گا۔ ۱۹۵۱ء کے جنرل اسمبلی کے اجلاس میں چین کو "اقدامی" Aggressor قرار دیا گیا اور مفاجاتی اہمیت کی حامل خام اشیائی چین کو ترسیل پر پابندی لگا دی گئی۔ ہندوستان نے اس تجارتی مقاطعے کو غیر مصالحانہ اور غیر امن پسندانہ رویہ سے تعبیر کیا۔ جب یعقوب ملک کی نشری اپیل کے بعد گفتگوئے صلح کا آغاز ہوا تو ہندوستان نے فریقین کو زیادہ سے زیادہ مصالحتی رویہ اختیار کرنے کا مشورہ دیا۔ جو لڑائی بے سبب شروع ہوئی تھی اور بے نتیجہ معلوم ہو رہی تھی اب دم توڑ رہی تھی لیکن ایک نیا مسئلہ تھا۔ (۸۴) ہزار قیدیوں کے مستقبل کا۔ ۲۶ رنومبر ۱۹۵۲ء کو ہندوستان نے ان کے تبادلے سے متعلق اپنی تجاویز کو ایک قرارداد کی شکل میں مجلس عمومی کے آگے پیش کیا جو ۵۴

بمقابلہ ۵، ایک غیر جانبدار (پاکستان) سے منظور کر لی گئی۔ اس سے قبل بہت کم قرار دادیں اتنی بھاری تائیدی اکثریت حاصل کر سکی تھیں۔ لیکن اس کے عوض کو مین اور پیکنگ کی طرف سے نہرو پر سخت جذباتی تنقید کی گئی تھی کہ اسے "بھولی، لغو اور بے معنی اور غیر قانونی قرار دیا۔ ڈشنگی نے اسے ایک "ربڑ اسٹامپ" قرار دیا جس کے جواب میں کرشنا مینن نے فوراً کہا۔

It would require a great stamp to stamp us For a concrete and lasting peace in Korea

ہند کی ان تجاویز کو صدر اسمبلی مسٹر لسٹر بی پیرسن نے ( ) کے عنوان سے پیکنگ روانہ کیا۔ چنانچہ آخر کار معاہدہ جنگ بندی جو ۲۷ ر جولائی ۱۹۵۳ء کو پان من جوم میں پیر کے روز ٹھیک دس بج کر ایک منٹ صبح کو لفٹننٹ جنرل ولیم کے ہیریسن اور لفٹننٹ جنرل نام رائی کے درمیان طے پایا۔ بالکل اسی اساس پر تیار کیا گیا تھا۔ جنگ بندی کے مقصد کے حاصل ہوتے ہی ایک اور ذمہ داری ہندوستان کے سر آئی۔ تبادلہ اسیران جنگ ( . Repatriation of pows )

مذکورہ معاہدہ کی رو سے سویڈن، سوئٹزرلینڈ، پولینڈ، چیکوسلواکیہ اور ہندوستان پر مشتمل ایک غیر جانبدار اقوام کا تبادلہ کمیشن (N. N. R. C) قائم کیا گیا جس کے حوالے قیدیوں کا بندوبست کر دیا گیا۔ ہندوستان اس کمیشن کا صدر اور کسٹوڈین فورس تھا جس کے حوالے پورے قیدی سونپ دیے گئے تھے۔ جنرل تھمیا نے یہ مسلک بڑی خوبی سے سر انجام دیا۔ دو ہزار ہندوستانی سپاہی بھیجے گئے تھے تاکہ خوش اسلوبی اور اعلیٰ معیار کارکردگی کے ساتھ اپنے اعلیٰ فرائض انجام دے سکیں۔ جب کمیشن ریمانے اپنی حراست سے (۱۶) ہزار قیدیوں کو فرار کر دیا تو ہند نے سخت احتجاج کرتے ہوئے آگاہ کیا کہ اس سے جنگ کی تجدید کے امکانات بڑھ جائیں گے۔ بہر حال ۲۳ ر جنوری کی آدھی رات کو کمیشن نے اپنے زیر حراست قیدیوں کو جنہوں نے وطن لوٹنے سے انکار کیا تھا۔ شہری مرتبے پر رہا کر دیا۔

آرتھر ڈین، جارج دی ایلین، آئزن ہاور اور چو این لائی نے ہندوستانیوں کی اعلیٰ صلاحیتوں کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے اعتراف کیا۔ ہند نے ایک عظیم مسلک کو بڑی خوبی سے سر انجام دیا۔

اس کے بعد جنیوا پولیٹیکل کانفرنس میں کوریا اور ہند چینی کے مستقبل پر بحث و مباحثے ہوئے۔ چو این لائی۔ منڈے فرانس، ڈلز اور ایڈن سے پیہم ربط قائم کر کے کرشنا مینن نے کانفرنس ہال کے باہر اپنی سرگرمیاں جاری رکھیں اور ہند چینی میں جنگ بندی کا پروانہ حاصل کیا۔ اس کو دیرپا بنانے اور کل ہند چینی میں انتخابات منعقد کرانے کی ذمہ داری بھی ہندوستان کے سر آئی جو ہند چینی صلح کمیشن کا صدر نامزد کیا گیا ہے۔ یہ کام کوریا میں ہند کے کارنامے سے زیادہ نازک ہے۔ ہند کی اس کامیابی کو کرشنا مینن نے یوں تعبیر کیا۔

This is our contribution to world Civilization

( ) دنیا کو ہند کی مزید اہمیت کا احساس۔ اسی وقت ہوا جبکہ نہرو کی دعوت پر چو این لائی جنیوا سے واپس ہوتے ہوئے کچھ دن کے لئے دہلی میں ٹھہرے اور نہرو کے ساتھ "نہرو۔ چو اعلان نامے" پر دستخط ثبت کئے۔ جس میں باہمی بقاء ( Co-existance ) کے پانچ اصول رکھے گئے جو یہ ہیں :- (۱) ایک دوسرے کے اقتدار اعلیٰ کا احترام (۲) ایک دوسرے کے داخلی معاملات میں عدم مداخلت (۳) ایک دوسرے پر حملہ نہ کرنے کا یقین (۴) آزادانہ تجارت اور (۵) پر امن باہمی بقاء۔ اس اعلان نامے کی مزید حمایت وزیر اعظم یو نو اور صدر ٹیٹو نے کی جبکہ دونوں نے اپنے دورۂ ہند کے دوران میں اسی نوع کے معاہدے کئے۔

چین نے ہند کے فیصلہ کن موقف کا صحیح استفادہ کرنا چاہا اور چو این لائی کی دعوت پر وزیر اعظم نہرو نے چین کا مفصل دورہ کیا جس میں ان کا ہر جگہ عدیم المثال دورہ کہا گیا۔ ان دوروں سے نہرو کی شخصیت عالمی امن کے ایک معمار کی حیثیت سے مسلم ہو گئی۔ چنانچہ برطانوی جریدہ "نیو اسٹیٹسمین اینڈ نیشن" نے انہیں A heir to two worlds کا خطاب دیا۔ اور ایک برطانوی رکن پارلیمان نے تو یہ بھی کہہ دیا کہ "کسی بھی مشرقی تنازعے کا کوئی قطعی حل ممکن نہیں تاوقتیکہ ہند اس میں عملی دلچسپی لے۔"

نہرو کی منزلیں بڑھتی گئیں۔ اپریل ۱۹۵۵ء میں وہ چو این لائی کے ہمراہ بنڈونگ کانفرنس کی مرکزی شخصیت تھے۔ دنیا کی تاریخ میں پہلی مرتبہ (۲۹) ایشیائی و افریقی اقوام ایک اسٹیج پر جمع ہوئیں۔ ہندوستان کا لگایا ہوا پودا (ایشیائی کانفرنس) نمو کی اس منزل پر پہنچا (بنڈونگ کانفرنس) نہرو۔ ٹیٹو ملاقات۔ یورپ میں ایک غیر جانبدار طاقت کو ابھارا

اس طرح چھوٹی قوتوں کے لئے ایک راہ نکل آئی۔

امریکی ہوابازوں و شہریوں کی رہائی میں بہت حد تک نہرو کے شخصی اثر اور چین کی کوششوں کو دخل ہو رہا ہے۔

نہرو کے اس مسلسل ارتقاء کی تاحال آخری بلندی ان کا دورۂ روس ہے۔ جس سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ دنیا آئے دن نہرو کی غیر جانبدارانہ حکمت عملی کی حقیقت و واقعیت کو سمجھنے لگی ہے۔ شاید اس لئے امریکی صحافتی بھی شور و غوغا نہ کر سکا۔ دورۂ روس کے بعد سے بین الاقوامی امور میں ہند کی آواز کو ناگزیر ( inevitable ) اہمیت حاصل ہو گئی۔

اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ نہرو نے چھوٹی اقوام کے پُرامن دوستانہ اتحاد کو فوجی معاہدات سے زیادہ اہم اور قوی تر کر دیا۔ ایشیائی اقوام کی انفرادیت اور خود مختاری کی حفاظت کو بیرونی ممالک کے سپرد نہیں کیا۔ نہرو نے سائڈ سے گریز کی بجائے ان میں الجھ کر انہیں سنبھالنے کی کوشش کی۔ ڈاکٹر رالف جانسن نے میرے ایک سوال کے جواب میں کہ ہند کی خارجی پالیسی کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے لکھا تھا۔

'I understand India's Foreign policy to be one of indepeudence rather than neutrality

ایسی جانبدار غیر جانبداریت کو کوئی اور شخص روبہ عمل نہیں لا سکتا۔ نہرو کے مقام کا اندازہ اس حیثیت سے ہو سکتا ہے کہ مسٹر ہربرٹ دی ایوات نے ۱۸ نومبر ۱۹۴۹ء کو پیرس میں جنرل اسمبلی کا خصوصی اجلاس طلب کیا تھا کہ پنڈت نہرو کہ جو دولت مشترکہ کے وزرائے اعظم کی کانفرنس سے لوٹ رہے تھے [illegible] سکیں۔ نہرو کی شخصیت نے آج ہندوستان کو یہ کلیدی موقف عطا کیا۔ کانگرس کے آگرہ سیشن میں آپ نے اس کو بڑے اچھے پیرائے میں بیان کیا" ہند روز بروز عالمی مسائل میں الجھتا جا رہا ہے۔ یہ اس کی خواہش تو نہیں کیونکہ داخلی مسائل ہی بہت زیادہ ہیں۔ لیکن اپنے مرتبہ اور وقار کے ہاتھوں وہ مجبور ہے"۔

---

# شاہ نیپال

ہز مجسٹی راجہ مہندر بیر بکرم شاہ دیو کا جنم ۱۱ جون ۱۹۲۰ء کو ہوا تھا۔ انھوں نے سیاسیات، ادب، فنون لطیفہ اور امور سلطنت کے انصرام کی تعلیم حاصل کی۔

انھوں نے اپنے ملک کا وسیع دورہ کر کے اپنی رعایا کے حالات کا مطالعہ کرنے میں خاص دلچسپی لی ہے۔ جب وہ ولی عہد تھے تو انھوں نے اپنے باپ سورگیہ تربھون کے ہمراہ اپنے ملک کے تمام اضلاع کا دورہ کیا۔ ولی عہد کی حیثیت سے وہ ۱۹۴۴ء میں پہلی بار بھارت آئے۔

شاہ مہندر ۱۴ مارچ ۱۹۵۵ء کو تخت پر بیٹھے۔ آپ مہاراج پرتھوی نارائن شاہ کے نویں جانشین ہیں۔ شاہ مہندر بیر بکرم شاہ دیو مجلسی اصلاح کے علمبردار ہیں۔ وہ ایک سے زیادہ شادیوں پر اعتقاد نہیں رکھتے۔ انھوں نے اپنی پہلی بیوی کی وفات کے بعد رانی رتن راجیہ لکشمی دیوی شاہ سے شادی کی۔ ان کے تین لڑکے اور تین لڑکیاں ہیں جو دارجلنگ میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔

شاہ مہندر نیپال کی بہت سی سماجی انجمنوں کے سرپرست ہیں۔ وہ شکار کے دلدادہ ہیں۔ شطرنج اور سنگیت کے بھی شوقین ہیں۔ اس کے علاوہ ان کے دیگر مشاغل گھوڑ سواری، فٹ بال، ٹینس اور ہاکی کھیلنا ہیں۔ وہ ایک مشہور گیت لکھنے والے اور بربط نواز ہیں۔ ان کے بہت سے گیت ریڈیو نیپال سے براڈکاسٹ ہو چکے ہیں۔

---

# ڈال ڈال کے پات

## زمین اور چاند کے درمیان پلیٹ فارم

دنیا میں سب سے پہلا آدمی اٹلی کا ایک سائنس دان گلیلیو گلیلی تھا۔ جس نے اپنی دوربین کا رخ آسمان کی جانب موڑا اور ستاروں کے بارے میں سائنٹفک اصولوں پر معلومات حاصل کیں۔ دوربین سے ہمیں بہت سے ایسے ستاروں اور سیاروں کا پتہ چلا جو آنکھ سے نظر نہ آتے تھے۔

اس کے بعد دھیرے دھیرے نئے نئے آلات اور مشینیں بنتی گئیں۔ انھیں آلات کی مدد سے سوویت سائنسداں "سروف" نے یہ معلوم کیا کہ کون کون سا سیارہ ہم سے کتنی دور ہے۔ اس کے گھومنے کی رفتار کیا ہے؟ اور وہ سورج کے چاروں سمت کس طرح گھومتا ہے۔

اور انیسویں صدی کے درمیان میں دنیا کے سائنس دانوں کی معلومات اس قدر بڑھ گئیں کہ اب وہ کروڑوں میل دور چاند، زہرہ، مشتری، زحل اور مریخ وغیرہ تمام سیاروں کی فضاؤں میں ملے کیمیکل اجزا ان کی گرمی اور سردی۔ ان کا وزن اور ان کی قوت کشش کے بارے میں بھی ہر بات پوری تفصیل کے ساتھ ٹھیک بتا سکتے ہیں۔

دوربین ایجاد ہونے کے بعد ستاروں کے حالات جاننے میں فوٹوگرافی نے مدد کی۔ اور اس کے بعد اب ریڈیو لہروں سے کام لیا جاتا ہے یہ بات اب یقینی ہے کہ انسان سب سے پہلے چاند کو اپنی منزل بنائے گا کیونکہ چاند ہی ہماری زمین سے سب ستاروں کی بہ نسبت قریب ہے۔

چاند ہماری زمین سے تقریباً دو لاکھ انتالیس ہزار میل دور ہے زمین کے حلقۂ کشش سے نکلنے کے بعد ہمیں جہاز چلانے کی ضرورت نہیں پڑے گی کیوں کہ زمین کی فضا سے نکلنے کے بعد آسمانی خلا میں نہ ہوا ہے نہ کوئی قوت کشش اور نہ کوئی اور چیز۔ اور کسی ایسے خلا میں جہاں کسی قسم کی کوئی طاقت کام نہ کرتی ہو۔ اگر کوئی چیز چھوڑی جائے تو وہ چیز ایک جگہ قائم ہو جائے گی۔ لیکن اگر کسی قوت کی مدد سے اس چیز کو ایک بار دھکیل دیا جائے تو وہ ہمیشہ کے لئے ایک ہی رفتار سے چلتی رہے گی جب تک کوئی دوسری قوت اسے روک نہ دے۔

چنانچہ جہاز جب چاند کے حلقۂ کشش میں پہنچے گا تو چاند کی قوت کشش اسے اپنی طرف کھینچنا شروع کر دے گی جیسے کشش ثقل ہر چیز کو اپنی طرف کھینچ لیتی ہے۔ چاند کے حلقۂ کشش میں پہنچنے کے بعد جہاز کو قابو میں رکھنے کے لیے ہمیں ایک ایسی مشین سے کام لینا پڑے گا جو چاند کی کشش کو کم کر دے تاکہ جہاز اچانک چاند کی سطح سے ٹکرا کر ٹوٹ نہ جائے بلکہ دھیرے سے جا کر وہاں ٹک جائے۔

سفر کا یہی طریقہ ہمیں واپس ہوتے ہوتے استعمال کرنا پڑے گا۔ خلا میں ستاروں کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے جنہیں شہاب ثاقب یا سنگ شہابی کہا جا سکتا ہے چاروں طرف بکھرے رہتے ہیں اور بڑی قوت سے گھومتے رہتے ہیں۔ ان سے اگر جہاز ٹکرا گیا تو ساری کوشش رائیگاں ہوگی اس لئے ان سے بچاؤ کی بھی کوئی صورت ضروری ہے۔

اتنے لمبے سفر کرنے والے جہاز بن چکے ہیں۔ آج کل ان کے تجربات کئے جا رہے ہیں ایسے جہازوں کا نام "راکٹ" رکھا گیا۔ یہ راکٹ گیسوں کے ذریعے چلیں گے لیکن ان کے بارے میں آج تک جو تجربات ہوئے ہیں ان سے پتہ چلا ہے کہ ایک راکٹ اتنا لمبا سفر نہیں کر سکتا۔ ۱۹۴۹ء میں سائنسدانوں نے دو راکٹ ملا کر اڑانے کا بھی ایک تجربہ کیا تھا۔ وہ بھی تین سو میل کی اونچائی تک جا کر رہ گئے۔ چاند کے سفر کے لئے ایک یا دو راکٹ کام نہیں دے سکتے بلکہ کئی راکٹ ملا کر اڑانے پڑیں گے۔ ایک خاص فاصلے تک جا کر ایک راکٹ بیکار ہو گیا تو دوسرا راکٹ کام شروع کر دے گا۔ ایک الجھن یہ تھی کہ جس قدر راکٹ زیادہ ہوں گے اتنا ہی ان میں وزن ہوگا۔ اور جتنا وزن زیادہ ہوگا اتنا ہی آسمانی خلا میں پہنچنے کے بعد ان کی رفتار کم ہو جائے گی اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ کم سے کم

وزن اور زیادہ سے زیادہ قوت اپنے ساتھ لے جائی جا سکے۔

آخر سوویت روس کے سائنسدانوں نے ایک نیا طریقہ سوچ نکالا۔ اور وہ طریقہ یہ ہے کہ زمین اور چاند کے بیچ میں ایک مصنوعی سیارہ بنا کر ایک پلیٹ فارم بنا لیا جائے۔

یہ پلیٹ فارم زمین کے چاروں طرف گھومتا رہے گا اور زمین سے جو راکٹ چاند کے سفر کے لئے روانہ ہوگا۔ وہ پہلے اس پلیٹ فارم پر جا کر رکے گا۔ پھر وہاں سے چاند کی سمت اڑے گا۔ اس پلیٹ فارم پر رک کر وہ اپنا زائد وزن کم کر دے گا اور نئی طاقت لے کر خلا میں زیادہ سے زیادہ رفتار سے اڑ سکے گا۔

یہ پلیٹ فارم اس حد پر بنایا جائے گا۔ جہاں زمین کی کشش کا میدان ختم ہو جاتا ہے۔

سوویت سائنسدانوں کا خیال ہے کہ پلیٹ فارم بن جانے کے بعد چاند کے سفر میں کوئی مشکل نہ رہے گی۔ ایک چار قوتوں کا راکٹ یعنی جس میں چار راکٹ جڑے ہوئے ہوں گے۔ بڑے مزے سے چاند تک پہنچ سکے گا۔ تین راکٹ زمین سے پلیٹ فارم تک جا سکیں گے۔ وہاں تینوں راکٹ علیحدہ ہو جائیں گے صرف چوتھا راکٹ اپنی پوری طاقت کے ساتھ چاند کی سمت روانہ ہوگا۔

چاند کی کشش چوں کہ زمین کی کشش سے چھ گنا کم ہے اس لئے اکیلے راکٹ کی قوت ہی اس کی چاند کی کشش سے باہر نکلنے کے لئے کافی ہوگی۔

سائنس دانوں کا خیال ہے کہ اگر یہ پلیٹ فارم کامیابی کے ساتھ بن گیا تو پھر پہلے چاند کا سفر اور دوسرے تمام سیاروں کا سفر آسان ہو جائے گا۔

پلیٹ فارم کے لئے ضروری ہے کہ وہ ہلکا ہو۔ مضبوط ہو اور زمین پر بیٹھے ہوئے سائنس دانوں کے قابو میں رہ سکے اسے قابو میں رکھنے کے لئے ریڈیو کی لہروں سے کام لیا جا سکے گا۔

آسمان کی لامحدود گہرائی میں ہوا یا کوئی قوت کشش نہیں ہوتی اس لئے وہاں کوئی بھی چیز اگر رکی رہی تو ہمیشہ رکی رہے گی اور متحرک ہو تو ہمیشہ متحرک رہے گی۔

پلیٹ فارم بھی خلا کی اس حد میں چھوڑا جائے گا۔ جو کشش ثقل کی حد سے ملتی ہے۔ یہاں پہنچ کر وہ راکٹ جو پلیٹ فارم لے کر جائے گا اسے اس طرح ایک زبردست دھکا دے گا کہ پلیٹ فارم ایک خاص رفتار سے زمین کے چاروں طرف گھومنا شروع کر دے گا اور ہمیشہ گھومتا رہے گا۔ جیسے اگر کسی گول چیز کا ایک سرا دوسرے سرے سے بھاری ہو اور اسے ہم پوری قوت سے کسی ہموار سطح پر لڑھکا دیں تو وہ چیز اس طرف کو دائرے کی صورت میں مڑتی چلی جائے گی جس طرف کا سرا بھاری ہوگا۔ غالباً بالکل اسی اصول پر پلیٹ فارم بنایا جائے گا۔ اس کا ایک سرا بھاری ہوگا۔ جو زمین کی سمت رہے گا۔ اس لئے وہ گھومتے ہوئے ہمیشہ ایک دائرے کی صورت میں زمین کے چاروں طرف گھومتا رہے گا۔

نہیں کہا جا سکتا کہ چاند تک سفر کرنے میں یا چاند میں پہنچنے کے بعد آدمی کو کس کس مشکل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ سوویت سائنس دانوں نے سوچا ہے کہ پہلے کچھ آدمیوں کو بھیجنے کی بجائے ایک خاص قسم کا آلہ چاند میں بھیجا جائے۔ یہ آلہ ٹیلی ویژن کیمرے کی طرح کام کرے گا اور راکٹ کی طرح اڑا کر چاند میں بھیجا جائے گا۔ اگر یہ آلہ حفاظت کے ساتھ چاند کی سطح تک پہنچ گیا تو وہاں کے ٹھیک ٹھیک حالات معلوم کرنا کچھ مشکل نہ رہے گا۔ وہ آلہ جو چاند میں بھیجا جائے گا۔ اس میں بھی ٹیلی ویژن کی مشین اور کیمرہ لگا ہوا ہوگا جس کے ذریعے زمین کے ٹیلی ویژن سیٹوں پر چاند کی سچی اور صاف تصویریں آنے لگیں گی۔

وہ آلہ چاند میں پہنچنے کے بعد کسی ایک جگہ پر جم کر نہیں رہ جائے گا بلکہ چاند میں چاروں طرف آہستہ آہستہ گھومتا رہے گا۔ جس سے چاند کی پوری سطح کے بارے میں ٹھیک حالات معلوم ہو جائیں گے۔ جس سے سفر کی بہت سی مشکلیں حل ہو جائیں گی اور آدمیوں کے سفر کرنے سے پہلے سائنس دان ان کی حفاظت کے لئے پوری تیاریاں کر سکیں گے۔

سوویت سائنس دانوں نے اعلان کر دیا ہے کہ وہ دن قریب ہے۔ جب انسان چاند کے کرّہ پر قدم رکھ سکے گا۔ لیکن انھیں یہ بھی اندیشہ ہے کہ چاند کی سطح پر جو لاکھوں کروڑوں سال سے گرد و غبار جمع ہو رہا ہے۔ کہیں پہلا جہاز اس میں دھنس نہ جائے۔

امریکہ کے صدر آئزن ہوور نے امن اور تحقیقات کے مقصد سے یہ اجازت دی ہے کہ ........ چھوٹی فٹ بال کے سائز کا ایک

مصنوعی چاند تیار کیا
جائے۔ جس پر ایک
کروڑ ڈالر خرچ آئے گا
اور اگست ۱۹۵۷ء کے
قریب وہ مکمل کر کے زمین
سے اوپر بلند کر دیا جائیگا
برطانوی سائنسدانوں
نے ۱۲۰ میل اوپر راکٹ
اڑانے کی تمام ضروری
کاروائی مکمل کر لی ہے
ان راکٹوں میں ۱۰۰ پونڈ
کے وزن کا سائنسی
سامان بھیجا جا سکیگا
جرمن سائنسدانوں
کو سب سے پہلے
اس قسم کے راکٹ
تیار کرنے کا خیال دوسری
جنگ عظیم کے دوران آیا
تھا لیکن وہ اسے عملی
جامہ نہیں پہنا سکے۔
روسی سائنس داں
سیدوٹ کے کوین ہیگن
میں دنیا کے سائنسدانوں
اور اخبار نویسوں کو خطاب
کرتے ہوئے یہ اعلان کیا
کہ عنقریب ہم ایسا پابند
طیارہ تیار کرنے میں کامیاب
ہونے والے ہیں جو زمین کے
گرد چکر کاٹ سکے۔
(اقدام)

مولوی غلام رسول (ترجمہ۔ شہاب رفعت)

# کہے زلیخا

مولوی غلام رسول کی "یوسف زلیخا" پنجابی کی بہترین منظومات میں شمار ہوتی ہے۔ ذیل میں اس کے ایک حصّے کا ترجمہ پیش کیا جاتا ہے

آج ہے کیسا حالی زلیخا یوسف نے فرمایا — کہے زلیخا جو کہ بظاہر یوسف تو نے پایا
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیوں کر وقت گھلایا — کہے زلیخا جیسے جیسے ہیں نے تجھے بنایا
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں گیا وہ جوبن — کہے زلیخا عشق میں تیرے کر دیا قرباں تن من
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں گئیں وہ زلفیں — کہے زلیخا درد سے تیرے جھڑ کے گریں گلیوں میں
..یوسف پوچھے کہو زلیخا اور وہ لڑی دانتوں کی — کہے زلیخا تیری ہی مالا جپنے گھس کر ٹوٹی
..یوسف پوچھے کہو زلیخا اور وہ قاتل آنکھیں — کہے زلیخا بہ گئیں ہو کہ خون تیری فرقت میں
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کھوئے کہاں وہ ناز — کہے زلیخا بچھڑے جب سے بھولے سب انداز
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیوں وہ چھوڑیں گھاتیں — کہے زلیخا عشق میں دل کو ہو گئیں سو سو باتیں
..یوسف پوچھے کہو زلیخا اور وہ شان تمھاری — کہے زلیخا چار ہی دن وہ رہ کر دور سدھاری
..یوسف پوچھے کہو زلیخا ہوش سدھارے کیونکر — کہے زلیخا کتنے پتھر آن کے ٹوٹے ان پر
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیوں نہیں نور جبیں پر — کہے زلیخا چاند وہ چمکے صبح ہوئی جب سر پر
..یوسف پوچھے کہو زلیخا نین ترے کیوں روئیں — کہے زلیخا میرے رخ سے گرد دکھوں کی دھوئیں
..یوسف پوچھے کیسے زلیخا کھوئے مال خزانے — کہے زلیخا نام پہ تیرے لوٹ لیا دنیا نے
..یوسف پوچھے اجڑی زلیخا کیوں کر عمارت عالی — کہے زلیخا ہو گئی خاک اب خود ہی عمارت والی
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں ہے فرش حریری — کہے زلیخا بجھ پلنگ اور فرش ہرا دلگیری
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں ہیں زیور تیرے — کہے زلیخا نام نہ ان کا لے تو سامنے میرے
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں ہیں تخت سنہری — کہے زلیخا لے گئے لوٹ کے نام پہ تیرے شہری
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کہاں ہے دایہ مائی — کہے زلیخا درد سے میرے دبنی پھرے دہائی
..یوسف پوچھے کہو زلیخا آج کہاں سرداری — کہے زلیخا درد نے تیرے لوٹ لی مایا ساری
..یوسف پوچھے کہو زلیخا مجھ پہ ستم کیوں ڈھایا — کہے زلیخا جو بھی کیا تھا سامنے میرے آیا
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیا مشکل پیش آئی — کہے زلیخا عشق نے تیرے من میں آگ لگائی
..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیوں کر یہ دن بیتے — کہے زلیخا دم دم یوسف زہر کے پیالے پیتے
..یوسف پوچھے کہو زلیخا چین پھر آیا کیسے — کہے زلیخا تیرے دکھ پر سکھ کو قربان کر کے

..یوسف پوچھے کہو زلیخا کیوں کر عمر گذاری
کہے زلیخا روئے بنا اک گھڑی نہ گذری داری

(ماہِ نو)

# بیکاری

(رزمی برنی)

مجازؔ صاحب سے معذرت کے ساتھ

در بدر کی خاک چھانوں جوتے چٹخاتا پھروں
نوکری کی جستجو میں ٹھوکریں کھاتا پھروں
وگ بریانی متنجن کھائیں میں بھوکا پھروں
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

بک گیا سامان گھر کا اُڑ گئے چندیا کے بال
بٹ رہی ہے جوتیوں میں میری خودداری کی دال
اک طرف بیوی کے طعنے اک طرف بچے نڈھال
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

مفلسی نے ڈال دی ہے پاؤں میں زنجیر سی
اس پہ بیوی کی زباں چلتی ہوئی شمشیر سی
آہ بھی اب تو نظر آتی ہے بے تاثیر سی
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

دل یہ کہتا ہے کہ کپڑے پھاڑ ویرانے میں چل
چھوڑ کر سر اپنا سرکاری شفاخانے میں چل
یہ نہیں ممکن تو جیبیں کاٹ اور تھانے میں چل
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

آہ کے شعلوں سے سارا ساز و ساماں پھونک دوں
اس کی زلفیں اس کی آنکھیں اس کے دنداں پھونک دوں
جو خزاں کے ہاتھ میں ہو وہ گلستاں پھونک دوں
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

کتنے بے ہودہ مناظر ہیں نظر کے سامنے
جیب کترے اور شاطر ہیں نظر کے سامنے
سینکڑوں اس فن کے ماہر ہیں نظر کے سامنے
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

دیکھ وہ ہوٹل سے نکلا کوئی بگڑا دل نواب
ہاتھ میں وسکی کی بوتل پیٹ میں شامی کباب
جیسے نمّی کا دوپٹہ جیسے نرگس کا شباب
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

اے خدا کیا خوب بخشی ہے غذا میرے لئے
سیٹھ تو مکھن اڑائیں ڈالڈا میرے لئے
کیا ترا گودام خالی ہو گیا میرے لئے
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

غصہ بیوی کا بھڑک اٹھا ہے آخر کیا کروں
گود کا بچہ بلک اٹھا ہے آخر کیا کروں
مفلسی کا غم چمک اٹھا ہے آخر کیا کروں
اے غمِ دل کیا کروں اے وحشتِ دل کیا کروں

(قومی آواز)

# بچوں کا آج کل

مظفر حنفی ہسوی

## بے چاری منّی

کیسا چھین لیا ہاتھوں سے　　گوٹا نوچ لیا دانتوں سے
منّے چھوڑو میری چوٹی　　کہاں گئی منّی کی روٹی

دیکھو جیب پھٹ جائے گا　　مت چھیڑو گڑیا کا کلّا
باجہ دو تب بتلاؤں گی　　کس جا پر ہے گیند اور بلّا

کوئی دوڑو ہائے اللہ　　کوئی دوڑو ہائے اللہ

نکل گیا میرا دو والا　　چور کا منہ ہو جائے کالا
درگت گڑیا کے جوڑے کی　　ٹانگیں ٹوٹی ہیں گھوڑے کی

کھو دے گیا کون یہاں سے　　پیسے رکھنے والا گلّا
کھول کے میری الماری کو　　کس نے اِن پر بولا ہلّا

کوئی دوڑو ہائے اللہ　　کوئی دوڑو ہائے اللہ

منّے بہت ستایا تم نے　　دن بھر ہی کلپایا تم نے
بس ڈیڈی آتے ہی ہوں گے　　اب تو مزا ملے گا للّٰہ

کوئی دوڑو ہائے اللہ

وحید قیصر

# احسان کا بدلہ

کہتے ہیں کہ ایک دفعہ باغ میں کالے رنگ کا ایک بھونرا ہانپتا کانپتا اُڑتا ہُوا آیا۔ وہ بہت گھبرایا ہُوا اور پریشان تھا۔ اس کے پیچھے پیچھے ایک چڑیا چونچ کھولے اُڑتی چلی آرہی تھی۔ بھونرا باری باری باغ کے ہر پھول کے پاس گیا اور فریاد کی :۔

"میرے پیچھے پیچھے میرا دُشمن چلا آرہا ہے۔ خدا کے لئے مجھے چھپا لو! اور مجھے اس ظالم سے بچا لو۔"

لیکن کسی بھی پھول نے اس کی فریاد پر کان نہ دھرے۔ ہر پھول نے نفرت سے اُسے دیکھا۔ اور "جا کالے کلوٹے دُور ہو۔ ہماری پنکھڑیاں خراب کر دے گا۔" کہہ کر دُور بھگا دیا۔

اب بھونرے کی دشمن یعنی چڑیا اُس کے بہت قریب آچکی تھی۔ بھونرا ہر طرف سے بالکل نا امید ہو چکا تھا اور قریب تھا کہ چڑیا بڑھ کر اُسے اپنی چونچ میں لے لیتی۔ کہ لالہ کے ایک سُرخ ننھے منّے سے پھول نے بھونرے کو پناہ دے دی۔ بھونرا پھول پر بیٹھ گیا اور چڑیا کے بھونرے تک پہنچنے سے پہلے ہی پھول نے جلدی سے بھونرے کو اپنی پنکھڑیوں میں چھپا لیا۔

پھول نے پنکھڑیاں اُس وقت تک بند رکھیں جب تک کہ بھونرے کی دشمن چڑیا وہاں چکّر لگاتی رہی۔ جب چڑیا وہاں سے چلی گئی تو پھول کی کومل سی پنکھڑیاں آہستہ سے کُھلیں اور سہما ہُوا بھونرا پھول کا شکریہ ادا کر کے وہاں سے اُڑ گیا۔

اتفاق سے دوسری ہی صبح مالی کی لڑکی گلدستہ کے لئے پھول چننے وہاں پہنچی۔ اُس نے قینچی سے تمام اچھے اچھے پھولوں کو کاٹنا شروع کر دیا۔ اور جوں ہی اُس کی نظر لالہ کے خوبصورت پھول پر پڑی۔ اس کی قینچی پھول کو شاخ سے علیحدہ کرنے کے لئے بڑھی۔ ایک کالا سا بھونرا بھی اس لمحہ وہاں آ نکلا۔ اس نے یہ دیکھ کر لالہ پر چکّر لگانے شروع کر دئے۔ یہ وہی بھونرا تھا جسے ایک دن پہلے اسی پھول نے دشمن سے پناہ دی تھی۔

بھونرا بڑی تیزی سے پرواز کرتا رہا اور کسی طرح بھی قینچی کو پھول کے نزدیک نہ آنے دیا۔ جیسے ہی لڑکی قینچی کو پھول کی طرف بڑھاتی بھونرا اُس کے ہاتھ پر ڈنک مارنے کو دوڑتا اور لڑکی ڈر کر ہاتھ پیچھے کھینچ لیتی۔ بالآخر لڑکی نے اپنا ارادہ ترک کر دیا اور واپس چلی گئی اور پھول ٹھنڈی ہوا میں جھومتا رہا اور بھونرا اُس کی پنکھڑیوں کو پیار سے چومتا رہا۔ سچ ہے

**انسان یا جانور، چرند پرند یا کیڑے مکوڑے سب میں سے کوئی بھی احسان فراموش نہیں**

محمد عبید اللہ شریف

# میاں فخرو

میاں فخرو کے دادا دکن کے ایک بہت بڑے تاجر تھے۔ لاکھوں کا کاروبار تھا۔ جب انتقال ہوا تو ساری دولت فخرو کے والد کو ترکے میں ملی۔ فخرو کے والد کاہل اور بے فکر آدمی تھے۔ نوکروں کے بھروسے کاروبار چلتا تھا۔ میاں فخرو کو تعلیم اور کاروبار سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ گھر سے پیسے اُڑاتے اور دوست احباب کی خوب خاطر تواضع ہوتی۔

میاں فخرو کبھی کلاس میں نظر نہ آتے یا کبھی کبھار کلاس میں آتے بھی تو دس پندرہ منٹ بعد کسی نہ کسی بہانے نکل جاتے اور اسکول کے باہر گھومتے رہتے پڑھنے لکھنے سے تو کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ لیکن پاس ہونے کی بڑی فکر رہتی۔

جب امتحان قریب آتا تو کسی عامل یا نجومی کی تلاش میں رہتے۔ نجومی خوب پیسے اینٹھتے اور کامیاب ہونے کی خوش خبری سُنا دیتے۔ پھر فخرو میاں گپیں مارتے پھرتے کہ اب تو میں ضرور پاس ہو جاؤں گا۔ مگر جب نتیجہ نکلتا تو یہ فیل ہوتے۔ جب ساتھی دریافت کرتے تو ماسٹر صاحب کی شرارت بتا کر ٹال دیتے۔

ایک بار فخرو میاں نے ایک نجومی سے اپنے آئندہ حالات دریافت کیے۔ اُس نے کہا میاں تم بہت بڑے آدمی بننے والے ہو۔ ایک زمانہ وہ آئے گا جب سیکڑوں ہزاروں موٹر کاریں تمہارے آگے پیچھے پھریں گی۔ اب تو میاں فخرو بالکل ہی بے فکر ہو گئے اور بہت ہی ٹھاٹھ سے پھرنے لگے اسی طرح دن گزرتے گئے۔ لاکھ کے خاک ہو گئے اور میاں فخرو قلّاش ہو گئے۔ جب پیٹ بھرنے کو ایک پیسہ نہ رہا تو ملازمت کی فکر ہوئی۔ دفتروں میں جوتیاں چٹخاتے پھرے لیکن کہیں دال نہ گلی۔ آخرکار پولیس میں ملازمت مل گئی۔ فخرو میاں نے اس کو غنیمت سمجھا اور نوکر ہو گئے ان کی ڈیوٹی روزانہ کسی نہ کسی چوراہے پر ہوتی اور سیکڑوں کاریں ان کے آگے پیچھے دوڑتی رہتیں۔ اور یہ سائڈ بتاتے رہتے اور اس طرح باپ دادا کا نام روشن کرتے رہتے۔

**محنت کرو عزیزو محنت سے کام ہوگا**
**ہے بخت نام جس کا خود وہ غلام ہوگا**

انیس النبی

# سوئی کی کہانی

آج سبھی گھروں میں کپڑا سینے میں سوئی کا استعمال کیا جاتا ہے۔ قریباً سبھی بچّوں نے دیکھا ہوگا کہ ان کی بوڑھی دادی ہر وقت بیٹھی ہوئی کچھ نہ کچھ سیتی رہتی ہیں۔ کئی ایک ہمارے بہت سے ننّھے ساتھیوں کو یہ نہیں معلوم ہوا ہوگا کہ سوئی کی ایجاد کس طرح ہوئی۔ تو آؤ آج میں تم لوگوں کو اس سلسلے میں ایک نہایت اچھّی اور دلچسپ کہانی سناتا ہوں۔

بہت زمانہ پہلے الیبس ہو نامی ایک نوجوان کاریگر نے درختوں کے کانٹوں کو سامنے رکھ کر سوئی تو تیار کر لی لیکن اس کی سمجھ میں یہ نہیں آرہا تھا کہ دھاگہ پرونے کا سوراخ کس طرف بنایا جائے۔ کیونکہ اس نے اس قسم کی چیز کہیں دیکھی ہی نہیں تھی۔ وہ دن رات یہی سوچنے لگا کہ کس طرح اور کہاں سوراخ کیا جائے لیکن اس کی سمجھ میں کچھ بھی نہیں آرہا تھا۔ آخر ایک رات جب کہ وہ یہی سوچتا ہوا سو گیا تو اس نے نیند میں عجیب و غریب خواب دیکھا۔ اس نے دیکھا کہ وہ سوئی میں سوراخ کرنے کے مسئلہ پر سوچتا ہوا جنگل میں پہنچ گیا جہاں اسے جنگلیوں نے پکڑ لیا اور باندھ کر اپنے سردار کے پاس لے گئے۔

جب الیبس ہو کو جنگلیوں نے اپنے سردار کے سامنے پیش کیا تو وہ اسے دیکھتے ہی آگ بگولا ہو گیا اور اس نے اپنے ماتحتوں کو حکم دیا کہ یہ شخص اس دنیا کے لئے ایک بوجھ ہے کیونکہ اس نے اب تک اپنی ایجاد کو مکمل نہیں کیا ہے تاکہ اس جہان میں بسنے والے اس سے فائدہ حاصل کر سکیں۔ اس لئے ایسے شخص کی یہی سزا ہے کہ اسے اس دنیا سے دوسری دنیا میں پہنچا دیا جائے۔ لہٰذا میرا حکم یہی ہے کہ اسے لے جا کر تم لوگ اس کی گردن اتار دو۔ یہ حکم سن کر الیبس ہو کی نظر میں موت ناچ گئی۔ اور اس نے جنگلیوں کے سردار کی عاجزی سے منتیں کرنا شروع کر دیں۔ اسی دوران میں اس کی نظر ان جنگلیوں کے اسلحوں پر پڑی اس نے دیکھا کہ تمام جنگلیوں کے ہاتھ میں ایک لمبی برچھی ہے جس کے نچلے سرے پر سوراخ ہے اور اس میں درخت کی چھال پرو کر بڑی لکڑیوں میں باندھ دیا گیا ہے اسے دیکھتے ہی الیبس ہو کے دماغ میں مسرت کی لہر دوڑ گئی اور اس نے چلّا کر کہا ٹھہرو۔ میں آج ہی اپنی ایجاد مکمل کر لوں گا۔

اس چیخ نے اس کی نیند کو ختم کر دیا۔ لیکن اپنی ایجاد کی تکمیل کی خوشی میں الیبس کو خواب اور سچ کا کہاں خیال رہا۔ وہ فوراً بستر سے اٹھ کر دوسرے کمرے میں گیا اور اس نے فوراً سوئی کے پچھلے حصّے میں سوراخ کر کے چلّانا شروع کر دیا۔ سردار میں نے اپنی ایجاد کو مکمل کر لیا یہ دیکھو سردار! لیکن فوراً ہی اسے معلوم ہوا کہ کمرے میں اس کے سوا کوئی دوسرا نہیں تھا۔ اسے خیال آیا کہ وہ تو اس وقت اپنے کمرے میں ہے اور یہاں جنگلیوں کا سردار کہاں۔ یہ اس کی حماقت تھی۔ مگر پھر بھی وہ خوش ہو رہا تھا کیوں کہ اس نے اپنی ایجاد کو مکمل کر لیا تھا۔

بشن داس جگی

# جادو کی بنسری

(طالب علموں کے لئے ایک ایکٹ کا ڈرامہ)

کردار:۔ نوجوان ۔ بوڑھا فقیر ۔ مسافر ۔ جج ۔ پولیس مین ۔
فقیروں کا ایک گروہ ۔

منظر:۔ گاؤں کی ایک سڑک ... فقیروں کا گروہ دور سے گاتا ہوا
آتا ہے اور ایک طرف نکل جاتا ہے ۔

پیسہ ہے سرتاج جگت میں پیسہ ہے سرتاج .... پیسہ ہے سرتاج
پیسہ ہے تو مان ہے پیارے پیسہ ہے تو لاج پیسہ ہے سرتاج
پیسہ ہے تو سیٹھ کہاوے بن پیسے محتاج ... جگت میں پیسہ ہے سرتاج

نوجوان وارد ہوتا ہے) تانبے کے بالکل نئے اور چمکتے ہوئے تین سکے
جیب سے نکالتا ہے اور خوب غور سے دیکھتا ہے ۔

"پیسہ ہے سرتاج ..... کتنی سچی بات کہی ہے
پیسہ ہی رنگ روپ ہے پیسہ ہی مال ہے
پیسہ نہ ہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

اور اسی لئے تو دنیا میں خدا کو پوجنے والوں سے پیسے کے پجاری کہیں
زیادہ ہیں ۔

آج سچ مچ میں بھی بڑا خوش نصیب ہوں کہ میرے پاس یہ بالکل نئے
تین پیسے ہیں ۔ یہ میرے دل کی مرادیں پوری کریں گے ۔ ان سے میں دنیا کو
نچا سکتا ہوں اور چین کی بنسری بجا سکتا ہوں ۔

بوڑھا فقیر:۔ (سڑک کے کنارے بیٹھا ہے) اوہو، نوجوان! آج تو تم
خوشی سے پھولے نہیں سماتے ۔ آخر بات کیا ہے ۔

نوجوان:۔ اجی واہ ۔ میں کیوں خوش نہ ہوں ۔ چنتا اور غم سے کوسوں
دور ہوں اور ایک آزاد چڑیا کی طرح مسرور ہوں ۔ آج اپنے اس
بیش بہا خزانے کے ساتھ قسمت آزمائی کے لئے نکلا ہوں ۔

بوڑھا فقیر:۔ بہت خوب میرے زندہ دل دوست! مگر تمہارے پاس
کتنی نقدی ہے؟

نوجوان:۔ تین چمکتے کھنکھناتے پیسے ۔ دیکھو تو ان کی چمک دمک ۔ گویا
ابھی ٹکسال سے نکلے ہیں ۔

فقیر۔ نوجوان! خدا کے لئے ایک غریب بوڑھے محتاج پر دیا کرو ۔ یہ
پیسے مجھے دے دو ۔ تم اور کما لوگے ... میں آج تین دن سے
بھوکا ہوں ۔ دیکھو دیا دھرم کا مول ہے ۔ ایک فقیر کی دلی
دعائیں قبول کرو

نوجوان۔ پیسے تمھیں دیدوں ... مگر .... اچھا چلو کوئی بات نہیں
مجھے ان کی اتنی ضرورت نہیں ... زہے قسمت جو یہ نقدی
تمھارے کام آجائے ۔ کسی کے لئے بے شک یہ بڑی چیز ہے
مگر مجھے نیکی اس سے بھی زیادہ عزیز ہے ۔

فقیر۔ (خوش ہو کر) واہ وا سچ کہا ہے دینے والا ناریل کی طرح ہے باہر سے سخت، اور اندر سے ملائم ... اور ایک کنجوس باہر کا سخت اندر سے کھوکھلا۔ نوجوان تم بڑے رحم دل اور مہربان ہو ... نقاب اُلٹ دیتا ہے اور ایک نورانی چہرہ نمودار ہوتا ہے ..... نوجوان متاثر ہو کر حیران سا رہ جاتا ہے۔

.... تو لو پھر میں بھی تمھاری تین خواہشیں پوری کرنے کا وعدہ کرتا ہوں۔ ہر پیسے کے لئے ایک خواہش .... بولو کیا چاہتے ہو۔

نوجوان :۔ (حیرانی اور خوشی کی حالت میں) تین خواہشیں بہت خوب .... تو میری پہلی خواہش یہ ہے کہ مجھے ایک ایسی بنسری مل جائے جسے بجا کر ہر کسی کو ناچنے پر مجبور کر دوں۔ دوسری یہ کہ کوئی بدمعاش مجھے مرعوب نہ کر سکے۔ اور تیسری یہ کہ ہر کوئی میرے اشارے پر چلے۔

فقیر :۔ (اُٹھتے ہوئے) یہ معمولی سی بات ہے ... صبر اور قناعت سے تم راجا بن سکتے ہو (بنسری نکال کر دیتا ہے) .... یہ ہے بنسری جو تمھاری سب دلی مرادیں پوری کرے گی۔

نوجوان ۔ جُھکتے ہوئے۔ بہت بہت شکریہ

فقیر۔ جیتے رہو بیٹا۔ خدا تمھیں خوش رکھے .....

فقیر کا جانا ——— ایک مسافر کا آنا ..... نوجوان بنسری کو آزمانا چاہتا ہے .. مسافر ناچنے لگتا ہے۔ آہستہ آہستہ پھر تیزی سے بنسری کی لے کے ساتھ ...

مسافر:۔ ارے رے رے رے ٹھہرو ٹھہرو رک جاؤ میں زیادہ ناچنا پسند نہیں کرتا۔

تو پھر رک جاؤ اپنے آپ (بنسری کی لے تیز تر ہوتی جاتی ہے)

مسافر:۔ (ہانپتے ہوئے) اُف۔ میں تو تھک کر چور ہو گیا ... لو اب تو مان جاؤ ... ارے اُف ... ہائے .. مرا ... خدا کے لئے بند کرو ... دیکھو تمھیں یہ بٹوا بھینٹ کرتا ہوں اشرفیوں سے بھرا ہُوا ... ٹھہرو ٹھہرو .. ہائے اُف ...

نوجوان :۔ اچھا صاحب تمھاری مرضی، لو بند کئے دیتے ہیں۔ مگر ہے یہ بہت افسوسناک کہ تمھارا یہ دل پسند عجیب و غریب ناچ اتنا

جلدی ختم ہو جائے۔ (بنسری بغل میں رکھ لیتا ہے اور بٹوا لے لیتا ہے) تمہارے اس فیاضانہ عطیّہ کے لئے دلی شکریہ۔ تم کتنے نیک آدمی ہو۔ اتنی بڑی رقم سے یوں دست بردار ہو گئے۔ گویا وہ چند حقیر سنگریزے ہوں ... میری ضرورت کا تمھیں کتنا پاس رہا... میں نے اپنی ساری پونجی ابھی ابھی ایک فقیر کی نذر کی ہے۔ وقفہ ... ... .

مسافر:۔ (ہوش میں آتے ہوئے) ... میرا وہ بٹوا مجھے واپس دے دو.... دیکھو یہ ٹھیک نہیں... دیتا ہے یا.... (ہاتھا پائی

جج :۔ کیا بات ہے... کیا بات ہے۔

مسافر:۔ (کمزور اور نحیف آواز میں) او دکھیوں کے بچانے والے فرشتہ سیرت انسان! خدا کے لئے مجھے بچاؤ۔ اس ظالم نے مجھے لوٹا بھی ہے اور بری طرح پیٹا بھی ہے۔ (آنکھیں موند لیتا ہے)

جج۔ :۔ کیوں جی! اسی نوجوان نے تمھیں ستایا ہے

مسافر:۔ (روتے ہوئے) کیا اس کے ہاتھ میں بنسری ہے؟

جج ہاں ہے تو...

مسافر بٹوا چھیننا چاہتا ہے، نوجوان مضبوطی سے پکڑے ہوئے ہے) ... اچھا... لو وہ دیکھو پولیس والا اور کوئی بڑا آدمی اِدھر آ رہے ہیں . . . . پہنچو پہنچو خدا کے لئے میری مدد کرو۔ ۔ دوڑو دوڑو کہیں بھاگ نہ جائے یہ اُچکا (گرہ جاتا ہے) پولیس مین اور جج کا لپک کر آ جانا

مسافر:۔ بس یہی بدمعاش ہے اس نے میرا بٹوا زبردستی چھین لیا ہے۔ اور....

کیوں بکتا ہے بے.... صاحب اس نے یہ بٹوا خود مجھے دیا ہے اور میری بنسری کی سریلی دُھن نے اسے مجبور کیا ہے

:۔ اس نے خود دیا ہے... ہوں... (پولیس مین سے)

اس نوجوان کو گرفتار کر لو۔ اور لے چلو۔ ایسے آدمیوں کے لئے جیل ہی موزوں جگہ ہے۔

(سپاہی بڑھ کر باندھنے لگتا ہے)

مُسافر:۔ (اُٹھتے ہوئے طنزاً کہتا ہے) لو بچّو جی اب مزہ چکھو اور اپنا کیا پاؤ

نوجوان:۔ دیکھو جی۔ یہ شرافت نہیں تم ناحق کسی بے گناہ کو بدنام کرتے ہو... مگر اچھا سانچ کو آنچ نہیں (جج سے مخاطب ہو کر) حضور! اگر مجھے ضرور جیل کی ہوا ہی کھانی ہے تو مہربانی کر کے میری ایک خواہش پوری کی جائے۔

جج۔ دیکھو، اس بات کو مت بھولو کہ تم اب آزاد نہیں ہو۔ تمہاری حالت اُس سانپ کی سی ہے جس کا سر جوتے کے نیچے ہو۔

نوجوان۔ لیکن میں تو صرف اپنی بنسری پر ایک دھن بجانا چاہتا ہوں۔

مسافر۔ نہیں نہیں بالکل نہیں اس کو ہرگز اجازت نہ دینا حضور یہ بڑا...

جج۔ (حیران ہو کر) مگر اس میں ہرج ہی کیا ہے۔ اس کے من کی موج ہے۔ ہمیں اس میں کیا اعتراض ہو سکتا ہے۔

(پولیس مین جو رسی سے اُس کے ہاتھ باندھنے لگتا ہے رُک جاتا ہے)

نوجوان بنسری بجانے لگتا ہے تو جج مسافر اور پولیس والا سبھی ناچنے لگتے ہیں... تیز سے تیز تر)

جج۔ بند کرو۔ بند کرو... میرے اچھے دوست... دیکھو دیکھو... اچھا لو مَیں تمھیں آزاد کرتا ہوں۔

نوجوان۔ (بنسری بجانا بند کر دیتا ہے) جج پولیس مین مسافر سبھی تھکے ہارے بیٹھ کر ہانپنے لگتے ہیں۔

(مسافر کے پاس جا کر) .... اب سچ سچ بتا دو۔ تم نے جو بٹوا اپنی خوشی سے مجھے دیا تھا۔ وہ لیا کہاں سے تھا۔ جھوٹ بولو گے تو میں پھر بنسری بجانا شروع کر دوں گا۔

نہیں نہیں۔ ارے یار مت بجانا.... بٹوا میں نے کہیں سے چُرایا تھا۔

اچھا یہ بات۔ پولیس مین تو پھر اس کو باندھ لو اور لے چلو جیل میں (پولیس والا مسافر کے ہاتھ باندھ لیتا ہے)

... نوجوان تم آزاد ہو۔

(مسافر پروانت پیستے ہوئے) کیوں بے اُلو کی دم۔ بے گناہوں کو پھانسنے والے اب تو اپنے دام میں خود ہی اُلجھ گئے۔

(جج مسافر اور پولیس مین کا جانا)

بنسری کو غور سے دیکھتے ہوئے) میری پیاری بنسری آج تو نے دوستی کا حق خوب نبھایا ہے۔ جب تک تم میرے پاس ہو میری تینوں خواہشیں پوری ہوتی رہیں گی۔ کوئی بدمعاش مجھ پر رعب نہیں گانٹھ سکے گا۔ اور ہر کوئی میرے اشارے پہ چلنے کو مجبور ہو گا۔

(چلا جاتا ہے)

---

## دُور اندیشی

موٹر میں بیٹھے ہوئے بیرسٹر نے اپنے شوفر سے کہا:۔

"تم کار کو اس قدر تیز کیوں چلا رہے ہو؟"

"حضور! بریک خراب ہو گیا ہے"، شوفر نے سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ کسی قسم کا کوئی حادثہ ہونے سے پہلے ہیں "بخریت" گھر پہنچ جاؤں۔"

# آج کل

## اُردو ادب کے معماروں کی نظر میں

"رسالہ آج کل اُردو کی علمی لسانی اور ملکی خدمت انجام دے رہا ہے۔ اس کے اغراض و مقاصد بلند ہیں۔ رسالے کی حیثیت محض ہندوستانی نہیں بلکہ بین الاقوامی ہے۔ مضامین اکثر دل چسپ اور پُر از معلومات ہوتے ہیں جس گھر یا کتب خانے میں اس رسالے کے شمارے مجلّد شکل میں محفوظ ہوں وہاں تشنگانِ علم و ادب برابر اپنی پیاس بُجھا سکتے ہیں۔"

فراق گورکھپوری

"رسالہ آج کل حسنِ ظاہر اور حسنِ باطن کی دل کشی کے لحاظ سے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ اس میں بڑے بڑے معرکۃ آلارا ادبی مباحث زینتِ اشاعت ہوتے ہیں۔ ان کے علاوہ دوسرے مضامین کی پاکیزگی اور افادیت داد کی مستحق ہے۔ اس کے خاص نمبر اپنے بلند پایہ ادبی مضامین کی بنا پر دنیائے ادب سے خراجِ تحسین حاصل کر چکے ہیں۔"

جوش ملسیانی

"میں آج کل کا مطالعہ ایک زمانے سے کر رہا ہوں۔ ابتداً اس سے اتنا متاثر نہ تھا جتنا کہ گذشتہ دو تین سالوں میں ہو گیا ہوں۔ آج کل ایک عام ادبی رسالے سے مختلف ہے۔ اس میں ادب کے مطالعے کے ساتھ عام اطّلاعات کی چیزیں بھی رہتی ہیں۔ اس سے اس کی مقبولیت میں بڑا اضافہ ہوا ہے۔ کیونکہ اس کام کی طرف ہمارے دوسرے ادبی رسالے متوجہ نہیں ہوتے ہیں۔ جہاں تک ادبی مطالعے کا تعلّق ہے آج کل کے صفحات پر چوٹی کے ادیبوں کے صرف نام ہی نہیں آتے ہیں بلکہ ان کی بہترین نگارشات بھی۔"

ممتاز حسین

آج کل

آٹھ آنے

"تعریف کرتا ہوں تو رسم پرستی اور قصیدہ گوئی کے الزام کا اندیشہ ہے۔ اور محبوب کے خد و خال میں نقص نکالوں تو اپنے دل اور ضمیر کی ملامت کا اندیشہ ہے۔ اس لئے صرف یہ واقعہ بیان کرنے پر اکتفا کرتا ہوں کہ ہر شروع مہینے کو مجھے اتنی ہی بے چینی سے انتظار ہوتا ہے جتنا تنخواہ دار کو۔ اور جب آج کل وصول ہوتا ہے تو اس للک سے اس کا خیر مقدم کرتا ہوں اور اس سرگرمی سے اسے "صرف" کرنے میں مشغول ہو جاتا ہوں یہاں تک کہ جیب خالی ہو جاتی ہے اور پھر دوسرے شروع ماہ کا انتظار شروع ہو جاتا ہے۔"

اشفاق حسین

"میں رسالہ آج کل کو بڑی پابندی سے پڑھتا ہوں اور پوری ذمہ داری سے کہہ سکتا ہوں کہ اس سے زیادہ دل کش پرچہ اردو میں نہیں ہے۔ اس کو اُردو کے نام اچھے اور بڑے ادیبوں کا تعاون حاصل ہے جنھوں نے اس کو مفید اور جاذبِ نظر بنانے میں پوری سعی کی ہے اس کے ساتھ ساتھ اس رسالے نے نئے لکھنے والوں کی ہمّت افزائی بھی کی ہے۔"

خواجہ احمد فاروقی

"آج کل اپنے رنگ کا بہت ہی اچھا رسالہ ہے۔ اُردو پرچوں میں انفرادیت بہت کم یاب ہے۔ 'آج کل' میں یہ گُن پایا جاتا ہے۔ ادبی مضامین اور نظموں کے علاوہ معلوماتی مقالے نہایت خوب ہوتے ہیں۔ بچوں کا حصّہ بھی بہت ہی مفید ہے۔"

اختر اورینوی

قیمت فی پرچہ آٹھ آنے

بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکریٹریٹ دہلی

قیمت سالانہ چھ روپے

Published by the Director, Publications Division, and printed by the Production Officer, United Press, Government of India, Old Secretariat, Delhi.

Regd. No. D—509

پلان کی ترقی نمبر ۳

# شہریت کی تعلیم

تعلیم جمہوریت کی بنیاد ہے۔ پہلے پانسالہ پلان میں تعلیم کے لئے ۱۵۰ کروڑ روپے مہیّا کئے گئے۔ مارچ ۱۹۵۵ء کے آخر تک ۲۰،۰۰۰ نئے پرائمری سکول اور ۵،۷۰۰ جونیر بیسک سکول کھولے گئے۔ پلان کی میعاد ختم ہونے تک طالب علموں کی تعداد پرائمری سکولوں میں ۲۳۶ لاکھ اور پرائمری سیکنڈری سکولوں میں ۷۷ لاکھ ہو جائے گی۔

اِس طرح سے تعلیم کے ذریعہ اچھے شہری بنانے کا انتظام کر کے جمہوریت کی بنیاد رکھی گئی ہے۔

## عوام کا پلان عوام کے مفاد کیلئے

اُردو کا مقبولِ عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

## دہلی

ایڈیٹر

**بال مکند عرش ملسیانی**

جلد ۱۴ —— نمبر ۷

سالانہ چندہ :— ہندوستان میں چھ روپے
پاکستان میں :- چھ روپے (پاک)

غیر ممالک سے :— نو شلنگ یا ایک ڈالر

فی پرچہ :— ہندوستان میں :- آٹھ آنے
پاکستان میں :- آٹھ آنے (پاک)

**فروری ۱۹۵۶ء**

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ - دہلی

## ترتیب



سرورق :- بہارِ روح فزا

امجد حیدرآبادی

# شاعری

## رُباعی

نغمے کا ہے شوق، لحن داؤد نہیں ... اس طرز میں حمد کی کہ محمود نہیں
دل سے سامع کے آہ بھی تو نکلے ... اک واہ ہی شاعری کا مقصود نہیں

---

کس کام کا وہ رنگ، نہ ہو بو جس میں ... بے معنی ہے وہ بین کہ نہ ہو تُو جس میں
جس مے میں نشہ نہیں وہ مے کیونکر ہو ... جس نئے میں صدا نہیں وہ نئے کیونکر ہو
وہ علم ہی کیا، کہ جس میں عرفان نہ ہو ... عرفان وہ کیا کہ جس میں ایمان نہ ہو
ایمان ہی وہ کیا، نہ ہو اُلفت جس میں ... الفت ہی وہ کیا نہ ہو صداقت جس میں
وہ شعر ہی کیا جس میں جذبات نہ ہوں ... وہ پیر ہی کیا جس میں کرامات نہ ہوں
الحق، کہ سخن کی جان ہے سوزِ نہاں ... جب عشق نہیں تو حسن میں حُسن کہاں
ہر چند عوام شاعری کہتے ہیں ... ہم تو اسے سحرِ سامری کہتے ہیں
ہاں ہوش ربا ہے اولوا الالباب ہے شعر ... عرفان ستار ہے تو مضراب ہے شعر

## رُباعی

ہر مرتبہ آئینۂ دل ڈھلتا ہے ... کانٹا کانٹا نگاہ میں تُلتا ہے
ہیں شاعری کو مراقبہ کیوں نہ کہوں ... ہر فکر میں بابِ معرفت کھلتا ہے

## رُباعی

کیا فکر ہے کوئی قدرداں ہو کہ نہ ہو ... جھوٹی دنیا میں عزّ و شاں ہو کہ نہ ہو
اللہ مسرتِ حقیقی دے دے ... ہم زندہ رہیں، نام و نشاں ہو کہ نہ ہو

## رُباعی

اے حضرتِ شیخ اپنی خبر لو پہلے ... دامن خود موتیوں سے بھر لو پہلے
دنیا میں کوئی قدر کرے یا نہ کرے ... تم آپ تو اپنی قدر کر لو پہلے

سردار جعفری

# کفن بردوش

ضعیفی محفلِ عشرت میں خرقہ پوش آتی ہے
جوانی جب بھی آتی ہے کفن بردوش آتی ہے

مرزا جعفر علی خاں اثر نے ایک بار یہ لکھا تھا کہ اردو میں ایک کیٹس پیدا ہوا تھا جسے بھیڑیے اٹھا کر لے گئے۔ لیکن میرا خیال ہے کہ اردو میں ایک شیلی پیدا ہوا تھا جسے جوان ہونے سے پہلے ہی نامساعد حالات کے سمندر نے نگل لیا۔ ڈاکٹری اعتبار سے مجاز کا انتقال ۵ دسمبر ۱۹۵۵ء کو ہوا۔ لیکن حقیقتاً وہ اس سے بہت پہلے مر چکا تھا۔ جب اس کی آبگینہ کی طرح نازک اور حساس طبیعت ماحول کی سختیوں کی تاب نہ لا سکی اور اس کے دل و دماغ کے تار ٹوٹ گئے۔ مجاز کے عہد کے ہندستان میں یہ کیفیت کئی اور بڑے شاعروں پر طاری ہو چکی ہے جس کی زندہ مثالیں ہندی کے شاعرِ اعظم نرالا اور بنگالی کے باغی نذر الاسلام ہیں۔ اگر یہ رنگین بیان اور خوش نوا شاعر زندہ رہتا تو اس عہد کا سب سے بڑا انقلابی اور قومی شاعر ہوتا۔ اس کی مٹی حسن، شراب اور نغمے سے گوندھی گئی تھی اور بغاوت اور سرکشی کے سانچوں میں ڈھالی گئی تھی۔

بعض دوسرے ترقی پسند شاعروں کی طرح مجاز کی شاعری کا محور بھی حسن و عشق ہے اور اس کی سطح سے اس نے سماجی حقیقتوں کا ادراک کیا۔ مجاز نے اپنی شاعری کی ابتدا ہلکی پھلکی خوبصورت رومانی نظموں سے کی جن میں شروع ہی سے سرکشی اور بغاوت کی بجلیاں کوند رہی تھیں۔ میں نے مجاز کی پہلی نظم جو اس کی زبان سے سُنی "انقلاب" تھی۔ یہ غالباً ۱۹۳۳ء کا زمانہ تھا اور ہندستان کے نوجوانوں میں ایک عام بے چینی کی لہر دوڑی ہوئی تھی اور فضا میں سوشلزم کے نعرے بلند ہو رہے تھے جو کانگرس کے ایوان تک پہنچ گئے اور ۱۹۳۶ء میں کانگرس کے اجلاس لکھنؤ کے صدارتی خطبے میں پنڈت جواہر لال نہرو کی زبان سے ادا ہوئے۔

نوجوانوں کی یہ بے چینی اس ماحول کی پیداوار تھی جسے صدیوں کی غلامی اور انحطاط نے سڑا دیا تھا اور اس کی عفونت ناقابلِ برداشت ہو چکی تھی اور نوعمر شاعر اس گندے انقلاب اور رومان کے پیچ رنگے پروں کی مدد سے پرواز کر رہے تھے اور "شبستانِ طرب" "نشاطِ زندگی" اور "باغِ تصوف" سے نکل کر اس میدان میں آ جانا چاہتے تھے جہاں ہندستان کی تحریکِ آزادی اپنے سارے جلال اور جمال کے ساتھ چل رہی تھی۔ یہ انقلاب کا بالکل رومانی تصور تھا جس سے مجاز کی ابتدائی شاعری سرشار تھی۔ اپنی نظم "انقلاب" میں شاعر نے مطرب سے رباب پھینک دینے کا مطالبہ کیا اور اس خون آلود صبح کے رنگِ شفق میں کھو جانے کی خواہش کی جس میں "باہزاراں آب و تاب" ؏

جگمگائے گا وطن کی حریت کا آفتاب

اس کے ساتھ حرکت اور ارتقاد کا بھی ایک تصور کارفرما تھا جس کا بڑا خوبصورت اظہار مجاز کی نظم "رات اور ریل" میں ملتا ہے۔ اس بالکل ابتدائی زمانے کی نظم میں بھی شاعر نے ریل سے کچھ فلسفیانہ نتائج اخذ کرنے کی کوشش کی ہے ؎

ڈال کر گزرے مناظر پر اندھیرے کا نقاب
اک نیا منظر نظر کے سامنے لاتی ہوئی
صفحۂ دل سے مٹاتی عہدِ ماضی کے نقوش
حال و مستقبل کے دلکش خواب دکھلاتی ہوئی
ایک اک حرکت سے اندازِ بغاوت آشکار
عظمتِ انسانیت کے زمزمے گاتی ہوئی
دامنِ تاریکیٔ شب کی اڑاتی دھجیاں
قصرِ ظلمت پر مسلسل تیر برساتی ہوئی
زد میں کوئی چیز آ جائے تو اس کو پیس کر
ارتقائے زندگی کے راز بتلاتی ہوئی

اس نظم میں ریل اپنے عہد کی نوجوان امنگوں کی ترجمان بن گئی ہے۔

اس وقت مجاز کے محبوب شاعر جوش ملیح آبادی، حفیظ جالندھری اور اختر شیرانی تھے۔ جوش کی رندی اور بیباکی، اختر کی معصومیت اور رنگینی اور حفیظ کی نغمگی نے اسے متاثر کیا تھا اور جب اس رندی، بیباکی، معصومیت رنگینی اور نغمگی نے مجاز کی شاعری میں تحلیل ہو کر ایک نیا روپ اختیار کیا تو ترقی پسند تحریک کے ابتدائی دور کی سب سے حسین شاعری پیدا ہوئی جس نے اپنے وقت کی ساری فضا کو سرشار کر دیا۔ پھر مجاز کی جادو بھری آواز جو سننے والوں پر سکتہ سا طاری کر دیتی تھی۔ بہ غالباً ۱۹۳۶ء کا واقعہ ہے کہ مجاز علی گڑھ میں ڈاکٹر رشید جہاں کے گھر بیٹھے ہوئے اپنی نظمیں سنا رہے تھے۔ سننے والوں میں دو تین بچے بھی تھے۔ وہ شعر نہیں سمجھ سکتے تھے لیکن ترنم کے حسن سے متاثر تھے۔ اور جب ایک بچے کے منہ سے کوئی آواز نکل گئی تو دوسرے بچے نے تتلا کر کہا "چپ رہو باجا بج رہا ہے"۔

مجاز کی شاعری میں شروع سے آخر تک نشاط ہی نشاط ہے۔ وہ خود اس نشاط میں ڈوب جانا چاہتا ہے اور اپنے ساتھ ساری دنیا کو اس میں غرق کر کے مدہوش کر دینے کی فکر میں ہے۔ اس کے یہاں غم بھی شعر کا جامہ پہن کر ایک نشاط اور کیفیت پیدا کرتا ہے۔ مجاز کی رومانیت اپنے عہد کے دوسرے شاعروں کی رومانیت سے مشترک ہونے کے باوجود اپنی ایک انفرادی کیفیت رکھتی تھی۔ مثال کے طور پر جذبی اور فیض نے عشق کے غم کو محسوس کیا اور مجاز نے عشق کے نشاط کو۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ فیض کے یہاں حسن خواب آلود، خاموش اور دردمند ہے لیکن مجاز کے یہاں حسن تیز، طرار اور شوخ ہے (اصنامِ نمائش، نورا، ارباب نشاط، آج کی رات وغیرہ) اس کیفیت کا اثر مجاز کی پوری شاعری پر پڑا ہے۔ جب اس نے سماجی حقیقت کا ادراک کیا تو اسے تبدیل کرنے کے لئے اس پر بھرپور وار کیا اور اس طرح اپنی شاعری میں ایک ایسی دل نشین خارجیت پیدا کر لی اور ایک ایسے بیانیہ عنصر کی آمیزش کی جس نے اس کی رومانیت کو تاریک اندیشی سے بچا لیا۔ یہ افتادِ طبع مجاز کے لہجے کو اب اس کے ہم عصر شعرا کے لہجے سے الگ کر لیتی ہے۔ یہ بات بھی ایک تقابل سے واضح ہوگی۔ فیض اپنے دل سے باتیں کرتا ہے اور مجاز سماج سے۔ فیض گنگناتا ہے اور مجاز گاتا ہے اور اس کے گیت میں بغاوت کا آہنگ سب سے زیادہ بلند ہے۔ اس کے ساز کی لے میں ہمیشہ شمشیر کی تیزی ملے گی۔

اپنی بالکل ابتدائی شاعری میں بھی وہ صرف یہ شکایت کر کے خاموش نہیں ہو جاتا بلکہ ؎

نہ طوفان روک سکتے ہیں نہ آندھی روک سکتی ہے
مگر پھر بھی میں اس قصرِ حسیں تک جا نہیں سکتا
حدیں وہ کھینچ رکھی ہیں حرم کے پاسبانوں نے
کہ بن مجرم بنے پیغام بھی پہونچا نہیں سکتا

بلکہ اپنے اس نوجوان حوصلے کا بھی اظہار کرتا ہے کہ ؎

تم کہ بن سکتی ہو ہر محفل میں فردوسِ نظر
مجھ کو یہ دعوے کہ ہر محفل پہ چھا سکتا ہوں میں
تم سمجھتی ہو کہ ہیں پردے بہت سے درمیان
میں یہ کہتا ہوں کہ ہر پردہ اٹھا سکتا ہوں میں
آؤ مل کر انقلابِ تازہ تر پیدا کریں!
دہر پر اس طرح چھا جائیں کہ سب دیکھا کریں

اب اگر اس کے ساتھ طفلی کا یہ خواب بھی شامل کر دیا جائے تو مجاز کی شاعری کا رومان اور باغیانہ مزاج پوری طرح واضح ہو جاتا ہے ؎

صحرا ہو، خارزار ہو، وادی ہو، آگ ہو
اک دن انھیں مہیب منازل میں ہم بھی ہوں
اک لشکرِ عظیم ہو، مصروفِ کارزار
لشکر کے پیش پیش مقابل میں ہم بھی ہوں

یہیں سے بڑھ کر وہ پردے کی رسم پر حملہ کرتا ہے، جس نے مجاز کے نزدیک ظلم اور بربریت کو عصمت اور تقدس کے لباس میں چھپا دیا ہے۔

"کوئی اور شے ہے یہ عصمت نہیں ہے"

مجاز عورت کا تقدس اور عصمت کا محافظ اس کی آزادی اور وقار کو سمجھتا ہے۔

مجاز غالباً اپنے عہد کے شعرا میں وہ تنہا شاعر ہے جس نے عورت کو کارزارِ زندگی میں پیچھے رکھنے کی کبھی کوشش نہیں کی۔ اُس نے آزادیٔ نسواں

کے مقابلے میں نہ تو زہرہ کے گلوبند کو پیش کیا اور نہ علم کو عورت کے حسن کی توہین سمجھا۔ اس نے آزادی اور انقلاب کے نام پر عورت کو محبت دینے سے کبھی انکار نہیں کیا، اور نہ کبھی اس سے یہ کہا کہ

تو مری جان مرے ساتھ کہاں جائے گی

اس نے ہمیشہ حسن کو مشن کے ساتھ میدان میں اُترنے اور جدو جہد کرنے کی دعوت دی۔ اسی لئے اس کے یہاں اکثر مشن اور بغاوت ہم معنی الفاظ بن جاتے ہیں۔ یہ جذبہ صرف اس وقت پیدا ہو سکتا ہے جب عورت کو مرد عیش و عشرت کا کھلونا یا محض بچہ پیدا کرنے کی مشین نہ سمجھا جائے بلکہ اس کی سماجی حیثیت اور انسانیت کو بھی تسلیم کیا جائے۔ تب وہ اچھی معشوقہ بھی بن سکتی ہے اور پُر وقار ماں بھی۔ میدانِ آزادی کی مجاہد بھی، اور شاعر کے دل کی ملکہ بھی۔ اردو شاعری میں یہ عشق کا ایک نیا تصور تھا اور یہ تصور اُس تحریکِ آزادی کے ساتھ پیدا ہوا تھا جس نے جھانسی کی رانی سے لے کر سروجنی نائیڈو تک بے شمار ہندوستانی ہیروئینیں پیدا کی تھیں۔ اسی لئے مجاز اپنی نظم "نوجوان خاتون" میں جب جدید عورت کا تصور پیش کرتا ہے تو اُسے آزادی کی جدو جہد سے الگ نہیں کرتا۔ بلکہ ایک قدم آگے جا کر یہ بھی کہہ دیتا ہے کہ ہندوستان کی نئی عورت کا حسن تحریکِ آزادی کی آگ میں پک کر ہی نکھر سکتا ہے ؎

ترے ماتھے کا ٹیکا مرد کی قسمت کا تارا ہے
اگر تو سازِ بیداری اُٹھا لیتی تو اچھا تھا
عیاں ہیں دشمنوں کے خنجروں پر خون کے دھبّے
اُنھیں تو رنگِ عارض سے ملا لیتی تو اچھا تھا
سنانیں کھینچ لی ہیں سر پھرے باغی جوانوں نے
تو سامانِ جراحت اب اُٹھا لیتی تو اچھا تھا
اثر باقی نہیں مفلوج پیروں کی دعاؤں میں
جوانانِ بلاکش کی دعا لیتی تو اچھّا تھا
ترے ماتھے پہ یہ آنچل بہت ہی خوب ہے لیکن
تو اس آنچل سے اک پرچم بنا لیتی تو اچھا تھا

مجاز کا عشق ارضی اور حقیقی ہے۔ جسے پُرانی شاعری میں "عشق مجازی" کہا گیا ہے، اور اس کی تصویرِ حسن میں جسمانیت ہے۔ لیکن یہ عشق ہوسناکی سے بہت دُور ہے (اس کا خمیر بہترین عشقیہ شاعری میں پائے جانے والے اجزا سے اٹھا ہے) اور حُسن پر ابتذال اور عریانی کی پرچھائیں بھی نہیں پڑتی ہے۔ یہ حُسن بھر پور ہے، اور اس کے خدوخال شوخ اور دل کش رنگوں سے بنائے گئے ہیں۔ اجنٹا اور ایلورا کی دیواروں کی دیویوں، شہزادیوں، اپسراؤں اور عام عورتوں کی طرح مجاز کے تخلیق کئے ہوئے حُسن کے انگ انگ سے صحت اور جوانی ٹپکی پڑتی ہے۔ وہ ایک ایک دو دو مصرعوں میں تصویریں کھینچ دیتا ہے، اور یہ تصویریں انتہائی جسمانی ہونے کے بعد بھی انتہائی لطیف ہوتی ہیں۔ اس کا ایک بہت اچھا نمونہ بتانِ حرم میں ملتا ہے ؎

وہ حسیں پیشانیاں آئینۂ تمکینِ ناز!
وہ رسیلی مدھ بھری آنکھیں وہ مژگانِ دراز
نرم صوفے گود میں فردوسِ رعنائی لئے
زُلف کے خم مرمریں شانوں کی برنائی لئے
وہ سبک چاندی سے پیکر وہ جوانی کا نکھار
آذرِ فطرت کی صنّاعی کے زندہ شاہکار
رُخ پہ شادابی، لبوں میں رس، تبسّم برق پاش
چُست پیراہن، نمایاں جسمِ سیمیں کی تراش
اک طرف سحرِ ملاحت، اک طرف افسونِ ناز
اک طرف زُلفِ بریدہ اک طرف زلفِ دراز
آنچلوں کی سرسراہٹ زمزمے گاتی ہوئی
پیرہن سے نکہتِ خلدِ بریں آتی ہوئی
آہ وہ دوشیزہ لب، گلریز لب، گلنار لب
آہ وہ لب آشنا لب، شوخ لب، خونبار لب
وہ لچک سی جسمِ نازک میں خود اپنے بار سے
پھُوٹ نکلی تھیں شعاعیں عارض و رخسار سے
وہ سمٹنے کی ادا طوفانِ رعنائی کے ساتھ
ذوقِ خود بینی مذاقِ بزم آرائی کے ساتھ

مجاز کی نظم "کس سے محبت ہے" اس سادہ سے اور انتہائی شاعرانہ بیان سے شروع ہوتی ہے کہ

میں جس دنیا میں رہتا ہوں وہ اس دنیا کی عورت ہے

اور اتنی معصومیت سے شاید ہی کسی اور شاعر نے یہ بات کہی ہو۔ لیکن وہ سراپا "رنگ و بو" اور "پیکرِ حسن و لطافت" ہونے کے باوجود اس دنیا سے اکثر اتنی آگے بڑھ جاتی ہے کہ شاعر کے تخیل کے بازو بھی اُسے نہیں چھو سکتے۔ وہ بیجا "جرأتوں" پر "بے نیازی کی سزا" دیتی ہے، اور "ہوس کی ظلمتوں" پر "نازکی بجلی" گرا دیتی ہے، اور نظم کے خاتمے تک وہ مجاز کی شاعری کا حُسن بن کر رہ جاتی ہے:

کوئی اس بارگاہِ ناز تک جا ہی نہیں سکتا
کوئی اُس کے لبِ شیریں کی مے پا ہی نہیں سکتا
کوئی اس کے جنوں کا زمزمہ گا ہی نہیں سکتا
جھلکتی ہیں مرے اشعار میں جولانیاں اس کی

کبھی کبھی تو یہ شبہ ہونے لگتا ہے کہ مجاز اپنے آدرش کو جو ایک بہتر اور حسین مستقبل کا خواب ہے عورت کے روپ میں سجا کر پیش کر رہا ہے۔

مجاز کی ذاتی زندگی مسلسل محرومی اور ناکامی، افلاس اور بدنصیبی کی زندگی تھی، اور اس کی تلخی کہیں کہیں جھلک اُٹھتی ہے۔ لیکن یہ جو اس کی ساری شاعری سے رس اور رنگ چھلکا پڑ رہا ہے کہاں سے آ رہا ہے۔ یقیناً اس کے خوابوں نے اس کی شاعری کو حسین بنایا ہے۔ جس نظامِ زندگی کا تصور اس کے ذہن میں ہے اس کا عکس اس کی شاعری پر پڑتا رہتا ہے، اور یہ عکس اُسے رنگین بنا دیتا ہے۔

اس کے لئے یہ خیال بڑا تکلیف دہ ہے کہ حسن کی لطافت اور عشق کی پاکیزگی اس سماج میں آزاد نہیں ہے۔ یہ خیال اُسے بعض رومانی شاعروں کی طرح سماج سے ہٹ جانے پر آمادہ نہیں کرتا۔ کیونکہ اس کے شعور کی سطح ذرا بلند ہے۔ وہ زندگی سے فرار کے بجائے زندگی کے نظام کو بدل دینے کو زیادہ شاعرانہ چیز سمجھتا ہے۔ وہ اپنے گرد و پیش پر ایک نظر ڈالتا ہے، حقیقت کا جائزہ لیتا ہے، اور اس کی باغی فطرت اُسے اصل دشمن کا پتہ لگانے پر مجبور کرتی ہے، اور اُسے سماج کے کتنے ہی حجابوں کے پیچھے سے باہر گھسیٹ لاتا ہے۔ وہ شبستانوں میں بھی جھانکتا ہے اور اقتدار کے ایوانوں میں بھی، اور اُسے نہ تو دنیا کی "زہرہ جبینوں" سے شکوہ ہوتا ہے جن سے اس کے "شوقِ رسوا کی پذیرائی" ممکن نہیں اور نہ اپنے "پاک دامن نکتہ چینوں" سے جو شاعر کی فطرت کو انگڑائی نہیں لینے دیتے اور نہ اُن "صاحبانِ جاہ و ثروت" سے جن کی ایک بھی پائی مجاز یا کسی دوسرے شاعر کے حصے میں نہیں آئی ہے بلکہ ؎

زمانے کے نظامِ زنگ آلودہ سے شکوہ ہے
قوانینِ کہن آئینِ فرسودہ سے شکوہ ہے

اس نظم میں جو نومبر یا دسمبر ۱۹۳۸ء کی تخلیق ہے مجاز کا سماجی شعور، رومان کے تمام پردوں کو چاک کر کے باہر نکل آتا ہے، یہ شاعر صرف رومان پرست نہیں ہے بلکہ بغاوت کرنے کی بھی ہمت رکھتا ہے۔ اس لئے وہ انسانی ادراک پر سے تعصب اور جہالت کے تاریک جالوں کو نوچ کر پھینک دینا چاہتا ہے۔ وہ حرکت، ارتقا اور تغیر کے ساز پر گانا زیادہ پسند کرتا ہے، اس کا انداز اب بھی رومانی ہے، لیکن وہ زندگی کے حقائق سے دست و گریباں ہے۔

اس دور کی دو سب سے زیادہ اہم اور مجاز کی نمائندہ نظمیں "آوارہ" اور "اندھیری رات کا مسافر" ہیں۔ ان دونوں کی تخلیق کے درمیان صرف چند مہینوں کا وقفہ حائل ہے۔ "آوارہ"، داخلیت اور خارجیت کا بڑا حسین امتزاج ہے، اور اس میں "ذاتی مسرتیں اور رنج دکاوش وسیع تر حقائق کے اجزا معلوم ہوتے ہیں"؛ اس نظم میں اُس عہد کی کیفیت بھرپور طریقے سے آئی ہے۔ یہ اُس بے کار نوجوان کی تصویر ہے جو سرمایہ داری کے بنائے ہوئے شہروں میں بے روزگار پھر رہا ہے اور جس کی بے روزگاری کو آوارگی کا نام دیا جاتا ہے۔ اس کے دل میں نہ جانے کتنی اُمنگیں، آرزوئیں اور حسرتیں ہیں لیکن یہ بستی جو اُس کی اپنی بستی ہے اُسے غیر کی معلوم ہوتی ہے۔ اور وہ اپنے آپ کو تنہا اور اجنبی محسوس کرنے لگتا ہے۔ اُسے معلوم نہیں کہ کیا کرے پھر بھی کچھ کر گزرنے کا حوصلہ دل میں باقی ہے اور یہی حوصلہ مندی اس نظم کی اہمیت اور اثر آفرینی کو بڑھا دیتی ہے۔

"اندھیری رات کا مسافر" میرے نزدیک "آوارہ" کے آخری حصے کا پھیلاؤ ہے، جہاں شاعر نے یہ کہا تھا کہ ؎

لے کے اک چنگیز کے ہاتھوں سے خنجر توڑ دوں
تاج پر اُس کے دمکتا ہے جو پتھر توڑ دوں
کوئی توڑے یا نہ توڑے میں ہی بڑھ کر توڑ دوں

مجاز سب کو آزادی کے لئے بغاوت پر آمادہ کرتا ہے۔ اپنے آپ کو، نوجوان مرد کو، نوجوان خاتون کو، کارخانے کے مزدور کو، سارے ہندوستان کے باشندوں کو۔ لیکن وہ دشمن کے خط و خال کو مبہم نہیں چھوڑتا۔ وہ دشمن ایک بیرونی سامراج اور اس کا لایا ہوا نظام اور ایک ایسی حکومت ہے جس کی

مخالفت ہندوستان کی ہر سیاسی جماعت کر رہی تھی، اور جس کے لئے بچے بچے کے دل میں حقارت کا جذبہ تھا، جو بقول مجاز "خون پی پی کر بہکتی ہے" اور ہڈیوں کے رتھ میں چلتی ہے"۔ (سرمایہ داری) شاعر اپنے بغاوت کے لشکر کو لے کر آگے بڑھتا ہے، اور یہ لشکر تمام مشکلات اور مصائب کے باوجود "اپنی منزل کی طرف بڑھتا ہی جاتا ہے"۔ اور اس لشکر کے سب سے زیادہ جاں باز مجاہد کون ہیں؟ ایک خود شاعر اور دوسرے وہ عوام جن کے لئے

"سلاسل، تازیانے، بیڑیاں، پھانسی کے تختے ہیں"

بغاوت کی اس منزل پر پہونچ کر شاعر تبلیغ کا انداز اختیار کر لیتا ہے۔ کبھی وہ عوام سے براہِ راست مخاطب ہوتا ہے۔

"اُٹھا و آندھیاں کمزور ہے بنیادِ مے خانہ"

اور کبھی خود عوام کے ہجوم میں گُم ہو کر گانے لگتا ہے

آج جھنڈا ہے ہمارے ہاتھ میں

اور کبھی بیرونی سامراج کو للکارتا ہے

مسافر بھاگ وقتِ بے کسی ہے

وہ کبھی سرفروشوں سے صف باندھ کر آتا ہے اور کبھی شمشیر بکف — اور یہ اس نے پہلے ہی کہہ دیا تھا ؎

دیکھ شمشیر ہے یہ، ساز ہے یہ، جام ہے یہ
تو جو شمشیر اُٹھالے تو بڑا کام ہے یہ

اور لطف کی بات یہ ہے کہ اس کی عشقیہ نظموں کی طرح اس کی سیاسی اور سماجی موضوعات کی نظمیں بھی ترنّم کی دولت سے مالا مال ہیں — بے سُرا پن مجاز کی شاعری میں کہیں ملتا ہی نہیں۔ اس کی فطری شائستگی اور لطافت اس کے ایک ایک شعر میں ملتی ہے۔

اس پوری شاعری میں جس کا اوپر ذکر ہوا ہے سنہ ۱۹۴۷ء سے پہلے کے ہندوستان کا مزاج ہے اور یہ ہماری تحریکِ آزادی کی اُمنگوں اور ولولوں سے ہم آہنگ ہے۔ لیکن کسی قومی تنگ نظری اور تعصب کا شکار نہیں ہے۔ وہ وسیع ترانسانیت کے جذبات کی ترجمان بن جاتی ہے۔ وہ قومی مزاج اور سانچے میں ڈھلی ہوئی ہے۔ مگر ساتھ ساتھ عالم گیر انسانی قدروں کی حامل ہے۔

اس عہد میں مجاز کی نگاہ جو حُسن کی جویا ہے نئے عہد کے حُسن کی بھی ایک جھلک دیکھنے کی کوشش کرتی ہے، اور مجاز اپنا "خوابِ سحر" لے کر محفل میں آجاتا ہے۔ اس چھوٹی سی خوبصورت نظم میں انسانی تاریخ کی وسعت ہے اس کی ابتدا اور انتہا ماضی سے مستقبل تک کا احاطہ کرتی ہے۔ اس نظم میں مجاز صرف ہندستانیوں کی نہیں بلکہ ساری دنیا کے انسانوں کی بات کرتا ہے۔ اب تک دنیا میں کتنے ہی مصلح آئے، کتنے ہی نظام پیدا ہوئے اور مٹ گئے لیکن دردِ انسانی کا علاج کوئی نہ کر سکا۔ آج کی دنیا میں پہلی بار درد کا درماں تلاش کیا جا رہا ہے اور شاعر خوش ہے کہ انسان کی نجات کی منزل قریب آگئی ہے۔ یہ نظم مجاز نے انقلابِ روس کی ایک سالگرہ کے موقع پر کہی تھی۔

ہندستان کی تحریکِ آزادی کی لہر جتنی اونچی ہوتی جاتی تھی مجاز کے انقلابی نغمے کا آہنگ بھی اتنا ہی بلند ہوتا جا رہا تھا۔ اگر ایک طرف ہندستان کے مسائل کے پیشِ نظر وہ یہ کہہ رہا تھا ؏

مسافر بھاگ وقتِ بیکسی ہے

یا

بول اری او دھرتی بول
راج سنگھاسن ڈانوا ڈول

تو دوسری طرف ساری دنیا کو فاشزم کے خطرے سے یہ کہہ کر آگاہ کر رہا تھا کہ "پاسِ ناموسِ نگارانِ جہاں ہے تو اُٹھو"۔ اُس وقت مجاز اپنے عہد کے تمام عظیم شعرا کا ہم نوا تھا ؎

تم تو تنہا بھی نہیں ہو کوئی دمساز بھی ہیں
روس کے مرد بھی ہیں چین کے جانباز بھی ہیں
کچھ نہ کچھ ساتھ فرنگی فسوں ساز بھی ہیں
اور ہم جیسے بہت زمزمہ پرواز بھی ہیں
دُور انسان کے سر سے یہ مصیبت کر دو
آگ دوزخ کی بجھا دو اسے جنّت کر دو

مجاز کے لئے انسان سب سے زیادہ بلند، سب سے زیادہ مقدّس چیز ہے۔ وہ اس کی دنیا کو حسین اور اس کے دل کو مسرّتوں سے سرشار دیکھنا چاہتا ہے۔ وہ کسی کے لئے اور حد یہ ہے کہ اپنے لئے بھی تنہائی کی عشرت پسند نہیں کرتا۔ اس نے اپنی اس پاکیزہ خواہش کو ایک چھوٹی سی حسین نظم میں اس طرح بیان کیا ہے ؎

لاکھ مجبور ہوں میں ذوقِ خود آرائی سے
دل ہے بیزار مرا عشرتِ تنہائی سے
آنکھ مجبور نہیں ہے مری سبینائی سے

محرمِ دردو غمِ عالمِ انساں ہوں میں

اب یہ ارماں کہ بدل جائے جہاں کا دستور
ایک اک آنکھ میں ہو عیش و فراغت کا سرور
ایک اک جسم پہ ہو اطلس و کمخواب و سمور

اب یہ بات اور ہے خود چاک گریباں ہوں میں

آخری مصرعے میں مجاز کی اپنی ذاتی آرزوئیں اور حسرتیں چھپی ہوئی ہیں جس نے اپنے ذاتی غم کو وسیع کرکے انسانیت کے غم کا ایک حصہ بنا لیا ہو۔ وہ اس طرح بات کرتا ہے اور مجاز کا سب سے بڑا جرم یہ ہے کہ اس نے انسان کے لئے اور اپنے لئے ایسی خواہش کی جسے اس نظام اور سماج نے معاف نہیں کیا۔

شاعر بھی انسان ہوتا ہے اور وہ صرف اپنے گیتوں کی مٹھاس اور اپنے خوابوں کے حُسن پر زندہ نہیں رہ سکتا۔ اُسے بھی دوسرے انسانوں کی طرح چھوٹی چھوٹی مادی چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسے ایک چھوٹا سا گھر چاہیئے، ایک بیوی چاہیئے، اپنے بچّے چاہئیں، دو وقت کی روٹی اور کچھ دُھلے ہوئے کپڑے چاہئیں۔ ایک تھوڑی سی فراغت، تھوڑا سا اطمینان، تھوڑی سی خوشی چاہیئے۔ یہ قارون کے خزانے کی طلب ہے نہ کسی سلطنت کی خواہش۔ یہ بس زندگی کی معمولی ضروریات پوری کرنے کی تمنّا ہے۔ جو سماج اپنے شاعر کو یہ بھی نہ دے سکتا ہو اور اس میں چاروں طرف بے انصافی پھیلی ہو اور ہمدرد دوستوں کے بجائے ہر قدم پر ناصح اور محتسب ملتے ہوں اس سماج میں اگر شاعر پاگل نہ ہو جائے گا تو اور کیا ہوگا۔ اور مجاز کی طبیعت تو اتنی نازک اور حساس تھی کہ ۱۹۴۷ء میں اس نے بمبئی میں ایک قتل دیکھ لیا تھا تو کئی دن تک کھانا نہیں کھا سکا تھا اور کئی رات سو نہیں سکا تھا۔ کیٹس اور پریم چند کو اس افلاس اور تلخ ماحول نے موت کے گھاٹ اُتار دیا اور مجاز، نذرالاسلام اور نرالا کو پاگل کر دیا۔ چنانچہ مجاز پر دیوانگی کا پہلا دورہ ۱۹۴۰ء میں پڑا۔ اس سے وہ پوری طرح صحت یاب نہ ہو سکا۔ اس لئے دوبارہ ۱۹۴۶-۱۹۴۵ء میں اس کا شکار ہوا اور آخری بار ۱۹۵۲ء میں، جب وہ قاضی نذرالاسلام کے ساتھ رانچی کے پاگل خانے میں تھا۔

اس دیوانگی اور نیم دیوانگی کے عالم میں بھی مجاز نے جو کچھ کہا ہے وہ جذبات کی شدّت سے پُر ہے اور اس سماج پر بڑی سخت تنقید ہے جو کو اپنی محرومیوں اور ناکامیوں کا بڑا شدید احساس ہے اور یہ بھی معلوم ہے کہ جس سماج نے اُسے جنم دیا ہے وہ اس کی خواہشوں کو پورا نہیں کر سکتا ؂

کیا سنو گی مری مجروح جوانی کی پکار
میری فریادِ جگر دوز، مرا نالۂ زار
شدّتِ کرب میں ڈوبی ہوئی میری گفتار
میں کہ اپنے ہی مذاقِ طربِ آگیں کا شکار

وہ گدازِ دلِ مرحوم کہاں سے لاؤں
اب میں وہ جذبۂ معصوم کہاں سے لاؤں

یہ مجاز کی آخری حسین نظم ہے اور اس کے بعد اس کے دل و دماغ کے تار بالکل ہی ٹوٹ گئے۔ پھر بھی وہ کچھ نہ کچھ کہتا رہا اور اچھا کہتا رہا۔ گانا اس کی فطرت تھی۔

اس عالم میں بھی اس کا وطنی، سماجی اور سیاسی شعور زندہ رہا اور اس نے کسی موقعے پر بھی ملک اور وطن، قوم اور انسان کا ساتھ نہیں چھوڑا۔

۱۵- اگست ۱۹۴۷ء کو مجاز ساری رات بمبئی کی سڑکوں پر اپنا گیت "راج سنگھاسن ڈانوا ڈول" گا گا کر ناچتا رہا اور دوسرے دن جب جشنِ آزادی کے سلسلے میں جلسہ ہوا تو اس میں مجاز نے ایک حسین نظم پڑھی اور اس دھرتی کو اپنا خراجِ عقیدت اور محبت پیش کیا جس کی تعریف اُس نے یوں کی ہے۔

"زمینِ ہند کہ جولانگہِ غزالاں ہے"

پھر جب ۳۰- جنوری ۱۹۴۸ء کو آزادی کے بعد کا سب سے بڑا قومی حادثہ پیش آیا اور ہندو مسلم اتحاد کے لئے مہاتما گاندھی نے دہلی میں اپنی جان دے دی تو مجاز پھر محبت اور عقیدت کے پھول لے کر حاضر ہوا ؂

ہندو چلا گیا نہ مسلماں چلا گیا
انسان کی تلاش میں انساں چلا گیا

اس کے بعد کی بھی مجاز کی بہت سی چیزیں جو ابھی غیر مطبوعہ ہیں۔ اُس میں بھی مجاز کی شائستگی، حُسن، ترنّم اور شعور کارفرما ہے۔ انتہائی شکستہ ہو جانے کے بعد بھی اس نے آخر وقت تک شکست تسلیم نہیں کی۔ وہ موت کے قدموں کی آہٹ سنتا رہا، موت کی آواز اس کے کانوں میں آتی رہی لیکن پھر بھی اپنے مرنے سے

دو دن پہلے اس نے لکھنؤ کے مشاعرے میں آخری شعر یہ پڑھا ؎

بہ ایں سیلِ غم و سیلِ حوادث — مرا سر ہے کہ اب بھی خم نہیں ہے

اور آج جب نوجوانوں کا ہوگرمانے والا، نازنینوں کو سنہرے خواب دکھلانے والا، اردو شاعری کو حسین بنانے والا، ہمارا محبوب اور چہیتا مجاز ہمارے درمیان نہیں ہے تو اس کے نغمے زندہ ہیں اور زندہ رہیں گے۔

۱۹۴۰ء میں جب مجاز اپنی دیوانگی کے بعد خاموش ہوگیا تھا تو میں نے ۱۹۴۱ء میں بنارس سنٹرل جیل سے لکھ کر اُسے ایک نظم بھیجی تھی جو اس طرح شروع ہوتی تھی ؎

ہمنشیں اب تیری خاموشی سے گھبراتا ہے دل
تیرے نغمے یاد آتے ہیں تو بھر آتا ہے دل

مگر میں آج زندگی اور موت کی سرحد کے اُس پار چلے جانے والے دوست سے اس کی خاموشی کی شکایت بھی نہیں کر سکتا۔ اس لئے میں خود ہی مجاز کی طرف سے یہ جواب دوں گا کہ مجاز خاموش ہوگیا ہے لیکن اس کے نغمے خاموش نہیں ہوں گے۔ یہ آنے والے زمانے میں نئے نئے دلوں کے تاروں کو مرتعش کریں گے، نئے نئے شاعروں کو متاثر کریں گے اور جس طرح چراغ سے چراغ جلتا ہے نغمے سے نغمہ پیدا ہوگا۔

جاؤ مجاز آرام سے سوؤ۔ تمہیں مدتوں کے بعد چین اور قرار مل گیا لیکن تمہاری یاد ہمارے دلوں کو ہمیشہ بے چین اور ہماری روح کو ہمیشہ بے قرار رکھے گی۔

زندگی رکتی نہیں ہے لیکن فطرت کسی چیز کو دہراتی بھی نہیں ہے۔ ایک سے ایک اچھا شاعر پیدا ہوگا۔ ایک سے ایک اچھا نغمہ اپنی ترنم ریزی سے روح میں بالیدگی پیدا کرے گا لیکن تمہاری طرح کوئی گیت نہیں گائے گا۔

---

# سیلِ ماتم

۱۹۵۵ء کے آخری مہینے اُردو کے لئے بہت ہی منحوس ثابت ہوئے۔ خواجہ حسن نظامی کے بعد بے خود دہلوی اور ان کے بعد علامہ کیفی دہلوی راہئ ملکِ بقا ہوئے۔ یہ حادثے اپنی جگہ بڑے سخت تھے کہ مجاز کی موت "سنگ آمد و سخت آمد" کا مصداق ہوئی۔ مولانا اقبال سہیل کے ساتھ علم و فضل؛ ذہانت و فطانت اور مزاح و شگفتگی کی ایک دنیا اُٹھ گئی۔ علی منظور حیدرآبادی، ہوش بلگرامی اور اسلم جیراجپوری یکے بعد دیگرے اپنے دوستوں، عقیدت مندوں اور خوشہ چینیوں کو ماتم کناں چھوڑ گئے۔ یوں تو ادیب اور شاعر کبھی مرتے نہیں۔ اُن کے کارنامے ادب کے صفحات پر زندگی اور تابندگی کی نشان دہی کرتے رہتے ہیں لیکن یہ ہنستی بولتی صورتیں اب نظر نہیں آئیں گی۔ مجھے ان سب کرم فرماؤں کی نیازمندی کا فخر حاصل تھا۔ اب وہ ملاقاتیں خواب و خیال بن گئیں۔ یہ ایک رسم ہوگئی ہے کہ پس ماندگان سے اظہارِ ہمدردی کیا جائے لیکن یہاں تو پس ماندگان کے علاوہ ساری دنیائے ادب ہمدردی کی محتاج ہے۔ اردو ادب کے یہ معمار اپنی اپنی حیثیت سے منفرد تھے۔ زمانہ اب اُن کے کارناموں کو دیکھے گا اور اُن کی صلاحیتوں کی داد دے گا۔ خدائے پاک ان سب کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے۔ جانا تو سب کو ہے لیکن یہ لوگ غنیمت تھے۔ ہم ماتم زدوں میں سے ایک ایک کو اُن کی روحیں ادب اور زبان کی خدمت کے لئے پکار رہی ہیں۔ اور سعدی کا یہ شعر یاد دلا رہی ہیں ؎

خیرے کُن اے فلاں و غنیمت شمار عمر — زاں پیشتر کہ بانگ بر آید فلاں نہ ماند

عرش ملسیانی

مالک رام

# نوّاب شمس الدّین احمدؐ خاں

سلطنت مغلیہ کے زوال کے زمانے میں وسط ایشیا سے تین بھائی —— قاسم جان، عالم جان اور عارف جان کچھ ساتھیوں سمیت تلاشِ روزگار میں ہندستان آئے۔ جب یہ مختصر قافلہ اٹک پہنچا تو یہاں کے صوبہ دار میرزا محمدؐ بیگ نے سب سے چھوٹے بھائی میرزا عارف جان سے اپنی بیٹی بیاہ دی اور انھیں اپنے پاس ٹھیرا لیا۔ لیکن جلد ہی یہ تینوں بھائی یہاں سے چل کر شاہ عالم ثانی کے عہد میں (۱۷۵۹ - ۱۸۰۶ء) دارالخلافے میں پہنچ گئے۔ [1]

عارف جان کے چار بیٹے تھے۔ نبی بخش خاں، احمدؐ بخش خاں، الٰہی بخش خاں (معروف) اور محمدؐ علی خاں۔ ان میں سے احمدؐ بخش خاں نے ریاست گوالیار میں فوج کی نوکری اختیار کر لی۔ یہاں وہ سواروں میں ملازم تھے۔ حالت معقول تھی نہ مفلس، نہ تونگر۔ خوش اسلوبی سے دن گذر رہے تھے۔ لیکن خدا معلوم کیا صورت پیش آئی کہ وہ ملازمت جاتی رہی۔ اس کے بعد یہ گھوڑوں کی تجارت کرنے لگے۔ ایک مرتبہ اسی سلسلے میں ایک گھوڑا لے کر اجمیر گئے۔ خیال تھا کہ عُرس کے موقعے پر گھوڑا معقول قیمت پر بک جائے گا لیکن کوشش کے باوجود گھوڑا فروخت نہ ہُوا۔ اُنھیں روپے کی ضرورت تھی اور ہاتھ بہت تنگ تھا۔ خدا کی شان، کہ ایک دن درگاہ میں پہنچ کے تضرع سے دُعا کی اور اس کے بعد گھوڑا منہ مانگے داموں بک گیا۔ اپنے مقصد میں کامیابی کے بعد یہ شاداں و فرحاں واپس دہلی آ رہے تھے کہ راستے میں مہاراؤ راجہ بختاور سنگھ والیٔ الور سے ملاقات ہو گئی اور انھوں نے انھیں اپنے ہاں ملازمت پیش کی۔ یہ بے کار تو تھے ہی، اس پیش کش کو بخوشی قبول کر کے مہاراجہ کے پاس الور چلے گئے۔ [2]

جب انگریزوں اور ریاست الور میں معاہدہ ہُوا، تو مہاراجہ نے انگریزوں کے ہاں اپنے مفاد کی نگہداشت کے لیے احمدؐ بخش خاں کو اپنا وکیل مقرر کر دیا۔ اس عہدے کی حیثیت تقریباً وہی تھی، جو آج کل سفیروں کی ہوتی ہے۔ یہاں احمدؐ بخش خاں نے اپنے فرائضِ منصبی اس خوش اسلوبی سے سرانجام کیے کہ جہاں ایک طرف مہاراجہ ان سے ہر طرح خوش اور مطمئن تھے، وہاں انگریزوں کو بھی ان کی معاملہ فہمی اور حسنِ فہم و تدبّر پر پورا اعتماد تھا۔ اسی زمانے میں انگریزوں کی ریاست بھرت پور سے چھڑ گئی اور انھوں نے ڈیگ کے قلعے پر چڑھائی کر دی۔ احمدؐ بخش خاں نے زور لگایا کہ مہاراجہ الور اس موقعے پر انگریزوں کا ساتھ دیں اور وہ اس میں کامیاب ہو گئے۔ چنانچہ ریاست الور نے سواروں کا ایک دستہ خود احمدؐ بخش خاں کی کمان میں بطور کمک بھیجا اور سامان رسد، خوراک وغیرہ سے بھی بڑی مدد دی۔ میدان جنگ میں انگریز سپہ سالار کے گولی لگی اور قریب تھا کہ وہ گھوڑے سے گر پڑے، کہ احمدؐ بخش خاں نے لپک کے اسے سنبھال لیا اور اُچھل کر اُس کے پیچھے گھوڑے پر سوار ہو گئے اور لڑتے بھڑتے اسے دشمنوں کے نرغے سے نکال لائے۔ لیکن زخم ایسا کاری تھا کہ وہ جانبر نہ ہو سکا۔ البتہ مرنے سے پہلے اس نے اس حادثے کی مختصر روداد اور احمدؐ بخش خاں کی جانبازی کا حال ایک کاغذ پر لکھ کے ان کے حوالے کیا اور انگریزی حکومت سے سفارش کی کہ ان کی خدمات کا انھیں مناسب صلہ دیا جائے۔ یہ سند اب بھی ریاست لوہارو میں موجود ہے۔ اسی کا نتیجہ تھا کہ جب فتح کا دربار ہُوا تو لارڈ لیک نے انھیں جاگیرِ استمراری کے طور پر فیروز پور جھرکہ، پونا ہانا، بچھور، سانکرس کے اضلاع عطا کیے اور سند میں ان کا نام لکھوایا —— فخرالدولہ، دلاور الملک، نواب احمدؐ بخش خاں بہادر رستم جنگ —— مہاراجہ بختاور سنگھ بھی دربار میں موجود تھے۔ انھوں نے پرگنہ لوہارو، جو ریاست لوہارو کا حصّہ تھا، اپنی طرف سے مرحمت فرمایا اور اس طرح اس کے بعد احمدؐ بخش خاں، نواب احمدؐ بخش خاں والیٔ فیروز پور جھرکہ و لوہارو ہو گئے۔

---

[1] دیباچہ دیوان معروف

[2] مُرقّع الور از منشی محمدؐ مخدوم تھانوی

الور کے قیام کے دوران میں نوّاب احمدؐ بخش خاں کے پاس ایک عورت مدّی نام رہی - اس کے بطن سے ان کے چار بچے ہوئے - دو لڑکے - شمس الدّین احمد خاں اور ابراہیم علی خاں اور دو لڑکیاں — نواب بیگم اور جہانگیرہ بیگم - بعد میں اسی نوّاب بیگم کا نکاح زین العابدین خاں عارف سے ہُوا تھا - جہانگیرہ بیگم ایک ایرانی خاندان میں بیاہی گئی تھیں - ان کے شوہر کا نام محمدؐ اعظم خاں تھا - یہ لوگ آگرے میں رہتے تھے اور ممکن ہے کہ اس خاندان کے نام لیوا اب بھی وہاں ہوں -

اب انھوں نے ایک ہم کفو بیگم سے شادی کر لی - ان کا نام بیگم جان تھا اور یہ ایک برلاس مغل نیاز محمد بیگ کی بیٹی تھیں - اس بیگم سے بھی ان کی چار اولادیں ہوئیں امین الدین احمد خاں، ضیاء الدین احمدؐ خاں، ماہ رُخ بیگم اور بادشاہ بیگم۔

بظاہر شمس الدّین خاں کے وارث ریاست ہونے کا کوئی امکان نہیں تھا - کیونکہ اُن کی والدہ، نواب احمدؐ بخش خاں کی بیاہتا بیوی نہیں تھی - اسی وجہ سے خاندان کے چھوٹے بڑے ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک سب کے سب ان کے خلاف تھے اور انھیں اپنے برابر کا سمجھتے ہی نہیں تھے - لیکن اس کے باوجود نواب احمدؐ بخش خاں نے انھیں گدی کا وارث قرار دیا - اس کا ایک سبب تھا -

مہاراجہ بختاور سنگھ کے پاس ایک طوائف موسی نام تھی اور یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ عورت اس مُدّی کی بہن یا کم از کم قریبی رشتہ دار ضرور تھی، جو نواب احمدؐ بخش خاں کے گھر میں تھی - موسی سے مہاراجہ کے دو بچے ہوئے - ایک لڑکی چاند بائی اور ایک لڑکا بلونت سنگھ - مقامی رواج کے مطابق ایسی اولاد حقِ نجابت نہیں رکھتی اور خواص والی کہلاتی ہے اس لئے بلونت سنگھ کے الور کی گدی پر بیٹھنے کی کوئی امید نہیں تھی - مُدّی کے اثر کے تحت یا کسی اور سبب سے نواب احمدؐ بخش خاں، بلونت سنگھ کے حامی تھے - نتیجہ یہ ہُوا کہ مہاراجہ کے بھتیجے بنے سنگھ کے جتھے کے لوگ ان کے مخالف ہو گئے اور انھوں نے انعام و اکرام کے وعدے پر ایک میو کو تیار کیا کہ وہ ان کا کام تمام کر دے - چنانچہ ایک رات جب نواب دہلی میں اپنی ملکیت نوریاغ (واقع آزاد پور) میں اکیلے مقیم تھے، اس شقی نے ان پر سوتے میں حملہ کر دیا - بارے وار اوچھا پڑا - جان تو بچ گئی لیکن زخم بہت شدید آئے اور بائیں ہاتھ کی ایک انگلی کٹ گئی *

نواب احمدؐ بخش خاں نے شمس الدین خاں کو فیروز پور جھرکہ کی گدی پر بٹھانے کا فیصلہ اس لئے کیا تھا کہ کسی طرح الور کے لئے ایک مثال قائم کر دیں اور وہاں بلونت سنگھ کا حق تسلیم کر لیا جائے - لیکن انھیں اس مقصد میں کامیابی نہ ہوئی اور مہاراجہ بختاور سنگھ کے بعد ان کا برادر زادہ بنے سنگھ ہی الور کا حکمران بنا دیا گیا -

شمس الدین خاں سے اپنے خاندان کی دشمنی، نواب احمدؐ بخش خان سے مخفی نہیں تھی - ابراہیم علی خاں صغر سنی ہی میں فوت ہو گیا تھا - اب انھیں تشویش تھی تو امین الدّین خاں اور ضیاء الدّین خان کی - کیونکہ گمان غالب تھا کہ خاندان کی مخالفت کا خمیازہ ان دونوں کو بھگتنا پڑے گا اور شمس الدین خان، صاحبِ جاہ و مال ہو جانے کے بعد ان کی خبر تک نہیں پوچھے گا - اس لئے احمد بخش خاں نے دُور اندیشی سے کام لیا اور تقسیم وراثت کا انتظام اپنی زندگی ہی میں مکمل کر دیا - انھوں نے ۱۸۲۲ء میں حکومت انگریزی اور دربار الور کی منظوری سے یہ فیصلہ کیا کہ ان کے بعد فیروز پور جھرکہ کی گدی پر شمس الدین احمد خاں بیٹھے اور لوہارو دوسری بیگم کے دونوں بیٹوں کے حصّے میں آئے - اس فیصلے کو پختہ کرنے کے لئے انھوں نے فروری ۱۸۲۵ء میں شمس الدین خاں سے بھی ایک دستاویز لکھوائی کہ میں بہ طیب خاطر لوہارو کا پرگنہ اپنے دونوں بھائیوں کو دینا منظور کرتا ہوں، بشرطیکہ وہ ہمیشہ میری اطاعت کرتے رہیں اور اس دستاویز پر جرنیل اخترلونی اور سر چارلس مٹکاف کے دستخط بطور گواہ کرائے - موخر الذکر ان ایام میں دہلی میں انگریزی ریذیڈنٹ تھے - لیکن اس کے باوجود انھیں اس کا پورا اطمینان نہیں تھا کہ شمس الدّین خاں اپنے دونوں بھائیوں کے حق میں انصاف کرے گا - پورے سوچ بچار کے بعد اس اندیشے کا سدِّباب انھوں نے اس طرح کیا کہ ۱۸۲۶ء میں وہ ریاست کے کاروبار سے خود بخود دست بردار ہو گئے اور اس تقسیم پر ان کی حین حیات ہی عملدرآمد شروع ہو گیا - اپریل ۱۸۲۷ء میں نواب احمدؐ بخش خاں کا انتقال ہو گیا - اس وقت شمس الدین خاں کی عمر ۱۸-۱۹ برس کے لگ بھگ تھی - امین الدین خاں ۱۱-۱۲ برس کے تھے اور ضیاء الدین خاں صرف سات برس کے -

والد کے جیتے جی نواب شمس الدّین خان نے جائداد کی اس تقسیم کے خلاف کوئی آواز نہیں اُٹھائی تھی - لیکن جونہی نواب احمدؐ بخش خان کی آنکھیں بند ہوئیں انھوں نے ان تمام اندیشوں کو درست ثابت کر دیا جو اس مرحوم کے دل میں تھے

---

* مرقع الور صفحہ ۱۲۸-۱۳۲

اب انھوں نے سرکارِ انگریزی میں درخواست دی کہ خلفِ اکبر ہونے کی حیثیت سے پوری ریاست یعنی فیروز پور جھرکہ اور لوہارو دونوں بلا شرکت غیرے مجھے ملنی چاہئیں۔ دوسری اولاد کو زیادہ سے زیادہ مقررہ گذارہ دلایا جاسکتا ہے لیکن ان کی دال نہ گلی۔ ان دنوں دہلی میں سر ایڈورڈ کول بروک انگریزی ریزیڈینٹ تھا اور اسے تمام حالات معلوم تھے۔ اس نے صدر میں مخالفانہ رپورٹ کی اور فیصلہ نواب صاحب کے خلاف ہوگیا۔ اتفاق سے اس کے بعد جلد ہی کول بروک ایک مقدمے میں ماخوذ ہوکر معزول کردیا گیا اور اس کا جانشین فرانسس ہاکنس نواب کا گہرا دوست بن گیا۔ اس نے اس معاملے کو پھر اٹھایا اور نواب کے نظریے کی تائید کی اور پہلا فیصلہ منسوخ کرواکے لوہارو بھی انھیں دلوا دیا[۱]

ہاکنس کی تبدیلی پر ۱۸۳۲ء میں سر ولیم فریزر ریذیڈنٹ ہوکر آئے۔ یہ اچھی خاصی عمر کے آدمی تھے اور اس سے پہلے بھی دہلی میں رہ چکے تھے۔ نواب احمد بخش خاں کی زندگی میں ان کے آپس میں اتنے قریبی اور دوستانہ تعلقات رہے تھے کہ نواب صاحب کی اولاد انھیں اپنا بزرگ اور چچا کہہ کے خطاب کرتی تھی۔ وہ نواب مرحوم کی جائداد کی تقسیم کی تفصیلات اور اس سے متعلق ان کی کوششوں اور اندیشوں سے پوری طرح آگاہ تھے۔ جب یہ ریذیڈنٹ ہوکر آئے تو قدرتی بات تھی کہ وہ نواب شمس الدین خاں کی کارروائیوں پر ناراضی کا اظہار کرتے۔ چنانچہ انھوں نے اپنے پُرانے تعلقات کی بنا پر نواب شمس الدین خاں سے برملا کہا کہ تم نے اپنے دونوں بھائیوں کا حق غصب کرلیا ہے اور اس طرح نواب مرحوم کی وصیت کی خلاف ورزی کی ہے۔ بلکہ انھوں نے زبانی سرزنش ہی پر اکتفا نہیں کی، صدر میں بھی لکھا، کہ لوہارو پر نواب شمس الدین خاں کا کوئی حق نہیں، اور پہلا فیصلہ بحال کرکے لوہارو ان کے دونوں چھوٹے بھائیوں — امین الدین خاں اور ضیاء الدین خاں کو واپس ملنا چاہیئے۔ نہ صرف یہی، انھوں نے امین الدین خاں کو ۱۸۳۴ء میں کلکتے بھیجا کہ وہاں وہ اصالتاً عدالت عالیہ کے سامنے اپنا معاملہ پیش کریں۔ چونکہ خاندان کے دوسرے افراد کی طرح غالب بھی نواب شمس الدین خاں کے خلاف تھے، اس لئے انھوں نے بھی اپنے کلکتہ کے دوستوں کے نام سفارشی خط لکھے[۲] کہ وہ امین الدین خاں کی پوری مدد کریں۔ ان تمام کوششوں کا یہ نتیجہ نکلا کہ لوہارو دوبارہ ان دونوں بھائیوں کو مل گیا۔

---

۱ ذکرِ غالب صفحہ ۷۱

۲ کلیاتِ نثرِ غالب صفحہ ۱۰۷

نواب شمس الدین خاں فریزر کی ان مخالفانہ سرگرمیوں کے باعث اس سے سخت ناراض تھا۔ اور حقیقت یہ ہے کہ سینہ بسینہ جو روایات سننے میں آئی ہیں کہ ان دونوں کی مخالفت کی تہ میں کوئی "زن" تھی، اگر وہ درست نہ بھی ہوں تو بھی فقط یہی لوہارو کا قضیہ ہی انھیں ایک دوسرے کا دشمن بنا دینے کے لئے کافی تھا۔

جس وقت کلکتے سے اس تازہ فیصلے کی خبر موصول ہوئی، نواب شمس الدین احمد خاں فیروز پور جھرکہ میں مقیم اور کھانے پر بیٹھے تھے۔ جونہی یہ اطلاع ملی انھوں نے کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا۔ وہ اسی طرح مغموم بیٹھے تھے کہ ایک منہ چڑھا مصاحب کریم خاں نامی جوان کا دارو غۂ شکار تھا، داخل ہوا۔ اس نے جو انھیں اس حالت میں دیکھا تو پوچھا، خیر باشد! کیا معاملہ ہے۔ جب اسے معلوم ہوا کہ نواب صاحب کی آزردگی کا سبب کیا ہے، تو ایک روایت کے بموجب اس نے خود بخود اور دوسری کے مطابق خود نواب صاحب کی اشتعال انگیزی پر فریزر کے قتل کا فیصلہ کرلیا اور اس مہم کو سر کرنے کے لئے ایک میواتی انیا نامی کو ساتھ لے کر دہلی کی طرف روانہ ہوگیا[۳]

یہاں دہلی میں وہ کم و بیش تین مہینے گھات میں لگا رہا۔ لیکن اس تمام مدت میں اسے فریزر پر حملہ کرنے کا کوئی موقع نہ ملا۔ جب وہ ناکام فیروز پور واپس گیا تو نواب صاحب بہت ناراض ہوئے اور اسے دوبارہ دہلی بھیجا کہ جس طرح بھی ہوسکے، فریزر کا خاتمہ کردیا جائے۔ اب کے قسمت نے کریم خاں کا ساتھ دیا۔ فریزر کی کوٹھی باڑہ ہندو راؤ میں تھی۔ ۲۲ مارچ ۱۸۳۵ء کی شام کا کھانا اس نے راجہ کشن گڑھ کے ساتھ ان کے مکان واقع دریا گنج میں کھایا۔ نواب شمس الدین خاں کی کوٹھی بھی دریا گنج ہی میں تھی اور کریم خاں یہیں ٹھیرا ہوا تھا۔ قدرتی طور پر اسے بھی فریزر کی نقل و حرکت کا پتا چل گیا۔ جونہی کافی رات گئے، نشہ میں سرشار، فریزر یہاں سے باڑہ ہندو راؤ واپس جانے کے لئے روانہ ہوا، کریم خاں بھی گھوڑے پر سوار اس کے پیچھے لگ گیا۔ آخرکار اس نے انھیں پہاڑی کے قریب جالیا اور گولی سے ہلاک کردیا۔ اگر کریم خاں اسی وقت باگیں شہر سے باہر کی طرف موڑ کے نکل جاتا، تو ممکن تھا کہ وہ نکلوہ بچ جاتا اور معاملے کا سُراغ بھی نہ ملتا۔ لیکن غالباً اُسے یقین نہیں تھا کہ فریزر اُس کی گولی سے

---

۳ غالب (مہر) صفحہ ۴۷

واقعی ہلاک ہوگیا ہے۔ اس لیئے وہ راہ فرار اختیار کرنے کی جگہ واپس دریا گنج میں اپنے مسکن پر آگیا۔ ادھر چونکہ گولی فریزر کے مکان کے بالکل قریب چلی تھی، اس لیئے نہ صرف اس کے سائیس کے اسوار ہی جو اس کی گاڑی کے پیچھے پیچھے کچھ فاصلے سے آرہے تھے بلکہ اس کے مکان پر سے گارد بھی معاً موقع پر آ پہنچی۔ فریزر گولی لگتے ہی ختم ہوگیا تھا۔ سپاہی لاش اٹھا کے اندر لے گئے۔ مقتول کے بھائی سائمن فریزر شہر کے مجسٹریٹ تھے۔ انھیں اطلاع دی گئی۔ وہ بھی فوراً آگئے۔ چونکہ قاتل شہر میں داخل ہوتا دیکھ لیا گیا تھا، اس لیئے انھوں نے حکم دیا کہ بلا توقف شہر کے تمام دروازے بند کردیئے جائیں اور کوئی شخص باہر نہ جانے پائے اور تحقیقات کی جائے۔

کریم خاں نے مکان پر پہنچتے ہی انیا کو فوراً فیروزپور جھرکہ بھیج دیا کہ نواب صاحب کو کارگذاری کی اطلاع دی جائے، چنانچہ ناکے بند ہونے سے پہلے وہ شہر سے نکل گیا۔ انیا کے متعلق یہ مشہور ہے کہ وہ اپنے زمانے کے بہترین اور تیز ترین دوڑنے والوں میں سے تھا۔ اس نے چوبیس گھنٹوں میں اسّی نوے میل کی مسافت طے کرکے اگلے دن شام کے وقت ساری روداد نواب صاحب کے گوش گذار کردی۔

اس کے بعد حالات نے کچھ ایسا رخ اختیار کیا کہ ہر قدم پر تفتیش کرنے والوں کو کامیابی ہوتی گئی۔ غالب نے ایک فارسی خط میں لکھا ہے[1] کہ چونکہ لوگوں کو معلوم تھا کہ میرے اور نواب شمس الدین خاں کے تعلقات آپس میں کشیدہ ہیں، اس لیئے انھوں نے کہنا شروع کردیا کہ میں نے اس معاملے میں نواب کے خلاف مخبری کی ہے، حالانکہ یہ سارا کیا دھرا خود نواب کے ابن عم فتح اللہ بیگ خاں کا ہے اور میں اس معاملے میں بالکل بے قصور ہوں۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ خود نواب شمس الدین خاں کو بھی فتح اللہ بیگ خاں کے خلاف شکایت تھی، لیکن اگر یہ درست نہ بھی ہو تو بھی ان کے خلاف کارروائی کرنے کے لیئے کافی وجوہ موجود تھیں۔

(۱) یہ کسی سے مخفی نہیں تھا کہ لوہارو کے قضیے میں فریزر نے جس سرگرمی سے نواب صاحب کے خلاف کام کیا ہے، اس سے نواب صاحب بہت برافروختہ ہیں۔

(۲) اسی شبہے کی بنا پر نواب صاحب کی دریا گنج والی کوٹھی کی تلاشی ہوئی اور وہاں سے نواب صاحب کے کریم خاں کے نام لکھے ہوئے بعض خطوط اور دوسرے کاغذ برآمد ہوئے، جن سے معاملہ اور مشتبہ ہوگیا۔

(۳) جب کریم خاں سے اس کی نقل و حرکت سے متعلق پوچھ گچھ ہوئی تو اس کے جواب تاقسلی بخش پائے گئے۔ اس پر اسے زیر حراست لے لیا گیا۔

(۴) قتل کے دو تین روز بعد دریا گنج کے علاقے میں ایک شخص کا ڈول کنوئیں میں گر گیا۔ جب غوطہ خور کنوئیں میں اترا تو ڈول کے علاوہ اس میں سے ایک بندوق بھی نکلی جس کی نال کٹی ہوئی تھی۔ ایک لوہار نے اسے شناخت کیا اور کہا کہ یہ بندوق کریم خاں کی ہے اور خود میں نے اس کے کہنے پر اس کی نال کاٹی تھی۔ ادھر جس گولی سے فریزر ہلاک ہوا تھا وہ اسی بندوق سے چلی تھی۔

(۵) نواب شمس الدین خاں کو جب بہت دن تک دہلی سے کوئی اطلاع نہ ملی، تو انھوں نے کریم خاں کے بہنوئی واصل خاں کو صورت حال معلوم کرنے کے لیئے دہلی بھیجا۔ وہ اتفاق سے قتل کے اگلے ہی دن یہاں پہنچا اور گرفتار ہوگیا۔

غرض کریم خاں اور واصل خاں کے جوابات سے مجسٹریٹ کا اطمینان نہ ہوا اور اسے شبہہ ہوا کہ اس قتل میں خود نواب صاحب کا بھی ہاتھ ہے، تو انھیں دہلی آنے کے لیئے لکھا گیا۔ بعض لوگوں نے انھیں مشورہ دیا کہ انگریز کا کوئی اعتبار نہیں، آپ دہلی نہ جائیں اور اپنی جان بچا کر کسی طرف نکل چلیں۔ لیکن وہ نہ مانے اور یہاں چلے آئے۔ یہاں پہنچتے ہی وہ گرفتار ہوگئے۔

مقدمہ چلا، انیا جو اس اثنا میں گرفتار ہوچکا تھا، سلطانی گواہ بن گیا اور اس نے سارا راز طشت از بام کردیا۔ آخر کار پہلا فیصلہ یہ ہوا کہ واقعی قتل کریم خاں نے کیا ہے۔ چنانچہ اسے بروز جمعہ ۲۸۔ اگست ۱۸۳۵ء کو پھانسی دی گئی۔ موقع پر چار سو پیادہ فوج موجود تھی۔ لوگوں کا عام خیال تھا کہ کریم خاں بے گناہ ہے۔ انھوں نے اس کی سرخ و سپید رنگت کی مناسبت سے اسے گل سرخ کا خطاب دیا تھا۔ کریم خاں نے وصیت کی تھی کہ مسلمان میری مغفرت کے لیئے دعا کریں۔ چنانچہ جس دن اسے پھانسی کی سزا ہوئی، اس دن دہلی کی تمام مسجدوں میں اس کے لیئے دعا مانگی گئی۔ مدتوں لوگ اس کی قبر پر پھول چڑھاتے اور چراغاں کرتے رہے۔ قوال وہاں قوالی گاتے اور رقص کرتے۔ معلوم نہیں اس

---

[1] کرنل سلیمان کی انگریزی کتاب Recollections and Rambles of an Indian Official. باب سولہ
نیز دیکھیئے واقعات دارالحکومت دہلی حصہ دوم صفحہ ۱۹۲-۹۳
[2] کلیات نثر صفحہ ۱۶۲ نیز ذکر غالب صفحہ ۶۲

کی قبر کہاں تھی[1]

نواب صاحب سے متعلق مجسٹریٹ کا یہ فیصلہ تھا کہ قتل ان کی انگیخت پر ہوا ہے۔ لیکن چونکہ یہ ایک ریاست کے حکمران تھے۔ اس لئے وہ خود انھیں سزا دینے کا مجاز نہیں تھا۔ اس نے مقدمے کے سارے کوائف، تفتیش کے نتائج، اپنی رائے وغیرہ لکھ کے صدر کلکتہ میں حکم صادر کرنے کے لئے بھیج دی۔ نواب صاحب کو جب اس کا علم ہوا، تو انھوں نے اپنے وکیل مرزا اسفندیار بیگ[2] کو مقدمے کی پیروی کے لئے کلکتے بھیجا۔ اسفندیار بیگ نے وہاں ایک انگریز وکیل چارلس تھیکرے کی معرفت کارروائی کی، لیکن اس کا کوئی فائدہ نہ ہوا۔ آخری حکم صادر ہوا کہ نواب شمس الدین خاں کو بھی پھانسی دے دی جائے۔

اس حکم کی تعمیل میں نواب صاحب کو جمعرات کے دن ۸۔ اکتوبر ۱۸۳۵ء کو کشمیری دروازے کے باہر پھانسی پر لٹکا دیا گیا۔ موقع پر دیسی اور گورہ فوج کا کافی انتظام تھا کیونکہ اندیشہ تھا کہ کہیں شہر میں فساد نہ ہو جائے یا لوگ عین موقع پر نواب صاحب کو بچانے اور رہا کرانے کی کوشش نہ کریں۔ نواب شمس الدین خاں سے متعلق بھی لوگوں کا یہی خیال تھا کہ وہ بے گناہ ہیں۔ اتفاق سے جب نعش لٹک رہی تھی تو اپنے آپ قبلہ رُخ ہوگئی۔ اس سے بھی لوگوں نے یہی اثر لیا کہ ڈپٹی کتنا شہید ہوئے ہیں۔ نماز جمعہ آٹھ ہزار کے مجمع کے ساتھ دہلی کے مشہور عالم، حضرت شاہ عبد العزیزؒ کے نواسے مولانا شاہ محمدؒ اسحاقؒ نے پڑھائی۔ قدم شریف میں دفن ہوئے[3]

---

[1] تاریخ صحافت اُردو صفحہ ۹۶۔ ۹۸

[2] مرزا اسفندیار بیگ کا نام غالب کے اُردو اور فارسی خطوں میں کئی جگہ آیا ہے یہ بریلی کا رہنے والا تھا۔ پہلے ضلع مظفر نگر میں نیابت فوجداری پر متمکن رہا۔ وہاں سے نواب شمس الدین خاں کے پاس معتمد اور مختار کار ہو کے آ گیا۔ جب اس مقدمے میں اسے ناکامی ہوئی تو اس نے دستار باندھنا ترک کر دی اور اس کے بعد ساری عمر سر پہ ایک مختصر سا دوپٹہ لپیٹتا رہا۔ جب وہ الور میں منشی الوجان کے زمانے میں نائب دیوان ہو کے گیا اور بعد میں ان کے وہاں سے نکلنے پر خود دیوان بن گیا تو ہمیشہ اسی وضع میں رہا۔ اسی لئے وہ الور میں مرزا پھینٹے باز کے نام سے مشہور تھا۔ ۱۸۶۲ء میں فوت ہوا (مرقع الور صفحہ ۱۴۴۔ ۱۵۲، اردوئے معلی صفحہ ۱۲۱)

[3] تاریخ صحافت اردو صفحہ ۱۰۱، ذکر غالب صفحہ ۶۹۔ ۷۵



بابا واکرشن گوپال مغموم

## غزل

رقابت کا کسی عنوان افسانہ نہیں بنتا
محبت مشرقی میں کوئی بیگانہ نہیں بنتا

فقط اہلِ نظر پر اس کی وسعت آشکارا ہے
بغیر دیدہ دل حسن جانانہ نہیں رہتا

نظر میں جن کی ہے انجامِ گل انجامِ گلشن بھی
نظر میں اُن کی ویرانہ بھی ویرانہ نہیں رہتا

بغیر ہوش ہو کوئی تو دیکھے تیرے جلووں کو
بغیر ہوش لیکن تیرا دیوانہ نہیں بنتا

بڑہ پھیکا نہ کیجے ذکرِ زاہد ذکرِ واعظ سے
کہ ان باتوں سے لطفِ بزمِ رندانہ نہیں بنتا

جمالِ یار کے جلووں سے بُتخانہ عبارت ہے
اگر جلوے نہ ہوں بتخانہ بتخانہ نہیں رہتا

شکایت ہے یہی مغموم کو اسے پیر مے خانہ
کہ مے خانے سے باہر لطفِ مے خانہ نہیں بنتا

محمد مظفر خاں کرم رامپوری شاگرد ذوق نے تاریخ وفات ایک معمّے کی شکل میں لکھی۔ فرماتے ہیں:

یہ دستِ درازیٔ ستم کس سے بیاں ہو
بے جرم و گنہ مسندِ نواب کو اُلٹا
تاریخ معمّے میں نئی طرز سے لکھ کرم
کیا چرخ نے نوابیٔ سہراب کو اُلٹا

تاریخ "نوابیٔ سہراب" کے لفظوں کو اُلٹنے سے نکلتی ہے یعنی ۱۲۵۲ھ لیکن اس میں ایک زیادہ ہے صحیح ۱۲۵۱ھ ہوگا۔ ۸۔ اکتوبر ۱۸۳۵ء کے مطابق ۱۴ جمادی الثانی ۱۲۵۱ھ تھا۔ ایک عدد کی کمی بیشی شعراء نے بعض اوقات جائز رکھی ہے[1]

نواب شمس الدین خاں کے چار اولادیں تھیں۔ ان کی بیاہتا بیوی جانی بیگم، مرزا مغل بیگ خاں کی بیٹی تھیں۔ ان سے دو لڑکیاں ــ محمد النساء بیگم اور احمد النساء بیگم ہوئیں۔ ایک داشتہ چھیا نامی سے ایک لڑکی رحمت النساء ہوئی دوسری وزیر بیگم (عرف چھوٹی بیگم) سے ایک لڑکا ہوا جس کا نام نواب مرزا تھا۔ یہی نواب مرزا آگے چل کر ہماری زبان کا مشہور شاعر داغ دہلوی کہلایا۔

---

[1] مکاتیب غالب صفحہ ۱۲۳ (حواشی)

خواجہ احمد فاروقی

# غالب کا قیام آگرہ اور تذکرۂ سرور

مرزا غالب اکبرآباد میں پیدا ہوئے تھے (۱۷۹۷ء) اور اُنھوں نے اپنی نوجوانی اس ارض تاج میں بسر کی تھی لیکن افسوس ہے کہ ان کے قیام آگرہ کے متعلق ہماری معلومات بہت محدود ہیں۔ البتہ ان کے بعض خطوط اور منظومات میں بعض ایسے شواہد موجود ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کا یہ زمانہ بڑے عیش میں گزرا تھا، اور اُس کی نشاط انگیز یادیں اُن کے ذہن میں آگرہ چھوڑنے کے بعد بھی محفوظ رہیں۔

ایک مرتبہ نواب ضیاء الدین خاں آگرہ گئے تھے، ان کو درست افشاں ادرپا کوبان لکھتے ہیں۔

"آں ویرانہ آباد و بازی گاہ ہیچو من مجنونے ...... روزگارے بودے کہ دراں سرزمین جز بہ گیاہ نہ رستے و ہیچ نہال جز سنبل بار نیاوردے نسیم صبح دراں گل کدہ بستانہ وزیدن دہانرا آں مایہ از جا برانگیختے کہ رنداں را ہوائے صبوحی از سر و پارسایاں را نیت نماز از ضمیر فرو ریختے"[1]

اور آخر میں لکھتے ہیں۔

"رخش سنگین دعائے مرا بکدام ادا پذیرفت و دریا بپاسخ سلام من بزبان موج چہ گفت"

مہر نیم روز میں تو اپنی بے ہُدہ کوشی اور ان اوقاتِ عزیز کے ضائع ہونے پر اُنھا افسوس کیا ہے، اور لکھا ہے۔

"با فرو فرہنگ بیگانہ و با نام و ننگ دشمن با فرومائیگاں هم نشین و با اوباش هم رنگ پائے بیراہہ پوئے و زبان بہرزہ گوئے"[2]

لیکن آگرہ کی یہ مدتِ قیام جو شاہد و شعر اور شراب و شکر سے عبارت تھی، کتنے عرصے رہی، اور وہ دہلی کب منتقل ہوئے اس کے لئے غالب کے بعض خطوں کی ورق گردانی کرنا ہوگی۔

۱۔ مرزا غالب نے نواب علاء الدین خاں کے نام خط میں جو ۱۶۔ فروری سنہ ۱۸۶۲ء کو لکھا گیا ہے، اپنا دہلی کا قیام اکیاون برس سے بتایا ہے۔

کل تمھارے خط میں دوبارہ یہ کلمہ مرقوم دیکھا کہ دلّی بڑا شہر ہے۔ ہر قسم کے آدمی وہاں بہت ہوں گے۔ اے میری جان یہ وہ دلّی نہیں ہے ...... جس میں سات برس کی عمر سے آتا جاتا ہوں۔ وہ دلّی نہیں ہے جس میں اکیاون برس سے مقیم ہوں۔ ایک کیمپ ہے"[1]

اس خط کی رُو سے غالب کے ورود دہلی کا سن ۱۸۱۱ء ہونا چاہیئے۔

۲۔ نواب کلب علی خاں کو یکم ستمبر ۱۸۶۶ء کے خط میں تحریر فرماتے ہیں۔

"برسات ایسی ہوئی ہے کہ میں باون ترپن (۵۲، ۵۳) برس سے یہاں (دلّی) رہتا ہوں۔ عرش آرام گاہ اکبر شاہ کے عہد میں ایک بار ایسی برسات دیکھی تھی یا امسال نظر آئی ہے"[2]

اس حساب سے غالب نے دہلی کا مستقل قیام ۱۸۱۲۔۱۸۱۳ء میں اختیار کیا۔

۳۔ مرزا غالب ۱۸۲۹ء میں کلکتہ سے واپس آئے ہیں۔ اپنے سفر کی کیفیت اور مالی پریشانیوں کا حال بیان کرتے ہوئے میر اعظم علی مدرس مدرسہ اکبرآباد کو لکھتے ہیں۔

"اکنوں ششمین سال است کہ خانماں بباد دادہ و دل بہ مرگ ناگاہ نہادہ بہ کنجے نشستہ ام"

---

[1] کلیات نثر غالب (فارسی) مطبوعہ نول کشور سنہ ۱۸۷۵ء

[2] مہر نیم روز۔ نسخہ قدسیہ سنہ ۱۸۵۴ء۔ ذاتی

[1] خطوطِ غالب مرتبہ مولوی مہیش پرشاد ص ۳۳۵۔۳۳۶ خط نمبر ۳۷۶

[2] مکاتیب غالب طبع چہارم ص ۵۷

اس طرح یہ خط ۱۸۳۵ء کا مکتوبہ ہونا چاہیئے۔ اسی میں "درازیٔ زمان فراق" کے متعلق لکھتے ہیں۔

"بہ گمان مخدوم شانزدہ سال است و بہ دانست نامہ نگار کم از بست سال نیست"[1]

اس سے صاف ظاہر ہے کہ غالب نے ۱۸۱۵ء کے قریب دہلی میں سکونت اختیار کی ہوگی۔

۴۔ لیکن اس سلسلہ میں غالباً سب سے زیادہ اہم وہ خط ہے جو غالب نے منشی شیو نرائن آرام کے نام ۱۹۔ اکتوبر ۱۸۵۸ء کو لکھا ہے۔

"برخوردار نورچشم منشی شیو نرائن کو معلوم ہو کہ میں کیا جانتا تھا کہ تم کون ہو جب یہ جانا کہ تم ناظر بنسی دھر کے پوتے ہو تو معلوم ہوا کہ میرے فرزند ہو...... میں اور وہ ہم عصر تھے شاید منشی بنسی دھر مجھ سے ایک دو برس بڑے ہوں یا چھوٹے ہوں انیس بیس برس کی میری عمر اور ایسی ہی عمر ان کی باہم شطرنج اور اختلاط اور محبت۔ آدھی آدھی رات گزر جاتی تھی..... ہمارے اور اُن کے مکان میں کچھیا رنڈی کا گھر اور ہمارے دو کٹرے درمیان تھے...... اس کٹرے کے ایک کوٹھے پر میں پتنگ اُڑاتا تھا اور راجہ بلوان سنگھ سے پتنگ لڑا کرتے تھے"[2]

اس خط کی شہادتیں زیادہ وزنی اور وقیع معلوم ہوتی ہیں۔ اس سے غالب کے اوقات ہی کا علم نہیں ہوتا بلکہ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ انیس بیس برس کی عمر تک آگرہ میں رہے۔ اور دہلی کا مستقل قیام ۱۸۱۶ء کے بعد پیش آیا۔ اسی خط میں راجہ بلوان سنگھ (خلف مہاراجہ چیت سنگھ والیٔ بنارس) کے ساتھ پتنگ اُڑانے کا بھی ذکر ہے، جنھوں نے آگرہ میں مستقل اقامت ۱۸۱۲ء میں اختیار کی تھی[3]

غالب کی سیرت اور شخصیت کا اوّلین نقش آگرہ ہی میں صورت پذیر ہوا تھا۔ اس لئے اکبرآباد کے قیام کی روداد اور اس زمانے کے کلام کا پتہ لگانا بہت ضروری ہے۔ لیکن مستند معاصرانہ شہادتوں کی غیر موجودگی میں اس قیام کی تفصیل پیش کرنا یا اس کی کوئی قطعی اور فیصلہ کن تاریخ مقرر کرنا دشواری سے خالی نہیں۔ لیکن غالب کے نقل کردہ خطوط اس بات کو ثابت کرتے ہیں کہ وہ ۱۸۱۵ء تک ضرور آگرہ ہی میں تھے، اور اکثر و بیشتر شہادتیں اس خیال کو پایۂ یقین تک پہنچاتی ہیں کہ اُنھوں نے آگرہ کی مستقل سکونت ۱۸۱۶ء کے بعد چھوڑی ہوگی۔

بیرونی ماخذ میں نوّاب اعظم الدولہ سرورؔ کا نادر اور گراں قدر تذکرہ ہمارے لئے خاص طور پر اہم ہے۔ اس لئے کہ اس سے غالب کی ابتدائی زندگی اور اُن کے قیام آگرہ پر روشنی پڑتی ہے۔

تذکرۂ سرور یا عمدہ منتخبہ کا ذکر ڈاکٹر اشپرنگر نے فہرست کتب خانۂ شاہانِ اودھ میں کیا ہے۔ لیکن اس کے بعض بیانات ناقص اور گمراہ کُن ہیں۔ ترجمہ اسد میں سرور کے حوالے سے لکھا ہے۔

"اسد۔ اسد اللہ خاں معروف بہ مرزا نوشہ۔ اُن کے بزرگ سمرقند کے تھے اور یہ دہلی میں پیدا ہوئے تھے"[4]

ظاہر ہے کہ یہ بیان صحیح نہیں، اور غالب دہلی میں نہیں آگرے میں پیدا ہوئے تھے۔ اشپرنگر کو سرور کی عبارت کے پڑھنے اور سمجھنے میں سہو ہوا۔ اس کے الفاظ جو انڈیا آفس کے نسخے سے نقل کئے گئے ہیں۔

"اسد تخلّص، اسد اللہ خاں عرف مرزا نوشہ اصلش از سمرقند مولدش مستقر الخلافۂ اکبرآباد"[5]

شیخ محمد اکرام صاحب آثارِ غالب نے بھی سرور سے استفادہ کیا ہے لیکن ان کے یہاں بھی "غلطی ہائے مضامین" کچھ کم نہیں۔ اس لئے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ سرور کے ترجمۂ اسد کو پیش کر کے اس کی تنقیح کی جائے۔

اس تذکرے کی شانِ نزول یہ ہے۔

"عاصی میر محمد خاں المتخلص بہ سرور سمیع بلند فہماں نکتہ طرازِ فصاحت منشانِ بلاغت پردازمی رساند کہ از ابتدائے سن شباب ذوقِ شعر گوئیٔ ریختہ در دل متمکن بود، بعد چندے

---

[1] کلیات نثر فارسی (غالب) طبع چہارم

[2] خطوط غالب ص ۳۸۰ - ۳۸۱ اور خط نمبر ۲۱۴

[3] غالب غلام رسول مہر طبع سوم ص ۷۹

[4] یادگار شعرا ص ۲۲

[5] تذکرۂ سرور (عمدہ منتخبہ) مخطوطۂ انڈیا آفس

بقدرِ استعدادِ ذاتی آنچہ کہ از دل بزبان می آمد موزوں می نماید بنا، علیٰ ہذا بخاطرِ فاتر خطور کرد کہ اشعار ریختۂ شعرائے ماضی و حال جمع نمودہ بطور تذکرہ تالیف نماید و معنیٔ قل و دل منظور دارد، تا مطالعہ کنندگان را از طوالت رنج نیفزاید[1]"

سرور کے ذاتی حالات مجموعۂ نغز میں زیادہ تفصیل سے دیے ہیں۔

"سرور یعنی سردار تخلّص اعظم الدولہ میر محمّد خاں بہادر سلمۂ اللہ اکبر خلف الصدق نواب غفران مآب اعظم الدولہ ابو القاسم بہادر مظفر جنگ است ۔۔۔ ۔ جوانے است خوش طبع، خندہ پیشانی، نیک اختلاط، پاکیزہ زندگانی شیریں گفتار، عذوبت بیان، نیکی کردار، رافت نشان ... استفادہ کتب متداولہ فارسی از مرزا جان بیگ سامی نمودہ و مشقِ سخن در ابتدا از میر فرزند علی موزوں فرمودہ دیوانش .... دل چسپ و خاطر فریب است۔ تذکرۃ الشعرا بسیار خوب نوشتہ[2]"

اشپرنگر کا خیال ہے کہ قاسم کا مجموعۂ نغز سرور کے تذکرے پر مبنی ہے۔ لیکن یہ بیان نظرِ ثانی کا محتاج ہے۔ قاسم کے تذکرے میں ایسا مواد بھی ہے جو ان کی اپنی کوششوں سے جمع کیا گیا ہے اور جو تذکرۂ سرور میں موجود نہیں ہے۔

قبل اس کے کہ تذکرۂ سرور کا ترجمہ غالب پیش کیا جائے، یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس تذکرے کی تاریخ تصنیف کا اندازہ کر لیا جائے۔ ڈاکٹر اشپرنگر کا خیال ہے کہ عمدۂ منتخبہ یا اعظم الدولہ نوّاب میر محمد خاں سرور کا یہ تذکرہ ۱۲۱۶ھ (۱۸۰۱ء) اور ۱۲۴۳ھ (۱۸۲۶ء) کے درمیان لکھا گیا ہے۔ یہ دونوں باتیں محلِ نظر ہیں۔ شیخ محمّد اکرام نے لکھا ہے کہ انڈیا آفس کے اس قلمی تذکرے پر کوئی تاریخ درج نہیں ہے[3] اور یہ فیصلہ کرنا ممکن نہیں کہ نوّاب اعظم الدولہ کا ترجمۂ غالب کس زمانے کا ہے، یہ بات بھی درست نہیں، اس لیے، کہ اس نسخہ کے خاتمہ پر ایک چھوڑ تین تین

[1] تذکرہ اعظم الدولہ سرور نسخۂ لندن

[2] مجموعہ نغز ص ۲۹۴ و ۲۹۵ ج اوّل

[3] آثارِ غالب ص ۲۳ و ۲۶ طبع چہارم

تاریخیں درج ہیں۔

تذکرۂ سرور کے آخر میں نظام الدین خاں ممنون کی تاریخ دی ہے۔

جو تاریخ پوچھی تو ممنون نے کہا "یہ ہے معیارِ نقدِ سخن" ۱۲۱۵ھ / ۱۸۰۰ء

بھولا ناتھ عاشق نے "باغ و بہار" سے تاریخ نکالی ہے۔

مری بلبلِ طبع نے دیکھ عاشق
کہی اس کی تاریخ "باغ و بہار"

اس سے ۱۲۱۷ ہجری (جو مطابق ہے ۱۸۰۲ء) نکلتی ہے۔

اعظم الدولہ سرور کا بیان ہے کہ

"ایں نسخہ نہم محرم الحرام ۱۲۲۴ ہجری (۱۸۰۹ء) صورتِ اختتام پذیرفت[1]"

یہ امر یقینی ہے کہ یہ تذکرہ کئی سال میں جا کر اختتام کو پہنچا ہوگا۔ اس لیے کہ اس میں تقریباً بارہ سو شعرائے اُردو کا حال درج ہے اور کافی ضخیم اور مبسوط ہے۔ آغازِ تالیف کے متعلق کوئی بات پوری قطعیت کے ساتھ کہنا مشکل ہے۔ لیکن تذکرہ میں بعض شہادتیں ایسی موجود ہیں جن کے پیشِ نظر یہ وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ اس کی ابتدا برخلاف صراحتِ اشپرنگر ۱۸۰۱ء سے پہلے ہو چکی تھی۔

۱۔ سرور نے خواجہ میر درد کے حال میں لکھا ہے۔

"مدّتے شد کہ بدار الجنان اقامت گزید[2]"

درد کا انتقال ۱۷۸۵ء (۱۱۹۹ھ) میں ہوا ہے[3]۔ سرور جس وقت تذکرہ لکھ رہے تھے درد کی وفات کو ایک مدّت ہو چکی تھی۔ اعظم الدولہ نے میر قمر الدّین منّت کی رحلت کا سنہ دیا ہے۔

"در ۱۲۰۸ھ (۱۷۹۳ء) سفر آخرت گزید"

مؤلّف نے آصف الدّولہ کو بھی مرحوم لکھا ہے اور ان کے عین شباب میں مرنے پر اظہارِ افسوس کیا ہے

"آصف تخلّص وزیر الممالک مدار المہام آصف جاہ

[1] تذکرہ اعظم الدّولہ سرور ص ۷۸۸ (مخطوطہ لندن)

[2] ایضاً ترجمۂ درد

[3] بیل۔ اورنٹیل جیوگرافیکل ڈکشنری۔ بیدار نے تاریخ لکھی ہے۔
حیف دنیا سے سدھارا وہ خدا کا محبوب

یحییٰ خاں آصف الدولہ بہادر ہزبر جنگ مرحوم ۔۔۔۔۔ حیف کہ
در عین شباب بسن چہل سالگی رخت اقامت ازیں عالم پر آشوب و
فتن بربست[1]"

تاریخ مظفری کی روایت کے بموجب انھوں نے انچاس برس کی عمر پائی، اور "وزیر نامے" سے ثابت ہے کہ وہ پچاس سال سے زیادہ عمر پاکر فوت ہوئے۔ اُس کو "عین شباب" کہنا درست نہیں۔ آصف الدولہ کا انتقال ۱۷۹۷ء (۱۲۱۲ ہجری) میں ہوا ہے اور اس میں اختلاف کی گنجائش نہیں[2]۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تذکرہ سرور کی تالیف ۱۷۹۷ء کے بعد شروع ہوئی ہوگی۔

۲۔ اعظم الدولہ نے بیان کا ذکر حالیہ صیغوں میں کیا ہے۔

" بیان تخلص خواجہ احسن الدین خاں شاگرد مرزا جان جاناں
مظہر رحمۃ اللہ علیہ اصلش از کشمیر و مولد شاہ جہاں آباد مرید جناب
مخدومی حضرت مولوی محمد فخر الدین صاحب قدس اللہ سرہٗ از چندے
بطرف حیدر آباد رفتہ در سرکار نواب نظام علی خاں مرحوم در ریختہ
گوئی مشاق و خوش گو است مربوط گو و فصیح البیان "

خم خانۂ جاوید، گُلِ رعنا اور جواہرِ سخن کی تصریح کے مطابق بیان کا انتقال ۱۲۱۳ھ (۱۷۹۸ء) میں ہوا ہے۔ مولانا عرشی نے یکتا کی دستور الفصاحت کے دیباچے میں "استاد از جہاں رفت" جو مادۂ تاریخ نقل کیا ہے اس سے بھی یہی سنہ نکلتا ہے[3]۔ دستور الفصاحت ۱۲۱۳ ہجری (۱۷۹۸ء) سے پہلے لکھی گئی تھی۔ اس میں یکتا نے بیان کے متعلق لکھا ہے۔

" می گویند کہ تا حال زندہ است[4]"

ان امور کے پیش نظر قرینہ غالب ہے کہ تذکرہ سرور آصف الدولہ کے انتقال (۱۷۹۷ء) کے بعد اور بیان کی وفات (۱۷۹۸ء) سے پہلے شروع کیا گیا۔ اس میں شبہ نہیں کہ وہ مؤلف کے دیے ہوئے سال اختتام یعنی ۱۸۰۹ء تک پہنچنے میں حذف و اضافہ اور ترمیم و اصلاح کی بہت سی منزلوں سے گذرا ہوگا۔ بعض اندرونی شہادتوں سے بھی یہی نتیجہ مستنبط ہوتا ہے کہ یہ تالیف آغاز کے بعد کئی برس تک جاری رہی اور ۱۸۰۹ء میں انجام کو پہنچی۔

[1] تذکرۂ سرور
[2] ملاحظہ ہو تاریخ اودھ ج ۳ ص ۳۵۰ اور فرح بخش مؤلفہ فیض بخش
[3] دستور الفصاحت ص ۸۳ حاشیہ
[4] " نیز دیباچہ عرشی ص ۲۷

۱۔ سرور نے مکرم الدولہ بہادر کے انتقال کا سنہ ۱۲۱۸ ہجری (۱۸۰۳ء) دیا ہے اور لکھا ہے کہ اس مرحوم کے یہاں مشاعرے اور رقص کی محفلیں منعقد ہوتی تھیں۔

۲۔ سرور نے انشا کے بیان میں لکھا ہے۔

" درایامے کہ بسرکار مرشد زادہ آفاق کو مرزا سلیمان شکوہ
بہادر در لکھنؤ ملازم بود، قصیدہ در تہنیت سال گرہ شہزادہ
دام عمرہٗ موزوں نمودہ، ہمہ پُر از مضامین عالی است کہ
مطلعش این است

صبح دم ہیں نے جو لی بسترِ گُل پر کروٹ
جنبشِ بادِ بہاری سے گئی نیند اُچٹ[1]"

انشا ۱۲۱۵ ہجری (۱۸۰۰ء) تک مرزا سلیمان شکوہ کے ملازم رہے یہ بیان اس کے بعد ہی کا ہو سکتا ہے)

۳۔ سرور نے بادشاہِ دہلی شاہ عالم آفتاب کا ذکر بڑی عقیدت سے کیا ہے اور اُس کی سلطنت کی پائیداری کی دعا مانگی ہے۔ شاہ عالم کا انتقال ۱۸۰۶ء میں ہوا ہے۔

۴۔ اثر کے ترجمے میں لکھا ہے۔

"۔۔۔۔۔۔۔ برادر کوچک حضرت خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ
اشعار ہندی بصحت محاورہ می گفت از چندے ازیں جہان
فانی رخت اقامت بربست[2]"

اثر کا انتقال اتمام مجموعہ نغز یعنی ۱۸۰۶ء سے پہلے ہوا ہے۔

۵۔ سرور نے جرأت کا حال ان کی زندگی میں لکھا ہے۔

"جرأت تخلص قلندر بخش ۔۔۔۔۔۔۔ از چندے بسبب انقلاب
مع قبائل بہ لکھنؤ رفتہ طرح اقامت انداخت ۔۔۔۔ مصلح
اشعار اکثر سکنائے لکھنؤ است۔ در علم نجوم نیز مہارت دارد
و بعلم موسیقی ہم آشنا است۔ چنانچہ در نواختن ستار
دستے دارد ۔۔۔۔۔۔۔ دریں زمانہ ہمچو شخص کم تر یافتہ[3]"

اکثر اہلِ تذکرہ کا اتفاق ہے کہ جرأت کا انتقال ۱۸۱۰ء میں ہوا ہے۔

[1] تذکرہ سرور
[2] تذکرۂ سرور
[3] تذکرۂ سرور

۶۔ اسی طرح سرور نے میر کا ذکر اس انداز سے کیا ہے جو ان کی زندگی پر دلالت کرتا ہے۔ آصف الدولہ مرحوم کے ترجمے میں لکھتے ہیں۔

"پرداخت و مراعات شعرا منظور نظر۔۔۔۔ داشت۔
چنانچہ میر محمد تقی متخلص بمیر کہ در فن ریختہ گوئی سرآمد شعرائے وقتست بہ صیغۂ شاعری دو صد روپیہ در ماہہ را ملازم بود"[1]

میر کے ترجمے میں بھی لکھا ہے۔

"فی الواقع مرتبہ شاعری او دریں زمانہ بسا بلند است"[2]

میر کی تاریخ وفات ناسخ کے اس مصرعے سے "واویلا مُرد شہ شاعراں" ۱۲۲۵ ہجری (۱۸۱۰ء) نکلتی ہے۔

سرور کے بیان اور 'عمدہ منتخبہ' کی اندرونی شہادتوں سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اس کی تکمیل ۱۸۰۹ء میں ہو چکی تھی، اور غالب کے کسی خط سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ انھوں نے آگرہ کی سکونت ۱۸۱۱ء سے پہلے ترک کی ہو بلکہ زیادہ شواہد اس بات کے ہیں کہ وہ ۱۸۱۴۔۱۸۱۳ء کے بعد آکر دہلی میں بسے ہوں۔

ان امور کے پیش نظر یہ وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ سرور نے مرزا غالب کے جو حالات لکھے ہیں اور ان کے جو اشعار نمونے کے طور پر نقل کئے ہیں وہ مرزا کے قیام اکبرآبادی سے متعلق ہیں۔

اعظم الدولہ سرور نے 'عمدہ منتخبہ' میں غالب کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اُس کا پورا متن یہ ہے۔

"اسد تخلص اسد اللہ خاں عرف مرزا نوشہ اصلش از سمرقند مولدش مستقر الخلافہ اکبرآباد جوان قابل و یار باش و درد مند ہمیشہ بہ خوش معاشی بسر بُردہ ذوق ریختہ گوئی در خاطر متمکن غم ہائے عشق مجاز تربیت یافتہ خم کدہ نیاز در فن سخن سنجی متتبع محاورات مرزا عبد القادر بیدل علیہ الرحمۃ و ریختہ در محاورات فارسی موزوں می کند۔ بالجملہ موجد طرز خود است و با راقم رابطۂ یکجہتی مستحکم دارد اکثر اشعارش در زمین سنگلاخ بمضامین نازک موزوں گشتہ رو بہ خیال بندی پیش از پیش پیش نہاد خاطر دارد"

[1] تذکرہ سرور [2] تذکرہ سرور

اس متن کے متعلق چند باتیں عرض کرنا ضروری ہیں۔

۱۔ ڈاکٹر اشپرنگر نے "اکبرآباد" کا لفظ نظر انداز کر دیا ہے[1]۔ اس کی وجہ سے انھوں نے سرور کے حوالے سے غالب کا مولد دہلی کو قرار دیا ہے۔ جو کسی طرح نہیں۔

۲۔ شیخ محمد اکرام نے "ذوق ریختہ گوئی" کا ٹکڑا حذف کر کے "غمہائے عشق مجاز" کا تعلق "خاطر" سے جوڑا ہے جو درست نہیں۔ موصوف نے اس طرح لکھا ہے۔

"ہمیشہ بہ خوش معاشی بسر بودہ ۔۔۔۔۔ در خاطر متمکن غمہائے عشق مجاز"[2]

۳۔ متن کے آخری جملے کو شیخ محمد اکرام نے اس طرح نقل کیا ہے۔

"رُو بہ خیال بندی بیش از بیش نہاد خاطر دارد"

رُو بہ خیال بندی بھی اور بیش نہاد خاطر بھی یہ جملہ صحیح نہیں۔ موصوف کو پڑھنے میں سہو ہوا ہے۔ فارسی میں روبیہ کے معنی ہیں دستور، چلن، طریقہ۔

سرور کے اس ترجمہ میں مندرجہ ذیل باتیں بھی غور طلب ہیں۔

۱۔ یہ ترجمہ اس زمانے کا ہے جب غالب، بیدل کے طرز میں شعر کہتے تھے۔ ان کی ابتدائی شاعری کے متعلق اس سے بہتر رائے نہیں ہو سکتی۔

"ریختہ در محاورات فارسی موزوں می کند" یا "موجد طرز خود است" یا "اکثر اشعارش در زمین سنگلاخ بمضامین نازک موزوں گشت۔ روبیہ خیال بندی پیش از پیش پیش نہاد خاطر دارد"

۲۔ سرور نے اس ترجمے میں اس کا ذکر نہیں کیا کہ غالب اب دہلی میں سکونت رکھتے ہیں۔ حالانکہ یہ بات لکھنے کی تھی۔ کریم الدین تو سالہا سال کے بعد بھی اس کا ذکر ضروری سمجھتے ہیں۔

"ابتدا میں درمیان اکبرآباد کے رہتے تھے، اب شاہجہان آباد میں ۱۲۵۰ ہجری (۱۸۳۴ء) کے قبل سے رہتے ہیں"[3]

سرور بالعموم سکونت کا تذکرہ ضرور کرتے ہیں مثلاً اُمید کے ترجمہ میں لکھتے ہیں۔

[1] یادگار شعرا
[2] آثار غالب (غالب نامہ) طبع چہارم ص ۲۴
[3] تذکرہ کریم الدین ص ۲۷۷

"اصلش از ایران و مسکنش شاہ جہاں آباد ست"

یہ امانی اسد کے متعلق لکھتے ہیں۔

"از بسکہ بشاہ جہاں آباد در کوچۂ ارباب نشاط کہ
مشہور محلۂ دار الخلافہ است مسکن داشت"

احسن اللہ خاں احسن کے متعلق لکھتے ہیں۔

"قریب دروازۂ لاہوری" دار الخلافہ در مسجد سرہندی
استقامت دارد"

اگر غالب اس زمانے میں دہلی میں اقامت گزیں ہوتے تو یہ مستبعد نہیں کہ سرور اس کی تصریح ضرور کرتے جیسا کہ انھوں نے بعض دوسرے شاعروں کے باب میں کی ہے اور جیسا کہ غالب کے متعلق کریم الدین۔ میر محسن علی محسن، سر سید اور نساخ نے صراحتاً لکھا ہے کہ ان کا مولد اکبر آباد اور مسکن دہلی ہے۔ اس کے علاوہ سرور نے غالب کی "روش معاشی" کا جو ذکر کیا ہے اور ان کی شاعری پر جو تنقید کی ہے وہ بھی اس کی غمازی کرتی ہے کہ یہ اندراجات غالب کے قیام آگرہ ہی سے متعلق ہیں۔

سرور نے غالب کے مندرجہ ذیل اشعار نقل کئے ہیں۔

شمشیر صاف یار جو زہراب دادہ ہو　　وہ خطِ سبز ہے کہ برخسار سادہ ہو
دیکھتا ہوں اُسے تھی جس کی تمنا مجھ کو　　آج بیداری میں ہے خوابِ زلیخا مجھ کو

یہ دونوں اشعار نسخۂ حمیدیہ میں نہیں ہیں۔

آئے ہیں پارہ ہائے جگر اب میانِ اشک　　لایا ہے لعل بیش بہا کاروانِ اشک

نسخۂ حمیدیہ میں میان کے بجائے درمیان ہے۔

آنسو کہوں کہ آہ سوارِ ہوا کہوں　　ایسا عناں گسیختہ آیا کہ کیا کہوں

یہ شعر نسخۂ حمیدیہ میں موجود ہے۔

ہنستے ہیں دیکھ دیکھ کے سب ناتواں مجھے　　یہ رنگِ زرد ہے چمنِ زعفراں مجھے
دیکھ وہ برقِ تبسم بس کہ دل بیتاب ہے　　دیدۂ گریاں مرا فوارۂ سیماب ہے
کھول کر دروازۂ مے خانہ بولا مے فروش　　اب شکستِ توبہ میخواروں کو فتح الباب ہے
مجلسِ شعلہ عذاراں میں جو آجاتا ہوں　　شمع ساں میں تہِ دامانِ صبا جاتا ہوں
ہووے ہے جادۂ رہ رشتۂ گوہر ہر گام　　جس گزرگاہ سے میں آبلہ پا جاتا ہوں
سرگراں مجھ سے سبک روکے نہ رہنے سے ہو　　کہ بیک جنبشِ لب مثلِ صدا جاتا ہوں
اک گرم آہ کی تو ہزاروں کے گھر جلے　　رکھتے ہیں عشق میں یہ اثر ہم جگر جلے
پروانہ کا نہ غم ہو تو پھر کس لئے اسد　　ہر رات شمع شام سے لے تا سحر جلے

جگر سے ٹوٹی ہووے ہو گئی سناں پیدا　　دہانِ زخم میں آخر ہوئی زباں پیدا

مندرجہ بالا نو اشعار نسخۂ حمیدیہ میں موجود نہیں ہیں۔

خوباں کے چاہنے کے میں قابل نہیں رہا　　جس دل پہ ناز تھا مجھے وہ دل نہیں رہا

نسخۂ حمیدیہ میں پہلا مصرع اس طرح ہے

عرضِ نیازِ عشق کے قابل نہیں رہا

نیازِ عشق خرمن سوزِ اسبابِ ہوس بہتر　　جو ہو جاوے نثارِ برق مشتِ خار و خس بہتر
یاد آیا جو وہ کہنا کہ نہیں راہ غلط　　کی تصوّر نے بصحرائے ہوس راہ غلط

یہ دونوں اشعار نسخۂ حمیدیہ میں نہیں ہیں۔

گلشن میں بند و بستِ بضبطِ دگر ہے آج　　قمری کا طوق حلقۂ بیرونِ در ہے آج

یہ شعر نسخۂ حمیدیہ میں موجود ہے۔

اس جفا مشرب پہ عاشق ہوں کہ سمجھے ہے اسد
خونِ زاہد کو مُباح اور مالِ صوفی کو حلال

نسخۂ حمیدیہ میں دوسرا مصرع اس طرح ہے۔

مالِ سُنّی کو مُباح اور خونِ صوفی کو حلال

کہتا تھا کل وہ نامہ رساں سے بسوزِ دل　　دردِ جدائیِ اسد اللہ خاں نہ پوچھ

اسد کو بوریے میں دھر کے پھونکا موجِ ہستی نے
فقیری میں بھی باقی ہے شرارت نوجوانی کی

یہ دونوں اشعار نسخۂ حمیدیہ میں موجود ہیں۔

بشکلِ طاؤس گرفتار بنایا ہے مجھے　　ہوں میں وہ دام کہ سبزے میں چھپایا ہے مجھے
ماہِ نو ہوں کہ فلک عجز سکھاتا ہے مجھے　　عمر بھر ایک ہی پہلو پہ سُلاتا ہے مجھے

یہ دونوں اشعار نسخۂ حمیدیہ میں نہیں ہیں۔

پھر کچھ اک دل کو بے قراری ہے　　سینہ جویائے زخمِ کاری ہے
پھر جگر کھودنے لگا ناخن　　آمدِ فصلِ لالہ کاری ہے
قبلۂ مقصدِ نگاہِ نیاز　　پھر وہی پردۂ عماری ہے
چشمِ دلّالِ جنسِ رسوائی　　دل خریدارِ ذوقِ خواری ہے
وہی صد رنگ نالہ فرسائی　　وہی صد گونہ اشکباری ہے
دل ہوائے خرامِ ناز سے پھر　　محشرستانِ بے قراری ہے
جلوہ پھر عرضِ ناز کرتا ہے　　روزِ بازارِ جاں سپاری ہے
پھر اسی بے وفا پہ مرتے ہیں　　پھر وہی زندگی ہماری ہے

پھر کھلا ہے درِ عدالتِ ناز    الخ

یہ اشعار سرور کے یہاں اس مقام پر نہیں ہیں۔ مندرجہ بالا غزل نسخۂ حمیدیہ میں ہے۔

کب سُنتا ہے وہ کہانی میری    اور پھر وہ بھی زبانی میری

نسخۂ حمیدیہ میں پہلا مصرع یوں ہے۔

کیا وہ سنتا ہے کہانی میری

خلشِ غمزۂ خوں ریز نہ پوچھ    دیکھ خونابہ فشانی میری

کیا بیاں کرکے مرا روئیں گے لوگ    مگر آشفتہ بیانی میری

بعض مطبوعہ نسخوں میں "لوگ" کے بجائے "یار" ہے۔

عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہوجانا    درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہوجانا

تجھ سے قسمت میں مری صورتِ قفلِ ابجد    تھا لکھا بات کے بنتے ہی جدا ہوجانا

اب جفا سے بھی ہیں محروم ہم اللہ اللہ    اس قدر دشمنِ اربابِ وفا ہوجانا

دل سے مٹنا تری انگشتِ حنائی کا خیال    ہوگیا گوشت سے ناخن کا جدا ہوجانا

یہ غزل نسخۂ حمیدیہ میں موجود ہے۔

پھر کھلا ہے درِ عدالتِ ناز    گرم بازارِ فوجداری ہے

پھر ہوا ہے جہاں میں اندھیر    زلف کی پھر سرشتہ داری ہے

نسخۂ حمیدیہ میں پہلا مصرع یوں ہے۔

ہو رہا ہے جہان میں اندھیر

پھر دیا پارۂ جگر نے سوال    ایک فریاد و آہ وزاری ہے

پھر ہوئے ہیں گواہِ عشق طلب    بے قراری کا حکم جاری ہے

نسخۂ حمیدیہ میں "بے قراری" کے بجائے "اشک باری" ہے۔

دل و مژگاں کا جو مقدمہ تھا    آج پھر اُس کی روبکاری ہے

بیخودی بے سبب نہیں غالب    کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

۵   مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل    ہوتے ہیں ملول اس کو سن کر جاہل

آساں کہنے کی کرتے ہیں فرمائش    گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

مطبوعہ دیوانوں میں اس رباعی کا دوسرا مصرع اس طرح ہے۔

سن سن کے اسے سخنورانِ کامل

رباعی منقولہ سرور سے جواں سال غالب کی اس نفسیات کا اندازہ کیا جا سکتا ہے، جو ان کے آگرہ کے قیام میں تھی۔ وہ ریختہ گو محاورات فارسی میں لکھنا اور بیدل کی پیچ پیچ شاعری کی تقلید ہی کو معراج سمجھتے تھے۔ اس لئے معترضین بھی اُن کی رائے میں "جاہل" تھے۔ لیکن دوسرے مصرع کی تبدیلی جو مروجہ دیوانوں میں ہے، صاف ظاہر کرتی ہے کہ انھوں نے اپنی غلطی کو محسوس کرلیا، اور "سخنورانِ کامل" کی تنقید کے آگے سپر ڈال دی۔ یہ تبدیلی غالب کے ایک نئے اور بالیدہ ذہن کی طرف اشارہ کرتی ہے، جو یقیناً دہلی کی آب وہوا کا پروردہ ہے۔ لیکن سرور نے جس طرح رباعی کو نقل کیا ہے وہ آگرہ کے قیام ہی کی یادگار ہوسکتی ہے۔

---

# معلومات اور اعداد وشمار

پہلے پنج سالہ پلان کے اجتماعی ترقی کے پروگرام کے تحت ترقی کے لئے بلاکوں کی انتہائی تعداد ایک ہزار دوسو مقرّر کی گئی تھی۔ اس تعداد میں سے ۱۰۳۱ بلاکوں میں کام شروع ہو گیا ہے، اور ان بلاکوں میں دیہات کی تعداد ۱۰۶۰۵۷ ہے۔

سنہ ۵۵-۱۹۵۴ء میں نوجوانوں کے ۴۴۷ کیمپ قائم کئے گئے اور اپریل ۱۹۵۵ء سے ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۵ء تک ان کیمپوں کی تعداد ۷۹۵ رہی۔ مرکزی حکومت نے ۵۵-۱۹۵۴ء کے دوران میں کیمپوں کے اخراجات کے لئے ۲۲۱۸۴۴۸ روپیہ کی مالی امداد دی اور ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۵ء تک ان کیمپوں تک ان کے اخراجات کے سلسلے میں ۴۹۶۵۲۸ روپیہ کی رقم دی۔

آج کل ہندوستانی ریلوں پر سیّاحوں کے لئے تیسرے درجے کی چوبیس گاڑیاں چل رہی ہیں، توقع ہے کہ ۵۶-۱۹۵۵ء کے آخر تک یہ تعداد ۲۶ ہو جائے گی۔

۱۹۵۵ء کے پہلے ۹ ماہ میں ہندوستان سے ۸۲۲۳۲ ٹن سے بھی زیادہ چاول برآمد کیا گیا ہے۔

۱۸ ریاستی حکومتوں نے پرائمری تعلیم کو لازمی قرار دینے کے قوانین وضع کردئے ہیں۔

مختار الدین احمد

# غالب کی ایک مُہر

غالب کی جن مُہروں کا اب تک پتہ چلا ہے اور جو ان کی طرف منسوب کی جاتی ہیں ان کی تعداد چھ ہے۔ اس موضوع پر ایک سیر حاصل اور مفید مضمون جناب مالک رام صاحب نے عرصہ ہوا ادبی دنیا لاہور (بابت اپریل ۱۹۴۱ء) میں سپردِ قلم کیا تھا۔ ان کی کتاب "ذکرِ غالب" میں بھی اس کا مختصر تذکرہ ملتا ہے۔ اس مضمونچہ میں اس مُہر کے متعلق جس میں عربی کا ایک شعر بھی منقوش ہے بعض معروضات پیش کئے جاتے ہیں۔

اس مُہر کا جو غالب کی طرف منسوب کی جاتی ہے پہلی مرتبہ ذکر غالباً جناب غلام رسول صاحب مہر نے اپنی کتاب 'غالب' میں کیا جس کی اطلاع انھیں حیدرآباد ریڈیو کی ایک نشری تقریر سے ملی تھی اور جس میں بتایا گیا تھا کہ حیدرآباد کی ایک ذاتی کتاب خانے میں طب کی ایک قلمی کتاب پر غالب کی تحریریں اور حواشی ملتے ہیں اور اس پر ان کی ایک مہر بھی ثبت ہے جس پر عربی کا یہ شعر بھی درج ہے۔

رضینا قسمۃ الجبّار فینا لنا علم و للجہّال مالُ

راقم کا خیال ہے کہ وہ مہر مرزا غالب کی نہیں بلکہ ان کے ہم نام اور ہم تخلص ایک دوسرے شاعر اسد اللہ خاں غالب کی ہے جو شاعر ہونے کے ساتھ طبیب پیشہ بھی تھے۔

کتب خانۂ شاہی برلین (جرمنی) کا بیشتر حصہ دوران جنگ میں ٹیوبنگن اور ماربرگ بھیج دیا گیا تھا جہاں ہوائی حملوں کی زد سے محفوظ کرنے کے لئے زمین دوز تہ خانوں میں بند کر دیا گیا تھا۔ تقسیم جرمنی سے کچھ ایسے حالات پیدا ہوئے کہ یہ ذخیرے اب تک برلین واپس نہ جا سکے اور انھیں دو مقامات پر موجود ہیں اور مطالعہ، نقل و عکس کی ساری آسانیاں فراہم ہیں۔ راقم کو اپنے کام کے سلسلے میں ان دونوں مقامات میں بھی قیام کرنے اور ان ذخیروں سے جن میں عربی، فارسی اور ترکی کی بیش بہا قلمی کتابیں جمع ہیں مستفید ہونے کا موقع ملا۔ ذخیرہ ماربرگ میں کُلیاتِ طالب کلیم[1] کا ایک قلمی نسخہ دیکھنے میں آیا۔ جس پر کہیں کہیں تصحیحات درج ہیں اور دو تین مقامات پر حواشی میں بعض اشعار کا اضافہ بھی موجود ہے۔ اس کے سرِ ورق پر سید اسد اللہ خاں کی تین مہریں ثبت ہیں اور یہ مستبعد نہیں کہ اضافے اور تصحیحات بھی انھیں کی قلم کے ہوں۔ مُہروں کی تفصیل یہ ہے۔

۱- ایک چھوٹی سی چوکور مُہر پر خطِ نستعلیق میں۔ سید اسد اللہ خاں درج ہے اور ۱۱۴۴ کے اعداد منقوش۔

۲- یہ مُہر بھی مربعہ ہے لیکن تقطیع میں پہلی سے بڑی۔ اس میں طغرا میں عربی کا مذکورہ بالا شعر کندہ ہے اور وسط میں اسد اللہ خاں کا نام۔

۳- یہ مُہر بیضاوی ہے اور تقطیع میں مُہر نمبر ۲ سے بھی کچھ بڑی۔ حاشیے میں خطِ نسخ میں وہی عربی شعر اور وسط میں خطِ نستعلیق میں سید اسد اللہ خاں غالب اور ۱۱۵۲ کے اعداد منقوش ہیں۔

اگر راقم کا یہ قیاس غلط نہیں کہ نسخہ حیدرآباد پر انھیں اسد اللہ خاں غالب کی مُہر درج ہے تو یہ مُہر مرزا غالب کی نہیں ہو سکتی۔ وجوہ یہ ہیں۔

۱- مرزا غالب۔ سید نہ تھے۔ مُہروں میں سید صراحتاً کندہ ہے۔

۲- مُہروں میں ۱۱۴۴ھ اور ۱۱۵۲ھ کے اعداد منقوش ہیں ظاہر ہے صاحب مُہر مرزا غالب سے متقدم ہیں ورنہ اس وقت تو مرزا غالب پیدا بھی نہیں ہوئے تھے۔

۳- مرزا غالب سے یہ مستبعد ہے کہ وہ اپنی مُہر میں عربی کا کوئی شعر کندہ کرائے۔ عام طور پر ان کی مُہریں مختصر اور چھوٹی ہیں۔ مُہروں میں وہ لفاف کے

[1] نمبر اوکٹو ۱۰۰۔ فہرست فارسی کتب خانہ شاہی برلین

پتے کی طرح حشو و زوائد پسند نہ کرتے تھے - پورا شعر کندہ کرانا شاید ہی انھیں مرغوب ہوتا - بہ فرضِ محال وہ کسی عربی شعر کی بجائے فارسی یا اردو کا کوئی اپنا ہی شعر اس موقعہ پر انتخاب کرتے [ کلیاتِ غالب طبع اول میں جو تصویر انھوں نے شائع کرائی ہے اس پر اپنا فارسی شعر سے 'غالب نام آورم نام و نشانم مپرس - ہم اسد اللّٰہم و ہم اسد اللّٰہیم' درج کرایا ہے ] پھر اس میں بھی شبہ ہے کہ وہ اس مضمون کا شعر انتخاب کرتے - مرزا دنیاوی سمجھ بہت اچھی رکھتے تھے اور وہ نوابان رام پور، شہزادوں، والیان ملک اور دوسرے امراء سے اپنی مہر میں 'وللجہّال مالُ' لکھ کر تعلقات خراب کرنا کبھی پسند نہ کرتے - [ نسخۂ مار برگ کی مہر میں 'للجہالُ' کے بجائے للاعداء ہے اور یہی روایت مشہور ہے ]

۴ - ان کی طرف یہ منسوب مہر اب تک کسی خط یا ان کی مملوکہ کسی کتاب پر دیکھنے میں نہیں آئی -

۵ - حیدرآباد میں جس نسخے پر یہ مہر ثبت بتائی جاتی ہے وہ طب کی کتاب ہے - فنِ طب کی کسی کتاب سے مرزا غالب کی دلچسپی دور از قیاس ہے کہ وہ مطالعہ کرتے اور اس پر توجہ سے حواشی لکھتے - کلیاتِ کلیم سے ان کی دلچسپی ظاہر ہے بلکہ ان کے ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پاس اس کا ایک نسخہ رہا تھا - لیکن اس پر جو تحریریں ہیں وہ مرزا غالب کی شانِ خط سے دور کا بھی تعلق نہیں رکھتیں - یہ زیادہ قرینِ قیاس ہے کہ حکیم اسد اللہ خاں کے کتب خانے کی یہ دونوں کتابیں ہیں اس لئے کہ انھیں طب کے علاوہ شاعری سے بھی دلچسپی تھی - تذکروں میں ان کے طبیب اور شاعر ہونے کا تذکرہ موجود ہے -

۶ - ہم محقّقین سے اس بات کی توقع نہیں کر سکتے کہ وہ ہر معاملہ کی خود تحقیق کریں اور نہ 'غالب' اور 'ذکرِ غالب' کے مصنّفین سے یہ ممکن تھا کہ وہ اس معاملہ کی تحقیق کے لیے حیدرآباد کا سفر کرتے - مقرر کا فرض تھا کہ وہ صحیح حالات فراہم کرتے - ظاہرا انھوں نے مہر میں 'سید' کا لفظ اور مہر کندہ ہونے کے سنین درج نہیں کئے ورنہ فاضل مصنفین کو یہ غلط فہمی نہیں ہوتی -

اگر نسخہ حیدرآباد کی مہر، ان مہروں سے مختلف نہیں جو مخطوط المانیہ پر ثبت ہیں اور جن کے عکس پیش کئے جا رہے ہیں اور ان میں 'سیّد' کا لفظ موجود ہے اور ۱۱۴۴ یا ۱۱۵۴ کے اعداد بھی منقوش ہیں تو بلا شبہ یہ مہر مرزا غالب کی مہر نہیں ہو سکتی -

مضمون کے آخر میں دو باتیں لکھنی ضرور ہیں -

عربی کا مذکورہ شعر ایک مشہور قطعہ کا ہے -

رضینا قسمۃ الجبّار فینا — لنا علمٌ و للاعداء مالُ
فانّ المال یغنی عن قریب — وانّ العلم باقٍ لا یزالُ

گزشتہ سال ڈاکٹر نظام الدین صاحب (دائرۃ المعارف حیدرآباد) اور آغا حیدر حسن دہلوی کے عزیز اور خویش آکسفرڈ تشریف لائے تھے - میرے استاد ہملٹن گِب نے مجھے اس بات پر مامور کیا کہ انھیں آکسفرڈ کی سیر کراؤں اور یہاں کے کالج اور ادارے دکھاؤں - میں انھیں ایشمولین میوزیم کا وہ

---

سلہ مالک رام صاحب کے مضمون مطبوعہ ادبی دنیا بابت ماہ اپریل ۱۹۴۹ء سے ذیل کا اقتباس فاضل مضمون نگار (ڈاکٹر مختار الدین آرزو) کی غلط فہمی دور کرنے کے لئے کافی ہے -

اس مہر کا ذکر سب سے پہلے جناب محمد عبد الرزاق صاحب راشد ددگا

معتمد فنانس ریاست حیدرآباد دکن نے اپنی ایک ریڈیو تقریر میں کیا تھا جو وہاں کے روزنامہ 'صحیفہ' کی اشاعت ۲۰ فروری ۱۹۳۶ء میں شائع ہوئی اس تقریر میں جناب راشد صاحب نے کہا تھا کہ ڈاکٹر سید قاسم صاحب (پتھر گھٹی حیدرآباد) کے کتب خانے میں علم طب کی ایک قلمی کتاب "ذخیرہ دولت شاہی" ہے جس پر مرزا غالب کی مندرجہ صدر مہر ہے اور کتاب کے صفحات پر حاشیے میں غالب کی تحریریں بھی ہیں ......

پچھلے دنوں ایک کام سے مجھے حیدرآباد جانے کا اتفاق ہوا - اس کتاب کو دیکھنے کے لئے میں ڈاکٹر سید قاسم صاحب کے دولت خانے پر حاضر ہوا - انھوں نے بہت مہربانی فرمائی کہ کتاب مشارٌ الیہ مجھے دیکھنے کو دی - میں نے سرورق پر مہر دیکھی - واقعی مرزا غالب کی مہر ہے - مربع شکل ہے - اردگرد یہ شعر کندہ ہے

رضینا قسمۃ الجبّار فینا — لنا علمٌ و للجہّال مالُ

اور عین وسط میں لکھا ہے - اسد اللہ خاں غالب ۱۲۵۴ھ - مہر کی پیشانی پر خطِ نستعلیق میں ہاتھ سے یہ شعر لکھا ہے اور نیچے اسد اللہ خاں دہلوی' آگے ۲۴ پر

شو کیس دکھا رہا تھا جس میں سینکڑوں قسم کی ہزاروں انگوٹھیاں اور مُہریں قدیم ترین زمانہ سے لے کر انیسویں صدی تک کی محفوظ تھیں - ان میں شاہوں اور وزرا کی انگوٹھیاں تھیں - اور امراء و رؤساء کے ساتھ ساتھ شعراء اور ادباء کی بھی - یہاں ایسی مہریں بھی تھیں جو نہ جانے کتنی مرتبہ بے قصوروں کو قید و بند اور شہادت کے جوازمیں سرمحضر لگی تھیں اور ایسی بھی جن سے کتنی ہی مرتبہ خلعتیں اور جاگیریں بخشی گئی تھیں - ان کامیاب عاشقوں کی انگوٹھیاں بھی تھیں جنھوں نے پیمانِ وفا باندھتے وقت اپنی محبوباؤں کو پیش کیا تھا اور جن پر ان کے نام منقوش تھے - اور ایسے حرماں نصیبوں کی بھی جنھوں نے زندگی سے تنگ آکر اس کا ہیرا چاٹ لیا تھا - جب ہم ایسی انگوٹھیاں دیکھ رہے تھے جن سے انگلستان کے بادشاہ مُہروں کا کام لیتے تھے تو ڈاکٹر محمد نظام الدین صاحب نے اپنے ہم سفر کی انگلی کی طرف اشارہ کیا اور مجھ سے پوچھا اس مُہر کو آپ پہچانتے ہیں ؟ یہ مرزا غالب کی مشہور مُہر تھی ۔عقیق پر نہایت خوب صورت حروف میں نجم الدولہ دبیر الملک نظام جنگ کے الفاظ منقوش تھے - مختلف کاغذوں پر متعدد بار اس کے نقوش دیکھتے میں آئے تھے - اب پہلی مرتبہ جو اس مُہر کی زیارت ہوئی تو حسرتِ شوق اور تعظیم کے ملے جُلے جذبات میں مَیں نے اسے دیکھا - کتنے زمانے تک یہ مرزا کے پاس رہی ہوگی - کتنی مرتبہ اُنھوں نے اسے چُھوا ہوگا - کتابوں اور خطوں پر اس سے مُہر لگائی ہوگی - کتنی بار اسے اپنی انگلیوں میں پہنا ہوگا' اُتارا ہوگا اور کتنی مرتبہ شعر سوچتے وقت اسے انھوں نے اپنی انگلیوں میں گردش دی ہوگی -

آغا حیدر حسن صاحب مرزا کے رشتہ داروں میں ہیں اور اس طرح یہ نعمت اُنھیں ہاتھ لگی ہے - نواب معظم علی خاں بھوپال کے پاس کہا جاتا ہے مرزا کا پیالہ موجود ہے - لوہارو اور پٹوڈی میں بھی تعجب نہیں کچھ آثار موجود ہوں - یہ ساری چیزیں مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے میوزیم یا کسی اور مستند جگہ پر محفوظ ہوجائیں تو کیسا اچھا ہو -

ٹیوبنگن' جرمنی ۴ فروری ۱۹۵۵ء

---

بقیہ صث ۲۳ جیسا کہ جناب راشد صاحب نے فرمایا - کتاب میں جا بجا حاشیے پر تحریریں ہیں جو ان کے خیال میں غالب کے ہاتھ کی ہیں لیکن میں پوری ذمہ داری اور یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ ان تمام تحریروں میں زیادہ سے زیادہ دو صفحوں کے سوائے اور کوئی تحریر مرزا کے ہاتھ کی نہیں ان دو حاشیوں کا سوادِ خط ضرور مرزا کے خط سے مشابہ ہے اور یہ غالباً انھیں کے قلم سے لکھی گئی ہیں - سرورق پر شعر اور اسد اللہ خاں دہلوی بھی مرزا کے ہاتھ کا لکھا ہوا نہیں ہے - نہ یہ ان کا خط ہے اور نہ وہ اس طرح دستخط ہی کیا کرتے تھے - واللہ اعلم بالصواب' (یہ مہر اور کسی جگہ میری نظر سے نہیں گزری)

ڈاکٹر آرزو صاحب نے جو مُہر دکھی ہے وہ بیضاوی ہے اور مالک رام صاحب نے جو مُہر دکھی ہے مربع تشکل ہے - اول الذکر مُہر میں اسد اللہ خاں غالب سے پہلے "سید" موجود ہے - موخر الذکر میں "سید" موجود نہیں - اوّل الذکر میں ۱۱۵۴ھ ہجری درج ہے اور مؤخر الذکر میں ۱۲۵۴ھ ہجری ان اختلافات کی بناء پر یہ دونوں مُہریں مختلف نظر آتی ہیں - (ادارہ)

---

# بھارت سے چاول کی برآمد

۱۹۵۵ء کے پہلے نو مہینوں کے دوران میں بھارت سے ۸۲ ہزار دو سو تینتیس ٹن چاول برآمد کئے گئے ہیں - یاد رہے کہ جولائی ۱۹۵۴ء میں دو لاکھ ٹن چاول برآمد کرنے کا کوٹا مقرر کیا گیا تھا - اس کوٹا کے چاول اب تک برآمد کئے جا رہے ہیں - بھارت سے سعودی عرب' مارشیس' سیلون' عدن' کویت' برطانیہ' ملایا' فیڈریشن کمبودیا اور فجی کو چاول برآمد کئے جاتے ہیں -

آج کل دہلی

نواب احمد بخش خاں بانی ریاست لوہارو
بہ شکریۂ وکٹوریہ میموزیم کلکتہ بوساطت مالک رام

نواب شمس الدین احمد خاں
(عطیہ مالک رام صاحب)

کریم خاں
(عطیہ مالک رام صاحب)

نواب ضیا الدین احمد خان نیر رخشاں
بہ شکریۂ وکٹوریہ میموزیم کلکتہ بوساطت مالک رام صاحب

حضرت صاحب عالم مارهروي
۲۶ ربیع الاخر ۱۲۱۱ هجري
۲ محرم ۱۲۸۸ هجري
عطیه مرتضي حسین بلگرامي

صغیر بلگرامي
عطیه مرتضي حسین بلگرامي

ms orient octav. 180

کلیات طالب آملی

Cat. Acc. 319

ڈاکٹر مختار الدین آرزو کے مضمون "غالب کي ایک مهر" سے متعلقه عکس

مرزا غالب نے نواب مختار الملک بهادر وزیراعظم حیدر آباد دکن کو اپنے هاتھ سے لکھ کر ایک قصیده بھیجا تھا - یه عکس اس کے ابتدائي حصے کا هے (عطیه نصیر الدین هاشمي صاحب)

# جام جہاں نما

اردو زبان مین نمبر ۸۱ تاریخ ۲۹ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۲۲ عیسوی

## NOTICE.

*The Editor of the Jami Jehan Nooma begs leave respectfully to notify to the Public, that he has, with a view of rendering this publication more interesting, entertaining, and instructive to the European portion of its supporters, resolved to publish, in future, a Supplementary Sheet in the pure Hindoostanee or Oordoo Tongue, at the additional trifling charge of Four Annas the Number, or One Rupee per month, if taken together with the Two Persian sheets; but if taken separately, Two Rupees will be charged for it per mensem.*

### جی پور کی خبر

اخبار کے پڑھنے سے ذہن نشین ہوا کہ
ربیع الاول کی ۲۲ تاریخ مہاراجہ سوای
بہادر کی ماجی صاحبہ نے کارخانجات کے
مہرے داروں کو تغیر تبدیل کرکے
سرکنس نراین اور امرچند دیوان کو
کہلا بھیجا کہ تم اب تک اس ریاست کے
انتظام سے غافل ہو ملک کا خراج سرکار
کے خزانے مین داخل نہین ہوا اسی
سستی سرکار کے کام مین خوب نہین
جاننے کو اجارہ داروں سے تقید کرکے
باقیات کے روپے جلد وصول کرو اور طرح
کی رعایت منظور نہ رکھو ایکدن عرض ہوی
کہ ایک بنیا جی پور کو آتا تھا موی زدونگری

بے اودھر ایک ٹھگ نے اسے زخمی کیا
اور باسٹھ روپے کا مال چھین لے گیا حکم
ہوا کہ فوجدار اُس راہزن کو مال سمیت
گرفتار کرے تس پیچھے کارفرمائی خاص
رسالے کی جسمین پندرہ سو سوار جاگیر
دار ہین منا ول بخشی کو مقرر ہوی بعد آگے
بھی دار نے عرض کر بھیجا کہ سب پلٹنین
ابھین یکدل ہو کر گوبند گڑہ مین ٹھہر رہی
ہین کسی طرف کو وہان سے نہین جاتین مینے
چاہا تھا کہ دو پلٹن نوروانی کی طرف بھیجون
سب سپاہون نے کہا کہ ہم سب یکجا رہینگے
اس بات کے سنتے ہی کپتانون کے نام
پروانہ اس مضمون سے لکھا گیا کہ سرکار
کے حکم سے انحراف کرنا اچھا نہین ۲۹

۲۹ دسمبر ۱۸۲۲ کے اخبار جام جہاں نما کا پہلا صفحہ

سیّد مرتضیٰ حسین بلگرامی

# عکسی زیارت

حکیم سیّد بندہ رضا بلگرامی رضوی ساکن محلہ ملکنڈ اپنی تحریر میں لکھتے ہیں:-

"... سیّد کمال الدّین سادات رضوی بلگرام کے مورث اعلیٰ نے امیر ناصر الدین سبکتگین کی خدمت میں تقرّب پایا تھا اور اعلیٰ عہدے پر سرفراز تھے، جب محمود غزنوی بادشاہ ہُوا تو سیّد کمال الدّین اس کے عہد میں بھی عہدہ ہائے جلیلہ پر مامور تھے، اور انھیں کی تحریک سے محمود نے "عزم ہند" کیا۔ جب نویں حملے میں قنوج فتح ہُوا تو کمال الدّین ہمراہ تھے، باجازت بادشاہ ہندوستان کی بود و باش اختیار کر کے قنوج میں رہے، آخر اپنے قبائل کو بھی بلوا لیا۔ اور کچھ فوج لے کر "سری نگر" کو فتح کیا۔ اس وقت سے رضویوں کی بود و باش "بلگرام" میں ہے۔ اور اسی وقت قاضی شیخ محمد یوسف عثمانی بھی بلگرام آکر رہے، رعایا ہنود نے شکایت کی کہ یہاں قریب تر جنگل کلک اور نزکل کا ہے۔ وہاں "بیل دیو" رہتا ہے جو عام لوگوں کو ستاتا ہے۔ یہ سن کر دونوں بزرگواروں نے یعنی سیّد کمال الدّین اور قاضی یوسف نے جا کر اس "دیو" کو قتل کیا اور یہ معرکہ چار دن تک رہا۔ آخر فتح ہوئی۔ اسی وقت سیّد صاحب نے مزاحاً فرمایا کہ اس قصبہ کا نام بجائے "سری نگر" "بیل گرام" یعنی بیل کا مقام ہوتا تو کیا خوب تھا۔ اور یہ تاریخ موزوں فرمائی۔"

نہہ و چار صد سال ہجرت تمام
سری نگر را نام شد بیلگرام

اسی طرح شیخ الہ یار ثانی عثمانی بلگرامی اپنی کتاب "حدیقۃ الاقالیم" میں لکھتے ہیں کہ بلگرام کا نام زمانۂ پیشین میں "سری نگر" تھا اور علامہ آزاد بلگرامی بھی اپنے رسالوں میں یہی لکھتے ہیں کہ "یہاں کے راجہ کا نام سری تھا۔ اسی سبب سے یہ مقام اس کے نام سے منسوب تھا..." چنانچہ گرد و نواح میں اب تک لوگ بلگرام کو نگر پکارتے ہیں۔

رسالہ عمادیہ میں جو حال خواجہ عماد الدّین صاحب ولایت بلگرام کا ہے اور اہل بلگرام مخصوص اہل سنت و الجماعت میں مستند و مشہور ہے۔ یوں لکھا ہے کہ "جب خواجہ عماد الدّین اپنے وطن سے "کوفہ" پہنچے وہاں چند روز انھوں نے درس دیا۔ ایک دن اپنے حجرے میں مشغول عبادت الٰہی تھے کہ "غیبی آواز" سُنی:-

"اے عماد الدّین متصل قنوج کے ایک قصبہ "نگر" نام ہے وہاں ایک دیو رہتا ہے اور لوگوں کو ایذا پہنچاتا ہے۔ تم وہاں جاؤ کہ وہ تمہارے ہاتھ سے مارا جائے گا۔"

یہی آواز تین بار آئی اور شب میں رسول مقبول صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے بھی بشارت دی کہ "جا کر دیو کو ہلاک کرو اور وہ ولایت تم کو مرحمت ہوئی۔"

غرض اس تفصیل سے یہ ہے کہ سری نگر یا بیل گرام عرصہ قدیم سے مرجع خلائق رہا ہے۔ اورنگ زیب عالمگیر کے خطوط بھی بلگرام کی عظمت کے قائل ہیں۔ اسی سرزمین سے علامہ عبدالجلیل بلگرامی اور علامہ غلام علی آزاد بلگرامی جیسی پاک ہستیاں ظہور میں آئیں پھر اسی خطہ سے ٹھیک ۰۰ سو سال بعد ایک اور ہستی عالم آب و گل سے پیدا ہوئی جس کا اسم گرامی و نام نامی غالب جیسا رند مشرب بھی عزّت و احترام سے لیتا تھا۔ اور زمانہ اب تک "حضرت صاحب" کے نام سے یاد کرتا ہے۔ عجب اتفاق کہ نانا اور نواسے دونوں سے غالب کا ایک سا رشتہ رہا۔ جو زندگی کے آخری حدود تک باقی رہا۔ خود غالب اپنے دور کے ایک فن تھے اور اس "فن" نے اپنے کمال کو پہنچنے میں جن صلاحیتوں کو دخل دیا اس کے متعلق اتنا اور کہا جا سکتا ہے کہ غالب کے اس فنِ کمال نے انھیں "یکتا"

بنادیا۔ یکتائی کوئی جاگیر نہیں، لیکن قدرت جسے نوازدے، چنانچہ یہی یکتائے زمانہ غالب
اپنے ایک خط میں چودھری عبدالغفور مارہروی کو حضرت سید صاحب عالم رح سجادہ نشین
مارہرہ ضلع ایٹہ کے متعلق تحریر کرتے ہیں:۔

"تحقیق کہ اب روئے سخن جناب فیض نساب، جامع مدارج جمیع الجمع
بزم وحدت کی فرد زندہ شمع، مستغرق مشاہدۂ شاہد ذات،
حضرت عالم صاحب قدسی صفات کی طرف ہے۔۔۔۔"

ایک اور خط میں رقم طراز ہیں:۔

"۔۔۔۔ چودھری صاحب آؤ! ہم تم حضرت صاحب کے
پاس چلیں اور اپنی آنکھیں ان کے کفِ پاء مبارک سے ملیں۔
میں سلام عرض کروں گا۔ تم معرف ہونا کہ غالب یہی ہے، اہل دہلی
میں آپ کے دیدار کا طالب یہی ہے۔۔۔۔"

ایک بات ذہن میں رکھنے کی یہ ہے کہ حضرت صاحب رح اور غالب کی عمر میں
محض ایک سال کا فرق تھا [ لفظ تاریخ میں حضرت صاحب اور تاریخا میں غالب
کی سنہ ولادت مضمر ہے ] اور ایک سال کا فرق مراتب کے لئے کوئی معنی نہیں رکھتا۔
کم از کم غالب کی زندگی میں ایک سال کے فرق کو کوئی امتیازی درجہ نہ ملنا چاہیئے
تھا جب کہ وہ اپنے بڑوں اور اچھی صلاحیت والوں کو بھی خاطر میں نہ لاتے تھے
—— لیکن غالب نے پوری زندگی حضرت صاحب عالم صاحب کو پیر و مرشد اور
حضرت صاحب کے لقب سے خطاب کیا۔ غالب کے اس کردار کا اگر تجزیہ کیا جائے
تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ غالب کو حضرت صاحب سے ایک عقیدت مند کی طرح عقیدت
تھی، ایک ساتھی اور ہم عمر کی حیثیت سے انھوں نے کبھی بھی نہ جانا —جب ہم
اس کردار کا غائر مطالعہ کرتے ہیں تو اور بھی نیا پن سا محسوس ہوتا ہے کہ کہاں
ایک خراباتی اور کہاں ایک صوفی عز وشان، کہاں بت کدے کا نگہبان اور کہاں
در کعبہ کا مجاور —— لیکن انقلاب غالباً اسی کو کہتے ہیں۔ مواصلت اور موافقت شاید
اسی طرح بھی ہو سکتی ہے!

اسی طرح حضرت صاحب رح کے نواسے سید فرزند احمد صفیر بلگرامی سے بھی
حضرت غالب کو ایک خاص طرح کی عقیدت تھی، چنانچہ غالب ایک عنایت نامے میں
صفیر بلگرامی کو لکھتے ہیں:۔

۱۲ ذیقعدہ ۱۲۸۱ھ

نور نظر، لخت جگر، دیدۂ اولاد منیر مولوی سید فرزند احمد زاد مجدہٗ

اس درد لیش گوشہ نشین کی دعا قبول فرمائیں۔ بوستان خیال
کے ترجمہ کا عزم اور دو جلدوں کا منطبع ہو جانا مبارک، حضرت!
یہ آپ کا احسان عظیم ہے، مجھ پر خصوصاً اور باریخ نظران ہند
پر عموماً۔۔۔۔۔"

صفیر بلگرامی کے متعلق ایک غیر ملکی مستشرق ڈاکٹر بیلی پروفیسر لندن یونیورسٹی
اپنی تصنیف "ہسٹری آف اردو لٹریچر" مطبوعہ میں لکھتے ہیں:۔

"۔۔۔۔۔ زندگی کا زیادہ حصہ ان کا آرہ میں گذرا۔ نظم میں
ان کا کلام بہت کچھ ہے۔ بالخصوص غزلیات۔ ان کی مطبوعہ کتابوں
میں۔۔۔۔ ایک اہم ترین تالیف "جلوۂ خضر" ہے جو ادب اردو
کی تاریخ ہے۔۔۔۔۔"

خواجہ عشرت لکھنوی "تذکرۂ آب بقا" میں لکھتے ہیں:۔

"۔۔۔۔ سید فرزند احمد صفیر بلگرامی کی خدمات کو بھلا دینا بڑا
ستم ہے، میر صاحب نے ابتدائی سن سے اردو زبان کی خدمت
کی اور بہت سی کتابیں تصنیف کر کے خود چھپوائیں، اور یورپ
میں زبان کی خدمت کا شوق پیدا کیا۔۔۔۔ صفیر بہت پرگو تھے
پیام یار میں ان کی غزلیں برابر چھپتی رہیں۔۔۔۔ اب کوئی صفیر
جیسا زبان کی خدمت کرنے والا آرہ میں نہیں ہے جس کے دم
سے شاعری کا چرچا رہے۔۔۔"

ان حالات کے بعد خواجہ صاحب لکھتے ہیں:۔

"ایسا شخص جس کی تمام عمر اردو کی خدمت میں صرف ہوئی۔ اس
کا اکثر کلام غیر مطبوع پڑا رہے، نہایت افسوس کی بات ہے۔۔۔"

صفیر بلگرامی کی خدمات ادب و زبان کا اگر جائزہ لیا جائے تو ان کی عظمت
کا قائل اور ان کی محنت کا ممنون ہونا پڑے گا۔ پھر بھی نہ تو موصوف کے حالاتِ زندگی
پر سیر حاصل معلومات فراہم کی گئیں اور نہ ہی اس کی کاوش کی گئی کہ جلوۂ خضر کے
مصنف کی دیگر تصانیف و کارناموں کی تلاش کی جائے اور ان کو منظر عام پر لایا
جائے۔ بہر حال میں ایک طویل فہرست تصنیفاتِ صفیر بلگرامی درج کرتا ہوں، جو
شیخ محمد اسمٰعیل مہرآروی کے "فسانۂ غمناک" ملقب بہ فریادِ مہر در احوال
صفیر بلگرامی سے حاصل کی گئی ہے [ صفیر بلگرامی نے ۲۱۔ رمضان المبارک
۱۳۰۷ھ کو ۱۲ بجے دن میں ۵۷ سال ۹ ماہ اور ۲۰ روز حیات رہ کر قضا کیا ]

۱۔ صفیرِ بلبل — مطبوعہ ۱۲۸۰ھ
۲۔ خم خانہ — مطبوعہ ۱۲۹۶ھ
۳۔ دیوانِ صفیر — ۴ جلد [ بعد طبع صفیرِ بلبل و خمخانہ ترتیب دادہ شد ]
۴۔ دیوانِ صفیر — [ در بحر مثمن سالم ]
۵۔ دیوانِ صفیر — ۳ جلد (فارسی)
۶۔ تذکرۂ جلوۂ خضر — جلد اول (شعراء دہلی)
۷۔ تذکرۂ جلوۂ خضر — جلد دوم (شعراء لکھنؤ)
۸۔ چشمۂ کوثر — تذکرہ مرثیہ گویاں
۹۔ مثنوی در جواب گلزارِ نسیم
۱۰۔ مثنوی در معرفت
۱۱۔ مثنوی تحفۃ العلما (فارسی)
۱۲۔ مثنوی دعوتِ احباب
۱۳۔ دیگر مثنویات (اردو)
۱۴۔ دیگر مثنویات (فارسی)
۱۵۔ رشحاتِ صفیر
۱۶۔ جغرافیہ بلگرام
۱۷۔ تاریخ بلگرام — ۴ جلد
۱۸۔ رسالہ عروض
۱۹۔ رسالہ فنِ طبابت
۲۰۔ رسالہ محاورات
۲۱۔ مجموعہ رباعیات
۲۲۔ خمسہ جات
۲۳۔ مراثی، سلام، قطعات
۲۴۔ قصائد (فارسی)
۲۵۔ قصیدہ زمزمہ (جوبلی قیصرِ ہند)
۲۶۔ واسوخت
۲۷۔ ترجمہ بوستانِ خیال — ۱۸ جلد
۲۸۔ مختصر بستانِ خیال — ۳ جلد
۲۹۔ قصہ ہای دیگر

۳۰۔ جوہرِ مقالات (ناول بطرزِ مرأۃ العروس)
۳۱۔ جواب نصاریٰ
۳۲۔ ابعادِ ثلاثہ
۳۳۔ آئینہ فیصل
۳۴۔ بیاضِ اشعار
۳۵۔ گلستانِ مسرت
۳۶۔ گلدستۂ اوّلین
۳۷۔ مناظرۂ زلف و رُخ
۳۸۔ تحقیق اللسان در تحقیق زبانِ اردو
۳۹۔ خاتم
۴۰۔ حمایل
۴۱۔ نادِ علی
۴۲۔ حسین بند
۴۳۔ ہیکل
۴۴۔ مخرجات
۴۵۔ مطلع الانوار در میلاد
۴۶۔ مرغوب القلوب (در حال انبیاء و ائمہ)
۴۷۔ صراط المستقیم
۴۸۔ قیامت نامہ
۴۹۔ شبستانِ معراج
۵۰۔ معراج العقول در عظمتِ آلِ رسول
۵۱۔ ترجمہ تفسیر منہج الصادقین
۵۲۔ جوشِ وحشت
۵۳۔ شورِ محشر
۵۴۔ دغدغۂ موت
۵۵۔ بحرِ ذخار
۵۶۔ راحتِ طفلی
۵۷۔ فالنامہ موسوم بہ ترغیب
۵۸۔ جام کوثر

۵۹- پہیلی
۶۰- چیستاں
۶۱- متفرقات

ان ۶۰ تصنیفات وتالیفات کے علاوہ اور کیا ہے ؟ اس کی تلاش بھی ہونی چاہیئے۔ وہ خطوط جو صفیر بلگرامی نے لوگوں کو لکھے ہوں گے ان کی تلاش کو بھی مدِ نظر رکھنا ضروری ہے، کیونکہ صفیر بلگرامی کے وہ خطوط بھی اپنی جگہ ایک تصنیف وتالیف ہی ہیں۔ میرے پاس "بیاضِ صفیر" میں صفیر بلگرامی کے وست وقلم کے کئی خطوط کی نقلیں موجود ہیں جن میں داغ دہلوی اور سرسید احمد خاں بالقابہ کے نام بھی خطوط ہیں۔ —— تعداد تصنیفات صفیر بلگرامی کے ملاحظہ کے بعد تعداد شاگردان صفیر بلگرامی اگر معلوم کرنی ہو تو مرزا غلام حیدر مجبور درج عظیم آبادی کے قطعہ کے چند بند ملاحظہ ہوں :-

میر فرزند احمد آنکہ صفیر — ہست مشہور عالم ایجاد
نامور در جہاں تلامذہ اش — بہرہ ور صاحبان استعداد
فیضیاب از صفیر با تمکیں — سخن، احمد، امیر، سلطان شاد
صاف و عنقا، ہما، امیر، اخلاص — ہم متیم و کلیم، طور، ارشاد
سخن، اکرام، قیصر و جادو — ہم سلیم و وزیر، صاحب داد
آں صفیر و مطیر، تمکین، شور — آں عنایت، کبیر، ہم فرباد
قاصر و باقر و ثریا، مہر — دانش و ہم ذکی، عالی زاد
مخلص و شورش، اکبر و اصغر — ہاشم و محسن خجستہ نہاد
حسن، اکھڑ، حقیر، درد، ظہیر — ہم گرامی، ضیائے، مہر شاد
احسن و جوش، نیر و فیاض — ہم طبیب و متین، نیک نہاد
جاہ، یحییٰ، غلام، لائق، تیز — آصفی و حکیم و ہم ایجاد
آں نہال و جمیل و محزون نیز — باز مداح، لائق ارشاد

ان تصنیفات سے یہ بات واضح ہو گئی ہو گی کہ صفیر بلگرامی کے متعلق سخن شناس ایسا رجحان کیوں رکھتے تھے، اس کے بعد میں نفسِ مضمون پر آتا ہوں۔ وہ یہ کہ صفیر بلگرامی کی اب تک دو تصویریں ملتی ہیں۔ ایک وہ جسے سید وصی احمد صاحب فانی بلگرامی نے "س، ش، ص" والے بسیط مضمون کے ساتھ شائع کی تھی۔ دوسری تصویر وہ ہے جو "یادگارِ ضیغم" سے آرزو صاحب نے حاصل کی اور اب "احوالِ غالب" کی زینت ہے۔ لیکن آج کو اللہ ضلع آرہ میں صفیر بلگرامی کی دو تصویریں اور بھی ہیں جن میں سے ایک تصویر جو دراصل گروپ ہے نہایت اہم ہے۔ اس گروپ تصویر کی شان یہ ہے کہ ایک جانب صفیر بلگرامی، دوسری جانب ان کے پیر اولین [آپ ہی کی ولادت کے موقع پر چودھری عبدالغفور سرور مارہروی نے رباعی و قطعات نظم کر کے حضرت غالب کو بغرضِ اصلاح روانہ کی تھیں اور غالب نے اپنے جیب خاص سے سرور کو ایک اردو قطعہ عطا فرمایا تھا۔ اور اس سلسلے میں صفیر بلگرامی کا پتہ دریافت کیا تھا تاکہ تہنیت میں خط لکھ سکیں۔ لیکن اس زمانے کی خط وکتابت کو قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹر جیسا محقق غالب "جعلی" گردانتا ہے۔ یہ کیوں ہے ؟ خدا بہتر جانتا ہے، لیکن امید کہ ماہ فروری ۱۹۵۵ء کا آج کل قاضی صاحب کے مطالعہ سے گذرا ہو گا اور اُن "جعلی" خطوط کی تصدیق ہو گئی ہو گی ] سید نور احمد گرامی بلگرامی ہیں اور صفیر و گرامی کے درمیان "محمد غنی حیدر" کی تصویر[1] ہے، اس تصویر کے سامنے آتے ہی صفیر بلگرامی کا یہ قطعہ تصور کے پردے میں آجاتا ہے جس کا مطلع ہے

فرمایئے کس شخص کی قسمت ہوئی بیدار
جاگے ہوئے کس جا سے حضور آئے ہوئے ہیں

یہ قطعہ یا یہ تصویر محض تصویر نہیں۔ ایک واقعہ، ایک طویل کہانی، افسانہ اور ناول ہے —— فی الوقت اس حد تک کافی ہے کہ جو لوگ "ستارۂ ہند پریس کلکتہ" سے واقف ہیں وہ "محمد غنی" کی شخصیت سے بھی کسی حد تک واقف ہوں گے —— جیسا کہ میں نے ذکر کیا یہ واقعہ ہے اور افسانہ! لیکن اس قصہ خوانی کا یہ موقع نہیں! [ وقت اور فرصت درکار ہے ] اس تصویر کے علاوہ ایک اور تصویر ہے، جس میں صفیر بلگرامی سر پر عمامہ لپیٹے بر میں کرتہ واچکن ڈالے گلے میں پر پیچ پڑا ہوا ہاتھ میں چھڑی لئے ایک کرسی پر جلوہ افروز ہیں —— لیکن اس تصویر کے علاوہ ایک شبیہ اُن کی ہے جن کی زیارت کے لئے حضرت غالب تمام عمر بے چین و مضطرب رہے، جن کی تحریر کو اپنی آنکھوں سے لگانا اور سر پہ جگہ دینا غالب جیسی ہستی کے لئے فخر و مباہات کا کام تھا —— بہرحال میرے علم میں اب تک حضرت صاحب کی کوئی تصویر منظرِ عام پر نہیں آئی ہے۔ میرے لئے یہ امر کچھ کم باعث فخر

[1] افسوس کہ تصویر صاف نہیں اس لئے شائع نہیں کی گئی۔ (ادارہ)

ہیں کہ حضرت صاحب ہمارے نانا صفیر بلگرامی کے نانا تھے، اور حضرت صاحب
کو ہمارے نانا دل و جان سے عزیز تھے [ ملاحظہ ہوں خطوط غالب صاحب عالم صاحب
یہ شبیہہ مبارک بھی اب تک میرے "نگار خانہ" میں محفوظ تھی، لیکن اب میں
شائقینِ آج کل کو آج کل کے ذریعے سے اس ہستی کی "عکسی زیارت" کراتا
ہوں جو صوفی با صفا اور ایک مردِ مومن ذات تھی، جس کی شان ہے کہ سر پہ
شملہ باندھے، عبا زیب تن کئے، ہزارا تسبیح ہاتھ میں لئے، ایک صوفیانہ
شان سے نورِ مجسم متمکن ہیں۔ آپ ہی کو لوگ صاحب عالم متخلص بہ صاحب
سجادہ نشین مارہرہ ضلع ایٹہ کہتے ہیں۔

ہمارے پاس ایک تصویر سید برکات حسن صاحب مارہروی کی بھی ہے آپ کا ذکر بھی غالب کے خطوط میں ملتا ہے۔ بہرحال اب محوی کے اس شعر پہ رخصت چاہتا ہوں ؎

جو وہ اُٹھ گئے اُٹھ گئی ان کے ساتھ
بہارِ زبان، عزّ و شانِ سخن

---

---

# "ہندوستانی موسیقی نمبر"

## آج کل کا اگست ۱۹۵۶ء کا شمارہ موسیقی نمبر ہوگا

مندرجہ ذیل عنوانات پر بالخصوص اور ہندوستانی موسیقی سے متعلق دیگر موضوعات پر
بالعموم مضامین درکار ہیں۔ جو اصحاب یہ مضامین بہم پہنچا سکیں وہ مدیر رسالہ سے خط و کتابت فرمائیں

۱۔ ہندوستانی موسیقی کی تاریخ

۲۔ ہندوستانی موسیقی کے بڑے بڑے سرپرست

۳۔ مشہور گانے والوں کے حالات و کوائف:۔ وشنو ڈگمبر، وشنو نارائن بھات کھنڈے، فتح علی، علی بخش، بندے علی خاں، فیاض خاں، رام کشن بواوزے، کرشنا راؤ شنکر پنڈت، پنڈت رتن جانکار پرنسپل بھات کھنڈے کالج، گووند راؤ تانبے آف کولھاپور، اللہ بندے خاں، ذاکر الدین آف اودے پور، بھاسکر راؤ آف اودے پور وغیرہ

۴۔ ہندوستانی موسیقی کے ساز۔

۵۔ ساز نواز۔ بسم اللہ، شہنائی۔ بندو خاں، سارنگی۔ احمد جان تھرکوا، طبلہ۔ روی شنکر، ستار۔ عبدالعزیز، وچتر وینا۔ ولایت خاں، ستار۔ عنایت خاں، ستار۔ حافظ علی خاں، سرود۔ علاؤالدین خاں، سرود۔ اجودھیا پرشاد، مردنگ وغیرہ

۶۔ فلمی موسیقی۔ سہگل، لتا منگیشکر، طلعت محمود وغیرہ

۷۔ موسیقی کی ماہر خواتین۔ ہیرا بائی بڑودکر۔ گنگو بائی ہنگل۔ جودھ سنا بھوے۔ رسولن بائی۔ بیگم اختر۔ سدھیشوری دیوی

۸۔ لوک گیتوں کی موسیقی۔ پہاڑی، راجستھانی، اندھرا، پنجابی وغیرہ

۹۔ قوالی

۱۰۔ کرناٹک میوزک

۱۱۔ امیر خسرو۔ تان سین۔ سدارنگ۔ ادارنگ اور موسیقی کے بڑے بڑے موجد اور فن کار

۱۲۔ انھیں موضوعات سے متعلق نادر تصاویر کسی صاحب کے پاس ہوں تو وہ بھی مدیر رسالہ سے خط و کتابت فرمائیں (ادارہ)

بشر نواز

# نیا اِنساں

لبوں پہ قوسِ قزح کا نکھار رقص کناں — جبیں سے نور چھلکتا ہے ماہتابوں کا
اسیر مٹھی میں ارض و سما کی رنگینی — خجل قدم کی صدا سے فسوں ربابوں کا
نظر کی وسعت و باریک بینیاں ایسی — کہ زہرہ آب ہوا جاتا ہے سرابوں کا

چلے تو مشعلِ خورشید راہ دکھلائے
رُکے تو گردشِ دوراں میں فرق آجائے

قدم سے لپٹی ہوئی عظمتیں ہمالہ کی — سمندروں کی جوانی جلو میں رقصندہ
حسین ماضی کی رنگیں روایتوں کو لئے — کھڑے ہیں منتظرِ حکم خوابِ آیندہ
گذر رہا ہے نئے موڑ سے نیا انساں — رہوں میں نور لٹاتے ہیں عزم تابندہ

ہیں اختراعیں کئی نشکوہِ سنج کم کوشی
کئی علوم ہیں بے تاب بہرِ پابوسی

ضمیرِ ارض کی ہر بات اس پہ آئینہ — ہے سر بسجدہ ہر اک راز آستانے پر
ہتہِ کمند ستارے فضائیں زیرِ نگیں — فرازِ عرش بھی ہے عزم کے نشانے پر
اسی کا پرتوِ رنگیں سمک سے تا بہ فلک — اسی کی مُہر شب و روز کے فسانے پر

یہی ہے ماضی یہی حال اور آیندہ
جبینِ وقت اسی کے سبب سے تابندہ

اسی کی نظروں کے ادنیٰ سے اک اشارے پر — شرارے نرک کے جنّت میں ہوگئے تبدیل
کبھی جو دستِ عمل کو ذرا سی جنبش دی — ہزاروں خوابِ حقیقت میں ہوگئے تبدیل
طویل گھنٹوں نے لمحوں کا روپ دھار لیا — سمٹ کے فاصلے قربت میں ہوگئے تبدیل

بلند ارادوں نے رشتے فلک سے جوڑ لئے
بڑھائے ہاتھ ستاروں کے پھول توڑ لئے

اسی نے جلوے نکھارے نگارِ فطرت کے — یہی ہے شانہ کشِ زلفِ عالمِ امکاں
یہی ہے محورِ تہذیب و فن و علم و ادب — اسی کے گرد ہے کل کائنات رقص کناں
اسی کے فیض سے جاری ہے جوئبارِ حیات — اسی کے نور سے ہر نقشِ بحر و بر تاباں

یہ دورِ آدمِ عظمت نشاں زندہ باد
نئی حیات کی یہ آن بان زندہ باد

وارث کرمانی

# ہونٹوں پہ ہنسی رُخ پہ حیا یاد رہے گی

ہونٹوں پہ ہنسی رُخ پہ حیا یاد رہے گی — اے حُسن تری شوخ ادا یاد رہے
اظہارِ عنایات کی مخصوص فضا میں — اقرارِ محبّت کی خطا یاد رہے
وہ شب وہ چمن زار وہ بیہوش گھٹائیں — وہ شعر کا موسم وہ فضا یاد رہے
وہ مستیٔ رفتار وہ لغزیدہ خرامی — وہ جھوم کے چلنے کی ادا یاد رہے
جذبات کے سیلاب میں ڈوبے ہوئے کونین — وہ بے خودیٔ ارض و سما یاد رہے
اُمڈے ہوئے طوفانِ محبّت کے مقابل — چھائی ہوئی ساون کی گھٹا یاد رہے
وہ شب ہمہ شب سلسلۂ عرضِ تمنّا — وہ شوق کی وسعت بخدا یاد رہے
اک خضرِ سمن پوش و گل اندام کے ہاتھوں — آغوش میں مرنے کی دُعا یاد رہے
انفاس کا جادو نہ کبھی دل سے مٹے گا — ملبوس کی خوشبوئے حِنا یاد رہے
احسانِ مسیحا نفسی چین نہ دے گا — آزارِ محبّت کی دوا یاد رہے

اک شاعرِ اقلیمِ اودھ کی یہ عقیدت
.... پہنچے یہ بھی کیا یاد رہے گی

---

وحید شادانی بنیادی

# شگوفہ

ہر ایک ارماں تڑپ رہا ہے ہر ایک حسرت سِسک رہی ہے
سکونِ ہستی کی جستجو میں حیاتِ انساں بھٹک رہی ہے
خزاں کا موسم، خزاں کے لمحے، خزاں کے دن ہیں، خزاں کی راتیں
یہی ستم مجھ پہ کم نہیں تھا کہ برق بھی اب چمک رہی ہے
اگر وہ اے صبح کے ستارو! کہیں ملیں تو یہ اُن سے کہنا
زمین پہ میں سسک رہا ہوں نظر فلک پہ بھٹک رہی ہے
ہمیں تو اے حاصلِ خدائی یہ بزمِ محشر نہ راس آئی
جو آگ آنسو بجھا چکے تھے وہ آگ اب پھر بھڑک رہی ہے
نہ کوئی منزل، نہ کوئی جادہ، نہ کوئی رہبر، نہ کوئی ہمدم
وحید پھر بھی رہِ طلب میں نگاہِ فطرت بھٹک رہی ہے

ستیہ وتی ملک

(ہندی سے ترجمہ)
مترجم:- شرون کمار ورما

# بُت

گونارا اسٹیشن۔

اسٹیشن ماسٹر صاحب موٹے کھدر کے کُرتے میں ملبوس، سفید ڈوری کا چشمہ لگائے لُو سے بچنے کے لئے کوٹھڑی کے ایک کونے میں سمٹ کر بیٹھے اونگھ رہے ہیں۔

گاڑی سے اُتر کر سیدھا وہ اسٹیشن ماسٹر صاحب کے پاس گیا اور اُن سے گاؤں کا راستہ پوچھا۔

"سات کوس۔" کہہ کے وہ پھر اونگھنے لگا۔

یہ دیکھ کر اُس نے اُن کے آرام میں خلل ڈالنا مناسب نہ سمجھا، اور بنگلے کے باہر نکل کر سیدھا چلنے لگا۔ راستہ ناہموار تھا اور اُس کے دونوں طرف کھیتوں میں تازہ کٹے ہوئے گیہوں کے ڈھیر سونے سے معلوم دیتے تھے

کوٹ اُتار کر اُس نے سر پر رکھ لیا تھا، ایک تو گرمی سے بچنے کے لئے اور دوسرے انگریزی ڈھنگ کے بالوں اور قمیص کے کالر کو چھپانے کے لئے کیونکہ ایسا کئے بغیر اس دیہات میں اپنے آپ کو جاٹ ثابت کرنے کے لئے اُس کے پاس اور کوئی چارہ نہ تھا۔ اور چونکہ اس طرف بنئیے، برہمن وغیرہ ذاتوں کی نسبت جاٹ کہیں اُونچے سمجھے جاتے ہیں، اس لئے وہ اپنے آپ کو جاٹ ظاہر کرنے میں فخر محسوس کرتا تھا۔

صبح گھر سے چلتے وقت وہ صرف چائے اور ہلکا سا ناشتہ کر کے نکلا تھا۔ اس وقت دوپہر کے بارہ بج چکے تھے۔ بھوک سے زیادہ پیاس اُسے ستا رہی تھی۔ آگے چل کر جہاں دو راستے ہو گئے ہیں، وہاں کوئی کسان ایک طرف کھلیان میں سے بچا کھچا گیہوں اُٹھوا رہا تھا۔

"یہاں سے گاؤں کتنی دُور ہے، اور کس طرف؟" اُس نے کسان سے پوچھا۔

ہاتھ کے اشارے سے کسان نے اس کا جواب دیا۔ تیز دھوپ میں پیاس کی شدّت سے وہ بے تاب ہو رہا تھا۔ قریباً آدھ میل کے فاصلے پر اُسے ایک کنواں دکھائی دیا۔ وہ دوڑا۔ کنوئیں پر ایک چھوٹا سا لڑکا تھا۔ اوک بھر کے پانی اُس سے لے کر پیا۔ پانی کھاری تھا، پیاس بُجھی نہیں۔

اور اُسے یہ بھی معلوم ہُوا کہ وہ راستے سے بھٹک گیا ہے۔ اُسے پھر وہیں لوٹ جانا چاہیئے جہاں کہ دو راستے ہو گئے ہیں۔ لوٹا اور پھر دوسرے راستے سے سیدھا چلنے لگا۔ گرمی کی شدّت۔ پسینہ سے اس کا جسم تربتر ہو رہا تھا۔ لُو اُسے جھلسائے جا رہی تھی۔ سالہا سال شہر میں رہنے کی وجہ سے وہ آرام پرست ہو گیا تھا۔ زمین سے اُسے اتنی اُنس نہ رہی تھی۔ گویا زمین سے اُس کا ناتا ٹوٹ چکا تھا۔ شاید اسی وجہ سے وہ پیدل چلتے چلتے بُری طرح سے تھک گیا تھا۔

لُو کے تھپیڑوں سے بچنے کے لئے اس نے سر کو اچھی طرح سے کوٹ سے لپیٹ لیا۔ اور دھوتی کو اونچا کئے سچ مچ وہ ایک جاٹ دکھائی دیتا تھا۔

اس ابلتے سمندر سے نکل کر آخر اسے درختوں کے سائے اور ایک بستی کے آثار نظر آئے۔ چھوٹا سا گاؤں تھا۔ کھیلتے ہوئے دیہاتی لڑکوں سے پوچھنے پر پتہ چلا کہ اصل گاؤں جہاں اُسے "بھات" میں شریک ہونا ہے، یہاں سے دو کوس ہے۔ لیکن اب تو بنا کھائے پیئے اور آرام کئے آگے چلنے کی اس میں سکت نہ تھی۔ گلا سوکھا جا رہا تھا۔ آنتیں قُل ہو اللہ پڑھ رہی تھیں۔ جسم کانپ رہا تھا۔

لڑکوں میں سے ایک سے اُس نے چھاچھ والا گھر پوچھا۔ بڑے بڑے مہذّب شہروں میں جہاں اس طرح پانی مانگنا بھی سلیقے سے باہر ہے، وہاں اس شدید مہنگائی کے زمانے میں بھی ادھر دیہات میں بھینس والا گھر چھاچھ کے لئے ضرور کھُلا ہو گا، ایسا اُس کا یقین تھا۔ لڑکے نے اُنگلی سے زمیندار کے بڑے گھر کی طرف اشارہ کیا۔

کچھ لوگ وہاں ڈیوڑھی میں گہری نیند سو رہے تھے۔ دوپہر کے وقت

اُن کی نیند خراب کرنا مناسب نہ سمجھ کر اُس نے لوٹ کر پھر پوچھا۔ "کوئی دوسرا چھاچھ والا گھر نہیں ؟"

اس بار لڑکے نے کونے میں کچّے گھر کی طرف اشارہ کیا جہاں وہ بغیر کسی جھجک کے ڈیوڑھی کے اندر چلا گیا۔ شہری گھروں کی طرح دیہاتی گھروں میں جاتے وقت اُسے کچھ ہچکچاہٹ نہ ہوئی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا گویا وہاں کے قاعدے، قانون سب اس کے ہی بنے ہوں۔ ڈر تھا تو اُسے سر کے بالوں کا۔ جسے اُس نے احتیاط سے چھپا رکھا تھا۔

اس نے ڈیوڑھی کے اندر جھانکا۔ چاروں طرف شب کی سی خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ ڈیوڑھی کے عین وسط میں دھوپ ایک بڑے انگارے کی مانند چمک رہی تھی۔ دالان میں ایک طرف کپڑے جوڑ کر بنایا ہوا جھولنا لٹک رہا تھا اور اس کے پاس ہی مونڈھے پر مُنہ سر ڈھکے ہوئے ایک بُت سا بیٹھا تھا جس کے مہندی لگے ہاتھوں اور لمبی پتلی گوری انگلیوں میں سونے چاندی کے زیور اور جھولنا جھلانے کی رسّی تھی۔ اس وقت اس کے لئے ایک لمحہ رُکنا بھی دشوار تھا، بولا۔ "سیت ملے گا ؟ سیت چاہیئے" ؟

کوئی جواب نہیں۔ خاموش دیواریں ہی اس کا جواب دے رہی تھیں۔

"سیت نہیں تو پانی ہی پلا دو۔ بہت پیاسا ہوں"۔ ہانپتی ہوئی آواز میں اس نے پھر کہا۔ اب بُت ہلا۔ گویا کہ احساس اس میں پہلے کسی ڈر سے سویا پڑا تھا۔ اور اب نڈر ہو کر بیدار ہو گیا ہو۔

بُت کے اُٹھ جانے پر اُسے دالان کے دوسرے کونے میں ایک اور ٹھوس پتھر کا سا بُت دکھائی دیا۔ اُوپلوں کی انگیٹھی کے آگے، چہرہ ننگا۔ جس کی دونوں آنکھیں جھپکتی ہی نہیں، سیدھی گڑی سی ہیں۔

خود ہی وہ دہلیز پر بیٹھ گیا۔

وہ نوجوان عورت نہیں۔ بُت، اب بھی اسی طرح لال رنگ کی اوڑھنی اور بھاری لہنگے وغیرہ سے سر سے پیر تک ڈھکا ہوا خراماں خراماں اس کی طرف چھاچھ کا گلاس لئے آ رہا تھا۔

چھاچھ کا بڑا سا گلاس بُت کے ہاتھوں سے پکڑتے ہوئے ایک غیر معمولی احساس نے اسے چونکا دیا۔ اندازہ ہوا۔ بائیس سے زیادہ نہیں، گویا دوشیزہ ! نُور جس کے اندر ہی اندر سے ہاتھ پیروں کی حرکت کے ساتھ ایک نغمہ بن کر نکل گیا، چھل چھل جھرنے سے جھر رہا ہے۔ گلاس دیتے وقت جانے کیوں ٹھٹک گئی۔

"اوہ، تم کیا چھاچھ کے لائق تھے ؟" — وہ حلاوت آمیز آواز اس گہرے سنّاٹے میں رات کی رانی کی طرح مہک اُٹھی۔ شاید بُت نے جھکتے وقت اس کے کٹے ہوئے بالوں اور چھپائے ہوئے کالر کو دیکھ لیا تھا۔

"تم کیا چھاچھ کے لائق تھے ؟" — حیرت بھری آواز پھر آئی۔

دیہات میں چھاچھ سے عام راہگیروں اور دودھ سے معزز لوگوں کی تواضع کی جاتی ہے۔ "کون ہو ؟"

"جاٹ ! آگے گاؤں میں بہن بیاہی ہے۔ ان کی سوتیلی لڑکی کی شادی میں بھات کے لئے مدعو ہو کر جا رہا ہوں۔ تھوڑی چھاچھ اور —"

چھاچھ کٹورے میں بھر کر پھر اسی انداز سے لائی گئی۔ گاڑھی تھی اس لئے اُس میں پانی لا کر کے بھی ڈالا گیا۔ اس طرح اس کا آنا جانا اس ماحول میں سہانے لگا۔

پانی دے کر اس نے دُہرایا — "ارے، تم چھاچھ کے لائق تھے ؟ ٹھہرو، ٹھہرو۔ دودھ لاتی ہوں۔

کیسی ہمدردی ! کیسا اُنس ! اس نے تو صرف چھاچھ مانگی تھی بے اختیار ہو کر اس نے کہا — نہیں نہیں ! بھوک، پیاس کے مارے بُرا حال تھا، تبھی یہاں چلا آیا۔"

بھوک کا نام سنتے ہی اُدھر اصرار زور پکڑ گیا۔

"کھانا کھائے بغیر جاؤ گے ؟ نہیں، نہیں ! ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا"۔

کئی بار انکار کرنے پر بھی وہاں شنوائی نہ ہوئی۔ جھٹ سے پرات، آٹے اور گھی کا بندوبست ہونے لگا۔

"اچھا جو گھر میں بنا رکھا ہو، وہی دے دو"۔

"گھر میں تمھارے لائق کچھ نہیں۔ اس کا ایک لڑکا دوسرے بُت یعنی بڑھیا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) تو گیا ہے بھات میں جیمنے، اور اس کا بھائی ہے کھیت میں۔ اس لئے بناؤ نا کچھ نہیں"۔

"مِسّی روٹی تو ہو گی، وہی لاؤ۔ اور تھوڑی چھاچھ"

پل بھر میں کانسی کی تھالی میں روٹی، مکھن، چھاچھ، اس کے آگے رکھ کر بُت پھر اسی پیڑھے پر بیٹھ کر جھولنا جھلانے لگا۔

اس سے زیادہ اور کیا ہو سکتا تھا؟ روٹی' پانی' عزّت افزائی کے علاوہ — وہ! جو کچھ اور ملا ہے؟ اس کی احسان مندی کن الفاظ میں بیان کی جائے؟ کچھ نہ سمجھا۔ رُک گیا اور بولا۔ "تمھارے اپنے گاؤں کا نام کیا ہے"؟

"فلاں"۔

"اوہ! ارے میں بھی تو اسی گاؤں کا ہوں"۔

اس کے اتنا کہنے پر بُت اندر ہی اندر جنبش میں آ گیا۔ ایک لہر سی دوڑ گئی۔ اور وہ اسے چھپا نہ سکی۔

چاندی کا ایک روپیہ جو خوش قسمتی سے اس کی جیب میں تھا۔ نکال کر پیش کیا۔ میرے گاؤں کی ہو۔ میری بہن ہو۔ بہن کے گھر کھایا ہے اسی وجہ سے . . ."

"نہیں! نہیں! ایسا نہ کرو"۔

اور تب اُس نے دوسرے بُت سے (جو کونے میں اتنی دیر سے ویسے ہی بیٹھا تھا) گردن گھما کر اجازت چاہی لیکن اس نظر میں ذرا بھی جھجک نہ آئی۔ بلکہ شدّت نکار ادر بھی چنگاری کی طرح چمک اٹھی۔

روپیہ دھیرے سے اس کے قدموں کی طرف سرکا کر وہ جلدی سے باہر نکل آیا۔

اگلے گاؤں کا خیال جو اس کی منزل مقصود تھا۔ آج سے ایک دن پہلے اس کے معمول میں انقلاب لا چکا تھا' اور وہ اپنے کئی ضروری کاموں کو ملتوی کر کے کڑکتی دھوپ میں بھٹکتا آ رہا تھا۔ لیکن اب وہ اس کا خاص مشتاق نہ رہا تھا۔ حالانکہ رشتے کی عورتوں نے دیہاتی رسم و رواج کی پابند ہو کر "بھائی" کے آنے کی آرتی اُتاری' ٹیکا وغیرہ کیا۔ مردوں نے ضرورت سے زیادہ استقبال کیا' اور اسٹیشن پر سواری نہ بھیج سکنے کے لئے بار بار معافی چاہی۔ لیکن اس نے جیسے راہ میں کوئی جادو بھرا قدیم کھنڈر دیکھا تھا۔ یا مسلسل بارش کے بعد سُنہرا نکھرتا ہوا دن!

رات بھر اسے انہی قدموں کی گونج' وہی سُریلی آواز' وہی رعنائی' اسی مُعطّر فضا کا احساس بار بار چونکائے دیتا رہا۔

ماں کو اس نے دیکھا نہیں۔ بہن سے دُور رہنے کی وجہ سے وہ جذبہ نہیں' بہن ہونے کا محض احساس رہ گیا ہے۔ ہوسٹلوں کی روکھی سوکھی فضا میں وہ پلا ہے۔ ایک کے بعد دوسرے امتحان میں کامیابی' کتابوں کے ڈھیر' سندوں اور عزّت کی ظاہرا پکّی عمارت کے باوجود اس نے اس میں ایک چھید محسوس کیا جو آج یک لخت چلتے چلتے' ایک انجانے ہاتھوں سے اتنی قربت' اتنی غیرت' اتنا اصرار پا کر صاف دکھائی دینے لگا۔ اس کے سامنے وہ دن بھی صاف صاف نظر آنے لگا جب کہ وہ بہت چھوٹا تھا اور ضعیف العمر نانی کے مرنے کی خبر پا کر گھر جانے کے لئے رو رو کر تڑپ اُٹھا تھا۔

دوسرے دن لوٹنے کے لئے اسٹیشن کی طرف جب وہ گھوڑی پر سوار ہو کر جا رہا تھا۔ تو یوں ہی بغیر کسی خاص مقصد کے پھر سیدھا اسی دروازے پر آ رُکا۔ اُتر کر اندر چلا گیا۔ دن کا تیسرا پہر تھا۔ لیکن خاموشی ویسے ہی چھائی ہوئی تھی۔ اور ٹھیک وہیں دالان میں پیڑھے پر بیٹھا ہوا سر سے پیر تک ملبوس وہ بُت جھولنا جُھلا رہا تھا۔

دوسرے بُت یعنی بڑھیا یا اور کسی دوسرے کی وہاں پرچھائیں بھی نہ تھی۔ یہ دیکھ کر حوصلہ کر کے وہ آگے بڑھا۔

لیکن کہے تو کیا؟ اس دیہاتن کے آگے وہ کس زبان میں کیسے اور کیا گزارش کرے؟

"دیکھو' میں تمھارے گاؤں کا ہوں۔ بھائی ہوں' کل تم نے روپیہ کیوں لوٹانا چاہا؟ اس سے مجھے دکھ ہوا"۔ یہ کہتے کہتے اس کی آواز میں ایک میٹھے درد کا بہاؤ اُمڈ آیا۔ اس سے متاثر ہو کر وہ بُت بھی لمحہ بھر کے لئے بے حس رہنے کے بعد جلتی موم بتی کی مانند چھلک پڑا۔ پہلے کرب و اضطراب کے ساتھ' پھر ایسی چھما چھم بارش جس میں آواز نہیں۔ گرج بھی نہیں۔

عجیب مسئلہ ہے۔ وہ قیاس بھی نہیں کر سکتا کہ چہرہ کیسا ہے؟ رنگ کیسا ہے؟ اس نوخیز دُکھی دل سے بھاپ کے بادل کہاں کہاں پانی کی شکل اختیار کر کے ڈھلک رہے ہیں۔ جھانک نہیں سکتا۔ اور نزدیک کھڑا ہونے کے باوجود کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔

خود ہی تھم تھم کر جب آنسوؤں کا زور کم ہوا اور ماحول میں سنجیدگی آئی۔ تو وہ بولا۔ "ایسے نہیں۔ رونے سے مجھے دُکھ ہوتا ہے۔

اس نوعمر کا زار و قطار رونا اس کے دل میں بُری طرح سے ارتعاش پیدا کر رہا تھا۔ گھونگھٹ کے اندر سے منہ پونچھ کر بُت نے

کئی بار مجھی مجھی زندگی کو الفاظ میں باندھنے کی کوشش کی -

گونا ہونے سے پہلے وہ سُہاگ کھو بیٹھی تھی - پھر چھوٹے دیور کے ساتھ سُہاگ رچایا گیا - چھ ماہ بعد اُس نے بھی اپنے بڑے بھائی کی پیروی کی - اس سے چھوٹا کل نو سال کا تھا - جس سے قانوناً شادی نہیں ہو سکتی تھی -

اب خاندان اور جائداد کے مسئلے کی وجہ سے چچیرے بھائی کو لے کر سہاگن ہوئی - لیکن وہاں سے بھی کسی وجہ سے شبہ ہونے پر نکال دی گئی - پھر بھائی بھاوج کے پاس آئی - تو بھی .... اب اس گھر میں ایک رنڈوے کے ساتھ بیٹھ گئی - جُھولنے کا بچّہ رنڈوے کی پہلی سنتان ہے - بڑھیا رنڈوے کی مَوسی ہے -

لیکن وہ بدنصیب جوہڑی - سات پردوں سے ڈھکی رہنے کے باوجود کہیں سمائی نہیں - آنسو پھر چھما چھم' چھما چھم -

دیہات میں ایسے قصّے انوکھے اور انہونے نہیں' اور نہ شہر والوں کے لئے ہی دلسوز رہے ہیں - پھر بھی وہ تھر تھر کانپ اُٹھا - ٹھیک ویسے جیسے ایک دن موسم سرما کی دُھوپ میں سویرے تیبر کو جاتے وقت باغ کی پُرانی دیوار سے اُٹھ کر اچانک ایک سفید خوبصورت بالوں والا نرم نرم چھوٹا سا پِلاّ عین اس کے مقابل آ کھڑا ہوا تھا - اس غریب کی آنکھوں میں آنسو تھے اور وہ ایک ٹوٹا ہوا پنجہ (جو کسی حادثہ سے کٹ گیا تھا) اُوپر کئے ہوئے تھا - گویا وہ انسانی تشدّد پر بہت کچھ کہنا اور دل کے زخم دکھلانا چاہتا تھا - اب وہ اُچھل کود نہیں سکتا تھا' چھلانگ نہیں لگا سکتا - تب اس نے پیار سے اسے تھپتھپایا تھا -

لیکن وہ سامنے کیا دیکھ رہا ہے ؟ ڈھلکتا مٹّی کا ڈھیلا ؟ ہاڑ مانس ؟ سونے چاندی سے ڈھکا ہوا بُت ؟ موسم سرما کے وسیع آسمان کی پہلی کرن ؟

بچّہ اس کا نہیں' گھر اس کا نہیں - شادی پکّی نہیں - گویا کچھ بھی نہیں سوچتے سوچتے نہ جانے کب تک ویسے ہی کھڑا رہا -

دُھوپ ڈھل کر باہر چھپتوں پر جا پہنچی تھی - لڑکوں کے کھلیان سے لوٹنے کا وقت ہو گیا تھا - زیادہ دیر اس کے وہاں ٹھہرنے میں کوئی اور آفت آ سکتی تھی -

راہ ھر قریب آتی ہوئی شام کے ہولے ہولے قدموں کی آہٹ پاکر بُت بھی پھر ابر سے گھرے آسمان میں چھوٹے بھٹکے ہوئے پنچھی کی مانند گھر کے کام کاج کے لئے ہلا - اس طرح یک لخت راہ چلتے چلتے ایک راہگیر کے آگے اپنے آپ کو بے نقاب کر دینے کی وجہ سے وہ اب پشیمانی سے سمٹ رہا تھا - کسی کی موجودگی اسے اچھی نہ لگتی تھی - اور وہ اب اکیلا' بالکل اکیلا رہنا چاہتا تھا - روپیہ اُس نے لوٹا دیا اور آخری بار صرف کھلیان والے راستہ کی طرف اشارہ کیا -

فلسفہ کے پروفیسر رمیش چندر کی فطرت میں ایک عجیب تبدیلی آ گئی ہے - اس ہفتہ کالج میں اس کا خاص چرچا ہے - کلاس لیتے وقت پروفیسر صاحب اب پہلے کی طرح جوش میں بھی نہیں آتے' اور نہ ہی طلبا ر کے سامنے سے نکلتے ہوئے انھیں نظر انداز کرتے ہیں - فرصت کے وقت گپ شپ' چائے کافی کے درمیان اکثر بچّوں کی طرح وہ بھی اپنی سنانے لگتے ہیں - لیکن نہ جانے کیوں اسے واضح الفاظ میں بیان نہیں کر پاتے - پھر دیکھتے ہی دیکھتے ان کے چہرے پر سنجیدگی چھا جاتی ہے - اور کہیں دُور نظر جمائے وہ اُٹھ کھڑے ہوتے ہیں -

دراصل یہ جہان نہایت نازک تاروں سے بنا ہوا ایک ساز ہے جو زندگی کے بعض لمحات میں ہوا کے جھونکے کا سہارا لے کر سرکنڈوں کی طرح خود بخود بج اُٹھتا ہے - لیکن یہ کوئی نہیں جانتا کہ ایسے ہی دو لمحات پروفیسر صاحب کی زندگی میں بھی آئے' نہ جانے کتنے الجھے ہوئے' کتنے بوجھل -

---

## ہندوستان میں ۳۰۰ ویں انجن کی تیاری

چترنجن میں ریل کے انجنوں کے کارخانے نے ۳۰۰ واں انجن تیار کر کے لوکوموٹو ورکس نے گزشتہ فروری میں ۲۰۰ واں انجن تیار کیا تھا اس کارخانے کے لئے ۱۲۰ انجن سالانہ تیار کرنے کی تعداد مقرر کی گئی تھی - لیکن اب ریلوے بورڈ نے ۲۰۰ انجن سالانہ کی تیاری کی انتہائی حد منظور کی ہے -

آج کل دہلی

اطہر حسین جعفری

# (شاعر محمد علی) صائب تبریزی کی پُرماجرا زندگی

رات بڑی پیاری اور سہانی تھی۔ چاند نے اپنی شاعرانہ خواب انگیز روشنی سے (اصفہان کے دریا موسوم بہ) زایندہ رود کے منظر کو دلفریب بنا رکھا تھا۔

(نوجوان) محمد علی پُل خواجو سے ٹیک لگائے دریا کی سطح کو بغور دیکھ رہا تھا۔ دریا کی کف آلود لہریں باہم دست و گریباں، شور مچاتی آگے کی جانب بڑھ رہی تھیں۔ کچھ عرصے تک محمد علی پانی کی روانی کو دیکھا کیا۔ سنّاٹے کے عالم میں رات کے وقت کی نرم و نازک ہوا نے اپنی خوش خرامی کی صدا سے فضا میں دل نواز موسیقی کی کیفیت پیدا کر دی تھی۔ محمد علی نے ہر چند گھر واپس جانے کی کوشش کی، مگر قدم اُس طرف کو نہ بڑھے۔ معلوم نہیں رات کی اس گھڑی، خاموشی اور زایندہ رُود کی موجوں کے نغمے میں کیا کشش تھی کہ محمد علی کو جگہ سے ٹلنے نہ دیتی تھی۔

یوں تو دن میں محمد علی نے دریا کا شور اکثر سنا تھا اور ہمیشہ بے توجہی کے ساتھ پُل سے گزر جاتا تھا۔ لیکن آج رات کو نسیم شب کے تازگی بخش جھونکوں نے دُور اُفتادہ دوستوں کی یاد کو تازہ کر دیا تھا۔ چاندنی کے دلکش نظّارے نے سوئی ہوئی آرزوؤں کو بیدار کر کے دل میں بے چینی اور بے قراری پیدا کر دی تھی۔ دریا کی روانی کی صدا سے وجد کی کیفیت طاری تھی۔ دل چاہتا تھا کہ اس نالہ شب گیر کا ہم آہنگ ہو کر خود بھی نالہ آغاز کر دے۔

اُس رات کو حسبِ معمول محمد علی مکان نہ گیا۔ بلکہ صبح تک زایندہ رُود کے کنارے بیٹھا دریا کی دل پذیر صدا کو سنتا رہا جس کے ساتھ اس کی دلبستگی بڑھتی گئی۔ یہاں تک کہ رہا نہ گیا، اور فی البدیہہ ذیل کے دو شعر جن کو اس کی شاعری کا دیباچہ سمجھنا چاہیئے، موزوں کئے، اور دل فریب لہجے میں گنگنانے لگا ؎

عالم پُر است از تو و خالیست جائے تو — در ہیچ پردہ نیست، نباشد نوائے تو
یک آفریدہ نیست کہ داند سرائے تو — ہر چند کائنات گدائے درِ تو اند

الغرض چند لمحے اِس عالمِ مستی و ذوق میں گزرے تھے کہ آنکھ کُھل گئی۔ دیکھا کہ آفتاب کی ابتدائی روشنی نے آفاق کو رنگین بنا دیا ہے۔ سورج آہستہ آہستہ صاف و لاجوردی آسمان پر بلند ہوتا جاتا تھا، اور اپنے شورانگیز تبسّم سے زایندہ رود کے کنارے والے سرسبز نہالوں کو غرقِ نشاط کر رہا تھا۔

محمد علی نے حیرت زدہ نگاہ سے چاروں طرف دیکھا۔ اسی عالم میں اُس بڑے گناہ کا خیال آتے ہی جس کا وہ گذشتہ رات میں مرتکب ہوا تھا، کانپنے لگا اور ایک آہ سرد بھری۔ گناہ یہ تھا کہ اُسے غروبِ آفتاب کے بعد ایک دقیقہ کے لئے بھی گھر سے باہر نہ رہنا چاہیئے تھا۔ چنانچہ یہ پہلی رات تھی جو اُس نے نوائے زایندہ رود سے سرشار ہو کر صبح تک پُل خواجو پر گذاری تھی۔ خود اُس کی سمجھ میں نہ آتا تھا کہ وہ کیوں وہاں آیا تھا اور کیا کر رہا تھا۔ نیز یہ کہ اس روزانہ معمول کی خلاف ورزی پر اپنے تند مزاج اور جھگڑالو باپ کو کیا جواب دے گا، اور کس طرح ثابت کرے گا کہ گذشتہ رات اُس نے زایندہ رود کے کنارے یکّہ و تنہا بسر کی تھی۔ اسی فکر میں غلطاں و پیچاں افسردگی کی حالت میں ان دونوں شعروں کو جو رات میں کہے تھے، زیرِ لب پڑھتا ہوا گھر کی طرف روانہ ہوا۔ اتفاق سے مکان سے اسی طرف تھوڑے فاصلے پر باپ کی شکل نظر آئی جو افتاں و خیزاں اپنے کام پر جا رہا تھا۔ اُسے دیکھتے ہی محمد علی نے بھاگ جانا چاہا۔ لیکن افسوس کہ پیر قابو میں نہ تھے۔ بوڑھے باپ نے جھٹ سے بیٹے کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے اور بغیر کچھ کہے سُنے اُس کے سراہ رُخ پر کئی تھپڑ رسید کئے اور کہا "دُور ہو۔ بس وہیں جا جہاں رات میں رہا تھا۔ اب آئندہ تجھے میرے گھر آنے کا کوئی

حق نہیں ہے۔ بدنصیب محمد علی نے ہر چند خوشامد درآمد کی۔ لیکن بے سود۔ باپ اتنا ناراض تھا کہ ایسے بیٹے کی جو ایک رات گھر سے باہر رہا ہو شکل دیکھنے تک کا روادار نہ تھا۔ چنانچہ محمد علی نے اسی نا اُمیدی کی حالت میں زایندہ رُو کی راہ لی جو پچھلی رات کو اُس کے حق میں سرچشمۂ الہام ثابت ہوا تھا۔ حالت یہ تھی کہ رنج کے اثر سے آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ اور دل ہی دل میں کہہ رہا تھا، کاش اُسی طرح زایندہ رود کے کنارے ہی رہ گیا ہوتا۔ آخر اس رنج سے کیا فایدہ ہے۔ کیوں نہ سمجھ لوں کہ باپ مر گیا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے عمر کی بیسویں منزل میں قدم رکھا ہے، فنونِ ادب میں مہارت رکھتا ہوں۔ اچھا ہوگا کہ اپنی طبیعت کو جو شعر کہنے کی جانب راغب ہے اور تقویت دوں۔ اگر اور شعرا محض اچھے اشعار کہنے پر عوام کے مورد توجہ ہو جاتے ہیں تو مجھے خدا نے شعر گوئی کے مادّے کے علاوہ خوش گلوئی بھی عطا کی ہے جو سونے پر سہاگے کا کام دے گی۔ اس سے میری ترقی میں کافی مدد ملے گی"۔ خلاصہ یہ کہ صرف ایک رات گھر میں نہ رہنا ہی محمد علی کے زبردست شاعر ہو جانے کا باعث ہوا۔ اور ایران اور ہندوستان دونوں ملکوں میں واجبی شہرت کا مستحق بنا دیا۔

محمد علی صائب اصلاً تبریزی تھے۔ ان کے والد مرزا عبدالرحیم شاہ عبّاس کبیر کے عہد میں عبّاس آباد (اصفہان) میں آکر آباد ہو گئے۔ جہاں صائب ۱۰۱۰ھ میں پیدا ہوئے۔ انھوں نے اپنی تحصیلات کی تکمیل اصفہان میں کی۔ بیس سال کی عمر میں اُن کے والد نے صرف ایک رات گھر سے باہر رہنے کے جرم کی پاداش میں نکال دیا۔ چنانچہ یہی بات ان کے ذوق و احساسات کی تحریک کا باعث ہوئی۔ اس کے بعد سے محمد علی کی سرنوشت صرف اُن کے دل کی مرہونِ کرم ہے۔ زایندہ رود کے کنارے جا کر اشعار پڑھنے کے سوا اور کوئی کام نہ تھا۔ دن میں شعر کہتے اور رات میں نیلے آسمان پر ستاروں کے روشن ہوتے ہی پُل خواجو کے قریب آتے اور اطراف کے جنگل کے تناور درختوں کی آڑ میں بیٹھ کر رُوح نواز لحن سے ان کو باآوازِ بلند پڑھا کرتے۔ قریب کے وہ دیہاتی جو ضرورتاً زایندہ رود کے کنارے آتے، ایک جوان کے آہنگِ جاں سوز کو سُنا کرتے، جو دل نشین اشعار خوش گلوئی کے ساتھ پڑھا کرتا تھا۔ لیکن باوجود کافی تلاش کے پڑھنے والے کا پتہ نہ ملتا تھا۔

ایک زمانہ اسی نہج سے گزرا۔ آخر کار اس خوش گلو جوان کی شہرت جو زایندہ رود کے کنارے اشعار پڑھا کرتا تھا سارے اصفہان میں پھیل گئی، لیکن باوجود امکانی کوشش کے اس کا پتہ نہ ملتا تھا۔ لوگوں کو بس اتنا معلوم تھا کہ ایک سانولے رنگ کا کوتاہ قد جوان پھٹے پرانے کپڑے پہنے کسی غیر معلوم راستے سے جنگل میں آ ملتا ہے اور شعر پڑھا کرتا ہے۔

الغرض صائب شہر کی لڑکیوں کے حق میں ایک عجیب آئیڈیل بن گئے تھے۔ اس شیدائی کا دامن اتنا کشادہ ہوا کہ عاشق پیشہ لڑکیوں نے مکتب کو خیرباد کہہ کر صائب کے اشعار پڑھنا اپنا شعار بنا لیا۔ ان کے علاوہ عورتیں بھی بس صائب کے نغمہائے جاں سوز سننے کی دل دادہ تھیں۔ شہر اصفہان کی ادبی انجمن نے جو اُس زمانے میں قہوہ خانے کے نام سے موسوم تھی کافی مدت سے صائب کو انجمن کا عضو (ممبر) بنا رکھا تھا۔ اس انجمن نے مصلحت اسی میں دیکھی کہ صائب کو ہندوستان بھیج دیا جائے۔ چنانچہ بہت جلد ان کے لئے سامانِ سفر مہیّا کر دیا گیا۔

جس روز صائب (بجبر) اصفہان کو خیرباد کہنے والے تھے سارا شہر سوگوار نظر آتا تھا۔ اکثر دوست اُن کے ہندوستان جانے کے مخالف تھے، لیکن باوجود امکانی کوشش کے ان کو روک نہ سکے۔

الغرض آدھی رات کے وقت قافلہ خاموشی کے ساتھ روانہ ہوا، اور اُس عاشق مزاج اور غزل سرا شاعر کو جس کا دل اشکہائے جانان کے تصوّر سے خونین ہو رہا تھا اپنے ساتھ لے چلا۔

صائب ایک زمانے تک کابل میں رہے۔ وہاں ظفر خاں والیٔ کابل نے ان کا خیر مقدم بڑے تپاک سے کیا، اور اُن سے محبت کرنے لگا۔ اُسی زمانے میں ہندوستان میں شاہجہاں کا دربار فارسی شعرا اور ادبا کا گہوارہ بنا ہُوا تھا۔ چنانچہ ہر شاعر و ادیب اُسی طرف ڈھلکا چلا جاتا تھا۔ چنانچہ محمّد علی صائب بھی جو کابل کے قیام سے رنجیدہ خاطر ہو گئے تھے۔ ہندوستانی بادشاہ کے دربار میں چلے آئے۔ اور چھ سال کے قریب شاہجہاں کی خدمت میں گزارے۔ اس مدّت میں جب کبھی شہر اصفہان اور اُس کی زیبائیاں یاد آتی تھیں تو اُن کا دل شوق و اضطراب سے تڑپ اُٹھتا تھا، لیکن افسوس کہ اُن کو اپنے وطن و مولد واپس آنے کی اجازت نہ تھی۔ اتفاق سے اصفہان واپس جانے کے

خیال ہی کے زمانے میں شاہ عباس ثانی پسر صفی مرزا و نوادہ شاہ عباس بزرگ تختِ سلطنت پر بیٹھا۔ چونکہ اس نے بچپن ہی میں اہالیٔ اصفہان کی صائب کے اشعار اور ان کی خوش الحانی سے دلچسپی کا تذکرہ سُنا تھا۔ اس لئے اپنی تخت نشینی کے بعد ہی صائب کے متعلق دریافت کیا۔ لوگوں نے بیان کیا کہ وہ تو کئی سال سے ہندوستان میں مقیم ہیں، کیوں کہ ان کو حکومت کی جانب سے شہر اصفہان میں داخلے کی اجازت نہیں ہے۔ چنانچہ اس شعر شناس شاہ نے ان کو جلد سے جلد اصفہان واپس بلائے جانے کا حکم صادر فرمایا۔ چونکہ صائب کو اپنے والد کے خط سے بادشاہ کے حکم کی اطلاع مل چکی تھی۔ اس لئے فوراً ہی سامانِ سفر درست کر کے اصفہان واپس آگئے، اور تھوڑے ہی عرصے میں شاہ عباس ثانی کے دربار کے ملک الشعراء کے درجے پر فائز ہوئے۔ اس قدر شناس شاہ کے حینِ حیات صائب کا زمانہ عیش و آرام سے گذرا۔ لیکن اس کے جانشین شاہ سلیمان کے بادشاہ ہوتے ہی ان کی بدنصیبی کا زمانہ آگیا۔ چنانچہ اس بادشاہ نے محض واہی خیالات کی بنا پر اس زود رنج اور حسّاس طبیعت والے شاعر کو آزردہ خاطر کر کے خانہ نشین بنا دیا۔

صائب نے آخر عمر (۱۰۸۰ھ) تک اپنے زیبا و پُرگُل و شگوفہ باغ معروف بہ "باغِ تکیہ" میں گوشہ نشینی کی زندگی بسر کی۔ چنانچہ یہ باغ اب بھی اوقافِ شاہی کے زیرِ تصرّف ہے، اور حوالی زایندہ رود کے "خیابانِ صفا" میں واقع ہے۔ باغ کے آخری حصّے میں مٹّی کے ایک ٹیلے پر جو گویا مزار کے گنبد و رواق کی خرابی کی داستان سناتا ہے سرسبز و پُرشگوفہ درختوں کی آغوش میں تین قبریں نظر آتی ہیں، ایک تو خود صائب کی ہے، اور باقی دو علی الترتیب محمّد علی فرزند مرزا رحیم اور مرزا محسن فرزند صائب کی ہیں۔ صائب کی وفات سے ۴۵ سال بعد محمّد علی اور ۶۲ سال بعد مرزا محسن دفن ہوئے تھے۔ سالہا سال سے صائب تودۂ خاک کے نیچے سو رہے تھے اور کسی کو اس کی خبر تک نہ تھی۔ لیکن اب اس شاعرِ شوریدہ سر کا نیم شکستہ سنگی مزار باغِ تکیہ میں نظر آتا ہے، قبر پر یہ اشعار جلی حرفوں میں مرقوم ہیں ؎

در ہیچ پردہ نیست، نباشد نوائے تو | عالم پر است از تو و خالی است جائے تو
ہر چند کائنات گدائے درِ تو اند | یک آفریدہ نیست کہ داند سرائے تو
در مشتِ خاکِ من چہ بود لائقِ شما | این مشتِ خاکِ تیرہ چہ دارد سزائے تو
غیر از نیاز و عجز کہ در کشورِ تو نیست | ہم از تو جاں ستانم و سازم فدائے تو
صائب چہ ذرّہ است، چہ دارد فدا کند | اے صد ہزار جانِ مقدّس فدائے تو
محو کے از صفحۂ دلہا شود آثارِ من | من ہماں ذوقم کہ می یابند از گفتارِ من

صائب نے رحلت کے وقت دہ ہزار شعر، مثنوی قندھار نامہ، محمود و ایاز اور ایک رسالہ جو اپنے زمانے کے شعرا اور متاخرین کے حالات پر مشتمل یادگار چھوڑا۔ مدّت دراز سے اس شاعرِ شوریدہ کی آرام گاہ اصفہان کے نیازمندوں کی حاجت روائی کا مرکز بنی ہوئی ہے یہاں کے لوگ معتقد ہیں کہ صائب صاحبِ کرامات ہیں۔ منجملہ اُن کے ایک یہ ہے کہ شبِ جمعہ کو اُن کے مزار پر عالمِ غیب کا ایک چراغ آپ ہی آپ روشن ہوتا ہے۔ اسی طرح کی اور بہت سی کرامتیں اُن سے منسوب کی جاتی ہیں جن کو ہر شخص باور نہیں کر سکتا۔

ماخوذ از مجلّہ، فرہنگِ ہند و ایران۔ جنوری ۱۹۵۲ء
و منقول از مقالۂ فارسی بقلم آقائے ناصر الدین شاہ حسینی

# شعر و سخن

## نگاہِ یار

افسر سیمابی احمد نگری

وہ پیچ و خم جو تری زلفِ مشکبار میں ہیں
ستم کچھ اور ستم ہائے روزگار میں ہیں

متاعِ شوق وہی عمرِ مستعار میں ہیں
مزے جو حسن و محبت کے کاروبار میں ہیں

دل و نظر کے مقامات کیا کہوں تجھ سے
ہزار شمس و قمر گردِ رہ گزار میں ہیں

خوش آ گئی ہے محبت کو بے بسی ورنہ
تمام جبرِ محبت کے "اختیار" میں ہیں

خراب ہوش ہیں آسودگانِ غم یعنی
ترے اشارۂ ابرو کے انتظار میں ہیں

تمام وادیٔ امکاں ہے منتظر جن کی
وہ قافلے تو ابھی پردۂ غبار میں ہیں

خزاں کی شعلہ گری جن کو چھو نہیں سکتی
کچھ ایسے پھول ابھی دامنِ بہار میں ہیں

کسی پہ فاش نہیں تیرے غمزدوں کے سوا
وہ جنتیں جو محبت کے خارزار میں ہیں

گدازِ عشق سے کھلتے ہیں زندگی کے رموز
بہت معارفِ ہستی نگاہِ یار میں ہیں

بہار کھول چکی اپنے زرفشاں گیسو؛
ہنوز اہلِ چمن ماتمِ بہار میں ہیں

وہ راز فاش ہیں افسرؔ ضمیرِ شاعر پر
چھپے ہوئے جو شبستانِ روزگار میں ہیں

## نقوش

ارشد صدیقی ساگری

سکون مانگا ہے گھبرا کے شورشِ غم سے
یہ لغزشیں بھی ہوئی ہیں کبھی کبھی ہم سے

تباہیاں مری قسمت سہی مگر اے دوست
شکایتیں ہیں ترے التفاتِ پیہم سے

اٹھا ہوں لے کے تری بزم سے بنامِ خلوص
نقوشِ رسمِ وفا اور وہ بھی مبہم سے

انھیں فسانوں سے پھوٹے گی انقلاب کی لو
جو ہو رہے ہیں مرتب سکوتِ پیہم سے

زمانہ ترکِ مراسم کا ذمہ دار نہیں
خطا ہوئی ہے کبھی آپ سے کبھی ہم سے

رخِ حیات پہ سرخی سہی تبسم کی
دہک رہے ہیں مگر روح میں جہنم سے

تمہارے درد کو ہم یوں چھپائے پھرتے ہیں
کہ چھین لے نہ زمانہ یہ روشنی ہم سے

کبھی ہمیں پہ بہاروں کو ناز تھا ارشدؔ
نظر چراتے ہیں آج اہلِ گلستاں ہم سے

## تو کیا ہوگا؟

حسرت شادانی بتیاوی

وہ مجھ پہ ہو بھی گئے مہرباں تو کیا ہوگا
اگر مٹا نہ غمِ جاوداں تو کیا ہوگا

نہ شب کو چین، نہ دن کو سکوں ہمیں صیّاد
یہی رہا جو غمِ آشیاں تو کیا ہوگا

بہ جبر مجھ کو شکایت سے روکنے والے
ہوئی نہ بند زبانِ فغاں تو کیا ہوگا

میں خود ہی حشر میں رحمٰن کا امتحاں لوں گا
بروزِ حشر مرا امتحاں تو کیا ہوگا

قبول کرتے تو ہو، دولتِ الم حسرتؔ
اٹھا نہ تم سے یہ بارِ گراں تو کیا ہوگا

## غزل

بشن داس زارؔ

داد تو داد بس اتنا ہی کہیں ہو جائے
کچھ اُنھیں میری محبت کا یقیں ہو جائے

فیصلہ تیرا مرا آج یہیں ہو جائے
ہاں اگر ہو نہیں سکتی تو نہیں ہو جائے

دل ہی کمبخت اڑا بیٹھا ہے ضد پر ورنہ
ہم تو جس شے پہ نظر ڈالیں حسیں ہو جائے

حرم و دیر کی تخصیص نہیں کچھ ہم کو
دل کی تسکین سے مطلب ہے کہیں ہو جائے

تم نقابِ رخِ انور تو ذرا سرکاؤ
قصۂ طور کی تفسیر یہیں ہو جائے

زارؔ کا حال کچھ ابتر ہے خبر لو اس کی
کہیں ایسا نہ ہو پیوندِ زمیں ہو جائے

## غزل

صغیر احمد صوفی

ہے وہی سلسلۂ کارِ جہاں تیرے بعد
وہ مگر گرمیٔ بازار کہاں تیرے بعد

خامشی جن کو سکھاتی رہی آدابِ جنوں
ہائے وہ راز نہ ہو جائیں عیاں تیرے بعد

کس کو ہے فکر کرے سعیٔ مداوائے الم
کون ہو طالبِ خیریتِ جاں تیرے بعد

جل بجھا شعلۂ جاں ضبط کی بیتابی سے
قلبِ احساس سے اٹھتا ہے دھواں تیرے بعد

ایک ہی حادثہ جینے کیلئے کافی ہے
اب بناؤں گا نہ شیشوں کے مکاں تیرے بعد

کیا گوارا ہے تجھے ہو مرا چرچا گھر گھر
لوگ کرتے رہیں رسوائے جہاں تیرے بعد

جن کو صوفی نے کیا واقفِ اسرارِ نہاں
کچھ وہی لوگ ہوئے دشمنِ جاں تیرے بعد

محمد عتیق

# جامِ جہاں نما —— اُردو کا پہلا اخبار

"جامِ جہاں نما" (کلکتہ) ہندوستان کا دوسرا فارسی اور پہلا اردو اخبار تھا۔ فارسی کا پہلا اخبار رام موہن رائے نے کلکتہ ہی سے "مراۃ الاخبار" کے نام سے نکالا تھا۔ مراۃ الاخبار اور جامِ جہاں نما (فارسی) میں صرف ڈیڑھ مہینہ کی چھپائی بڑائی تھی۔ مراۃ الاخبار کا پہلا نمبر ۲۰۔ اپریل سنہ ۱۸۲۲ء کو شائع ہوا اور جامِ جہاں نما کا پہلا نمبر مئی سنہ ۱۸۲۲ء کے تیسرے یا چوتھے ہفتے میں نکلا۔

جامِ جہاں نما کے اجراء کی درخواست ہری ہر دت نے ۱۸۔ مارچ سنہ ۱۸۲۲ء کو دی تھی۔ اُس کے ایڈیٹر منشی سدا سکھ تھے۔ لیکن ان دونوں کا تعلق جامِ جہاں نما سے مالکانہ نہیں بلکہ ملازمانہ تھا۔ اخبار کی کلکتہ کی ایک انگریزی تجارتی کوٹھی "ولیم ہاپکنس پیرس اینڈ کمپنی تھی۔ اخبار نستعلیق ٹائپ میں چھپتا تھا، اور اس کا دفتر سرکلر روڈ پر تھا۔

نیشنل ارکائوز آف انڈیا جو پہلے امپیریل رکارڈ آف انڈیا کے نام سے مشہور تھا، وہاں جامِ جہاں نما کے ابتدائی دور کی گیارہ جلدیں محفوظ ہیں۔ لیکن وہاں بھی پہلے دو برسوں کی فائلیں نہیں ہیں۔ جامِ جہاں نما کا پہلا نمبر جو نیشنل ارکائوز میں ہے وہ ہے۔

"نمبر ۳۳ تاریخ ۲۹۔ دسمبر سنہ ۱۸۲۴ء روز چہار شنبہ" کا۔

اخبار شروع ہوتا ہے ایک بے عنوان معذرت سے جس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اخبار وقت پر نہیں نکل رہا تھا، اور اُس کی وجہ یہ تھی کہ پریس وغیرہ کے انتظامات میں کچھ "قصورے وفتورے رفتہ باشد" اور خریداروں سے یہ بھی درخواست کی گئی تھی کہ "بسبب فراہم نبودن متعلّقات ایں کارخانہ اگر ہفتہ دو ہفتہ" اخبار وقت پر نہ نکلے تو "بذیل عاطفت پوشیدہ شود"۔

جامِ جہاں نما کے سرورق کے اوپری حصّے پر دونوں طرف ایسٹ انڈیا کمپنی کا سرکاری نشان چھپا یا جاتا تھا جس کا مطلب یہ تھا کہ اس اخبار کو کمپنی بہادر کی سرپرستی اور حمایت حاصل ہے۔ سرکاری خبریں "صاحبان والا شان" کے تقرر اور تبدیلی کی اطلاعیں اور سرکاری نوٹس اخبار کے شروع میں پابندی کے ساتھ چھاپے جاتے تھے۔

اُردو جامِ جہاں نما، فارسی جامِ جہاں نما کا ضمیمہ نہ تھا، بلکہ اس کی حیثیت بڑی حد تک ایک مستقل اخبار کی تھی۔ مضامین کے اعتبار سے اُردو کا جامِ جہاں نما فارسی اخبار سے بالکل مختلف ہوتا تھا۔ فارسی جامِ جہاں نما کے اجراء کے پورے ایک سال بعد اُردو کے جامِ جہاں نما کا اجراء ہوا نیشنل ارکائوز آف انڈیا میں فارسی کی ابتدائی دو برسوں کی فائلوں کے ساتھ اُردو کے بھی ابتدائی ۸۰ نمبر غائب ہیں۔ وہاں پہلا اردو نمبر جو ہم کو ملتا ہے وہ نمبر ۸۱ ہے۔ جو ۲۹۔ دسمبر سنہ ۱۸۲۴ء کا ہے۔ اس حساب سے اردو جامِ جہاں نما کا پہلا نمبر ۲۹۔ مئی سنہ ۱۸۲۳ء کو شائع ہوا ہوگا۔ اخبار صرف چار صفحہ کا ہوتا تھا، اور اس کا سائز $\frac{20 \times 30}{8}$ تھا۔

اخبار کی ابتدا، ایک نوٹس سے ہوتی ہے۔ یہ نوٹس انگریزی میں ہوتا تھا۔ جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جامِ جہاں نما (اردو) کے اجراء کا مقصد یہ تھا کہ فارسی جامِ جہاں نما کو "یورپین خریداروں کے لئے دلچسپ، پُرلطف اور مفید بنایا جاسکے"۔ اسی نوٹس سے ہم کو یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ اردو جامِ جہاں نما "اگر فارسی کے اخبار کے ساتھ خریدا جائے تو اس کی قیمت چار آنہ فی نمبر یا ایک روپیہ ماہوار ہوگی لیکن اگر صرف اردو اخبار خریدا جائے تو اس کی قیمت دو روپیہ ماہوار ہوگی"۔

## مسٹر ڈی کاسٹا کی شاعری

جامِ جہاں نما میں خبروں کے علاوہ مضامین بھی ہوتے تھے۔ جو انگریزی یا فارسی سے ترجمہ کئے جاتے تھے۔ اکثر پوری پوری کتاب کے ترجمے بالاقساط چھاپے جاتے۔ غزلیں بھی کبھی کبھی "غزل لطف افزا مسٹر ڈی کاسٹا" کے عنوان سے چھاپی جاتیں۔

مسٹر ڈی کاسٹا کا تعلق کلکتہ کے ایک کالج سے تھا، اور وہ بہت منکسر المزاج

انسان تھے۔ کلکتہ کی اینگلو انڈین زندگی میں ان کو ایک خاص مقام حاصل تھا۔ ۱۸۲۶ء میں جب ڈاکٹر ای، وی، جیمبرس نے "یوریشین اینڈ اینگلو انڈین سوسائٹی" بنائی تو اس کام میں مسٹر ڈی کاسٹا بھی اُن کے سرگرم شریک کار رہے۔

مسٹر ڈی کاسٹا کی جو غزلیں وقتاً فوقتاً جام جہاں نما میں شائع ہوئیں۔ اُن کے نمونے یہ ہیں۔ ایک غزل کا مطلع و مقطع سنئے۔

| | |
|---|---|
| کل ہم تمہارے کوچے میں آئے چلے گئے | غم میں ہزار اشک بہائے چلے گئے |
| کل اُس پری کی بزم میں سب مل کے بولا | تیری غزل ڈی کاسٹا گائے چلے گئے |

ایک دوسری غزل کے کچھ شعر یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| حال شیشہ سے جو واقف کبھی خارا ہوتا | سنگ دل نرم صنم تب یہ تمہارا ہوتا |
| مانگتے تجھ سے دوا ہم نہ کبھی اے پیارے | مرضِ ہجر کا جز وصل جو چارا ہوتا |
| موجزن زورقِ دل اپنا نہ ہوتا ہر دم | بحرِ اُلفت کا کبھی آہ کنارا ہوتا |

## خبروں کا انداز

اس چار صفحے کے اخبار میں مضامین اور غزلوں کے بعد خبروں کی گنجائش کم رہ جاتی۔ چنانچہ خبریں تین چار سے زیادہ نہ شائع ہوتیں۔ خبروں کے ماخذ کا ذکر کرنے کا دستور اس اخبار میں نہ تھا۔ بالعموم خبریں یوں شروع ہوتیں۔

"اخبار کے دیکھنے سے سمجھا گیا"

"اخبار کے کاغذ میں دیکھا گیا"

"اخبار کے کاغذ میں لکھا ہوا ہے۔"

"اخبار کے کاغذ سے دریافت ہوا"

جام جہاں نما کی خبریں عام طور سے غیر دلچسپ ہوا کرتی تھیں، جس کی ایک وجہ تو یہ ہو سکتی تھی کہ خبریں ایک خاص زاویۂ نگاہ سے چنی جاتی تھیں۔ لیکن اُن خبروں سے اخبار کے یورپین خریداروں کو بھی کوئی دلچسپی پیدا نہ ہو سکی جن کا مذاق خاص طور سے سامنے رکھا جاتا تھا۔ چنانچہ یکم مارچ ۱۸۲۶ء سے خبروں کا سلسلہ بالکل ختم کر دیا گیا۔

## تاریخ انگلستان کا سلسلہ

یکم مارچ ۱۸۲۶ء کے جام جہاں نما (نمبر ۱۴۲) میں خبروں کے ختم کرنے کے اعلان کے ساتھ ہی ہم کو یہ اعلان بھی نظر آتا ہے۔

"سب خاص و عام کی خدمت میں گزارش کیا جاتا ہے کہ انگلینڈ کی سلطنت کا حال انگریزی میں مفصل لکھا ہوا ہے، اور بنگلہ زبان میں بھی وہ تاریخ ترجمہ ہوئی۔ مگر اُردو زبان کے سمجھنے والے اس احوال سے خوب اطلاع نہیں رکھتے۔ اس واسطے مناسب ہوا کہ سویم جارج کے عہد سے انگلینڈ کی تاریخ کا حال بر سبیل اختصار لکھا جاوے۔ اس واسطے کہ ایک ہفتے کے کاغذ میں گنجائش محال ہے۔ تھوڑا تھوڑا لکھا جاوے گا"

یکم مارچ کے چاروں صفحے اسی سے بھرے ہیں۔ اور یہ سلسلہ ۱۱ جون ۱۸۲۶ء (جام جہاں نما نمبر ۱۵۸) تک جاری رہا۔

"بونا پارٹ کے محاربات"

۲۸ جون ۱۸۲۶ء (جام جہاں نما نمبر ۱۵۹) سے بونا پارٹ کے محاربات کا سلسلہ یوں شروع ہوتا ہے۔

"انگلستان کے تیسرے جارج کی سلطنت کا حال ابتدائی ۱۷۶۰ء سے ۱۸۲۰ء تک مختصراً جو انگلینڈ کی تاریخ میں مندرج تھا، گذشتہ ہفتہ کے کاغذ میں لکھا گیا۔ پر فرانس کی لڑائیوں کا بھی بیان جو یورپ کے سلاطینوں نے (سلاطینوں سے) اُس ایام میں ہوئی ہیں، لکھنا ضروری تھا، اب اطلاع کے واسطے مفصل گزارش کیا جاتا ہے۔۔۔۔۔۔۔"

یہ سلسلہ جام جہاں نما کے مسلسل ۲۹ نمبروں پر پھیلا ہوا ہے اور اس کی آخری قسط ۳ مارچ ۱۸۲۷ء کے جام جہاں نما (نمبر ۱۸۶) میں "بونا پارٹ کے محاربات کی خبر" کی آخری قسط درج کی گئی، اور یہ سلسلہ اس ٹیپ کے بند پر ختم ہوتا ہے۔

"۔۔۔۔۔۔ حاصل اس کلام کا یہی کہ انگریزی فوج کا ہر آدمی ایسا لڑتا ہے کہ گویا وہی سلطنت کا مالک ہے حقیقت میں بادشاہ کی سلطنت اپنی سلطنت جانتا ہے۔ اپنے تئیں جاکر نہیں سمجھتا۔ یقین جاننا چاہئے کہ جب تک فوج اس طرح اپنی ریاست پر جاں فشانی کرے گی کسُو کی کیا طاقت کہ اُس ریاست پر غالب آوے۔ بلکہ جو کوئی انگلستان کی سلطنت کا دشمن ہو اُس کو واجب ہے کہ پہلے بونا پارٹ کی تدبیریں اور اس کی جاں فشانیاں اچھی طرح یاد کرے، اور اُس کی جاں فشانیاں اچھی طرح یاد کرے اور اُس مصیبتوں پر بونا پارٹ نے جو فائدہ اُٹھایا ہے بھولے نہیں۔"

## دو متفرق مضامین

جامِ جہاں نما (نمبر ۱۸۷) مورخہ ۱۰ مارچ ۱۸۲۷ء میں صرف دو چھوٹے چھوٹے تبصرنما مضامین ہیں۔ پہلا مضمون پولینڈ کی عورتوں کی بہادری کے بیان میں ہے۔

"وہاں کی (پولینڈ کی) عورتیں شجاعت اور دلاوری میں ممتاز ہیں۔ قیاس یہ جانتا ہے کہ شاید اور کسو ملک میں عورتوں نے ویسی دلاوری نہ کی ہوگی۔ کس واسطے کہ شجاعت کی صفت خاص واسطے مردوں کے ہے۔ مستورات کو کہ خانہ نشین رہتی ہیں اور خانگی امور کے انتظام سیوا ان کو روزگار پیشگی سے کچھ علاقہ نہیں۔ پر وہاں کی عورتوں نے بیشتر بینڈے بینڈے وقت ایسی چالاکیاں کی ہیں کہ مردوں کے کان کاٹے ہیں۔ اطلاع کے لئے دو حال لکھے جاتے ہیں۔۔۔۔"

دوسرا مضمون "خاقان عالی شان نکلس جوان ولوں روس کا تخت نشین ہے" اُس کے حالات کے باب میں لکھا گیا ہے۔

## تاریخِ عالم گیری کا ترجمہ

۱۷ جون ۱۸۲۷ء سے جامِ جہاں نما سے تاریخ عالم گیری کے ترجمے کا سلسلہ شروع ہوا، اور اس کی آخری قسط ۲۳ جنوری ۱۸۲۸ء کو شائع ہوئی۔ یہ ترجمہ براہِ راست فارسی سے اُردو میں نہیں کیا گیا تھا بلکہ انگریزی سے ترجمہ کیا گیا تھا۔ ترجمہ ختم کرنے کے بعد خود مترجم نے اورنگ زیب کے متعلق اپنی رائے ظاہر کی ہے، اور آج جب کہ ہمارے دماغ جدید انکشافات سے مسموم ہو چکے ہیں، یقیناً ہم کو یہ دیکھ کر ایک غیر مُسلم اورنگ زیب کے متعلق اتنی اچھی رائے کیوں کر رکھ سکتا تھا۔

"اب راقم گزارش کرتا ہے کہ اورنگ زیب تموریہ خاندان میں لائق اور فائق ہوا۔ سب علوم و فنون پر اس کو بخوبی مہارت تھی۔ رعیت اور نصفت گستری جیسی اُس نے کی، اُس خاندان میں دوسرے سے نہیں ہوئی۔ اگرچہ تموریہ خاندان میں کسو کی نیت میں فساد نہ تھا۔ خلق اللہ کو سب دوست رکھتے تھے۔ شاہجہاں نے بہت اچھی فرماں روائی کی۔ جہاں گیر ویسے ہی عادل تھے۔۔۔۔۔۔ اکبر کے صفات کہاں تک لکھے جائیں ۔۔۔ اورنگ زیب کی محفل میں بھی سب طرح کے علماء و فضلاء و عقلاء حاضر تھے۔ پر اُس نے کبھو کسو سے انتظام کے باب میں مدد نہیں چاہی، اور اس مآل اندیشی سے ہر ایک کام کیا کہ اتفاقیہ کبھو اُس کی رائے نے خطا کی ہو۔۔۔۔۔۔ اور یہ بات کہ لوگ اُس کو خسیس کہتے ہیں، کہا کریں۔ سلطنت کا خزانہ لہو لعب میں اوڑا دینا کب دانش مندوں نے جائز رکھا ہے۔ اورنگ زیب نے تن آسانی اور عیاشی نہیں کی۔ غریب غرباء کو ہزاروں لاکھوں بخشتے۔ سپاہ کو ہمیشہ انعام و اکرام سے راضی رکھا، اسراف اُس کو پسند نہ تھا۔ صرف یہ بات کہ اورنگ زیب کو مذہب کا تعصب بہت تھا، درست مگر مذہب کی پاسداری سے (کو؟) سب علماء نے جائز رکھا ہے، بلکہ اپنے مذہب کے استحکام کا سبب جانتے رہے ہیں۔ پر ریاست کی شان کے برخلاف بادشاہ بمقتضاد دولت کا آشنا چاہیئے کہ اس کی سلطنت میں کسو کو روحانی رنج نہ پہنچے۔ بہر حال حسنات بہت اور ذمائم اس کے (اورنگ زیب کے) گنتی کے ہوں گے۔ یہ مثل مشہور ہے کہ بے عیب ذات اُسی کی ہے جس نے زمین اور آسمان کو پیدا کیا۔"

## جامِ جہاں نما کا خاتمہ

یہی نمبر جامِ جہاں نما کا آخری نمبر ہے۔ اس طرح اُردو کا یہ پہلا اخبار چار سال آٹھ مہینے تک جاری رہنے کے بعد ۲۳ جنوری ۱۸۲۸ء کو بند ہو گیا۔ کیوں کہ

"قدر شناس جن کی لطف گستری سے اس کاغذ نے شہرت اور رونق پائی، اردو عبارت سے ذوق نہیں رکھتے، اور اہلِ ہند جنھوں کی زبان (اردو) ہے، وے فارسی تحریر چاہتے ہیں۔ میں خاکسار نے مناسب سمجھا کہ آئندہ ہفتے سے ہندی فرمان کے عوض ایک اور بھی فرمان فارسی میں لکھا جائے۔۔۔۔"

ناصر کرنولی

# مدراس میں اُردو

مدراس میں اردو زبان وادب کی خدمات کا سلسلہ "مدتوں" سے جاری ہے۔ وہاں کافی تعداد میں شاعر انشا پرداز اور صحافی گزرے ہیں جو اپنی اپنی جگہ ہر لحاظ سے ممتاز تھے مگر زمانے کے انقلابات نے ان کی خدمات پر ایسے پردے ڈال دئے کہ اور تو اور خود اردو زبان سے قریبی ربط رکھنے والے بھی ان محسنوں کو بھلا بیٹھے۔ مدراس کے متعلق آج دوسرے صوبوں میں عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ وہاں انگریزی اور تامل کے سوا کسی زبان کا وجود نہیں حالانکہ آج بھی مدراس میں اردو زبان وادب کا خاصا ذوق موجود ہے جس کا اعتراف شمالی ہند کے ان متعدد شعراء اور ادیبوں نے کیا ہے جنھیں یہاں کے مشاعروں اور ادبی کانفرنسوں میں شرکت کا موقع ملا۔ سچ تو یہ ہے کہ اگر اہل مدراس کی خدمات کو نظر انداز کر دیا جائے تو جنوب میں اردو زبان وادب کی تاریخ ادھوری رہ جائے گی۔ ذیل کے مضمون میں میں نے ان کوششوں اور دلچسپیوں کا سرسری نظر سے جائزہ لیا ہے جنھیں جنوب میں تاریخ ادب و زبان اردو کی اہم کڑی کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

جب ایرین قوم نے شمالی ہند پر حملہ کیا تو یہاں کے قدیم باشندوں نے جنوبی ہند کا رُخ کیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس وقت ان لوگوں کی زبان "تلگو" تامل وغیرہ تھی جو کہ آج بھی صوبۂ مدراس، صوبۂ "آندھرا" وغیرہ میں مروّج ہے۔ فاتحین نے اقتدار حاصل کرنے کے بعد زمانے کے دستور کے مطابق جیسا کہ ہمیشہ سے ہوتا چلا آیا ہے' مفتوح قوم کی زبان پر اپنی زبان سنسکرت کی حاکمیت قائم کی۔ درباروں اور شاہی کاروبار میں اس کا طوطی بولنے لگا۔ اس کے بعد عوام کے تلفظ اور بول چال نے ایک اور زبان کو جنم دیا۔ جس کو پیراکرت کہتے ہیں جو برج بھاشا کی اصل ہے۔ اس زبان کو شرف قبولیت حاصل ہوا اور یہی دفتری اور درباری زبان قرار پائی۔ اس کے علاوہ مذہبی کتب بھی اس زبان میں مرتب ہونے لگیں۔ تقریباً ۱۵ سو سال بعد راجہ بکرماجیت کے تخت نشین ہوتے ہی پھر سنسکرت زبان جادۂ ترقی پر گامزن ہو گئی۔ اس کے بعد مسلمان فاتحوں کی یلغاریں شروع ہوئیں اور عربی فارسی اور ترکی کے الفاظ برج بھاشا میں شامل ہونے لگے اور رفتہ رفتہ اس امتزاج نے ایک نئی زبان کو جنم دیا جو شاہجہاں کے زمانے میں اردو کے نام سے موسوم ہوئی۔ اس زبان نے دوسری زبانوں کے الفاظ کو اپنانے میں بہت ہی فراخ دلی سے کام لیا اور اس میں انگریزی اور پرتگالی الفاظ بھی شامل ہو گئے۔ مغلوں کا اقتدار بڑھتے بڑھتے دکن کے علاقوں تک پہنچا اور اس کے ساتھ یہ نئی زبان بھی اثر انداز ہوئی۔ اس طرح شمال اور جنوب کی تہذیبیں ایک دوسرے کے قریب آئیں۔ لیکن جب کرناٹک میں مغلوں کے اقتدار کی نیّا ہچکولے کھانے لگی تو دوسری سیاسی طاقتوں کو ابھرنے کا موقع ملا۔ فرانس اور برطانیہ میں پہلے ہی رقابت موجود تھی اس موقع کو دونوں نے غنیمت جانا اور رفتارِ حالات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی۔ چنانچہ فرانسیسیوں اور انگریزوں میں کرناٹک پر قبضہ کرنے کی غرض سے کشمکش شروع ہو گئی۔ تاریخ شاہد ہے کہ مدراس میں اردو کے شباب کا یہی زمانہ تھا اور اس سیاسی بحران کے زمانے میں یہ زبان ترقی کی منزلیں طے کرتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی۔

آثار و قرائن سے پتہ چلتا ہے کہ بہمنی دورِ حکومت میں اردو رواج پا چکی تھی اور چونکہ بہمنی سلطنت کا علاقہ ارکاٹ اور کرناٹک سے ملا ہوا تھا اس لئے اردو زبان کے اثرات کا وہاں تک پہنچنا ناگزیر تھا۔ ملک الشعرا نصرتی (جو اسی دور کے شاعر ہیں) ان کے متعلق بھی یہی کہا جاتا ہے کہ ان کا وطن کرناٹک (مدراس) تھا۔ مگر یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ مدراس کے پہلے شاعر عبدالمومن مومنؔ تھے ان کے بعد ۱۷ویں صدی کے آخر سے ۱۸ویں صدی کے آخر تک شعراء اور ارباب ذوق کا تانتا بندھا رہا جنھوں نے فن شاعری کے ذریعے چمن اردو کی آبیاری کی اور اس زبان کی ترقی د

توسیع کے وہ شگوفے کھلائے جن کی خوشبو سے سارا ہندوستان مہک اُٹھا۔ خصوصاً حضرت ابوالحسن قربی کے شاگرد باقر آگاہ، جنھوں نے فارسی کو ترک کر کے اردو نثر میں کتابیں لکھیں۔ آپ تقریباً ۳۰ (تین سو) کتابوں کے مصنّف ہیں اور اردو نثر کے باوا آدم کہلانے کا شرف بھی آپ ہی کو حاصل ہے۔ نیز ذوقی ویلوردی اور ان کے شاگرد اعظم کے کارنامے بھی قابل ستایش ہیں اور ان کا اردو ادب پر گراں قدر احسان ہے۔ اس کے بعد سے اس صوبہ میں شعرائے کرام کی تعداد میں کافی اضافہ ہوا اور ہو رہا ہے۔ مثال کے طور پر شاطر، بادشاہ، ایمان، تجوید، ذوقی، عباسی، رزمی، قدسی، لطیف، شاکر، نیاز، کمالی، برقی، مولوی محمود، شمس العلماء قاضی عبداللہ، پروفیسر قطب الدین، مرزا غلام عباس، محمد صالح غنی، سید صبغت اللہ حسین وغیرہ۔ مذکورالصدر شعرائے کرام میں بادشاہ کی شخصیت دنیائے ادب میں امتیازی شان کی حامل ہے۔ اہل دکن ان کو "حالیِ مدراس" کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ شاطر اپنی قادرالکلامی اور فصیح البیانی کے باعث ہندوستان کی ادبی دنیا میں خاص مقام رکھتے ہیں۔ آپ ان بلند پایہ اور گراں مایہ شعرائے منتخب میں سے تھے جن کی تخلیقات نے اردو شاعری کے مردہ قالب میں ایک نئی روح پھونکنے میں بیش قرار حصہ لیا۔ مجموعی طور پر گل و بلبل کے تذکروں کے ساتھ ساتھ حب وطن کا جوش اور قومیت کے خیالات شعرائے مدراس کے کلام کی روح رواں ہیں۔ نیز صاف سلجھی ہوئی بندشوں، نفیس ترکیبوں سے اپنے کلام کو زینت دینے کا خاص خیال رکھتے ہیں، انو کھے تخیل کی پرواز اور معنی خیز مضمون آفرینی ان کی طرح عرش پیما کے جوہر ہیں۔

مدراس صحافتی دوڑ میں بھی دوسرے ممالک سے پیچھے نہیں رہا۔ یرجمو مہن کیفی نے اپنے ایک مضمون میں جو رسالہ اردو ماہ اپریل ۱۹۳۵ء میں شائع ہو چکا ہے "اردو اخبار" کو جس کے ایڈیٹر مولانا محمد حسین آزاد کے والد مولوی باقر تھے اور جو دہلی سے شائع ہوتا تھا اردو کا سب سے پہلا اخبار قرار دیا گیا ہے۔ میں جناب نصیر الدین ہاشمی کے اس خیال سے متفق ہوں کہ اردو کا پہلا اخبار غالباً عمدۃ الاخبار ہوگا۔ جو مدراس سے شائع ہوتا تھا۔ اس کی اجرائی کی تاریخ ہنوز زیر تحقیق ہے مگر یہ گمان کیا جاتا ہے کہ اس کی اجرائی عمدۃ الامرا کے زمانے میں ہوئی اور اخبار کو انھیں کے نام سے موسوم کیا گیا۔ اس کے علاوہ ڈاکٹر مولانا عبدالحق قبلہ مدظلہ، کا ایک تحقیقی مقالہ میری نظر سے گزرا جس کا عنوان ہے "مدراس میں اردو صحافت کا زوال"۔ ڈاکٹر صاحب ۲۵-۳۰ سال سے مدراس میں اقامت پذیر ہیں اور مدراس یونیورسٹی کے اردو فارسی اور عربی شعبوں کی روح رواں ہیں۔ آپ اردو فارسی اور عربی کے بلند پایہ عالم اور محقق ہیں۔ ان زبانوں کی تعلیم و ترقی سے متعلق یونیورسٹی کی تمام اسکیمیں موصوف ہی کے ذہن و دماغ کی پیداوار ہیں۔ ڈاکٹر صاحب موصوف نے وہ مقالہ بابائے اردو کی فرمایش اور اصرار پر لکھا تھا۔ اس مقالہ میں مدراس کی اردو صحافت کے بارے میں جو معلومات پیش کی گئی ہیں اس کے مستند ہونے کی اس سے بڑھ کر کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ وہ ڈاکٹر صاحب جیسی شخصیت کی کاوش و تحقیق کا رہین منت ہے۔ اس مقالہ میں ڈاکٹر صاحب موصوف نے لکھا ہے کہ انیسویں صدی کے ابتدائی دور میں وہاں اردو کافی ترقی کر چکی تھی۔ لوگوں میں ادبی ذوق موجود تھا شاعر، ادیب، انشا پرداز اور صحافی کافی تعداد میں موجود تھے۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے نے جو غدر کے نام سے موسوم ہے ملک میں ایک ہل چل پیدا کر دی تھی۔ اس وقت مدراس میں ذی استعداد اردو اور فارسی دانوں کی کمی نہ تھی اور اس کا دائرہ مسلمانوں ہی تک محدود نہ تھا بلکہ ہندوؤں میں بھی بڑے اچھے اچھے فارسی اور اردو کے شعرا موجود تھے چنانچہ مدراس کی جامع مسجد جو والا جاہی مسجد کے نام سے مشہور ہے کے محراب پر فارسی قطعۂ تاریخ ایک ہندو فارسی داں شاعر کی موزونیٔ طبع کا نتیجہ ہے۔ اس زمانے کے اخبارات کے اعداد و شمار سے پتہ چلتا ہے کہ صوبۂ مدراس میں اردو کو عام مقبولیت حاصل تھی۔ اس بنا پر بیسیوں بلند پایہ اردو اخبارات وہاں سے جاری ہوئے اور کافی عرصے تک داد قبولیت حاصل کرتے رہے۔ جن میں اتحاد، شمس الاخبار، اتفاق، طلسم حیرت، دبیر ہند، جریدۂ روزگار، الحامی، مخبر دکن، نیر آصفی، آفتاب دکن قابل ذکر ہیں۔ غرض ۱۸۸۰ء سے ۱۸۹۰ء تک کا زمانہ مدراس کے اردو اخبارات کی ترقی کے سلسلے میں منتہائے عروج کا تھا۔ ۱۸۹۰ء کے بعد بجائے اردو فارسی انگریزی کا رواج، اردو اخبارات کے دلدادوں میں کمی، کرناٹک کا انگریزوں کے حوالے ہونا، اور ان ہندو شعرا کا جو والا جاہی حکومت کے زمانے میں فارسی میں طبع آزمائی کرتے تھے۔ فارسی سے منہ موڑنا، اردو صحافت کے جمود کا باعث بنا۔ چند اخبار مثلاً شمس الاخبار، جریدۂ روزگار، طلسم حیرت اور قاسم الاخبار، بیسویں صدی میں بھی جاری رہے۔ درحقیقت تعلیمی انقلاب کی بدولت جب فارسی اور اردو کی جگہ انگریزی کو ملی تو اردو اخبارات کی

مقبولیت ہونے لگی۔ اس گئے گزرے زمانے میں بھی صوبہ مدراس میں اردو صحافیوں کی صلاحیتیں کافی حوصلہ افزا ہیں۔ یہاں سے ماہنامے، ہفتہ وار، پندرہ روزہ اور سہ ماہی پرچے شائع ہوتے رہتے ہیں جو اس امر کا ثبوت ہیں کہ آج بھی اس علاقے میں اردو زبان کے فروغ اور نشو و نما کی صلاحیت موجود ہے۔

حد درجہ بے انصافی ہوگی اگر اس موقع پر ان انجمنوں کا ذکر نہ کیا جائے جنھوں نے اردو کی ترقی و توسیع میں نمایاں حصہ لیا اور اس کو مقبول عام بنانے میں پر خلوص جذبات سے سرگرم عمل ہیں۔ اس سلسلے میں انجمن ترقی اردو ہند کی شاخ جس کے صدر جناب محمد علی صاحب ایم۔ اے اور سکریٹری افضل العلماء مولانا سید عبد الوہاب بخاری ہیں۔ سب سے زیادہ مبارک باد کی مستحق ہے۔ مولانا محمد حسین صاحب محوی صدیقی لکھنوی لیکچرار اردو مدراس یونیورسٹی، کبھی انجمن مذکور کے سیکرٹری رہ چکے ہیں۔ انجمن کی قابل ستایش خدمات کے علاوہ موصوف نے نوجوانوں کے ذوق شعر گوئی اور انشا پردازی کی کامیاب رہنمائی فرمائی۔ مولانا موصوف اگرچہ اس وقت ریٹائر ہونے کے بعد فی الحال بھوپال میں مقیم ہیں لیکن مدراس اور اس کے ملحقہ علاقوں میں ان سے فیض پائے ہوئے نوجوان سینکڑوں کی تعداد میں موجود ہیں جو ہمیشہ ان کا نام روشن رکھیں گے۔ مجھے اخبار میں یہ دیکھ کر روحانی مسرت ہوئی کہ مرکزی حکومت نے مولانا کی علمی خدمات کے صلے میں سو روپے ماہانہ وظیفہ مقرر کیا ہے۔

دور حاضر میں اردو زبان کی خدمت کا سہرا "اردو سیمنار" کے سر ہے۔ اراکین اردو سیمنار مدراس ان نوجوانوں پر مشتمل ہے جو افضل العلماء ڈاکٹر عبد الحق صاحب کی رہبری و سرپرستی میں سرگرم عمل ہیں۔ اردو سیمنار کمیٹی کے صدر مولانا بخاری صاحب ہیں اور سیکرٹری اے۔ جے۔ جلال الدین ہیں۔ اس نوجوان سیکرٹری کی اردو نوازی کو ادبی طبقہ کبھی فراموش نہیں کر سکتا۔ آپ نے ایک دو منزلہ پختہ عمارت اپنے والد مرحوم کی یادگار میں اردو سیمنار کے لئے وقف کر دی ہے۔ اس عمارت میں ایک مختصر سی اردو لائبریری اور دار المطالعہ ہے۔ جہاں اردو کے مشہور اخبارات و رسائل باقاعدہ منگائے جاتے ہیں اور شائقین مطالعہ میں مصروف رہتے ہیں۔ اس سیمنار کے زیر اہتمام سالانہ کل ہند مشاعرہ منعقد ہوتا ہے جس میں شمالی ہند اور جنوبی ہند کے چوٹی کے شعرا مدعو کئے جاتے ہیں اور ان کے تمام اخراجات اردو سیمنار کمیٹی برداشت کرتی ہے۔ نیز سیمنار کی جانب سے جلال الدین کی ادارت میں ایک شاندار سالنامہ بھی شائع ہوتا ہے جس میں سالانہ روئداد کے ساتھ ساتھ معیاری ادبی مضامین، نظمیں اور غزلیں درج ہوتی ہیں۔

مشاعروں سے اہل مدراس کی دلچسپی بھی قابل داد ہے۔ زمانۂ قدیم کے مشاعروں کی تاریخ سے پتہ چلتا ہے کہ مدراس میں دو سو سال پہلے بھی مشاعروں کا رواج تھا۔ اس زمانے میں مشاعرے فارسی میں ہوا کرتے تھے جن سے عوام کو کوئی خاص دلچسپی نہ تھی اور ہوتی بھی کیسے؟ ظاہر ہے اول تو فارسی بیرونی زبان تھی پھر اس کا ادبی ذوق عام فارسی دانوں میں بھی نہ تھا۔ چہ جائیکہ فارسی سے نابلد عوام میں خاص خاص لوگ ہی اس سے لطف اندوز ہو سکتے تھے۔ اس زمانے میں آج کل کی طرح شاعر کی کامیابی کا مدار عوام کی پسند پر نہ تھا بلکہ شعرا کے کلام کے معیاری ہونے اور اس کی اچھائی اور برائی کو پرکھنے کے لئے دو حکم اور ایک صدر نامزد کئے جاتے جن کے فیصلے آج بھی اس دور کے ادبی شعور اور ذوق کے آئینہ دار ہیں۔ جب دہلی میں میر اور سودا کا طوطی بول رہا تھا مدراس کے شعرا مثنوی کی طرف زیادہ مائل تھے اور غزل بہت کم کہتے تھے۔ کیونکہ عوام کو مثنوی کے انداز سے کافی دلچسپی تھی جس کی بدولت مثنویاں غزل سے کہیں زیادہ مقبول تھیں۔ اپنی پرانی روش کے بالکل برخلاف موجودہ دور میں غزل کو اچھی خاصی شہرت حاصل ہے۔ اگر غزل کے شعر اچھے ہوں تو داد کافی دی جاتی ہے اور اگر ساحرانہ ترنم میں پڑھی جائے تو سونے پر سہاگا ہو جاتا ہے اور وہی کلام حاصل مشاعرہ کہلاتا ہے اور بار بار اسی شاعر کے کلام کی فرمائش کی جاتی ہے۔ مجھے اردو سیمنار مدراس کے دو سالانہ مشاعروں میں شریک ہونے کا اتفاق ہوا۔ میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی جب مشاعرہ ہال کے باہر میں نے لوگوں کو پانچ پانچ روپے کے ٹکٹ کے لئے اصرار کرتے ہوئے دیکھا اور منتظمین کو افسوس ظاہر کرتے ہوئے اور یہ کہتے ہوئے "ہم مجبور ہیں اب ہال میں مطلق جگہ نہیں"۔ اس مشاہدے کے بعد میں تو اس نتیجے پر پہنچا کہ ہند و پاکستان کے کسی شہر میں اردو مشاعرے عوام میں اس درجہ مقبول نہ ہوں گے جس قدر کہ مدراس کے عوام میں مقبول ہیں اور یہ مقبولیت ان کے ذوق کی نشاندہی کرتی ہے۔ عوام کی اس غیر معمولی دلچسپی اور ذوق و شوق کا لحاظ رکھتے ہوئے باہر کی جانب بھی لاؤڈ اسپیکر نصب کر دئے جاتے ہیں تاکہ وہ کم از کم کلام سننے سے محروم نہ رہیں۔ یہ تاثر تنہا میرا

ہی نہیں بلکہ اس قسم کے تاثرات اپنی زبان و قلم کے ذریعے وہ حضرات بھی ظاہر کر چکے ہیں جن کا شمار اس وقت ہندوستان کے مشہور شعراء اور ادیبوں میں ہے اور جو مدراس کے ان مشاعروں میں بذاتِ خود شریک رہ چکے ہیں ۔ مثلاً آبہر احسنی گنوری، روش صدیقی، انور صابری، سرور تونسوی وغیرہ ۔

گزشتہ فروری ۱۹۵۵ء میں ساؤتھ انڈیا مسلم ایجوکیشنل ایسوسی ایشن کی گولڈن جوبلی کے موقع پر آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے علاوہ ایک کل ہند اردو کانفرنس اور مشاعرہ بھی اعلےٰ پیمانے پر منعقد ہوا تھا مشاعرہ کی صدارت الحاج ڈاکٹر عبدالحق صاحب نے فرمائی ۔ اردو کانفرنس کی صدارت کے لئے قاضی عبدالغفار صاحب سیکرٹری انجمن ترقی اردو کل ہند منتخب ہوئے تھے مگر وہ خرابیٔ صحت کی وجہ سے تشریف نہ لاسکے ۔ البتہ انھوں نے اپنا نہایت کارآمد اور بصیرت افروز صدارتی خطبہ مرتب فرماکے روانہ کردیا تھا جسے جناب جبر بھوروی صاحب نائب معتمد انجمن ترقی اردو کل ہند نے پڑھ کر سنایا ۔ جس کو حاضرین نے کمال دلچسپی سے سُنا اور بے حد پسند کیا ۔ کانفرنس اور مشاعرے میں شریک ہونے والے حضرات میں ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب حضرت جگر مرادآبادی، حضرت امجد حیدرآبادی، حضرت عرش ملسیانی، حضرت جبر بھوروی، شکیل بدایونی، علامہ انور صابری، مرحوم حمید صدیقی، عارف عباسی بلیاوی، دل لکھنوی کے اسمائے گرامی قابل ذکر ہیں جن کی موجودگی نے کانفرنس اور مشاعرے کو چار چاند لگا دئے ۔ بلکہ سچ پوچھئے تو یہی حضرات ان ادبی اجتماعات کی جان تھے ۔ مدراس جیسے دور افتادہ مقام میں اردو کے لئے ایسی شاندار سرگرمیاں درحقیقت اردو سے اس ذوق اور قلبی لگاؤ کا نتیجہ ہیں جو اہلِ مدراس کو اپنے بزرگوں سے ترکہ میں ملا ہے ۔

یہ اہلِ مدراس کی خوش قسمتی ہے کہ مولانا ڈاکٹر عبدالحق صاحب، مولانا محوی صاحب اور مولانا بخاری صاحب جیسے آسمان ادب کے درخشندہ ستاروں نے اس خطہ پر ضوفشانی کی اور اس کی زمین کو آسمان بنایا ۔ مدراس میں اردو زبان کی چمن بندی اور اسے خس و خاشاک سے پاک کرکے ستھرا بنانے کا سہرا انھیں لوگوں کے سر ہے جس کو مدراس کا اردو داں طبقہ کبھی بھلا نہیں سکتا ۔ غرض صوبۂ مدراس جنوبی ہند میں ادبی سرگرمیوں اور خدمت زبان کے اعتبار سے روایتی برتری کا حامل ہے ۔ اردو کشی کے اس دور میں مدراس اردو کی دوسرے صوبوں کے لئے مشعلِ راہ ہے امید ہے کہ اہل مدراس اردو زبان کی بیش بہا میراث کو ضائع نہ کریں گے ۔

---

# کشمیر اور خالدِ کشمیر

## (ملک شام کے ایک اخبار نویس کے تاثرات)

دمشق کے روزانہ اخبار "ال نشر" کے مالک اور ایڈیٹر مسٹر الیس سوادی نے ان کارناموں کی تعریف کی ہے جو حکومت کشمیر نے عوام کی بہبود کے لئے اس وقت تک کئے ہیں ۔ آپ نے وزیر اعظم بخشی غلام محمدؐ کے متعلق کہا ہے کہ وہ حقیقی معنوں میں ایک کامل انسان ہیں ۔

مسٹر سوادی نے کشمیر کے متعلق کہا ہے کہ ہمالہ کے پہاڑوں کے ساتھ ساتھ یہ خطہ جنت کا ایک نمونہ ہے قدیم شہر سرینگر کی جگہ جدید طرز کا شہر آہستہ آہستہ اُبھر رہا ہے جس میں خوبصورت عمارات، لمبی چوڑی سڑکیں، کتب گھر باغات اور کئی چیزیں شامل ہیں جو اس بات کا ثبوت بہم پہنچاتی ہیں کہ یہ شہر غلامی کا دور ختم ہونے کے بعد بڑی سُرعت کے ساتھ ترقی کر رہا ہے ۔

سرینگر اور کشمیر کی یہ ترقی ایک ایسے شخص کی رہنمائی میں ہو رہی ہے جو صحیح معنوں میں ایک مکمل انسان ہیں اور جن کا نام بخشی غلام محمدؐ ہے ۔ یہ ریاست کے وزیر اعظم ہیں ۔ آپ کے ساتھی بھی بڑے ذہین ہیں ۔

# ڈال ڈال کے پات

## حضرت بُلّھے شاہ

غلام محمد رنگین

حضرت بُلّھے شاہ کا نام کس نے نہ سُنا ہوگا۔ آپ کی معرفت و محبت میں ڈوبی ہوئی اور پند و نصائح میں سموئی ہوئی کافیاں راوی اور چناب کی وادیوں کا بچہ بچہ مزے لے لے کر پڑھتا ہے۔ یہاں کے بڑے بڑے میلوں اور عُرسوں کے موقع پر یہ سرورِ حقیقی اور کیفِ معرفت سے بھرپور کافیاں خاص اہتمام کے ساتھ گائی جاتی ہیں۔ قوالی کی مجالس میں حضرت بُلّھے شاہ کا کلام خاص اہمیت رکھتا ہے۔ عوام اُن کی شیرینی اور سادگیِ الفاظ پر جھومتے ہیں تو اہلِ طریقت وجد میں آکر سر دھنتے ہیں۔

حضرت بُلّھے شاہ کے حالاتِ زندگی ماضی کی تاریکیوں میں بہت دھندلے ہیں۔ آپ ۱۶۸۰ء میں قصبہ پنڈو کی ضلع لاہور میں پیدا ہوئے۔ حضرت بُلّھے شاہ اور سید وارث شاہ (مصنف داستانِ ہیر رانجھا) ہم عصر تھے، اور دونوں بزرگوں کو رُوحانی اعتبار سے حضرت عنایت اللہ صاحب لاہوری کے تعلیم و تربیت کا فیض حاصل رہا۔ حضرت بُلّھے شاہ ۱۷۵۶ء میں اپنے منظوم شہ پارے چھوڑ کر چھتّر برس کی عمر میں اس جہانِ فانی سے رحلت فرما گئے۔

حضرت بُلّھے شاہ ایک عجیب آزاد طبیعت کے مالک تھے۔ آپ کا پیغام انسانیت کی ایک اونچی منزل کی طرف ایک پُر اعتیاط دعوت تھی۔ آپ تمام دنیاوی رُسوم و قیود سے بالاتر تھے، اور ذات پات کی تمیز کو مٹانے کے زبردست حامی تھے۔ فرماتے ہیں ؎

نہ وِچ مسجد وضو کرواں نہ گنگا اِشنان
نہ میں ہندو سکھ سدیواں نہ میں مسلمان
بُلّھا کی جاناں میں کون

آپ عقیدے کے لحاظ سے وحدت الوجود کے قائل تھے۔ چنانچہ بہت سی کافیاں آپ کے ان خیالات کی ترجمان ہیں۔ خاص طور پر آپ کی وہ کافی بہت مشہور ہے جس کا ترجیع بند ہے۔

پھر کس توں آپ لکائیدا

اس میں آپ لکھتے ہیں کہ خود ہی منصور ہے۔ خود ہی انا الحق کہلوایا، اور پھر خود ہی دار پر کھچوا دیا۔

حضرت بُلّھے شاہ (مرحوم) مذہب کے ظاہری شعار کو کبھی پسند نہ کرتے بلکہ آپ کی تعلیم قلبی جوہر کو چمکانا، پاک باطنی اور صدق نیتی تھی۔ آپ انسانیت کے ارتقا کا واحد ذریعہ صفا ءِ باطنی پیش کرتے تھے۔ مذہبی عقیدے کے لحاظ سے آپ کسی فرقے سے اپنے آپ کو متعلق اور منسلک نہ سمجھتے تھے، بلکہ ان کی بہت سی کافیوں میں واضح الفاظ میں کہا گیا ہے کہ "نہ میں شیعہ ہوں نہ سُنّی میں کسی فرقے سے تعلق نہیں رکھتا۔ میں صرف صلح اور محبت کے مسلک کا پیرو ہوں، اور یہی میرا ایمان ہے"۔

آپ رنگ و نمائش سے عاری طبیعت کے مالک تھے۔ جب آپ کی صفائی کا شہرہ ہوا اور لوگ عزت و تعظیم سے پیش آنے لگے تو فرمایا۔

بُلّھا اوتھے وسیئے، جتھے انھاں دے اُتّھے
نہ کوئی ساڈی ذات پچھانے نہ کوئی ساڈی منّے

(اے بُلّھا ایسی جگہ جا کر قیام کریں جہاں لوگ اندھے ہوں اُنہیں دیکھ پہچان نہ سکیں، اور نہ کوئی میرا کہنا ہی مانے) آپ کے اندر سخاوت، فیاضی غریب پروری اور خدمتِ خلق، جذبۂ محبت بہت زیادہ تھا جبھی تو آپ فرماتے ہیں ؎

اِٹ کھڑکے، طبلہ وجے، تپدا رہے چُلّھا!
آون فقیر تے کھا کھا جاون خوش پیا ہووے بُلّھا

(اینٹ بجتی رہے، طبلہ پر تھاپ پڑتی رہے، اور انگیٹھی گرم رہے، فقیر کھا کھا کر جاتے رہیں اور بُلّھا خوش ہوتا رہے)

یعنی تعمیری کام جاری رہے، محفل کی رونق قائم رہے اور لنگر

ہر ایک فقیر کو کھانا ملتا رہے ،مطلب ہو کہ دنیا کا ہنگامہ اور رونق قایم رہے
اور میری قوّت ہر حاجت مند بھائی کے کام آئے ۔ یہی میری خواہش ہے ، اور
اسی میں میری خوشی ہے ۔ لیکن ساتھ ہی عجز و انکسار کی کیفیت میں فرماتے ہیں ۔

بُلّھا سدھے راہوں بُھلّا ایویں وقت گنوائے
بُلّھے ناویں چھُلّا چنگا کم کسے دے آئے

( بُلّھا راہِ راست سے بھٹک کر بے فائدہ وقت ضائع کر رہا ہے ۔
بُلّھے سے انگشتی بہتر ہے کہ کسی کے کام آتی ہے )

تینتھوں اپنا آپ نہ سدھریا اے توں کی سیلے آکھ سناونا ایں
بُلّھے شاہ وہ جاندا حال دل دا کریں جو ریاں شاہ سدُ فرما ایں

پھر آپ طلبِ صادق پیدا کرنے کی تعلیم کتنے سادہ اور جامع الفاظ میں دیتے
ہیں کہ کس طرح دنیاوی حرص و ہوا کو چھوڑ کر صرف مالکِ حقیقی کے ساتھ رابطہ
استوار کیا جا سکتا ہے ۔

بُلّھا دل دا کی سمجھاؤناں ایہدوں پُٹ دے اوتے لاؤناں

" اے بُلّھے شاہ دل کو زیادہ تردد میں ڈالنے اور سوچ بچار کرنے کی
ضرورت نہیں ، صرف دُنیا سے ہٹا کر اس کو اللہ کی طرف رجوع کر دو " اسی سے
عبد و معبود کے درمیان وہ رابطہ قائم ہو جائے گا جو انسانیت کی بلند منزل ہے ۔
کافیوں اور ابیات کے علاوہ آپ نے پنجابی شعراء کے فراقیہ اندازِ
سخن میں سی حرفی لکھی ہے ۔ نمونتاً چند اشعار ملاحظہ فرمائیے ۔

غ غم نے مار حیران کیتا اجے دید دلدار دا لوڑدی ہاں
میںنوں کھاؤنا پیونا بھُل گیا ربا میل جانی ہتھ جوڑدی ہاں

ظ ظاہر اسے تیرا یار تینتھوں ، آ وین نکدا اُوھدے اندا بھرن کیتنوں
بُلّھا شاہ توں آپ محبوب اپنا بھلا آپ تیں جدا توں کریں کیتنوں

ح حرص ہوا نے پٹیا اے تینوں اپنا آپ بھلا یا سو
بادشاہیوں سٹ کنگال کیتا ، کر گلہ نقیں لکھ دکھایا سو
بھاہی عشق دی پاکے گل میرے کچّی تند دے نال پھایا سو
بُلّھا شاہ تماشڑا ہور دیکھو کُن جیہڑ کے مُندرا پایا سو

یہ آپ کی صلح نفسی اور صادق عقیدت کا ایک ادنیٰ سا کرشمہ ہے کہ آپ کی
کافیاں اور ابیات کو عوام اور اہلِ طریقت میں اتنی مقبولیت حاصل ہے ۔
آپ کے کلام کا ایک مصرعہ سُننے والوں کے دل میں تیر و نشتر بن کر چبھ جاتا ہے ۔

زمانہ کتنا بدل چکا ہے ۔ شاعری کتنے مدارج طے کر چکی ہے ، مگر آپ کی
سادہ سلیس اور سُلجھی ہوئی کافیاں شاعری میں ایک امتیازی حیثیت کی
مالک ہیں ۔ ( استقلال )

---

# مرزا غالب

پاکستان میں اب کے سال مولوی فاضل اور منشی فاضل کے پرچہ اُردو
میں عربی اور فارسی کے آنرز حاصل کرنے والوں سے کہا گیا تھا کہ وہ مرزا اسد اللہ خاں
غالب کے حالاتِ زندگی بیان کریں اور اُن کے اندازِ نگارش سے بحث کریں ۔
ہمارے ایک کرم فرمانے اس سلسلے میں بعض طلباء کے لرزہ خیز جوابات کی ایسی
فہرست مرتّب کی ہے جس کی روشنی میں غالب کے حالاتِ زندگی کو بھی نئے سرے
سے مُرتّب کرنا ہوگا ۔ ملاحظہ ہو ۔

مرزا غالب کا نام سر سیّد احمد خاں تھا ۔
مرزا غالب کا اصلی نام محمد حسین تھا ۔
آپ کا نام مولانا اسد اللہ تھا ۔
نام اسعد اللہ تھا ۔
پہلے نام اسد اللہ تھا ۔ پھر بدل کر مرزا غالب رکھ لیا ۔
باپ کا نام اسد اللہ تھا ۔
والد کا نام مظفر علی تھا ۔
کسی زمانے میں مرزا کا تخلص اسد اللہ خاں غالب تھا ۔

---

اب مرزا غالب کی تاریخ پیدائش اور خاندان وغیرہ کا ذکر ملاحظہ ہو ۔
غالب کے والد یا کوئی اور صاحب شاہ کے ساتھ دہلی آئے ، اور
وہیں ولادت پائی ۔
آپ اس عہد میں واقع ہوئے جب خاندانِ مغلیہ کا چراغ بجھ رہا تھا ۔
ہندوستان کے رہنے والے تھے ۔
دہلی کے گرد و نواحی علاقہ میں پیدا ہوئے ۔
میرٹھ میں پیدا ہوئے ۔
شاید سترہ صدی کے اختتام میں آپ کا تولّد ہوا ۔

مرزا غالب ،، ۱۹ چھٹی صدی عیسوی کے نثر نگاروں میں سے ایک بتائے جاتے ہیں۔

مرزا غالب خاندان اور نسل کے اچھے تھے۔

نواب فیملی سے تعلق رکھتے تھے۔

---

منشی فاضل اور مولوی فاضل کے فضلائے اجل نے مرزا غالب کے بچپن کے حالات اور ان کی تعلیم کے سلسلے میں بعض نہایت قیمتی اور چکرا دینے والے اضافے کئے ہیں۔

دہلی میں ابتدائی تعلیم حاصل کی، اور پھر کراچی سے میٹرک کر کے لندن سے بیرسٹری کی سند بھی حاصل کی۔

میٹرک کی ڈگری حاصل کی، پھر پے در پے ڈگریاں بچپن میں ہر کلاس میں اچھے نمبروں میں کامیاب ہوئے۔

ہندوستان میں بی، اے تک تعلیم حاصل کی۔ اس کے بعد انگلینڈ گئے۔

وہاں سے آئے تو بڑی عدالت میں حیدرآباد میں جج مقرر ہوئے۔

بچپن میں اپنے ہم جماعتوں سے بہت محبت کرتے تھے، اور عشق کا مادہ بھی جسم میں کافی مقدار میں موجود تھا، جوں جوں عمر بڑھتی گئی توں توں عشق بھی سارے جسم میں سرایت کرتا گیا۔

بچپن ہی سے عاشقی معشوقی کا شوق تھا، اس لئے اس کی طرف توجہ زیادہ ہونے سے شعر کہنے لگ گیا۔

آپ محبت کو پسند کرتے تھے۔ خاص کر حُسنِ نسواں کے بہت شائق تھے۔

آپ عشقیہ مزاج تھے۔ چنانچہ ان کی کلام خاص طور سے عشقیہ رنگ میں رنگی ہوئی ہے۔

جنگلوں میں جاتے اور خدا کی قدرتوں کو دیکھ کر فی البدیہہ کہہ دیتے گویا کہ "بدیہہ گو" تھے۔

---

مرزا غالب کی زندگی کی مزید جھلکیاں۔

لاہور اور دہلی آپ کے ہیڈ کوارٹر تھے۔

دہلی کا بھی سفر کیا تھا۔

ان کی شادی ایک بڑے خاندان سے ہو گئی۔

آپ بڑے عابد تھے، حتیٰ کہ ایک مولوی کی طرح معلوم ہوتے تھے

بڑے نازک مزاج تھے۔ ایک دن دہلی کے بازار میں چارپائی ٹیڑھی

بچھی دیکھی تو فوراً سر میں درد ہو گیا۔

بڑے حُسن پرست تھے۔

مرزا ایک اسلامی مشن کے آدمی تھے۔

مرزا غالب کوئی آدمی تھے؟ وہ تو جن تھے۔

آم کھانا اُن کی سرشت میں تھا۔ چنانچہ انھوں نے دہلی میں وفات پائی

---

رہ گیا مرزا غالب کی شاگردی، اُستادی کا جھگڑا، تو وہ یوں طے ہوا

مرزا غالب نے مولانا حالی کی شاگردی میں اپنی شاعری کو بہت فروغ دیا

بڑے ہو کر مرزا داغ کے شاگرد ہوئے۔

اکبر الہ آبادی کے آگے زانوئے تلمذ طے کیا۔

مومن اور انشار آپ کے شاگرد تھے۔

آپ محمد شاہ رنگیلے کے درباری شاعر تھے۔

پھر آپ دکن میں چند شہزادوں کے استاد رہے۔

دکن کبھی نہیں گئے۔ اسی لئے تو مرزا غالب نے کہا۔ ع

کون جائے ذوق پر دلّی کی گلیاں چھوڑ کر

---

ماہرانِ غالب، جو پنجاب کے منشی فاضل اور مولوی فاضل کے امتحانوں میں بیٹھے تھے۔ اُن کے کلام پر رائے زنی کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

اندازِ نگارش کی چند جھلکیاں ملاحظہ ہوں۔ ایک صاحب نے کہا کہ، "اُن کی طرزِ نگارش مختلف سہل انگاری پر مشتمل ہے"۔ آپ کے کچھ پلّے پڑا ہو یا نہیں لیکن "طرزِ نگارش"۔ سے ایک اور صاحب نے ایک نکتہ ضرور پیدا کر لیا ہے، اُنھوں نے لکھا ہے کہ "مرزا غالب کافی اعلیٰ پیمانے کے طرز نگار تھے"۔ بہرکیف اندازِ نگارش یا طرز نگاری پر مجموعی طور پر بہت کم لکھا گیا ہے۔ کیوں کہ ایک اُمیدوار کی رائے ہے "مرزا غالب کے اندازِ نگارش پر بحث کی کوئی ضرورت ہی نہیں کیوں کہ سورج اپنی روشنی سے پہچانا جاتا ہے"۔ ویسے آپ ہم سے متفق ہوں گے کہ یہ سو سوالوں کا ایک جواب ہے اور دنیا کی ہر یونیورسٹی کے ہر امتحان کے ہر پرچے کا یہ مسکت جواب ہو سکتا ہے کہ "صاحب! آپ بھی کمال کرتے ہیں، یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے"۔ (الخ)

# چھوٹے بڑے

نجم آفندی

چھوٹا سا ایک بیج اگر ہے تو کیا ہوا
کتنا بڑا درخت ہے اس میں چھپا ہوا

دھرتی میں ڈال دیتا ہے جب وقت پر کسان
پھر دیکھنے کی ہوتی ہے اس بیج کی اُٹھان

سنسار جی رہا ہے اسی کام کاج سے
کتنوں کے پیٹ بھرتے ہیں اس کے اناج سے

چھوٹے سے تِل میں آنکھ کے اتنی بڑائی ہے
دریا ہوں یا پہاڑ ہوں سب کی سمائی ہے

پھولوں کا چاند اور ستاروں کا رنگ روپ
دو آنکھیں دیکھتی ہیں ہزاروں کا رنگ روپ

پھیلا ہے سارے گھر میں اُجالا چراغ ایک
گُن کتنے ہیں دماغ میں اور ہے دماغ ایک

جل تھل کے ایک پانی کا دریا بہاتی ہیں
بوندیں ہیں چھوٹی چھوٹی جو ساگر بناتی ہیں

یہ میز پر تمہاری جو چھوٹی سی ہے کتاب
چھوٹی سی اس کتاب میں لاکھوں کا ہے حساب

چھوٹا سا دل ہے اس میں امنگیں بڑی بڑی
دل اور بڑھ گیا کوئی مشکل جو آپڑی

چھوٹی سی عمر میں جو ارادے رہے کڑے
دُنیا میں تم بھی کام کرو گے بڑے بڑے

ہنس راج رہبر

# دو مینڈک

ایک دفعہ کا ذکر ہے. جاپان میں دو مینڈک رہتے تھے۔ ان میں سے ایک اوساکا شہر کے قریب ایک خندق میں رہتا تھا جبکہ دوسرے نے کیاٹو شہر کی صاف شفاف ندی کو اپنا گھر بنایا تھا۔ وہ اس قدر دُور دُور رہتے تھے کہ انھوں نے ایک دوسرے کی بابت سُنا تک نہیں تھا۔ لیکن عجیب بات ہے کہ بیک وقت ان دونوں کے دماغ میں یہ خیال آیا کہ انھیں دُنیا کی سیر کرنی چاہیئے. جو مینڈک کیاٹو میں رہتا تھا اس نے اوساکا جانے کا ارادہ کیا۔ اور جو اوساکا میں رہتا تھا اس نے کیاٹو جانے کے لیئے کمر باندھی۔

پس ایک علی الصبح وہ سڑک پر چل پڑے جو کیاٹو سے اوساکا اور اوساکا سے کیاٹو جاتی تھی۔

سفر میں جو تکلیفیں درپیش آئیں ان کا انھیں بالکل اندازہ نہیں تھا کیونکہ بے چارے مینڈکوں نے پہلے کبھی سفر نہیں کیا تھا۔ جب دونوں نے نصف نصف سفر طے کر لیا تو دیکھا کہ درمیان میں ایک پہاڑ آتا ہے جسے پار کرنا بہت مشکل ہے۔ جوں توں کر کے دونوں پھدکتے ہوئے چوٹی پر پہنچے اور اتفاق سے وہاں اکٹھے ہو گئے اور دونوں نے حیرت سے ایک دوسرے کو دیکھا۔ ایک منٹ چپ رہنے کے بعد بات چیت شروع ہو گئی اور دونوں نے سفر کا مقصد بیان کیا وہ یہ جان کر بہت خوش ہوئے کہ دونوں کے دل میں ایک دوسرے کا شہر دیکھنے کی خواہش پیدا ہوئی۔ انھیں کوئی خاص جلدی نہیں تھی اس لیئے ایک ٹھنڈی اور خنک جگہ پر آرام کرنے لیٹ گئے۔ کافی دیر لیٹے رہے اور ایک دوسرے سے الگ ہونے سے پہلے وہ خوب جی بھر کر باتیں کرنا چاہتے تھے۔

"افسوس کی بات ہے کہ ہمارے قد بہت چھوٹے ہیں" اوساکا کے مینڈک نے کہا۔ "ورنہ ہم یہیں سے ایک دوسرے کا شہر دیکھ کر اندازہ لگاتے کہ وہاں جانے کی زحمت گوارا کرنا مناسب بھی ہے یا نہیں۔"

"اوہ یہ تو اب بھی ہو سکتا ہے" ۔ کیاٹو کا مینڈک بولا۔ "ہم دونوں ایک دوسرے کا سہارا لے کر اپنی پچھلی ٹانگوں پر کھڑے ہو جائیں اور اس شہر کو دیکھیں جہاں ہمیں جانا ہے"۔

اوساکا کے مینڈک کو یہ تجویز اس قدر پسند آئی کہ وہ فوراً اچھل

کہ اپنی پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہو گیا اور اپنے اگلے پنجے اپنے دوست کے کندھوں پر رکھ دئیے ۔

وہ یوں ایک دوسرے کا سہارا لے کر سیدھے کھڑے ہو گئے ۔ اوساکا کے بینڈک کا منہ کیاٹو کی طرف تھا اور کیاٹو کے بینڈک کا اوساکا کی طرف ۔ مگر بے وقوف بینڈک یہ نہیں سمجھتے تھے کہ سیدھے کھڑے ہونے سے ان کی آنکھیں سر کی پشت پر چلی گئی ہیں ۔ ان کی ناک بے شک اس شہر کی طرف ہیں جہاں وہ جانا چاہتے ہیں لیکن دیکھ تو وہ اسی شہر کو رہے ہیں جہاں سے وہ آئے ہیں ۔

"اے دوست ! اوساکا کا بینڈک چلّایا ۔ کیاٹو تو بالکل اوساکا جیسا ہے ۔ جب اس میں کوئی نئی بات ہی نہیں تو اتنی دور جانے سے کیا فائدہ ہے تو یہیں سے گھر لوٹ رہا ہوں"۔

"اگر مجھے بھی پہلے سے اس بات کا پتہ ہوتا کہ اوساکا بالکل کیاٹو جیسا ہے تو میں اتنی دور کبھی نہ آتا ۔" کیاٹو کے بینڈک نے مایوسی کے لہجے میں کہا اور اس نے اپنے ہاتھ دوست کے کندھوں پر سے اتار لئے اور دونوں پھر گھاس پر لیٹ گئے ۔

تھوڑی دیر آرام کرنے کے بعد وہ دونوں اپنے اپنے گھر کی طرف روانہ ہو گئے ۔ ایک نے خندق میں اور دوسرے نے ندی میں عمر بسر کر دی اور انہیں زندگی بھر یہی یقین رہا کہ اوساکا اور کیاٹو میں کوئی فرق نہیں ہے حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ دونوں شہر ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں ۔

---

## لطیفے

ایک مسخرہ ہر وقت اپنے دوستوں سے کہا کرتا تھا جب میں مر جاؤں تو مجھے کسی پرانی قبر میں دفن کرنا ۔ ایک دن دوستوں نے پوچھا آخر تم پرانی قبر میں کیوں دفن ہونا چاہتے ہو ؟ مسخرے نے جواب دیا کہ بھئی ! جب منکر نکیر ( قبر میں سوال کرنے والے فرشتے ) آئیں گے اور اور یہ پرانی قبر دیکھیں گے تو سمجھ لیں گے کہ اس قبر کے مُردے سے سوال جواب ہو چکے ہیں ، اور اس طرح میں صاف بچ جاؤں گا ۔

(۲)

**مالک** ۔ کیوں ڈرائیور کیا بات ہے ، موٹر چلاتے کیوں نہیں ؟

**ڈرائیور** ۔ حضور پٹرول ختم ہو گیا ہے ۔

**مالک** ۔ تو سامنے کے کنوئیں سے پانی لا کر ڈال دو ۔

**ڈرائیور** ۔ لیکن حضور موٹر پانی سے نہیں چلتی ۔

**مالک** ۔ بے وقوف ڈرائیور نئی موٹر ہے ، اسے پانی اور پٹرول کا فرق کیا معلوم ہوگا ۔

(۳)

**باپ** ۔ (بیٹے سے) تم کو جھوٹ بولنے کی بہت بری عادت ہے ۔

**بیٹا** ۔ ابا جان مجھے بڑے ہو کر وکیل بننا ہے ، اس لئے ابھی سے جھوٹ بولنے کی پریکٹس کر رہا ہوں ۔

احمد جمال پاشا

# مجاز صاحب

تم نے بچو مجاز صاحب کا نام ضرور سنا ہوگا۔ شاید تم نے اُنھیں دیکھا ہی ہو۔ ان کا پورا نام اسرار الحق۔ مجاز تخلّص تھا لکھنؤ کے ہونے کی وجہ سے مجاز لکھنوی کہلاتے تھے۔ آج سے چھیالیس سال قبل یہ ردولی ضلع بارہ بنکی کے ایک شریف اور با عزّت گھرانے میں پیدا ہوئے۔ انھوں نے امین آباد کالج سے ہائی اسکول سینٹ جانس کالج آگرہ سے ایف اے اور مسلم یونی ورسٹی علی گڈھ سے بی اے پاس کیا۔ شروع سے اچھے طالب علم اور کھلاڑی ہونے کی وجہ سے سب کی آنکھوں کا تارا بنے رہے۔ علی گڈھ سے ان کی شاعری شروع ہوئی۔ اور ایک دم سے سارے ہندوستان کی ادبی فضا پر یہ قوس قزح کی طرح چھا گئے۔

"اندھیری رات کا مسافر" "رات اور ریل"۔ "اوز آوارہ" جیسی نظموں نے ہر طرف اُن کی دھوم مچا دی۔ بی اے کرنے کے بعد مجاز لکھنؤ آ گئے۔ یہاں اُنھوں نے ایک پرچہ "نیا ادب" نکالا۔ اور لکھنؤ یونی ورسٹی میں ایم اے میں داخلہ لے لیا۔ اس کے بعد سب چھوڑ کر آل انڈیا ریڈیو کے پرچے "آواز" کی ادارت کرنے لگے۔ ان پر دماغی حملہ ہوا۔ مگر جلد ہی ٹھیک ہو گئے۔ پھر دلّی کی ہارڈنگ لائبریری میں ملازم ہو گئے۔ مگر جلد یہ نوکری بھی چھوڑ دی۔

ان کا دیوان "آہنگ" مختلف ناموں سے بار بار چھپا۔ بڑے ہو کر بچو تم بھی اُس کو پڑھو گے۔

بچو شراب بڑی خراب چیز ہے۔ مجاز صاحب کے بُرے دوستوں نے اس کی عادت اُن کو ڈلوا دی، اُن کی تندرستی خراب ہونے لگی، اُن کے یہی خراب دوست اُن کو شراب پلانے لے گئے۔ پھر وہ ... واپس نہیں آئے۔ وہ شراب پی کر بے ہوش ہو گئے: اور ساری ... کھلی چھت پر پڑے رہے۔ تم جانو جاڑوں کی لمبی اور ٹھنڈی رات ... ساری رات اور آدھے سے زیادہ دن وہاں اسی عالم میں ... پھر کسی کی نظر پڑ گئی۔ فوراً ہسپتال لے جایا گیا۔ مگر شراب اپنا کام کر چکی تھی۔ اُن کے دماغ کی رگیں پھٹ چکی تھیں، اور فالج اور ... بھی اثر تھا۔ گھر والوں کو خبر ہوئی۔ پھر یہ بات سارے شہر میں ... گئی۔ بہت بڑی تعداد میں بچے بوڑھے جوان ہسپتال کے اُس ... کے گرد جمع ہو گئے، جہاں اُن کا محبوب شاعر دم توڑ رہا تھا۔ سب رو رہے تھے۔ تھوڑی دیر کی کش مکش کے بعد عظیم شاعر نے اپنے کو موت کے حوالے کر دیا۔

دوسرے دن بازار اور تعلیمی ادارے بند رہے۔ سب نے مل کر اُن کو اپنے ہاتھوں منوں مٹی کے نیچے دفن کر دیا۔

بچو مجاز صاحب ہر ایک کے دوست تھے۔ وہ بچوں سے بہت محبّت کرتے تھے۔ وہ بہترین ساتھی اور دلچسپ انسان تھے۔ ایسے اچھے لوگ کم ہوا کرتے ہیں۔ میں آپ کو اُن کی کچھ اچھی باتیں بتلاؤں گا۔ تاکہ آپ کے ننھے منّے معصوم دلوں میں اُن کی یاد ہمیشہ تازہ رہے۔ اور جب آپ کے اُداس دل اُن کو یاد کریں تو آپ گلاب کے پھول کی طرح کھل جائیں۔

ایک مرتبہ اُن کے کسی دوست نے کہا "میں نے جس کو ٹیوشن کروائی لکھ پتی بنا دیا۔"

مجاز صاحب نے جواب دیا "جی ہاں آپ نے بہت سے کروڑ پتیوں کو لکھ پتی بنا دیا۔"

ایک مرتبہ ہزار لکھنوی سے مجاز مرحوم (افسوس آج اُن کو مرحوم لکھنا پڑ رہا ہے) نے کہا۔

ہزار صاحب! آپ نے شاعری میں بھی آخر کنجوسی کی حد کردی۔"
ہزار صاحب نے پریشان ہوکر پوچھا: "آئیں میں اور کنجوس،
آخر کس طرح؟
بولے: "ارے بھائی لاکھ نہ دس لاکھ صرف ہزار۔"

---

کسی کے یہاں چوری ہوگئی، مجاز صاحب اُس کو بہت دُور
الگ بُلا کر لے گئے، اور چپکے سے کان میں کہا —
"بھائی ہو نہ ہو مجھے تو یہ کسی چور کی حرکت معلوم ہوتی ہے۔"
اس طرح اُن کی ہر بات ایک لطیفہ ہوا کرتی تھی، اور الفاظ
اُن کے مُنھ سے ایسے نکلا کرتے تھے جیسے پھُول جھڑتے ہوں لیکن
بچّو! مجاز صاحب اب ہم سے ہمیشہ کے لئے رخصت ہو چکے ہیں اور
اب وہ کبھی لوٹ کر واپس نہ آئیں گے۔ لیکن تمھارے معصوم دلوں
میں جب بھی اُن کی یاد آئے گی تو وہ گُلاب کے پھُول کی طرح
کھِل اُٹھیں گے۔

---

الطاف حسین

# معلومات

سب سے بڑا شہر لندن ہے۔
سب سے بڑا براعظم ایشیا ہے۔
سب سے بڑا ملک برازیل ہے۔
سب سے بڑا پُل سان فرانسسکو امریکہ میں ساڑھے آٹھ میل لمبا ہے۔
سب سے بڑا صحرا افریقہ میں صحرائے اعظم ہے۔
سب سے بڑا گھنٹہ ماسکو میں ہے، جس کا وزن دو سو ٹن اور قطر ۲۱ فٹ ہے۔
سب سے بڑا گنبد (۱۴۴ فٹ) گول گنبد بیجاپور حیدرآباد میں ہے۔
سب سے بڑی لائبریری لینن گراڈ کی ہے۔
سب سے بڑی گھڑی گول گیٹ بلڈنگ (امریکہ) کی ہے۔
سب سے بڑی عمارت اہرام مصری ہے۔
سب سے بڑی محراب آسٹریلیا میں بندرگاہ سڈنی کے پُل کی ہے،

---

دنیا کی وہ چند چھوٹی چیزیں جو اپنا ثانی نہیں رکھتیں۔
سب سے چھوٹا اخبار میکسیکو (امریکہ) سے نکلتا ہے، جو صرف چار انچ کاغذ پر چھپتا ہے۔
ہالینڈ کی ایک عورت کا قد صرف بیس انچ اور عمر چھبیس سال ہے۔
ساؤتھ کنگسٹن کے عجائب خانے میں ایک کتّا ہے جس کا وزن ۲½ چھٹانک ہے۔
دنیا کا سب سے چھوٹا جزیرہ ایک چٹان پر واقع ہے، جہاں جہازوں کے لئے روشنی کا مینار بنا ہوا ہے۔
دنیا کی سب سے چھوٹی اور نفیس تصویر گندم کے ایک دانے پر ہے جس پر ایک چکّی کی تصویر ہے، اور چکّی والا اپنی کمر پر اناج کی بوری اٹھائے سیڑھی پر چڑھ رہا ہے۔ اس کے قریب ہی چھکڑا کھڑا ہے۔ تصویر کی ہر چیز صاف نظر آتی ہے۔
سب سے چھوٹی جنگ ۱۸۹۶ء میں برطانیہ اور زنجبار کے درمیان ہوئی، جو صرف چالیس منٹ تک رہی۔
سب سے چھوٹا جزیرہ نما ملایا کا ایک سکّہ ہے، جو ایک بِندی کے برابر ہے۔

ایس گلفام

# جانوروں کی کانفرنس

**منظر:** - سندربن کے جنگل میں شاہ شیر کی صدارت میں ایک کانفرنس منعقد ہو رہی ہے۔ جس میں انسانوں کے بین الاقوامی حالات پر غور کیا جا رہا ہے۔

**پارٹ:** -

**شیر** - مابدولت اس عظیم الشان کانفرنس کا بخوشی افتتاح فرماتے ہیں۔

**ہُدہُد** - جہاں پناہ کا اقبال تاقیامت قائم رہے کیا یہ غلام ایجنڈا پیش کرے؟

**شیر** - اجازت ہے۔ ایجنڈا پیش کیا جائے۔

**ہُدہُد** - ایجنڈا یہ ہے کہ اس کانفرنس میں انسانی دنیا کے بین الاقوامی حالات پر غور کیا جائے۔

**گدھا** - ہمیں انسانی دنیا سے بھلا کیا مطلب۔

**شیر** - چپ مردود - تو واقعی گدھا ہے۔

**چیتا** - انسان ہم پر وحشی ہونے کا الزام لگاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم جاہل، بے عقل اور خونخوار ہیں۔ لیکن واقعہ یہ کہ ہم نہیں انسان ہی وحشی اور خونخوار ہیں۔

**لومڑی** - یہ انسان خود تو ایک دوسرے کے ملک پر قبضہ کرنے کے لئے اپنے ہمجنس انسان کا خون بہاتا ہے ان کی کھوپڑیوں کے مینار بنواتا ہے۔ بھلا کہیں یہ بھی سُنا گیا ہے کہ ایک ہاتھی نے ہاتھی کو یا طوطے نے طوطے کو مارا یا کھایا ہو۔

**شیر** - ہرگز نہیں - خدا نہ کرے ایسا ہو۔

**لومڑی** - لیکن یہ انسان اپنے دوسرے بھائیوں کے ساتھ جن سے یہ دوستی کے معاہدے کر چکتے ہیں۔ خونریز جنگیں لڑتا ہے اور ان کو مار کر اپنی فتح پر خوش ہوتا ہے۔

**بھیڑیا** - افسوس ہے ایسے انسانوں پر جو دوسروں کو مار کر خوش ہوں

**بلّی** - صاحب صدر یہ تو آپ کو معلوم ہی ہے کہ ہم میں سے ہر جانور ایک دوسرے پر کھانے کی غرض سے حملہ کرتا ہے یا اپنی حفاظت کے لئے اس کو مارتا اور پیٹ بھرنے کے بعد اس کے آگے سے جانوروں کی ڈاریں کی ڈاریں نکل جاتی ہیں تو نگاہ اٹھا کر نہیں دیکھتا۔

**شیر** - بے شک - بے شک

**بلّی** - لیکن یہ انسان محض سیر و تفریح کے لئے ہزاروں بیگناہوں کا خون کرتا ہے۔ اور اس شریف فن کا نام اس نے سیر و شکار رکھا ہے۔

**بندر** - قربان جائیے اس سیر و شکار کے - بات یہ ہے کہ اس کی

طبیعت میں ہی خونخواری ہے - جب یہ انسان ۵ یا ۶ برس کا بچہ ہوتا ہے تو ایک خوبصورت پھول کو توڑتا ہے اور بلا وجہ اس کی پتیاں نوچ کر ہوا میں اُڑا دیتا ہے - جب ذرا بڑا ہوتا ہے - تو معصوم پرندوں کے انڈے توڑتا اور ان کے بچوں کو تڑپا تڑپا کر مار دیتا ہے - اور جب جوان ہوتا ہے تو جنگل کے بے گناہ جانوروں کا شکار کرتا ہے اور ان کی کھالیں کھنچوا کھنچوا کر اپنے کمروں کو سجاتا ہے اور اسے وہ اپنے مکان کی زیب و زینت کہتا ہے - یہ ہے اس انسان کی انسانیت -

چوہا - حضرات! آپ نے کہیں بھی دیکھا یا سُنا ہے کہ ہاتھی کا غلام ہاتھی - چیتے کا نوکر چیتا اور لومڑی کی باندی لومڑی ہو؟

شیر - یہ کیسے ہو سکتا ہے یہ تو بالکل فطرت کے خلاف ہے -

چوہا - لیکن آپ کو یہ سُن کر حیرت ہوگی کہ انسان دوسرے انسانوں کو غلام بناتا ہے - ان کو بیچتا اور خریدتا ہے اور ان پر طرح طرح سے حکومت کرتا ہے -

گھوڑا - انسانی منطق غلط ہے ان کی ہر حکومت دوسری حکومت کے مقبوضات چھیننا چاہتی ہے - اگر یہ منطق مان لی جائے تو سانپ کا بھی یہ حق تسلیم کرنا پڑے گا - کہ وہ جس جانور کے بل پر چاہے قبضہ کرے -

سانپ - مگر .....؟

شیر - نالائق - کمینہ - یہ یقیناً انسانی نسل سے ہے -

سانپ - غُصہ نہ ہوں - بندر بھی انسان ہی کی ایک قسم ہے -

بندر - جُھوٹ - حضُور بالکل جھوٹ - ہم ہرگز انسانی نسل سے نہیں - ہاں میں یہ تسلیم کرتا ہوں کہ ہم بندر انسانی نسل سے ترقّی کر کے مہذّب اور شریف مخلوق بن گئے ہیں -

(پُرزور تالیاں)

مُرغ - حاضرین! ان انسانوں کی ہر بات انوکھی ہے - جوں جوں وہ کسی انسان کو دباتا ہے اس کا غُصّہ اور انتقام بڑھتا ہے - اور پشت در پشت بدلہ لیتے ہیں اور ان کی یہ عداوت موروثی ہو جاتی ہے اور ایک دوسرے کے خون کے پیاسے رہتے ہیں - بھلا کہیں جانوروں میں بھی ایسی عداوت سُنی گئی ہے -

شیر - کبھی نہیں - یہ عجیب بات ہے کہ ایک انسان دوسرے سے لڑے اور لڑ کر فیصلہ کر لے تو پھر بھی یہ عداوت سالہا سال تک خاندانوں میں جاری رہے اور برابر ایک دوسرے سے انتقام لیتے رہیں - ان انسانوں پر خدا کی مار ان رحم دل انسانوں سے تو ہم بے عقل جانور ہی اچھے ان کی انسانیت انھیں مُبارک ہو - ووٹ لئے جائیں کہ انسان وحشی ہیں یا ہم -

ہُدہُد - انسان قطعی وحشی ہیں -

شیر: حاضرین میں سے کون ہے جو انسان کے حالات سے اچھّی طرح واقف ہے -

بلّی - میں ہوں - کیوں کہ میں ہر جگہ - ہر گھر اور ہر .....؟

چوہا - بجا ارشاد ہے - ہر باورچی خانے میں اور ہر قصاب کی دوکان پر-

بلّی - (غصّہ سے) میاؤں -

چوہا - خدا خیر کرے -

شیر - (بلّی سے) بے شک تو آدمیوں سے خبردار ہے لیکن تو بے ایمان ہے - اچھّا کوئی اور بولے -

گدھا - میں بتاؤں ؟

شیر - مگر تو گدھا ہے -

گدھا - تو پھر ؟

مُرغ - یعنی یہ کہ تو آدمی کا اتنا ہی حال جانتا ہے کہ وہ تجھ پر بوجھ لادتے ہیں اور تجھے مارتے ہیں تو بھی ویسا ہی احمق ہے -

ہُدہُد - جناب صدر کا فرمان ہے کہ ہم سے وہ بولے جو انسانوں کے حالات سے واقف ہو - لیکن بلّی کو بولنے کی اجازت نہیں ہے

بلّی - لیکن میں تو عابد و زاہد ہوں -

مکھی - آدمیوں کے حالات عجیب ہیں جو محنت کرتا ہے وہ بھوکا اور جو کچھ نہیں کرتا وہ مزے اڑاتا ہے -

شیر - عجیب بات ہے -

کتا - اعلیٰ حضرت اس میں تعجّب کی کوئی بات نہیں - انسانوں کا یہی دستور ہے -

(سب مل کر) اس پر انسانوں کا دعوےٰ ہے کہ ہم رحم دل ہیں اور سب میں عقلمند اور افضل ہیں -

---

### لطیفہ

ماں - (بیٹے سے) بیٹے "گندہ پانی نہ پیو" -

بیٹا - امّی - میں اسے صابن سے دھو کر پیتا ہوں -

بچّوں کا آج کل

# اقوال زرّیں

(۱) انسان کو جو بُری عادت پڑ جاتی ہے وہ پوری سزا بھگتے بغیر نہیں جاتی -

(۲) آوارہ مزاج اور اوباش دوستوں سے بچو کہ یہ کسی کو گھر گھاٹ کا نہیں چھوڑتے -

(۳) شریر انسان بغض کی وجہ سے نہیں بلکہ اپنی عادت کی مجبوری سے دوسروں کو ستاتے ہیں -

(۴) انسان کو عمل کی پاداش سے غافل نہیں رہنا چاہیئے.

(۵) لڑکے اور لڑکیاں گلستانِ محبّت کے وہ خوشنما پھول ہیں جنہیں دیکھ کر والدین کا دل باغ باغ ہو جاتا ہے -

(۶) بنی نوع انسان کو تکلیف دے کر حاصل کی ہوئی خوشی آخر کار مصیبت کا باعث بن جاتی ہے -

(۷) بعض لوگ نیک باتوں پہ عمل تو کرتے ہیں - لیکن اُن کے مفہوم کو نہیں سمجھتے

(۸) حُسنِ معاملہ کی برکت سے دُنیا بہشت بن سکتی ہے -

(۹) سچّی عبادت سے اطمینانِ قلب پیدا ہوتا ہے -

(۱۰) تم ہمیشہ ایک دوسرے کی بھلائی کا خیال رکھو اور بُرائی سے پرہیز کرو -

(۱۱) بیمار ہمسایہ کی تیمارداری کرنا تمھارا فرض ہے -

(۱۲) محلّے کی بیکس عورتوں کو وقتاً فوقتاً بازار سے سودا سلف لا دیا کرو -

(۱۳) غیور انسان کی غیرت امداد کی ذلّت گوارا نہیں کرتی -

# آج کل

## اُردو ادب کے معماروں کی نظر میں

" رسالہ آج کل اُردو علمی لسانی اور ملکی خدمت انجام دے رہا ہے۔ اس کے اغراض و مقاصد بلند ہیں۔ رسالے کی حیثیت محض ہندوستانی نہیں بلکہ بین الاقوامی ہے۔ مضامین اکثر دلچسپ اور پُر از معلومات ہوتے ہیں جس گھر یا کتب خانے میں اس رسالے کے شمارے مجلّد شکل میں محفوظ ہوں وہاں تشنگانِ علم و ادب برابر اپنی پیاس بجھا سکتے ہیں۔"

فراق گورکھپوری

" رسالہ آج کل حسنِ ظاہر اور حسنِ باطن کی دلکشی کے لحاظ سے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ اس میں بڑے بڑے معرکۃ الآرا ادبی مباحث زینتِ اشاعت ہوتے ہیں۔ ان کے علاوہ دوسرے مضامین کی پاکیزگی اور افادیت داد کی مستحق ہے۔ اس کے خاص نمبر اپنے بلند پایہ ادبی مضامین کی بنا پر دنیائے ادب سے خراجِ تحسین حاصل کر چکے ہیں۔"

جوش ملسیانی

" میں آج کل کا مطالعہ ایک زمانے سے کر رہا ہوں۔ ابتداً اس سے اتنا متاثر نہ تھا جتنا کہ گزشتہ دو تین سالوں میں ہو گیا ہوں۔ آج کل ایک عام ادبی رسالے سے مختلف ہے۔ اس میں ادب کے مطالعے کے ساتھ عام اطلاعات کی چیزیں بھی رہتی ہیں۔ اس سے اس کی مقبولیت میں بڑا اضافہ ہوا ہے۔ کیونکہ اس کام کی طرف ہمارے دوسرے ادبی رسالے متوجہ نہیں ہوتے ہیں۔ جہاں تک ادبی مطالعے کا تعلق ہے آج کل کے صفحات پر چوٹی کے ادیبوں کے صرف نام ہی نہیں آتے ہیں بلکہ ان کی بہترین نگارشات بھی۔"

ممتاز حسین

آج کل

جولائی

آٹھ آنے

" تعریف کرتا ہوں تو رسم پرستی اور قصیدہ گوئی کے الزام کا اندیشہ ہے۔ اور محبوب کے خدوخال میں نقص نکالوں تو اپنے دل اور ضمیر کی ملامت کا اندیشہ ہے۔ اس لئے صرف یہ واقعہ بیان کرنے پر اکتفا کرتا ہوں کہ ہر شروع مہینے کو مجھے اتنی ہی بے چینی سے انتظار ہوتا ہے جتنا تنخواہ دار کو۔ اور جب آج کل وصول ہوتا ہے تو اس للک سے اس کا خیر مقدم کرتا ہوں اور اس سرگرمی سے اسے "صرف" کرنے میں مشغول ہو جاتا ہوں یہاں تک کہ جیب خالی ہو جاتی ہے اور پھر دوسرے شروع ماہ کا انتظار شروع ہو جاتا ہے۔"

اشفاق حسین

" میں رسالہ آج کل کو بڑی پابندی سے پڑھتا ہوں اور پوری ذمہ داری سے کہہ سکتا ہوں کہ اس سے زیادہ دلکش پرچہ اردو میں نہیں ہے۔ اس کو اُردو کے تمام اچھے اور بڑے ادیبوں کا تعاون حاصل ہے جنھوں نے اس کو مفید اور جاذبِ نظر بنانے میں پوری سعی کی ہے اس کے ساتھ ساتھ اس رسالے نے نئے لکھنے والوں کی ہمت افزائی بھی کی ہے۔"

خواجہ احمد فاروقی

" آج کل اپنے رنگ کا بہت ہی اچھا رسالہ ہے۔ اُردو پرچوں میں انفرادیت بہت کم یاب ہے۔ 'آج کل' میں یہ گُن پایا جاتا ہے۔ ادبی مضامین اور نظموں کے علاوہ معلوماتی مقالے نہایت خوب ہوتے ہیں۔ بچوں کا حصّہ بھی بہت ہی مفید ہے۔"

اختر اورینوی

قیمت فی پرچہ آٹھ آنے

بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکریٹریٹ دہلی

قیمت سالانہ چھ روپے

Published by the Director, Publications Division, and printed by the Production Officer, United Press, Government of India, Old Secretariat, Delhi.

Regd. No. D—509

# ہماری کتابیں

## پہلا پنج سالہ پلان
### جنتا ایڈیشن

اس ایڈیشن میں
پنج سالہ پلان کے بارے
میں ہر قسم کی تفصیلات
درج ہیں۔ زبان سادہ
و دل کش ہے۔ قیمت -/۲

## مستقبل کی تعمیر

ہماری آج کی کوشش
سے ایک نیا مستقبل
عالم وجود میں آرہا ہے۔
اس تابناک مستقبل کی جھلک
اس مختصر سے کتابچے میں دیکھئے
قیمت ۔۔ -/۴/-

## آسان پنج سالہ پلان

یہ کتابچہ بچوں کے لئے تیار
کیا گیا ہے۔ زبان نہایت
آسان ہے۔ تصویروں اور
خاکوں سے اس کی دل کشی میں
اضافہ کیا گیا ہے۔ -/۸/-

## سماجی بہبود

پنج سالہ پلان کے تحت
ہم سماجی بہبود کے
میدان میں کیا کر رہے
ہیں اس کی جھلک اس
پمفلٹ میں ملاحظہ فرمائیے
-/۴/-

## ہمارا پلان

پنج سالہ پلان کے تحت ہم کیا
کر رہے ہیں اور ہماری منزلِ مقصود
کیا ہے اس کتابچے میں جامع
اور مختصر انداز سے بیان کیا گیا
ہے۔ قیمت -/۴/-

## ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان

پنج سالہ پلان کے تحت
آمد و رفت اور رسل و رسائل
میں جو بہتریاں ہمارے
پیشِ نظر ہیں اس کا مفصل
نقشہ اس پمفلٹ میں موجود ہے
-/۴/-

اپنے شہر کے کتب فروشوں سے یا مندرجہ ذیل پتے سے منگوائیے

**بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکرٹریٹ دہلی**

## ترتیب



### بچوں کا آج کل



اُردو کا مقبول عوام مصور ماہنامہ

# آج کل

## دہلی

ایڈیٹر

**بال مکند عرش ملسیانی**


جلد ۱۴ —— نمبر ۸

سالانہ چندہ :—— ہندوستان میں :- چھ روپے / پاکستان میں :- چھ روپے (پاک)

غیر ممالک سے :—— نو شلنگ یا ایک ڈالر

فی پرچہ :—— ہندوستان میں :- آٹھ آنے / پاکستان میں :- آٹھ آنے (پاک)

مارچ سنہ ۱۹۵۶ء

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ - دہلی

فراق گورکھپوری

# غزل

ایک شبِ غم وہ بھی تھی جس میں جی بھر آئے تو اشک بہائیں
ایک شبِ غم یہ بھی ہے جس میں آئے دل درد کے سو جائیں

جانے والا گھر جائے گا کاش یہ پہلے سوچا ہوتا
ہم تو منتظر اس کے تھے بس کب ملنے کی گھڑیاں آئیں

الگ الگ بہتی رہتی ہے ہر پرانی کی جیون دھارا
دیکھ ملیں کب آج کے بچھڑے لے لوں بڑھ کے تیری بلائیں

سنتے ہیں کچھ رو لینے سے جی ہلکا ہو جاتا ہے
شاید تھوڑی دیر برس کر چھٹ جائیں کچھ غم کی گھٹائیں

اپنے دل سے غافل رہنا اہلِ عشق کا کام نہیں
حسن بھی ہے جس کی پرچھائیں آج وہ من کی جوت جگائیں

سب کو اپنے اپنے دکھ ہیں سب کو اپنی اپنی پڑی ہے
اے دلِ غمگیں تیری کہانی کون سنے گا کس کو سنائیں

جسمِ نازنیں میں سرتاپا نرم لویں لہرائی ہوئی سی
تیرے آتے ہی بزمِ ناز میں جیسے کئی شمعیں جل جائیں

ہاں ہاں تجھ کو دیکھ رہا ہوں کیا جلوہ ہے کیا پردہ ہے
دل دے نظارے کی گواہی اور یہ آنکھیں قسمیں کھائیں

لفظوں میں چہرے نظر آئیں گے چشمِ بینا کی ہے شرط
کئی زاویوں سے خلقت کو شعر مرے آئینہ دکھائیں

مجھ کو گناہ و ثواب سے مطلب؟ لیکن عشق میں اکثر آئے
وہ لمحے خود میری ہستی جیسے مجھے دیتی ہو دعائیں

چھوڑ وفا و جفا کی بحثیں اپنے کو پہچان اے عشق
غور سے دیکھ تو سب دھوکا ہے کیسی وفائیں کیسی جفائیں

حسن ہے ایک دُرِ ناسفتہ یا اک بے سونگھا ہوا پھول
ہوش فرشتوں کے بھی اڑا دیں تیری یہ دوشیزہ ادائیں

باتیں اُس کی یاد آتی ہیں لیکن ہم پہ یہ نہیں کھلتا
کن باتوں پر اشک بہائیں کن باتوں سے جی بہلائیں

ساقی اپنا غم خانہ بھی مے خانہ بن جاتا ہے
مستِ مے غم ہو کر جب ہم آنکھوں کے ساغر چھلکائیں

اہلِ مسافت ایک رات کا یہ بھی ساتھ غنیمت ہے
کوچ کرو تو صدا دے دینا ہم نہ کہیں سوتے رہ جائیں

ہوش میں کیسے رہ سکتا ہوں آخر شاعرِ فطرت ہوں
صبح کے ست رنگے جھرمٹ سے جب وہ انگلیاں مجھے بلائیں

ایک غزالِ رم خوردہ کا منہ پھیرے ایسے میں گزرنا
جب مہکی ہوئی ٹھنڈی ہوائیں دن ڈوبے آنکھیں جھپکائیں

دیں گے ثبوتِ عالی ظرفی ہم میکش سرِ میخانہ
ساقی چشمِ سیہ کی باتیں زہر بھی ہوں تو ہم پی جائیں

موزوں کر کے سستے جذبے منڈی منڈی بیچ رہے ہیں
ہم بھی خریدیں جو یہ سخنور اک دن ایسی غزل کہہ لائیں

رات چلی ہے جوگن ہو کر بال سنوارے لٹ چھٹکائے
چھپے فراق گگن پر تارے دیپ بجھے ہم بھی سو جائیں

ممتاز حسین

# منشی پریم چند بہ حیثیت ناول نگار

اگر ایک طرف یہ بات صحیح ہے کہ آرٹسٹ پیدا ہوتا ہے تو دوسری طرف یہ بات بھی صحیح ہے کہ وہ بنتا بھی ہے - اپنے ماحول اپنے کسب اور اپنی ریاضت سے اس تلخ حقیقت کا اعتراف چیخوف ایسے بڑے فن کار نے بھی کیا ہے ، جس کی فطری صلاحیت میں کسی کو شبہ نہیں ہے - وہ لکھتا ہے کہ "جو کچھ کہ ٹالسٹائی اور ترگنیف کو فطرت سے عطیے کے طور پر ملا تھا مجھے وہ چیزیں اپنی زندگی میں حاصل کرنی پڑیں" ظاہر ہے کہ یہاں اس کا اشارہ صلاحیت کی طرف نہیں ہے بلکہ اس کلچر کی طرف ہے جس سے ایک انسان کے دل و دماغ ، جذبات اور احساسات کی تربیت ہوتی ہے - وہ آرٹ کے میڈیم اور مذاقِ سخن سے آشنا ہوتا ہے۔ اس میں وہ حلم ، وہ دردمندی پیدا ہوتی ہے جو بجز انسانی رشتوں کے کسی اور رشتے کو انسانوں کے درمیان قبول نہیں کرتی - جس طرح چیخوف نے اس کلچر تک پہونچنے میں اپنے پس ماندہ ماحول یعنی غلامی کے خون کو قطرہ قطرہ کر کے اپنے جسم سے نچوڑا - اسی طرح منشی پریم چند کو بھی اس کلچر کے حاصل کرنے میں نہ صرف ناقابل بیان دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا بلکہ اپنی نچلے متوسط طبقے کی نفسیات کو بھی دھونا پڑا - انھیں اپنے کو آرٹسٹ بنانے میں اپنے کو ایک انسان بھی بنانا پڑا ہے - ہندوستانی معاشرت کے کلچر میں ایک طویل زمانے سے جاگیردارانہ عہد میں رہنے کے باعث جن اقدار پر زور دیا جاتا رہا ہے وہ بالعموم داخلی رہی ہیں نہ کہ خارجی - اس کلچر میں سائینس کی اہمیت کم اخلاقیات کی زیادہ رہی ہے - منشی پریم چند اپنے اس کلچر سے متاثر رہے ہیں - وہ چیخوف کی طرح یہ نہیں کہہ سکے کہ "ایک بجلی گھر کا کھلنا انسانیت کے حق میں اس سے کہیں زیادہ مفید ہے کہ دنیا کی ساری جنتا گوشت ترک کر کے ترکاری پر زندہ رہے" وہ عصمت ، وفا ، خلوص ، ایثار ، قربانی ، محبت ، اخوت عالمگیر انسانی برادری اور عالمی امن پر ہی زور دینا کلچر کی اعلیٰ قدریں سمجھتے تھے -

اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیئے کہ وہ سائنس اور مشین کے مخالف تھے - ہاں یہ ضرور ہے کہ مجھے ان کے ناولوں میں ان چیزوں سے پریم بھی نظر نہیں آیا ہے حالانکہ تعلیم کا پریم بہت زیادہ ملتا ہے - بہرحال اس بات کو اُبھارنے کا مقصد یہ ہے کہ دھن وادی نظام نے انھیں جس کلچر سے محروم رکھا اور جس کے حاصل کرنے اور اپنی زندگی میں برتنے میں انھیں اتنی ہمتوں سے کام لینا پڑا - وہ اُسے پونجی والوں کے غاصبانہ قبضے سے نکال کر عام جنتا تک پہونچانے کے حامی تھے ، جس کی محنت کا وہ ثمر ہے تاکہ وہ اس سے اس طرح فائدہ اٹھائیں جس طرح کہ وہ روشنی ہوا اور پانی سے فائدہ اُٹھاتے ہیں - منشی پریم چند کا آرٹ انھیں معنوں میں مبلغانہ ہے - یوں تو اس بات کا گیان منشی پریم چند سے بہت پہلے جاگیردارانہ عہد میں بھگت کویوں اور صوفی شعراء کو بھی ہوا تھا لیکن چونکہ ہر دور کی حقیقت مختلف ہوتی ہے - اس کا تضاد ، اس کا بہاؤ اور اس کے آگے بڑھنے کے راستے مختلف ہوتے ہیں - اس لئے ہر دور کے آرٹ میں بڑے فن کاروں کا آدرش بھی مختلف رنگ اختیار کر لیتا ہے - کبیر کے آرٹ میں اخوت و مساوات کا اتنا ہی شدید اور انقلابی جذبہ ہے جتنا پریم چند کے آرٹ کے یہاں ہے - لیکن دونوں ہی اپنے آرٹ میں مختلف بہاؤ اور مختلف راستوں کا پرچار کرتے ہیں - گو آئیڈیل نہ صرف انھیں کا بلکہ دنیا کے سارے ہی انسان دوست فن کاروں کا ایک ہی ہے - اگر کبیر حقیقت کے ادراک پر زور دیتے ہیں تو منشی پریم چند زندگی کے عمل پر - ایسا کیوں ہے کہ ہندوستانی سماج کے آرٹ میں عمل کا ہتھیہ خواہ وہ انقلابی ہو یا اصلاحی ، انگریزوں کی عملداری سے پہلے کے زمانے میں نہیں ملتا ہے - یہاں اس کا موقع نہیں کہ اس پر بحث کی جائے لیکن یہ اشارہ بے معنی نہیں رہے گا کہ یورپ میں بھی عمل پر زور صرف سرمایہ دارانہ نظام ہی کے آرٹ میں دیا گیا ہے - شاید اس لئے کہ جب ایک بار انسان

کے شعوری عمل کا کوئی خاطر خواہ نتیجہ برآمد ہو چکا ہے تو پھر اسے منظم اور اجتماعی عمل کے مستقبل میں زیادہ یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ فرانسیسی انقلاب نے یہ بات عام کر دی کہ عمل کا میدان رزق حاصل کرنے کی انفرادی جد و جہد تک محدود نہیں ہے اور نہ پیٹ کاٹ کر پونجی ہی جمع کرنے اور اپنے بیوپار کے بڑھانے تک محدود ہے بلکہ عمل کی ایک جماعتی صورت بھی ہے جس سے سماجی رشتوں اور سماجی اداروں کو بدلا جا سکتا ہے، نئے آئین اور نئی زندگی کو جنم دیا جا سکتا ہے۔ ہندوستان میں راجہ رام موہن رائے کے زمانے سے سماجی سدھار کی جو تحریکیں چلیں اُن کے پیچھے اسی فرانسیسی انقلاب کے عمل اور خیال دونوں ہی کا ہاتھ رہا ہے۔ لیکن چونکہ انگریزی عملداری نے ولایتی صنعت کی ترقی کے نقطۂ نگاہ سے اس طبقے کو تقریباً موت ہی کے گھاٹ اتار دیا تھا جو یہاں کی معاشرت میں ولایتی سرمایہ داروں کا حریف بن سکتا اور جو اس انقلاب کی سیاسی رہنمائی بھی کر سکتا۔ اس لئے سماجی سدھار کی تحریک اس وقت تک یہاں سیاسی روپ اختیار نہ کر سکی جبکہ اس تحریک کی رہنمائی روشن خیال راجگان، تعلقہ داران اور روساء کے ہاتھ سے نکل کر اس ملکی بورژوا طبقے کے ہاتھ میں نہ پہونچی جو بدیسی سرمایے کی ضرورت سے اس کی رقابت میں اور محتاجی کے عالم میں اُبھرا اور جس نے یہاں کے متوسط طبقے کو روزگار کے ذرائع مہیا کر کے زیادہ مضبوط کیا۔ جو زمانہ اس طبقے کے پیدا ہونے کا تھا وہی زمانہ کم و بیش منشی پریم چند کے بھی پیدا ہونے کا تھا۔ یعنی اگر کانگریس کی بنیاد سنہ ۱۸۸۵ء میں پڑی تو منشی پریم چند ۱۸۸۰ء میں پیدا ہوئے اور اس وقت اپنی ادبی زندگی کے سفر کا آغاز کیا جبکہ ۱۹۰۵ء میں ایشیا کی ایک نئی اُبھرتی ہوئی طاقت یعنی جاپان نے مغرب کی ایک بہت بڑی سامراجی طاقت یعنی روسی زارشاہی کو شکست دی۔ اس سے سارے مشرق کے دل میں یہ یقین پیدا ہوا کہ مغرب کی سرمایہ دارانہ امپیریلزم کوئی نہ ٹلنے والی حقیقت نہیں ہے اس سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے، اگر ہم مغرب کی سائنس سے استفادہ کریں اور اپنے اندر بھی نیشنلزم کا جذبہ پیدا کریں۔ ہندوستان میں نیشنلزم کی تحریک صحیح معنوں میں اسی زمانے سے اُبھرتی ہے جسے بنگال کی تقسیم نے اور زیادہ ہوا دے دی۔ منشی پریم چند نے اپنے ابتدائی زمانے کی کہانیوں میں بالعموم اسی نیشنلزم اور حب الوطنی کے جذبے کو اُبھارا ہے اور ناولوں میں بالخصوص (ریفارمیشن) قومی اصلاح کی تحریک کی آئینہ داری اور پیشوائی دونوں ہی

کی ہیں۔ ایسا تقریباً ناگزیر تھا کیونکہ جبکہ روس کے مزدوروں نے پہلی جنگِ عظیم کے اختتام پر ایک بہت بڑے ملک سے سرمایہ داری کو ہمیشہ کے لئے نہیں ختم کر دیا اور اشتراکیت کے خواب کو حقیقت میں تبدیل کرنا شروع نہیں کیا، مشرق کے لئے یہ راستہ کھلا ہوا نہیں تھا کہ وہ مغرب کی امپیریلزم سے نجات حاصل کرنے کے لئے سرمایہ داری کے راستے پر چلنا ضروری نہ سمجھے۔ چنانچہ اگر آپ راجہ رام موہن رائے اور بہادر جنگ، سرسید احمد خاں کے زمانے کے خیالات پر غور کریں یا راجہ رابندرناتھ ٹیگور اور ڈاکٹر سر محمد اقبال کی سوچ کا مقابلہ انھیں کے خیالات سے جنگِ عظیم کے بعد کی سوچ سے کریں تو اس نتیجے پر پہنچیں گے کہ سن ۱۹۲۶ء سے پہلے اُن میں سے کسی نے بھی سرمایہ داری کو مشرق کے لئے مسترد نہیں کیا ہے۔ سنہ ۱۹۰۰ء سے پہلے انیسویں صدی کے روشن خیال روساء اور روشن خیال متوسط طبقہ دونوں ہی مشرق کے جاگیردارانہ نظام اور مغرب کے سرمایہ دارانہ نظام کا کچھ ایسا امتزاج چاہتا تھا جس میں دونوں نظاموں کی اچھی قدریں محفوظ کی جا سکیں۔ لیکن جب جنگِ عظیم میں مغرب کی ہیبت کا پول کھل گیا اور اس کی بنیادیں اتنی کھوکھلی نظر آئیں کہ فرانسیسی انقلاب کے ڈیڑھ سو سال ہی کے بعد مزدوروں نے اسے کرۂ ارض کے ایک بہت بڑے حصے سے منسوخ کر دیا اور پیچھے لوٹنے کی بجائے آگے اشتراکی نظام کی طرف قدم اُٹھایا تو ہندوستان کے فنکاروں نے بھی سرمایہ داری کے حل کو یہاں کی معاشرت میں ہمیشہ کے لئے مسترد کر دیا جاگیردارانہ اور زمیندارانہ استحصال سے نکلنے کے لئے سرمایہ دارانہ استحصال کو قبول کرنا کسی بھی بڑے آرٹسٹ کے لئے ہمیشہ ناقابل قبول رہا ہے۔ چنانچہ یہی سبب ہے کہ یورپ میں اس وقت بھی جبکہ سرمایہ داری ایک بڑھتی ہوئی قوت رہی ہے یعنی نشاۃ ثانیہ کے دور میں اور اس وقت بھی جبکہ وہ اپنے عروج کے زمانے میں تھی یعنی انیسویں صدی میں وہاں کے تقریباً تمام بڑے فنکاروں ہی نے سرمایہ دارانہ استحصال کی مخالفت کی۔ غلامی کے عہد سے لے کر جبکہ کموڈٹی پروڈکشن نے سرمایہ داری کا بیج لیا۔ سرمایہ دارانہ نظام تک جبکہ وہ اپنے عروج پر پہنچی دنیا کے تمام ہی عظیم المرتبت فنکار اس کے ردِ عمل میں ایک ایسی معاشرت کا خواب دیکھتے آئے ہیں جو زر کی اقتصادیات، غلامی اور استحصال کے رشتوں سے پاک ہو۔ ان کی آئیڈیولوجی، خواہ وہ ایپی کیورس اور ڈیموکریٹس کے مادی فلسفے کی حامل ہو یا Stoics کے اخلاقی فلسفے کی یا Mysticism مشرقی تصوف اور بھگتی یا الوہیت

رہی جو غلامی اور استحصال کی حمایت نہیں کرتی ہے۔ ان کی آئیڈیولوجی یا تو منفی
رہی ہے یا اثباتی ہیں۔ منشی پریم چند بھی انھیں آئیڈیلسٹ فن کاروں کی برادری
سے تعلق رکھتے ہیں جو عہد غلامی سے لے کر سرمایہ دارانہ عہد تک اشتراکیت
کے خواب دیکھتے آئے ہیں۔ اشتراکیت کا خواب انسان نے اسی وقت سے دیکھنا
شروع کر دیا تھا جب سے اس کا سماج ظالم اور مظلوم کے طبقات میں تقسیم ہو
گیا تھا اور نمود ذاتی ملکیت کی بنیاد پڑ گئی تھی۔

منشی پریم چند نے بھی سرمایہ داری اور مہاجنی تہذیب کو رد کر کے اشتراکیت
کا خواب دیکھا۔ لیکن اس کی طرف وہ اس زمانے میں متوجہ ہوئے جبکہ دنیا کے
مزدوروں کی رفاقت سے سوویٹ روس کے مزدوروں نے دنیا کے آئیڈیلسٹ
فن کاروں اور مفکروں کے خواب کو حقیقت میں تبدیل کرنا شروع کر دیا۔ کیا
منشی پریم چند، کیا رابندر ناتھ ٹیگور اور کیا ڈاکٹر سر محمد اقبال
ان تینوں ہی نے مزدوروں کے اس عظیم عمل کو سلامی دی اور اس کا خیر مقدم
کیا۔ لیکن اس عظیم عمل کے پیچھے جو علم یا جو منشور اشتراکیت کی جو سائنس تھی
اسے قبول نہیں کیا۔ انھوں نے اس ضرورت کو تو محسوس کیا کہ سماج کو سرمایہ دارانہ
استحصال کے شکنجوں سے آزاد ہونا چاہیئے۔ اسے اونچ نیچ اور طبقات کے
امتیازات سے پاک ہونا چاہیئے لیکن اس آئیڈیولوجی کو قبول نہیں کیا جس کے
عام رہنمائی کے اصولوں کو روس کے حالات پر منطبق کر کے سوویٹ روس کے
مزدوروں نے وہاں غیر طبقاتی سماج کی بنیاد ڈالی۔ اس کے برخلاف انھوں نے
اپنی اپنی غیر مارکسی آئیڈیولوجی میں کچھ ایسی تبدیلیاں پیدا کیں جس سے غلامی
اور استحصال کی حمایت نہ ہو سکے۔ یعنی اسے زیادہ سے زیادہ انسانیت نواز بنایا
اس کے یہ معنی ہوئے کہ ان کی آئیڈیولوجی غیر مارکسی ہوتے ہوئے بھی انسان
دوستی کی آئیڈیولوجی تھی اور سرمایہ داری کی سخت دشمن تھی۔ اگر منشی پریم چند
کے یہاں قدیم ہندوستان کے دیہی جمہوریہ کی اوٹوپین اور اخلاقی آئیڈیولوجی
تھی علامہ اقبال کے یہاں ابتدائے اسلام کے عربوں کی قبائلی جمہوریہ کی اوٹوپین
اور مذہبی آئیڈیولوجی تھی۔ لیکن چونکہ وہ عمل کے قائل تھے اور فلسفۂ عمل
مغرب کے بورژوا طبقے کی دین تھا اس لئے علامہ اقبال کے یہاں بالخصوص
جنھوں نے فلسفۂ عمل سے زیادہ بحث کی ہے وہ آئیڈیولوجی بہت زیادہ مرکب
اور پر تضاد ہو گئی ہے۔ لیکن چونکہ منشی پریم چند فلسفۂ عمل سے زیادہ صرف عمل
کے قائل تھے اس لئے ان کی آئیڈیولوجی نسبتاً صاف اور سادہ ہے۔ لیکن چونکہ
عمل کسی بھی طبقاتی سماج میں طبقاتی تصادم اور تشدد سے عاری نہیں ہوا
کرتا۔ اس لئے عمل کے وہ نتائج منشی پریم چند کی آئیڈیولوجی کی اخلاقیات سے
ٹکراتے بھی ہیں۔ وہ اپنے جذبۂ عمل اور اخلاقیات کے اس تضاد پر اس وقت
قابو پا سکتے تھے جبکہ وہ حقیقت کو خواب میں بدل دیں۔ لالہ سمر کانت (میدانِ عمل)
استحصال کے تشدد سے عاجز آ کر استحصال کو چھوڑ دیں۔ منشی پریم چند کے
ناولوں میں ظلم کرنے والے کرداروں میں جو روحانی تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے وہ
اسی طرز فکر یا خواب کا نتیجہ ہے۔ وہ جذبۂ عمل کو اپنی آئیڈیولوجی کی اخلاقیات
کا پابند کر دیتے ہیں۔ وہ ظالم کو اس کے کیفر کردار تک پہنچاتے ہیں لیکن اسے
جسمانی طور سے ختم کرنے کے بجائے اسے روحانی طور پر زندہ کرتے ہیں۔ اگر
منشی پریم چند کے ناقدین اسے خلافِ حقیقت بتلاتے ہیں تو یہ غلط نہیں ہے
کیونکہ حقیقت کی دنیا میں ایسا شاذ و نادر ہی ہوتا ہے۔ لیکن اس سے
منشی پریم چند کی حقیقت نگاری پر کوئی بڑا حرف نہیں آتا ہے۔ کیونکہ وہ اپنے
اس طریق کار میں نہ تو ظالم کے تشدد سے آنکھیں چراتے ہیں اور نہ ہی اس کے
ظلم پر پردہ ڈالتے ہیں۔ حقیقت نگاری کا اہم ترین کام سماجی حقیقت کے
تضاد کو بے نقاب کرنا ہے۔ ضدین کو ان کے منطقی نقطے یعنی ایک دوسرے کو
نفی کرنے والے نقطے تک لے جاتا ہے۔ ناول میں کلائمیکس اس نقطے پر پہونچتا ہے
ظاہر ہے کہ اس معرکے میں نفی وجود کی پرانی قوت کی ہوتی ہے نہ کہ نئی قوت کی
کیونکہ قانونِ حقیقت یہی ہے۔ اس لئے نئے کے ساتھ فن کار کا جذباتی
اتحاد Identification بہت ضروری ہے۔ لیکن اگر اس سے
کوئی یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ فن کار اس جذباتی اتحاد کی منزل سے آگے بڑھ کر باقاعدہ
کسی حل کو پیش کرے تو وہ فن پر نامناسب بوجھ لادا جائے گا۔ پریم چند کا
جذباتی اتحاد نئی طاقت کے ساتھ ہوتا ہے کہ نہیں اس پر آگے روشنی ڈالی
جائے گی۔ فی الحال تو یہ کہنا ہے کہ ان کی آئیڈیولوجی کی اخلاقیات سماجی حقیقت
کے تضاد کو منطقی نقطے تک پہونچانے میں حارج نہیں ہوتی ہے۔ اس لئے
ان کے آرٹ پر اس سمجھوتہ بازی کا الزام عاید نہیں ہو پاتا ہے جو سماجی حقیقت
کے تضاد کو اس کے منطقی نقطے تک نہیں پہونچاتا ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے
کہ چونکہ وہ تضاد کے حل کرنے والے عمل کو اپنی آئیڈیولوجی کے اخلاقیات کا پابند
کر دیتے ہیں اس لئے اس کا اثر ان کے عمل پر بھی پڑتا ہے۔ اس سے یہ نتیجہ
یقیناً نکالا جا سکتا ہے کہ منشی پریم چند بھی ٹالسٹائی کی طرح اخلاقیات کی تعلیم

ادارہ

# مُلاحظات

ہر معقول پسند آدمی آج ایٹمی طاقت کو تباہی اور بربادی کے لئے استعمال کرنے کے خلاف آواز اٹھا رہا ہے۔ لیکن حال ہی میں سائنس دانوں کے ادارے میڈیکل ریسرچ کونسل برطانیہ نے یہ اعلان کیا ہے کہ محض امتحانی اعتبار سے ایٹم اور ہائڈروجن بموں کا پھٹنا بھی انسانی جان کے لئے بہت نقصان رساں ہے۔ ہائڈروجن بم کے امتحانی طور پر پھٹنے کے بعد بھی ریڈیائی ذرات کرۂ ہوائی میں ۲۷۰۰ دن تک معلق رہتے ہیں اور اس کا اثر انسانی جسم پر بتدریج مہلک ثابت ہو سکتا ہے۔ سائنس دانوں کی تحقیق کے یہ نتائج ان ممالک کے لئے عبرت کا مقام ہیں جو اپنے ملکوں سے دور جا کر بم کو ٹیسٹ کرتے ہیں اور بے گناہ مخلوق کو ریڈیائی اثرات کا شکار بناتے ہیں۔ سائنس دانوں کی یہ تنبیہہ امید ہے انھیں اتنی بصیرت ضرور عطا کرے گی کہ وہ بستی میں آگ لگا کر دور کھڑے تماشا نہیں دیکھیں گے۔

ابھی کل کی بات ہے کہ مراکو کے اصل باشندے غیر ملکی حکومت کے خلاف صف آرا تھے۔ لیکن سلطان مراکو کی واپسی اور اہلِ مراکو کے حصولِ آزادی کے بعد اب وہاں زندگی کو سکون و اطمینان حاصل ہو گیا ہے۔ بالکل اس کی سرحدوں کو چھوتے ہوئے ملک، الجیریا میں خون کی ندیاں بہہ رہی ہیں۔ فرانس کی حکومت نے جس دانشمندی کا ثبوت مراکو میں دیا تھا وہ اس کا اعادہ الجیریا میں نہیں کر رہی۔ ایشیائی اور افریقی ممالک اب غلامی کی زندگی بسر کرنا نہیں چاہتے۔ ہونا یہی چاہیئے کہ الجیریا کے باشندوں کو بھی آزادی نصیب ہو وہ بھی اپنے ہمسایہ ملک کی طرح اہلِ فرانس کے دوش بدوش امن و مسرت کی زندگی بسر کریں

موسیقی نمبر ناظرین کے ہاتھوں میں ہے۔ اس شمارے کی ترتیب و تدوین بڑی محنت سے کی گئی ہے۔ ناظرین بالعموم اور ہمارے محترم لکھنے والے بالخصوص اس شمارے کو دیکھتے ہی اس سے متعلق اپنی رائے ادارے کو بھیجنے کی زحمت گوارا فرمائیں۔

موسیقی پر ایک معتبر اور اچھا شمارہ پیش کرنا غالباً اردو میں ادارے کی پہلی کوشش ہے۔ موسیقی کے مختلف موضوعات پر مضامین حاصل کرنا واقعی ہفتخواں طے کرنے کے برابر تھا لیکن بہت سے کرم فرماؤں نے اس سلسلے میں ادارے کی حوصلہ افزائی فرمائی۔ کچھ مضامین انگریزی میں حاصل کئے گئے۔ ان کا ترجمہ پیش کیا گیا ہے۔ کہیں کہیں مضامین میں تکرار بھی ملے گا۔ مثلاً تان سین، امیر خسرو اور بعض دوسرے موسیقاروں کا ذکر ایک سے زیادہ مضامین میں ملے گا۔ تکرار کو اس لئے حذف نہیں کیا گیا کہ موسیقی سے متعلق واقفیت حاصل کرنے والے کو جتنا بھی مواد اس شمارے میں مل جائے غنیمت ہے۔

موسیقی کے کئی پہلو ابھی رہ گئے ہیں۔ اس شمارے میں جہاں تک ممکن ہو سکا تنوع قائم رکھا گیا ہے۔ یہ دعویٰ کہ یہ شمارہ پورے علم موسیقی کا احاطہ کرے گا نہ ادارے نے کیا تھا اور نہ کیا ہی جا سکتا ہے۔

تصاویر کا انتخاب بڑی کاوش اور تلاش سے عمل میں آیا ہے۔ تینوں سہ رنگی تصویریں مستند مصوّروں کے مُوقلم کا نتیجہ ہیں اور تاریخی حیثیت رکھتی ہیں ہمیں امید ہے کہ یہ شمارہ مقبول اور آج کل کی اشاعت میں اضافے کا موجب ہوگا۔

غالب کے متبنیٰ فرزند مرزا عارف کی آخری یادگار، باقر علی خاں کامل کی سب سے چھوٹی صاحبزادی بیگم رقیہ سلطان معروف بہ محبین بیگم کا دہلی میں ۲۲ جون ۱۹۵۶ء کو انتقال ہو گیا۔ مرحومہ ڈاکٹر زیڈ احمد مرحوم کی اہلیہ تھیں آپ کے فرزند جناب فخر الدّین علی احمد صاحب راجیہ سبھا کے رکن ہیں۔ اس سے قبل آپ آسام میں فائننس منسٹر اور ایڈوکیٹ جنرل بھی رہے ہیں۔ مرحومہ کی صاحبزادی حمیدہ سلطان صاحبہ اردو کی مشہور ادیبہ اور انجمن ترقی اردو دہلی کی جنرل سکریٹری ہیں۔ مرحومہ کو علم و ادب اور اردو سے بڑی محبت تھی خدائے پاک انھیں جوارِ رحمت میں جگہ دیں۔ ادارہ مرحومہ کے لواحقین سے اظہارِ ہمدردی کرتا ہے۔

ولایت حسین خاں شفق اکبرآبادی

# مکالمۂ سُر و لَے

سُر نے کہا اثر ہے مرا خاص و عام پر — پہونچا دیا خدا نے ترقی کے بام پر
لَے نے کہا کہ تجھ سے مگر کم نہیں ہوں میں — کیا باعثِ نظامِ دو عالم نہیں ہوں میں
سُر نے کہا کہ یوں نہیں تشریح اس کی کر — لَے نے کہا کہ غور سے سُن حالِ مختصر
خورشید و ماہ کے ہیں جو دنیا میں دو قدم — بگڑے نظامِ خلق جو عرصہ ہو بیش و کم
گردش کا ان کی وقت مقرر ہے روز و شب — ارض و سما میں دونوں اُجالے کا ہیں سبب
کہتی ہوں صاف صاف کہ نیت بخیر ہے — موسیقی ہے ادھوری جو میرے بغیر ہے
انساں کی نبض کی ہو جو رفتار کچھ سوا — بیمار اُس کو کہتے ہیں سب لوگ برملا
اُکھڑا جو سانس ختم ہر اک جاندار ہے — بے شبہ زندگی کا مجھی پر مدار ہے
پہونچا ہے اس نتیجے پہ ادراک سے بشر — بگڑے ہر ایک کھیل توازن نہ ہو اگر
مشہورِ عام وزن کا القاب ہے مجھے — موسیقی کی زبان میں کہتے ہیں لَے مجھے
کچھ میرے کارناموں پہ تیری نظر بھی ہے — میں ہی مرادِ وقت سے ہوں کچھ خبر بھی ہے
مجھ کو عزیز رکھتے ہیں خواہانِ شاعری — بنتا ہے مجھ سے شعر، میں ہوں جانِ شاعری
علم و ادب میں نظم کی توسیع مجھ سے ہے — ہے مجھ سے جانِ شعر میں تقطیع مجھ سے ہے
میرے ندیم خاص تھے جتنے لئیق تھے — سعدی سے دوستی تھی تو حافظ رفیق تھے
مجھ سے ہی کامیاب ادب اہلِ شوق تھے — گرویدہ میر میر تھے غالب تھے ذوق تھے
شیدائی تھے انیس فدائی دبیر سے تھے — مجھ پہ فدا تھے داغ تصدق امیر تھے
اب بھی جگر ہیں نوح ہیں وحشت ہیں جلوہ گر — سیماب ہیں حفیظ ہیں بیخود ہیں اور اثر
مجھ سے ہی پورے ہوتے ہیں ارکانِ شاعری — ایمان کی تو یہ ہے کہ ہوں جانِ شاعری
جو مجھ سے مل کے ہو مترنم ادیب ہے — ڈھونڈے جو مجھ کو نبض میں کامل طبیب ہے

کتنا ہی خوش گلو ہو جو ہو وزن ناشناس
بے تالا ہی کہیں گے کہ لَے کے نہیں ہے پاس

---

[۱] یہاں "سُر" اور "لَے" اسم معرفہ کی حیثیت سے استعمال ہوئے ہیں اس لئے یہ عطف فارسی جائز ہے۔ ع۔م

## جوابِ "سُر"

سُر نے کہا یہ سُن کے نہیں ہیں ترے خلاف — بے شبہ مجھ کو ہے تری عظمت کا اعتراف

ہیں اور تو سماع کا مفہوم دونوں ہیں — سچ تو یہ ہے کہ لازم و ملزوم دونوں ہیں

لیکن میں چند راز کروں گا جو میں بیاں — خالق نے ڈالی خاک کے پُتلے میں جبکہ جان

پہلے تو قیدِ جسم سے گھبرا رہی تھی رُوح — میری صدا سے تن میں نظر آ رہی تھی رُوح

جو چیز دلکشی کی تھی مقصود مجھ سے تھی — تاثیرِ لحنِ حضرت داؤدؑ مجھ سے تھی

لقمان بولے بیٹے سے جب تو کرے کلام — آواز دھیمی یعنی سُریلی رہے مدام

نفرت رہے حمیر کی صوتِ کرخت سے — ناخوش خدائے پاک ہے آوازِ سخت سے

حکمِ نبیؐ پاک تھا یہ خاص و عام کو — قرأت کے ساتھ پڑھئے خدا کے کلام کو

عظمت تھی میری اہلِ یقیں کے خیال میں — جلوہ دکھا رہا تھا میں صوتِ بلال میں

پایا غذائے روح کا میں نے خطاب بھی — قائل تھا فیثا غورثِ حکمت مآب بھی

رکھتے تھے صوفیائے کرام اُنس اِس قدر — مجھ کو شریکِ بزم وہ رکھتے تھے بیشتر

یعنی معین الدّین حسن چشتی سنجری — تا حدِّ عمر کرتے رہے میری دلبری

عاشق امیر خسرو ہوئے مجھ پہ بے حساب — بے طرح پُر بہار تھا اس دم مرا شباب

جتنے بھی بادشاہ وہ سب تھے مرے رفیق — عالم جو علم دوست تھے میرے تھے سب شفیق

حاصل تھی عہدِ اکبرِ اعظم میں برتری — شاہد ہے اس مثال کی آئینِ اکبری

دینے کو یوں تو اور مثالیں ہزار ہیں — بلکہ شمار ہی نہیں کچھ بے شمار ہیں

ہر قوم میں ہے میرے محبّوں کا اجتماع — ہر ایک ملک میں ہے مرے نور کی شعاع

میں ہندوؤں کے ذوقِ عبادت میں ہوں شریک — میرے سبب سے ہوتا ہے ہر کام ان کا ٹھیک

تھی میری رازدارِ حقیقت سرسوتی — نارد سے بھی ہمیشہ میری دوستی رہی

شنکر بھی عہد مجھ سے وفا کا لئے ہوئے — ہر وقت رہتے تھے وہ میری مے پئے ہوئے

موسیقیت میں وجہ ہوں میں زیبِ زین کی — وابستہ مجھ سے تان رہی تان سین کی

ہے نامِ نامی سوامی ہری داس کا بڑا — مجھ سے ہی کامیاب رہا بیجو باورا

بنسی بھی کرشن کی میری مرہونِ التفات — مشہور مرے دم سے ہنومان کی ہے ذات

رادھا کی خوش گلوئی میں شیرینی مجھ سے تھی — اور اہلِ درد و شوق کی غمگینی مجھ سے تھی

تو مجھ سے کب جدا میں جدا تجھ سے کب ہوا — میرا ترا نباہ یونہیں روز و شب ہوا

تو ساتھ ہے تو لطف دوبالا ہے راگ کا — جیسے کہ دو دلوں میں مزا آئے لاگ کا

تُو مجھ سے خوش ہے شاد میں تجھ سے ہوں لا کلام
جس طرح سُرخروئی سے ملتے ہیں صبح و شام

شمس کنول

# علمِ موسیقی

کہا جاتا ہے کہ موسیقی دنیا کا سب سے بڑا جادو ہے اور روح کی غذا ہے۔

موسیقی کا اثر انسانی روح پر ہی نہیں بلکہ حیوانات اور نباتات پر بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ جب کوئی موسیقار اپنا راگ چھیڑتا ہے تو کائنات کی رنگینی پر مستیاں چھا جاتی ہیں حسن کی طاقت بڑھ جاتی ہے اور محبت کا جادو اپنا اثر دکھاتا ہے یہی نہیں بلکہ خیر بھی سرور اور شاداں نظر آنے لگتی ہے۔

موسیقی کا علم کس نے ایجاد کیا اور کس زمانے میں موجود میں آیا۔ اس کے متعلق مختلف روایات ہیں۔ ہندو مذہب کے ماننے والے اس کو اپنے دیوتاؤں سے منسوب کرتے ہیں۔ اُن کا کہنا ہے کہ سنگیت کی ودیا کو کائنات کے خالق برہما نے ایجاد کیا اور رگ وید، سام وید، اتھر وید اور یجر وید جیسی چار الہامی کتابوں کے ذریعے سے اس کو دنیا میں پھیلایا۔ یہی وجہ ہے کہ آریہ اقوام نے اس کو ایک متبرک مرتبہ دے کر اپنی نسلوں کے لئے لازمی تعلیم قرار دیا۔ اُن کے مذہبی اور معاشرتی اجتماعوں میں ایک خاص دخل حاصل تھا۔ آریوں نے علم موسیقی کو نہ صرف متبرک درجہ ہی دیا بلکہ اس کے اثر کو بھی تسلیم کیا ہے۔ ہندوؤں کا یہ بھی کہنا ہے کہ سنگیت کے خالق برہما ضرور ہیں مگر شیو جی مہاراج نے اُن کو دنیا سے روشناس کرایا ہے اور بھرت رشی نے یہ علم اپسراؤں کو سکھایا اور نارد رشی نے اس علم کی تعلیم انسانوں کو دی۔ اس کے برعکس مہادیو کو بھی سنگیت کا موجد کہا جاتا ہے۔ مہادیو کی نگرانی میں چھ دیو اور تین پریاں ہیں۔ پریوں کا کام گانا بجانا ہے اور چھ دیو چھ راگ ہیں یعنی بھیروں، مالکونس، ہنڈول، دیپک، میگھ اور سری۔ پریوں کے نام ٹوڈی، اساوری اور رام کلی ہیں۔ مگر اب آریہ لوگ ہندی سنگیت کو سات سروں میں تقسیم کرتے ہیں اور انہیں سات سروں کو مختلف راگنیوں اور راگوں میں بدل دیا جاتا ہے۔

کھرج رکھب گندھار مدھم پنچم دھیوت نکھار
یعنی سا رے گا ما پا دھا نی

ہندی میں ان سروں کو سپتک بھی کہتے ہیں۔

اس فن کے ماہرین کا یہ بھی کہنا ہے کہ علم موسیقی موسیقار نامی پرندے سے ایجاد کیا گیا ہے۔ اس پرندے کی عمر ایک ہزار سال ہوتی ہے۔ اس کی چونچ میں سات سوراخ ہوتے ہیں۔ جب یہ اپنی عمر طبعی کو پہنچتا ہے تو جنگل سے پھونس اور تنکے اکٹھے کرکے اس کے گرد ناچتا اور چہکتا ہے اور اس کی نے سے گھاس کے اس ڈھیر میں آگ لگ جاتی ہے اور اپنی بنائی ہوئی چتا میں جا کر راکھ ہو جاتا ہے۔ اور پھر اسی راکھ کے ڈھیر سے اُس کی پیدائش ہوتی ہے۔ یہ اپنی چونچ کے ہر سوراخ سے ایک خاص قسم کا سُر نکالتا ہے اور وہ اُن سروں کو ملا کر موسم اور وقت کے مطابق مختلف نغمے پیدا کرتا ہے اور اسی سے مختلف راگ راگنیاں وجود میں آئی ہیں۔ اس پرندکو سنسکرت میں دیپک لاٹ، عربی میں قُقنُس، یونانی میں فینقس اور فارسی میں آتش زن کے نام سے پکارا جاتا ہے اور اس کے رہنے کی جگہ کوہ قاف بتائی جاتی ہے۔ مگر بات یہیں نہیں ختم ہو جاتی۔ بعض ماہرینِ فن کا کہنا ہے کہ موسیقی کے سات سُر جانوروں کی آواز سے نکلے ہیں۔ کھرج مور کی آواز سے، رکھب پپیہے سے، گندھار بکری سے، مدھم کلنگ سے، پنچم کوئل سے، دھیوت گھوڑے سے اور نکھار ہاتھی سے۔

موسیقی ایک یونانی لفظ ہے اور موسی سے مُشتق ہے۔ معنی ہیں ایجاد کرنا یا پیدا کرنا۔ جس طرح اُردو، فارسی، عربی میں نسبت کے لئے یائے معروف لگا دیتے ہیں اسی طرح لاطینی اور یونانی میں ق لگایا جاتا ہے۔ عربوں نے جب اس

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

ان کو اپنایا تو حرفِ نسبت پر تو غور نہ کیا لیکن یائے نسبتی بڑھا کر موسیٰ کو موسیقی میں بدل دیا۔ شاید اسی لفظی نسبت سے بعض نکتہ طرازوں کا خیال ہے کہ حضرت موسیٰ نے جب پتھر پر اپنا عصا مارا اور جس سے پانی کی بارہ نہریں یا سات چشمے پھوٹ نکلے تھے اور عصا کی اس ضرب سے جو زیر و بم کی صدائیں پیدا ہوئیں اُس کو موسیٰ نے یاد کر لیا تھا۔ چنانچہ وہی آوازیں موسیقی کے بارہ یا سات سُر ہیں۔ مگر فخر الدین رازی کا کہنا ہے کہ اہلِ ایران کے خیال کے مطابق علمِ موسیقی کا موجد حکیم فیثاغورث تھا جو حضرت سلیمان کا شاگرد تھا۔ لیکن یہ بات یہاں تک بھی طے نہیں ہو پائی۔ مصریوں کا یقین ہے کہ موسیقی اُن کے دیوتاؤں نے ایجاد کی۔ جس کی تائید میں ایک یونانی فلاسفر نے بھی یہی کہا ہے۔ مگر یونان کے باشندے ابھی یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ موسیقی اُن کے ایک دیوتا کی نو بیٹیاں میوزس کی ایجاد ہے۔ اور انھیں کے نام پر میوزک یا موسیقی کا لفظ بنا ہے۔ یہودی اپنی کتاب 'تورات' کا حوالہ دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ آدم کی ساتویں پشت میں جوبل نامی ایک شخص تھا اور وہی فنِ موسیقی کا بانی تھا ——— قطعِ نظر ان تمام روایات کے حقیقت تو یہ ہے کہ فطرت ہی اس علم کی موجد ہے۔ انسان کو ہنسنا رونا اور بولنا تو ابتدا ہی سے ودیعت ہو چکا ہے اور انھیں تینوں باتوں کا امتزاج گانے کے قالب میں ڈھل جاتا ہے۔

ماہرینِ فن نے جہاں انتہائی عرق ریزیوں سے نغمے کا توازن قائم کیا ہے۔ وہاں یہ بھی بتایا ہے کہ بعض آوازیں موسموں سے ہم آہنگ ہیں۔ اس لئے راگوں کو موسم اور وقتوں سے مختص کیا گیا۔ چنانچہ کسی راگ کو ایک خاص وقت اور ایک خاص موسم سے مخصوص کر دینے کے معنی یہ ہیں کہ تریاق کا اثر خالی جا سکتا ہے مگر راگ اپنے اثرات چھوڑے بغیر نہیں رہ سکتا۔

موسیقی یا سنگیت میں تین چیزیں شامل ہیں۔ گانا، بجانا اور ناچ۔ ان تینوں اجزاء کے ملنے سے موسیقی مکمل ہوتی ہے۔ مگر ان سب میں گانا افضل مانا گیا ہے:-

**گانا**: گلے سے سُروں کو اس ترتیب سے ادا کرنا کہ کان کو بھلا معلوم ہو۔ جب بجائے سُروں کے کسی زبان کے الفاظ ادا کئے جائیں تو ان الفاظ کے مجموعے کو گیت کہا جاتا ہے جس میں تال کی قید ضروری ہے۔

**بجانا**: گیت کو گلے کے علاوہ کسی آلے کی مدد سے ظاہر کرنا تاکہ کانوں کو بھلا معلوم ہو۔ جس آلے کے ذریعے سے گیت کے الفاظ ادا کئے جائیں اُن کو ساز یا باجا کہتے ہیں۔ یہ آلے دو قسم کے ہوتے ہیں۔ آلۂ محض اور آلۂ معاون۔ آلۂ محض وہ آلۂ موسیقی ہوتا ہے جو گانے کے ساتھ بجایا جائے مگر گیت کے الفاظ ادا کرنے کی قدرت نہ رکھتا ہو۔ جیسے پکھاوج، طبلہ، مجیرا، ڈھول، ڈمرو اور دف وغیرہ۔ آلۂ معاون اصطلاح میں اس کو کہتے ہیں جو گیت کے سُروں کو ادا کرنے کی قدرت رکھتا ہو جیسے سارنگی، ستار، اسراج اور بیلا وغیرہ۔ یہ کہہ دینا بھی ضروری ہے کہ ہر باجہ یا ساز تین طریقے سے بجایا جاتا ہے۔ گِھس کر جیسے سارنگی، ضرب دے کر جیسے طبلہ اور پھونک کر جیسے نفیری یا بانسری وغیرہ۔

**ناچ**: پاؤں سے تال اور لَے کا کام دکھانا۔ اسی کو ناچ کہتے ہیں۔ پکھاوج کے بولوں کی مدد سے ناچ کے علیحدہ بول بنائے گئے ہیں۔ ناچنے کے وقت پَیروں میں گھونگھرو باندھنا ضروری ہے۔ کیونکہ بولوں کو ادا کرتے وقت انھیں پر سارا دارومدار ہے۔ ناچ میں بھویں، آنکھیں، ہاتھ بلکہ جسم کے سارے اعضاء کام کرتے ہیں۔ اس کے دو حصے ہیں نرت اور بھاؤ۔

اصولِ موسیقی کے لحاظ سے آواز کے دو حصے مانے گئے ہیں۔ صدائے محض اور صدائے موسیقی۔ صدائے محض اس آواز کو کہا جاتا ہے جو گانے کے صرف میں نہیں آ سکتی جیسے بندوق یا پٹاخے کا دھماکا اور بادل کی گرج۔ صدائے موسیقی میں وہ آوازیں شمار کی جاتی ہیں جو گانے میں کام آ جائیں۔ موسیقی کے مصرف میں کام آنے والی آوازوں میں تین خصوصیات کا ہونا لازمی ہے۔ آواز کا ہلکا بھاری ہونا۔ آواز کی نوعیت اور آواز کا اونچا نیچا ہونا۔ انگریزی موسیقی کی اصطلاح میں آواز کی انھیں تین خصوصیات کو Magnitude، Timbr e اور Pitch کہتے ہیں۔

آواز کے ہلکے بھاری ہونے سے مراد یہ ہے کہ جیسے کسی سُر کو آہستہ سے نکالیں یا زور سے مگر سُر نہ بدلے۔ آواز ہلکی ہو یا بلند مگر آواز ایک ہی ہو گی۔ فرق صرف اتنا ہی ہو سکتا ہے کہ ہلکی آواز قریب سے سُنی جا سکتی ہے اور بھاری فاصلے سے سُنی جائے گی۔ آواز اپنی نوعیت کے اعتبار سے پہچانی جا سکتی ہے۔ ایک سُر چاہے سارنگی پر بجے چاہے ہارمونیم پر مگر سُر ایک ہونے پر بھی یہ پہچان لیا جائے گا کہ کون کون سے ساز بج رہے ہیں۔ بالکل اسی طرح ایک سُر یا دھن الاپتے وقت انسان کی آواز بھی پہچانی جا سکتی ہے اور آواز اپنے ہر لمحے میں واقع ہونے والے تموّجات کے اعتبار سے اونچی نیچی ہو سکتی ہے یعنی جتنے تموّجات زیادہ ہوں گے۔ آواز اُتنی ہی اونچی اور جتنے تموّجات کم ہوں گے اُتنی ہی نیچی ہو گی۔ آواز تموّجات کے لحاظ سے ہلکی

جاری نہیں ہو سکتی صرف اونچی نیچی ہو سکتی ہے۔

وہ آوازیں جو موسیقی میں کام آتی ہیں اور جن کا ذکر پہلے کیا جا چکا ہے سُر کہلاتی ہیں۔ یوں تو دنیا کے ماہرین نے سُروں کی تعداد بائیس بتائی ہے مگر جدید موسیقار صرف سات سُر مانتے ہیں ۔۔۔ ساتوں سُروں میں ایک سُر سے دوسرے سُر تک آواز کو جو فاصلے طے کرنا ہوتا ہے اس کو شرتیاں کہا جاتا ہے۔ بشرطیکہ وہ آواز پہچانی بھی جا سکے۔ شرتیوں کی تعداد میں اختلاف ہے مگر پھر بھی بائیس سرتیاں تسلیم کی گئی ہیں:

۱۔ تیورا ۲۔ کمودوتی ۳۔ منڈا ۴۔ چھندوتی ۵۔ دیاوتی
۶۔ رنجنی ۷۔ رکتیکا ۸۔ رودری ۹۔ کرودھی ۱۰۔ وجریکا
۱۱۔ سرسارنی ۱۲۔ پریتی ۱۳۔ مارجنی ۱۴۔ شرتی ۱۵۔ ندنکا
۱۶۔ سندیپنی ۱۷۔ الاپنی ۱۸۔ مدنتی ۱۹۔ روہنی ۲۰۔ رمیاں
۲۱۔ اوگرا ۲۲۔ شروبھنی

موسیقی میں ایک بنیادی چیز ٹھاٹھ بھی ہے۔ اصطلاح موسیقی میں ٹھاٹھ سُروں (جن کو سپتک بھی کہا جاتا ہے) کی اُس خاص ترتیب کو کہتے ہیں جس میں سے راگ پیدا ہو سکیں۔ ٹھاٹھ تعداد میں دس مانے گئے ہیں۔ کلیان، بلاول، کھماج، بھیروں، پوروی، ماروا، کافی، اساوری، بھیرویں اور ٹوڈی انھیں ٹھاٹھوں پر موسیقی کا تمام دارومدار ہے۔ چنانچہ ہر راگ ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ جتنے بھی راگ آج تک پیدا ہوئے ہیں یا ہوں گے وہ سب ان ٹھاٹھوں ہی کے اندر ہوں گے۔ یوں تو ۴۸۴ راگ بتائے جاتے ہیں مگر صحیح تعداد کا کسی کو علم نہیں۔ راگ کی تعریف کرتے ہوئے مختصراً صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ راگ سُروں کی اُس خاص ترتیب کو کہتے ہیں جو کانوں کو خوش گوار معلوم ہوں اور جن میں کم سے کم پانچ سُر ضرور استعمال کئے گئے ہوں۔

راگ کی دو قسمیں تسلیم کی گئی ہیں۔ ایک مارگ اور دوسری دیسی۔ وہ راگ جو دیوتاؤں کی ایجاد ہیں مارگ کی قسم میں آتے ہیں اور جو علمی اصول پر ماہرین نے ایجاد کئے ہیں دیسی کے خانے میں آتے ہیں اور بالکل اسی طرح جو راگ دو پہر کے بارہ بجے سے رات کے بارہ بجے تک گائے جاتے ہیں پوروراگ کہلاتے ہیں۔ اور جو شب کے بارہ بجے سے دوپہر کے بارہ بجے تک گائے جاتے ہیں ان کو اُترراگ کہا جاتا ہے۔ مگر وہ راگ جو دو ملتے ہوئے اوقات پر گائے جائیں گے اُن کو سندھی پرکاش راگ کہا جائے گا۔ ایسے اوقات دن میں صرف دو مرتبہ آتے ہیں یعنی شام اور صبح۔

جیسا کہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے۔ راگوں کی تعداد بہت ہے اور ان کا شمار مشکل ہے مگر آج کی کلاسیکی موسیقی میں جو قابلِ ذکر راگ مستعمل ہیں وہ بہت تھوڑے ہیں۔

راگ امین کلیان: یہ راگ کلیان ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کو ایرانی موسیقی کے امین راگ میں بلاول کے میل سے تیار کیا گیا ہے۔ اس کے گانے کا وقت شام ہے۔

راگ بلاول: یہ بلاول ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کی ذات سمپورن ہے۔ بہت سے لوگ اس کو صبح کا کلیان بھی کہتے ہیں۔ اس کے گانے کا وقت صبح ہے۔

راگ کھماچ: یہ راگ کھماچ ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کے گانے کا وقت شام کا دوسرا پہر ہے۔ اس راگ کا شمار دھن میں ہے۔ اس میں زیادہ تر ٹھمریاں بھلی معلوم ہوتی ہیں۔

راگ بھیروں: یہ راگ بھیروں ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ یہ صبح کے وقت گایا جاتا ہے۔ اس لئے اس کو پرتھم راگ بھی کہتے ہیں کیونکہ یہ صبح کے تمام راگوں میں سب سے پہلے گایا جاتا ہے۔

راگ پوروی: اس کے گانے کا وقت شام ہے اور یہ پوروی ٹھاٹھ کی مدد سے بنا ہے۔

راگ ماروا: اس کے گانے کا وقت دن کا آخری حصہ ہے۔

راگ کافی: اس راگ کا مزاج شوخ ہے اور ساز اور گلے کے لئے انتہائی موزوں ہے۔ گرنتھوں میں اس کے گانے کا وقت آدھی رات بتایا گیا ہے۔ مگر آج کل اس کو ہر وقت گا لیتے ہیں۔

راگ اساوری۔ دن کے دوسرے پہر میں گایا جاتا ہے۔

راگ بھیرویں: اس کا شمار دھن میں ہے۔ زیادہ ٹپہ اور ٹھمری وغیرہ اس راگ میں گائے جاتے ہیں۔ اس کے گانے کا وقت صبح ہے۔

راگ ٹوڈی: اس راگ کا مزاج بہت ٹھنڈا ہوا ہے۔ ٹوڈی کی بہت سی قسمیں ہیں جو زیادہ تر مسلمانوں کی ایجاد ہیں۔ گانے کا وقت دن کا دوسرا پہر ہے۔

راگ بھوپالی: اس کو بھوپ کلیان بھی کہتے ہیں اور یہ راگ کلیان ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ یہ رات کے پہلے پہر میں گایا جاتا ہے۔

راگ ہمیر: یہ راگ بھی کلیان ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کے گانے کا وقت رات کا پہلا پہر ہے۔

راگ کیدار: یہ بھی کلیان ٹھاٹھ کی پیداوار ہے۔ اس کے گائے جانے کا وقت بھی رات کا پہلا پہر ہے

راگ بہاگ: یہ بلاول ٹھاٹھ کی پیدائش ہے۔ اس کے گانے کا وقت رات کا دوسرا پہر ہے۔

راگ تلک کامود: یہ راگ کھماج ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کے گانے کا وقت بھی رات کا دوسرا پہر ہے اس کا شمار دُھنوں میں ہے۔

راگ کالنگڑا: یہ راگ بھیروں ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کے گانے کا وقت رات کا تیسرا پہر ہے۔ اس راگ کے مزاج میں شوخی پائی جاتی ہے اس لئے تیزلے میں گایا جاتا ہے۔

شری راگ: یہ راگ پوروی ٹھاٹھ سے نکلا ہے۔ گانے کا وقت پہلا پہر ہے۔ اس کے مزاج میں ٹھہراؤ ہے اور اس کا شمار مارگ راگوں میں سے ہے۔

راگ سوہنی: اس کے گانے کا وقت رات کا آخری حصہ ہے اور ماروا ٹھاٹھ کی پیدائش ہے۔

راگ باگیسری: یہ آدھی رات میں گایا جاتا ہے اور کافی ٹھاٹھ سے پیدا ہوا ہے۔

راگ بندرابنی: اس کے گانے کا وقت خاص دوپہر ہے اور یہ بھی کافی ٹھاٹھ کا پیدا شدہ ہے۔

راگ بھیم پلاسی: یہ دن کے تیسرے پہر میں گایا جاتا ہے۔ بعض کا خیال ہے کہ یہ راگ بھیم اور پلاسی سے مرکّب ہے۔ بھیم ایک الگ راگ ہے اور پلاسی الگ۔

راگ پیلو: اس کا شمار دھنوں میں ہے اس لئے زیادہ ٹھمریاں اور دادرے اس میں بھلے معلوم ہوتے ہیں۔ اس راگ کی خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں ساتوں سر استعمال ہوتے ہیں۔ یہ دن کے تیسرے پہر میں گایا جاتا ہے۔

راگ جونپوری۔ یہ راگ اساوری ٹھاٹھ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کے گانے کا وقت دن کا دوسرا پہر ہے

راگ مالکوس: یہ بھیروں ٹھاٹھ سے نکلا ہے۔ اس کے گانے کا وقت گرنتھوں میں صبح کا دیا گیا ہے مگر آج کل تیسرے پہر گایا جاتا ہے۔ اس کا شمار مارگ راگوں میں سے ہے۔ یہ راگ بہت ٹھہرا ہوا ہے۔ یہ راگ خاص کر الاپ کے قابل ہے۔

مارگ راگ جو دیوتاؤں کے ایجاد کئے ہوئے تھے وہ اب معدوم ہوتے جاتے ہیں۔ شاید ایسے راگوں کے نہ تو گانے والے موجود ہیں اور نہ ان راگوں ہی کا وجود ہے۔ دیوتاؤں کے بعد جو ماہرین موسیقی ہوئے ہیں جنھوں نے موجودہ طرز رواج دی ہے اس اعتبار سے قابل ذکر قسمیں صرف یہی ہو سکتی ہیں۔

دُھرپد: یہ دھرا اور پد دو لفظوں سے مرکّب ہے۔ دُھر معنی ٹھیرا ہوا اور پد معنی مرتبہ کے ہیں۔ چنانچہ اس کا مزاج بہت ٹھیرا ہوا ہوتا ہے۔ اس میں حمد خدا اور بہادری کے کارنامے ہوتے ہیں۔ اس کا درجہ عام گانوں سے بلند ہے اس کی زبان زیادہ تر ہندی اور سنسکرت ہوتی ہے۔ اس کو راجہ مان تنوار نے پندرھویں صدی عیسوی میں ایجاد کیا تھا۔

دھمار دھرا: یہ بھی دھرپد کی ایک قسم ہے جو دُھرپد ہی سے نکالا گیا ہے۔ مگر اس کا مزاج دھرپد کی نسبت شوخ ہے۔ اس میں رزمیہ اور مدحیہ مضمون گائے جاتے ہیں

ہوری: یہ بھی دُھرپد ہی سے پیدا شدہ ہے اس میں زیادہ تر شری کرشن جی کے مضامین گائے جاتے ہیں۔

خیال: یہ زمانۂ جدید کی مقبول ترین طرز ہے۔ اس کو سلطان حسین شاہ نے ایجاد کیا تھا۔ اس کے مضامین عشقیہ ہوتے ہیں۔ جیسے فرقت اور جدائی کا بیان۔ ہندی شاعری کی طرح اس کے تمام خیالات عورتوں کی طرف سے ہوتے ہیں۔

ٹپہ۔ یہ پنجاب کا پسندیدہ گانا ہے شوری نے اس کو اور زیادہ آراستہ کر کے بالکل نیا بنا دیا ہے۔ گو یہ طرز ذرا مشکل ہے مگر کافی پر لطف ہے۔

ترانہ: یہ خسرو کی ایجاد ہے۔ یہ بہت شوخ لے میں گایا جاتا ہے۔ چونکہ مسلمان سنسکرت زبان کے الفاظ ادا کرنے پر قادر نہ تھے اس لئے اس میں فارسی الفاظ رکھے گئے جو خوبصورت اور مختصر تھے۔

ترِوٹ: تین اوٹ کو ترِوٹ کہا جاتا ہے جس میں تین طریقے پائے جاتے ہیں۔ ترِوٹ میں ترانے کے بول، پکھاوج کے بول اور سرگم شامل کیا گیا ہے۔ اسے تینوں قسموں سے تیار کی ہوئی کاک ٹیل 'خیال' کیجیے۔

چترنگ: اس گانے میں چار انگ پائے جاتے ہیں۔ اس لئے اس کا نام چترنگ ہے۔ اس میں ایک حصہ با معنی الفاظ کا ہوتا ہے اور باقی تین حصے

ترووٹ کے شامل کر دیئے جاتے ہیں۔

سرگم: ساتوں سروں کے ابتدائی حروف کو راگ اور تال میں بندش کر کے گاتے ہیں۔

ہولی۔ پھاگن کے ماہ میں مختلف راگوں میں گایا جاتا ہے۔ اس میں رنگ پچکاری اور پھاگ کا مضمون باندھا جاتا ہے۔ اور نفسِ مضمون زیادہ تر کرشن جی سے متعلق ہوتا ہے۔

ٹھمری: یہ پورب کا خاص گانا ہے۔ نوابین اودھ کے دور میں ایجاد ہوئی اور واجد علی شاہ کے عہد میں زیادہ مقبول رہی ہے۔ اس کا مضمون عاشقانہ اور الفاظ انتہائی عریاں ہوتے ہیں۔ خطّۂ اودھ ٹھمری کے سلسلے میں بہت مشہور ہے۔

دادرہ: یہ ٹھمری کی ایک قسم ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ اس کا تال دادرہ ہوتا ہے۔ اس میں بھی بھاؤ بتایا جاتا ہے۔ مضمون اس کا بھی عاشقانہ ہوتا ہے۔

غزل: امیر خسرو نے ایجاد کی۔ یہ اتنی مقبول طرز ہے کہ عوام اور سنجیدہ دونوں طبقوں میں پسند کی جاتی ہے۔ اس میں مرد کے عاشقانہ خیالات نظم کئے جاتے ہیں۔ غزل زیادہ تر اردو اور فارسی زبان میں گائی جاتی ہے۔

قوّالی: یہ طرز بھی امیر خسرو کی ایجاد ہے۔ اس کا مضمون نعتیہ ہوتا ہے۔ زیادہ تر مزاروں پر عُرس کے موقعوں پر گائی جاتی ہے۔ اس کے گانے والے کو قوّال کہتے ہیں۔

نقش و گُل: یہ ایجاد بھی امیر خسرو ہی کی ہے۔ اس میں بہار کے مضامین ہوتے ہیں۔ مگر اس کا رواج اب کم ہے۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ ہندوستان کا علمِ موسیقی ہمیشہ کی طرح اب بھی دوسرے ممالک کی موسیقی کے مقابلے میں بہت بلند اور معیاری ہے۔ کیونکہ ہندوستان میں سنگیت کو ایک مذہبی اور متبرک درجہ دیا گیا ہے۔ جیسا کہ ظاہر ہے کہ بہت سی قومیں باہر سے آئیں مگر ہر قوم اور ہر مذہب کے ماننے والوں نے اس فن کو ترقی دینے میں دلچسپی کا ثبوت دیا۔ گو اسلام میں موسیقی ممنوع ہے مگر مسلمان بادشاہوں نے اس حد تک سنگیت کی سرپرستی کی کہ اس فن کو اپنا فن بنا کر چھوڑا۔

اس سلسلے میں دو رائیں کبھی نہیں ہو سکتیں کہ موسیقی ایک علم ہے اور ہر زمانے میں اس علم پر بہت سی مستند کتابیں لکھی ہیں۔ یہی نہیں غیر متعلق مصنفوں نے بھی اپنی کسی نہ کسی تصنیف میں اس علم کے کسی نہ کسی پہلو پر روشنی ڈالی ہے۔ رامائن اور مہا بھارت میں بھی سنگیت کا ذکر آیا ہے۔ سکندرِ اعظم کے عہد کے ایک مصنف نے جو ٹیکسلا کا باشندہ تھا موسیقی پر ایک سیر حاصل کتاب لکھی تھی۔ انگریز مصنفوں نے اس کو پانینی کے نام سے یاد کیا ہے۔ نٹاشاستر جو چھ سو عیسوی میں لکھی گئی، علمِ موسیقی پر کافی معلومات فراہم کرتی ہے۔ آج کے ماہرین نے اس کو پہلی مستند کتاب مانا ہے۔ تیرھویں صدی عیسوی کی ابتدا میں جے دیو نے "گیتا گووندا" نام کی ایک کتاب لکھی۔ بھارتیہ سنگیت میں یہ پہلی کتاب ہے جس کو تاریخی کہا جا سکتا ہے کرشن رادھا کے امر پریم گیتوں سے بھری پڑی ہے۔ انگریزی زبان میں بھی اس کا ترجمہ "سانگ آف سانگس" کے نام سے ہو چکا ہے۔ دکن کے راجہ یادیو کے درباری شاعر سارنگ دیو نے تیرھویں صدی میں "رتناکر" نامی ایک کتاب علمِ موسیقی پر تصنیف کی۔ بعد کے مصنفوں نے بھی "رتناکر" کا ذکر بار ہا کیا ہے۔ اس کے علاوہ اس فن پر یوں تو بہت سی کتابوں کا پتہ چلتا ہے جن کا ذکر مضمون کو طویل بنا دے گا۔ مگر "راگ وبودھ" "سنگیت درپن"۔ "سنگیت سار"۔ "راگ مالا" اور "نغماتِ آصفی" کا نام قابلِ ذکر ہے۔ انیسویں صدی میں وشنو نرائن بھکھنڈے ایم اے ایل ایل بی کی تصنیف "ہندوستانی سنگیت پدھتی" کافی مشہور ہوئی۔ آج کل ہندوستان کے بہت سے میوزک کالجوں میں سنگیت کا نصابِ تعلیم اسی تصنیف پر مبنی ہے۔

مسلمان جب ہندوستان میں آئے اور اپنی حکومتیں قائم کرنے کے بعد جب قدرے اطمینان و سکون حاصل ہوا تو ہندوستانی علوم و فنون کی طرف متوجہ ہوئے۔ سلطان حسین شاہ سلاطینِ شرقیہ کا پندرھویں صدی میں آخری بادشاہ تھا۔ "چنگ و رباب آخر" کے مصداق اس کے دربار میں بھی ماہرینِ موسیقی کا ایک بڑا اجتماع رہتا تھا۔ وہ خود بھی اس فن کا بڑا ماہر تھا، حسینی تخلّص کرتا تھا۔ خیال شام کلیان، شیام کدار، شیام گونڈ، شیام دیشی اور بہت سے راگ اسی کی ایجاد ہیں۔ چنانچہ مولانا ابوالکلام آزاد نے "غبارِ خاطر" میں ذکر کیا ہے

"جہاں تک سلاطینِ ہند کا تعلّق ہے خلجی اور تغلق کے دربار میں ہندوستانی موسیقی کی مقبولیت اور قدردانیوں کے واقعات تاریخ میں موجود ہیں۔ لیکن جس شاہی خاندان نے موسیقی سے بحیثیت ایک فن کے خاص اعتنا کیا وہ جون پور کا شرقیہ خاندان

تھا۔ چناں چہ اس عہد میں خیال عام طور پر مقبول ہوا - دھرپد کی بجائے اہل فن اس سے اعتنا کرنے لگے۔"

امیر خسرو فارسی کے مشہور شاعر تھے جن کو علاؤالدین خلجی کے دربار میں ایک باعزت مقام ملا ہوا تھا۔ نظام الدین اولیا سے ان کو بڑی عقیدت تھی اور وہیں ان کے پہلو میں دفن بھی ہوئے۔ خسرو کو انترے اور پہیلیوں کے لکھنے کا بڑا شوق تھا۔ راگ راگنیوں کے ایجاد کرنے میں بڑی مہارت حاصل تھی۔ بہت سے راگ خسرو ہی کی ایجاد ہیں۔ ستار اور طبلہ جیسے ساز بھی انھوں نے ہی ایجاد کئے۔ ترانہ، قول، قلبانہ، غزل اور نقش و گل وغیرہ خسرو ہی کے دماغ سے نکلے ہوئے ہیں —
ابوالفضل نے "آئینِ اکبری" میں بھی خسرو کا بڑی تفصیل سے ذکر کیا ہے۔
مولانا محمد حسین آزاد "آبِ حیات" میں لکھتے ہیں۔ "امیر خسرو نے جن کی طبیعت اختراع میں اعلیٰ درجہ صنعت و ایجاد رکھتی تھی ملکِ سخن میں برج بھاشا کی ترکیب سے ایک طلسم خانہ انشا پردازی کھولا" - آزاد آگے یوں لکھتے ہیں۔ "موسیقی میں اس کی طبیعت ایک بین تھی کہ بن بجائے پڑی بجتی تھی۔ اس نے دھرپت کی بجائے قول و قلبانہ بنا کر بہت سے راگ ایجاد کئے کہ ان میں سے اکثر گیت اُن کے آج تک ہندوستان کے زن و مرد کی زبان پر ہیں۔ بین کو مختصر کر کے ستار بھی انھوں نے نکالا ہے۔ مغلوں کا دورِ حکومت بھی موسیقی کے سلسلے میں مشہور ہے۔ خصوصاً اکبر کی قدر شناسی سے تو کون تاریخ دان انکار کر سکتا ہے۔ چناں چہ ابوالفضل "آئینِ اکبری" میں یوں لکھتا ہے --- "شہنشاہ موسیقی پر بہت توجہ فرماتے ہیں۔ دربار میں لاتعداد گانے والے اور گانے والیاں موجود ہیں جن میں ہر قوم اور ہر مذہب کے ماہرینِ فن موجود ہیں۔ گانے والے گروہ کو سات جماعتوں میں تقسیم کر دیا گیا ہے اور ہفتے کے سات دن وہ سات جماعتیں اپنا پروگرام پیش کرتی ہیں۔" ابوالفضل گویوں کا ذکر کرتے ہوئے آگے لکھتا ہے کہ دربار میں بے شمار گانے والے موجود ہیں جن میں میاں تان سین گوالیاری، بابا رام داس اسبحان خاں گوالیاری، بیر منڈل خاں، باز بہادر حاکم مالوہ، شہاب خاں بین کار، تان ترنگ خاں تان سین کا بیٹا، استاد دوست مشہدی بنسری بجانے والا، نانک جرجو، سور داس بابا رام داس کا بیٹا، بیراگ سین، استاد یوسف ہراتی طنبورا بجانے والا، تاش بیگ اور میر اکبر قانون بجانے والا کے نام قابلِ ذکر ہیں۔" تان سین کے متعلق ابوالفضل کا کہنا ہے کہ ایسا گویا ہندوستان میں پچھلے ایک ہزار سال سے پیدا نہیں ہوا۔ تان سین حضرت غوث

کا عقیدت مند اور بابا ہری داس کا شاگرد رشید تھا۔ جب دیپک راگ گاتا تھا تو آگ لگ جاتی تھی۔ تان سین نے بہت سے راگوں کو ترتیب دیا ہے جن میں میاں کی ٹوڈی، میاں کا سارنگ اور میاں کی ملہار بہت مشہور ہوئے۔ دھرپد راگ گانے میں بھی تان سین بڑا ماہر تھا۔ یہ راگ گانے والوں کے خیال کے مطابق بہت مشکل ہے۔ ترم نانا بھی تان سین ہی کی ایجاد ہے۔ گانے والے اسی سے اپنے راگ کا آغاز کرتے ہیں۔ "تزک جہانگیری" میں جہاں داد خاں، چتر خاں، پرویز خاں، خرم داد خاں اور ماکھو ہمزہ جیسے گویوں کا ذکر آتا ہے جو جہانگیر کے زمانے میں بہت مشہور تھے۔ جہانگیر کی راجپوت بیوی مان وتی (شاہ جہاں کی ماں) کو بھی سنگیت سے بڑا لگاؤ تھا۔ جہانگیر خود بھی علم موسیقی میں بڑا دخل رکھتا تھا۔ شاہ جہاں کو بھی موسیقی سے برابر ذوق رہا۔ اس کے دربار میں لال خاں جو تان سین کے لڑکے کا داماد تھا بڑے اونچے مرتبے پر ملازم تھا اور اس کو شاہ جہاں نے گُن سمندر کا خطاب دیا تھا۔ اس کے علاوہ شاہ جہاں نے اپنے شاہی قلعے کے گرد کنچنیوں کو بسا رکھا تھا اور ہر بدھ کی رات کو دربار میں محفلِ رقص و سرود جمتی تھی۔ رات گئے جب شراب اور موسیقی کی کیفیت اپنے شباب پر پہنچتی تو محفل کی روشن مشعلیں بجھا دی جاتیں اور رات کے گھپ اندھیرے میں بھی موسیقی کا لطف اٹھایا جاتا۔ تخت نشین ہونے سے قبل اورنگ زیب جیسے مذہب پرست انسان کو اس فن سے دلچسپی رہ چکی تھی۔ علاء الملک تونی اورنگ زیب ہی کی مجلسِ ندماء میں سے تھا جو اپنے وقت کے ماہروں میں سے تھا۔ ابوالفضل اور فیضی کا باپ مبارک موسیقی کے نقادوں میں سے تھا۔ اس کے خیال میں تان سین صرف گا لیتا تھا۔ خطۂ اودھ میں واجد علی شاہ نے موسیقی کو نئے روپ سے سنوار کر عوام کے سامنے پیش کیا۔ اس کی عیاشی جہاں مسلمانوں کے لئے تباہی کا سامان لائی وہاں اس کا یہ ذوق موسیقی کی جڑوں کو بھی مضبوط کر گیا۔ وہ بہت سی راگ راگنیوں اور طرزوں کا موجد ثابت ہوا۔

لیکن یہ کچھ موسیقی کے عہدِ شباب کی باتیں ہیں۔ اب اس کی ماہیت بدل چکی ہے۔ گو انگریزی دورِ حکومت میں اس علم کو مناسب سرپرستی نہ ملی مگر ہندوستان کی چند ریاستوں نے اس کی حفاظت ضرور کی۔ کچھ نہ ہونے پر بھی اس دور نے حیرت پنڈت رضا خاں، گانے والوں میں تان رس خاں دہلی والے امراؤ خاں، نھن خاں، فیاض خاں، ولایت خاں، اللہ دیا خاں آف کولھاپور

حیدر خاں، جرنیل علی بخش خاں، بڑے غلام علی خاں، نثار احمد خاں، امیر احمد خاں آف بڑودہ، عبدالکریم خاں دکنی، چھوٹے غلام علی خاں، زہرہ بائی آگرے والی۔ امیر جان اختری فیض آبادی، سردار بائی آف پنجاب، رفیق بائی، روشن آرا، کملا جھریا، لتا منگیشکر، گیتا رائے، جوتھیکا رائے، برمن، انیل بسواس، تمر برن فتح علی خاں، جنید حسین، میاں جان خاں۔ شنکر راؤ ویاس، اونکار ناتھ جی — بین بجانے والوں میں صادق علی خاں آف رامپور، عبدالعزیز خاں آف پٹیالہ شہنائی بجانے والے بسم اللہ، ستار کے ماہر اللہ خاں، عنایت خاں، صاحبزادے ولایت خاں، سارنگی بجانے والے عبدالعزیز خاں، بندو خاں آف دہلی۔ ننھو خاں طبلہ بجانے والے محمد جان تھرکوا، حبیب خاں آف میرٹھ۔ سرود کے سلسلے میں حافظ علی خاں آف گوالیار، جدن بائی، رسولن بائی، چھوٹی ملکہ، مشتری بائی آگرے والی، نور بائی آگرے والی اور بڑے غلام علی خاں و چھوٹے برکت علی خاں جیسی ہستیاں پیدا کیں۔ بنگال کو ٹیگور نے اپنی جدت طرازیوں اور جدید موسیقی سے روشناس کرایا۔ مدراس کا علاقہ ہمیشہ کی طرح آج بھی سنگیت کا شیدائی ہے۔

برٹش دورِ حکومت ختم ہو چکا ہے۔ قومی حکومت قائم ہے۔ اس حکومت نے جہاں عوامی زندگی کے ہر شعبے کو سنوارنے پر توجہ دی ہے وہاں فنِ موسیقی کی سرپرستی بھی قبول کر کے اپنی ذمہ داری کا پورا ثبوت دیا ہے۔ چنانچہ اب بھارتیہ سنگیت اکیڈمی اور آل انڈیا ریڈیو جیسے سرکاری اداروں سے بڑی امیدیں وابستہ ہیں۔

خلاصے میں یہ ضرور کہا جائے گا کہ موسیقی فنونِ لطیفہ میں سے ایک بڑا لطیف فن ہے جس سے قلبِ انسانی پر مختلف کیفیتیں طاری ہوتی ہیں۔ کبھی دل حسرت و الم میں ڈوب جاتا ہے اور کبھی اس میں جوش و سرور پیدا ہوتا ہے اور اس طرح انسان کے مختلف جذبات مشتعل ہو جاتے ہیں۔ صوفیائے کرام اور سنت سادھوؤں کا طبقہ موسیقی کو تزکیۂ نفس اور تصفیۂ باطن کا ذریعہ سمجھتا ہے۔

---

## سرود

آیا کہاں سے نالۂ نَے میں سرورِ مَے
اصل اس کی نَے نواز کا دل ہے کہ چوبِ نَے

دل کیا ہے اس کی مستی و قوت کہاں سے ہے
کیوں اس کی اک نگاہ الٹتی ہے تختِ کَے

کیوں اس کی زندگی سے ہے اقوام میں حیات
کیوں اس کے واردات بدلتے ہیں پے بہ پے

کیا بات ہے کہ صاحبِ دل کی نگاہ میں
جچتی نہیں ہے سلطنتِ روم و شام و رَے

جس روز دل کی بات مغنی سمجھ گیا
سمجھو تمام مرحلہ ہائے ہنر ہیں طے

(اقبالؒ)

## راجہ بھیّا پونچھ والے

گوالیار گھرانے کی گائکی کے مشہور خیالیے ۱۸۸۲ء میں پیدا ہوئے اور اپریل ۱۹۵۶ء میں انتقال فرما گئے۔ آپ موسیقی کے عالم، اُستاد اور مشہور فن کار تھے۔ آپ نے ساری عمر فنِ موسیقی کی خدمت میں گزاری۔ مادھو سنگیت ودیالیہ گوالیار کے پرنسپل بھی رہے۔

## بسم اللہ خاں

شہنائی کے مشہور اُستاد۔ آپ بنارس کے رہنے والے ہیں۔ آپ کو شہنائی پر مشکل سے مشکل راگ ادا کرنے میں کمال حاصل ہے۔

## آریہ کڈی رام نجا آئنگر

آپ کرناٹکی موسیقی کے ممتاز موسیقار ہیں اور جنوبی ہند میں صفِ اوّل کے گانے والوں میں شمار کئے جاتے ہیں۔

## اِن چار صفحوں پر اُن سنگیت کلاکاروں کی تصویریں ہیں جنھیں راشٹرپتی کی طرف سے موسیقی کا سالانہ اعزاز مل چکا ہے

## اُستاد رجب علی خاں

آپ ممتاز ماہرِ فن کی حیثیت سے مشہور ہیں آپ خیال گائکی کے پیرو ہیں۔ آپ کی فنی خوبیوں میں مینڈ، گھسیٹ الاپ اور سوت شامل ہیں۔

## کیسر بائی کیرکر

استاد اللہ دیا خاں کی مشہور شاگرد اور خواتین موسیقاروں میں نہایت ممتاز موسیقار

## اُستاد علاؤالدین خاں

مشہور سرود نواز

آپ کا شمار ملک کے ممتاز فن کاروں میں
ہے۔ آپ رام پور کے اُستاد وزیر خاں مرحوم
کے شاگرد ہیں۔ ناظم موسیقی کی حیثیت سے
بھی آپ کا درجہ بلند ہے۔

## اننت منوہر جوشی

آپ خیال کے ممتاز گانے والے ہیں۔
آپ کی گائکی میں ایک سحر، گہرائی اور
بلندی پائی جاتی ہے۔

## شمننگڈی سرینواس آئیر

آپ جنوبی ہند کے ایک ممتاز فن کار ہیں
اور آپ کو ٹراونکور کے "استھان ودوان"
کا مرتبہ حاصل ہے۔

## مہاراج پورم وشونا تھ آئیر

آپ کرناٹکی موسیقی کے اُستاد کی حیثیت
سے مشہور ہیں۔ آپ نے کرناٹکی موسیقی
کے احیاء کے لئے بہت کام کیا ہے۔

## راج رتنم پلے

آپ کرناٹکی موسیقی کے ممتاز ترین فن کار
ہیں اور "ناگا سورم" بجانے میں آپ
کو اُستادانہ کمال حاصل ہے۔

## ایم۔ ایس۔ سبو لکشمی

آپ کرناٹکی موسیقی میں ایک ممتاز
موسیقار ہیں۔ آپ اپنی سریلی آواز کی
وجہ سے سارے ملک میں مقبول ہیں
اور آپ کے بھجن گھر گھر سُنے جاتے ہیں۔

## اُستاد حافظ علی خاں

سرود کے مشہور اور ممتاز فن کار
آپ فن کی باریکیوں سے کماحقہٗ واقف
ہیں اور استادانہ درجہ رکھتے ہیں۔
آپ آج کل گوالیار میں مقیم ہیں۔

## اُستاد مشتاق حسین خاں

آپ گوالیار گھرانے کے نمائندے کی
حیثیت سے مشہور ہیں۔ آپ کو
'خیال' گانے میں کمال حاصل ہے
اس کے علاوہ آپ نہایت خوبی کے
ساتھ ٹپہ اور ترانہ بھی گاتے ہیں۔

## پلا دم سنجیوا راؤ

آپ کرناٹکی موسیقی کے ایک مشہور ساز کار
ہیں۔ آپ کا شمار ملک کے ممتاز بانسری
بجانے والوں میں کیا جاتا ہے۔

## احمد جان تھرکوا

آپ طبلہ بجانے کے فن میں اُستادانہ
حیثیت رکھتے ہیں۔ 'فرخ آباد باج'
اور 'دہلی باج' کے ماہر ہیں۔ آپ کئی
سال سے دربار رام پور سے متعلق ہیں

### کرائے کڈی سمبا شو آئیر

آپ جنوبی ہند کے ایک باکمال "وینا" بجانے والے ہیں۔ اور اس فن میں استادانہ حیثیت رکھتے ہیں۔

### استھان ودوان شتری واسودیو آچاریہ

آپ کرناٹکی موسیقی کے ممتاز موسیقار اور اُستاد ہیں۔ آپ نے کرناٹکی موسیقی کی بلند روایات کو برقرار رکھنے کے لئے اپنی عمر وقف کر دی ہے۔ آپ نے فنِ موسیقی میں تحقیقی کام بھی کیا ہے

### دوارم وینکٹا سوامی نائیڈو

آپ جنوبی ہند کے مشہور وائلن بجانے والے ہیں۔ آپ مہاراج کالج آف میوزک وجے نگر کے پرنسپل بھی رہ چکے ہیں۔

### گووند راؤ برہان پورکر

پکھاوج کے مشہور اُستاد — آپ نہایت چابک دستی کے ساتھ پکھاوج بجاتے ہیں اور ایک خاص طرز کے مالک ہیں۔

### پال گھاٹ ٹی۔ ایس منی آئیر

آپ گذشتہ تیس سال سے مردنگم بجاتے ہیں۔ اس میدان میں آپ کی فن کارانہ حیثیت مسلّم ہے۔

ڈاکٹر سُمتی مُٹاٹکر

# ہندوستانی موسیقی کا ارتقاء

ہندوستانی موسیقی کی داستان کا آغاز ویدک زمانے سے ہوتا ہے۔ روایت ہے کہ اس کی تخلیق خود برہماجی نے سام وید سے کی اور بھرت نے مہادیوجی کے سامنے اس کا آچارن کیا۔ اس موسیقی کو راہِ نجات کی مشعل مانا گیا ہے اور اس آسمانی شے کو سفلی دنیا کے رہنے والوں کے دل گرمانے کے لئے زمین پر لانے کا سہرا بھرت اور نارد منی کے سر ہے۔

ہندوستانی موسیقی کی نشو و نما ترقی و تکمیل کے ایک تدریجی اور مسلسل عمل کی صورت میں ہوئی ہے۔ ابتدائی مرحلہ تو وہ تھا جب کہ سُروں کے اُتار چڑھاؤ میں کوئی واضح اور غیر مبہم فرق نہ تھا۔ پھر تین یا چار سُروں کی ادھی سرگم پیدا ہوئی کا مرحلہ آیا اور آخر میں سات شُدھ اور پانچ وِکرت سُروں کا سرگم وضع ہو گیا۔ ان سُروں کی ترتیب اور تعداد بدل کر مختلف مجموعوں کی صورت میں راگ راگنیوں کے بے شمار نقشے اور تاثرات وجود میں لائے جا سکتے ہیں۔

دیگر مشرقی ممالک کے شُدھ سنگیت کی طرح ہندوستانی موسیقی بھی بنیادی طور پر الحانی ہے۔ لحن سے مراد ہے اصول کے مطابق ترتیب دی ہوئی سُریلی آوازوں کا سلسلہ۔ بخلاف اس کے ہم آہنگی لازماً ہم دوش تانوں کا مجموعہ ہوتا ہے۔ کم از کم بارہ سو سال تک ہندوستانی موسیقی اور راگ سنگیت قریباً ایک ہی چیز تھے۔ آوازوں کی ایک مخصوص ترتیب جسے سُر اور ورن سے مزین اور آراستہ کیا گیا ہو راگ کہلاتی ہے اور "ورن" کہتے ہیں گانے کے عمل کو۔ اس تعریف سے ثابت ہوتا ہے کہ ہندوستانی موسیقی کے روایتی تصور میں انسانی آواز کو غالب اہمیت حاصل ہے۔ ہندوستانی موسیقی کی ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ اس میں انفرادیت کا رجحان نمایاں ہے۔ راگ در اصل آثار چڑھاؤ سے پیدا کئے ہوئے عام خوش آہنگ موضوع ہوتے ہیں اور گانے والوں کی رہنمائی کے لئے ان کے اپنے اپنے مخصوص نقشے اور قواعد ہوتے ہیں۔ ہندوستانی سنگیت کار در حقیقت مصنف بھی ہوتا ہے اور ترجمان و مفسر بھی۔ وہ راگ کے بنیادی موضوع کو بڑھانے پھیلانے اور آراستہ کرنے کے لئے اپنے فکر و خیال کی تخلیقی قوت اور جدت کاری کی صلاحیت کو بروئے کار لاتا ہے اور راگ کی عملی تفسیر و ترجمانی کے ذریعے اپنی موسیقارانہ شخصیت کے اظہار و نمائش کی کوشش کرتا ہے۔ جس طرح ایک فاضل خطیب یا پنڈت ایک مختصر سی آیت یا اشلوک کی تفسیر کو دلکش، ذہن نشین اور مؤثر بنانے کے لئے اپنے تمام تر خیالات جذبات علمیت اور تجربہ کو بروئے کار لاتا ہے اسی طرح ایک ماہر سنگیت کار بھی کسی راگ کو پیش کرنے کے طریق و انداز سے اپنی زبردست شخصیت کا اظہار کرتا ہے اور سننے والوں پر جذبات اور موسیقارانہ قدروں کے وسیع خزانوں کے دروازے کھول دیتا ہے۔ اس سے یہ بات بآسانی سمجھ میں آ سکتی ہے کہ ایک ہی راگ کو پیش کرنے میں مختلف فن کاروں کے طریق و انداز میں اتنا فرق کیوں ہوتا ہے۔

ہندوستانی موسیقی بہت سے اندرونی اور بیرونی اثرات سے متاثر ہوئی اور اس نے مختلف زمانوں میں اس میں کئی تغیر و تبدل ہوئے۔ معین اور محدود ڈھانچے کے "جتی" استھائیوں سے جن کا ذکر بھرت نے اپنے ناٹیہ شاستر میں کیا ہے ایک وسیع تر اور زیادہ تخیلی تصور کی تخلیق کی گئی۔ دسویں صدی تک یہ تصور پختگی کی منزل پر پہنچ کر سارے ملک کی موسیقی پر چھا گیا تھا۔ کم از کم تیرھویں صدی کے اختتام تک سارے ہندوستان میں ایک ہی رنگ

نظامِ موسیقی منتقل تھا۔ اس کا ایک بیّن ثبوت یہ ہے کہ ملک بھر کے ماہرین اس امر پر متفق ہیں کہ پنڈت سارنگ دیو کا ضخیم سنسکرت رسالہ "سنگیت رتناکر" جو اسی زمانے کی تصنیف ہے فنِ موسیقی پر سب سے زیادہ مستند کتاب ہے۔

ہندِ قدیم میں موسیقی انسانی زندگی کے مذہبی پہلو یعنی بھگتی اور دھرم کرم سے اس طرح گھُلی ملی ہوئی تھی کہ اس کے الگ تھلگ وجود کا تصوّر ہی نہیں کیا جا سکتا۔ اس وجہ سے اس کا مندروں اور معبدوں سے گہرا تعلق تھا۔ اس وقت موسیقی کو شاہی خاندانوں کے ارکان اور شرفاء کی تعلیم و تربیت کا ایک ضروری جزو سمجھا جاتا تھا۔ عوام النّاس کے لئے موسیقی کی قدر و اہمیت کا باعث اس کی مذہبی اور جذباتی کشش تھی۔ پربندھوں کی زبان سنسکرت تھی اس لئے انھیں نسبتاً کم لوگ سمجھ سکتے تھے لیکن مقامی زبانوں میں گیتوں کی تصنیف کی بدولت عوام بھی موسیقی کے چشمے سے فیض یاب ہونے لگے۔ شمالی میں برج بھاشا اور جنوبی ہند میں تلگو کو گیتوں کی تصنیف کے لئے سب سے زیادہ قبولیت حاصل ہوئی۔ شمالی ہند میں پربندھ سے دُھرپد کی تخلیق ہوئی جو رفتہ رفتہ موسیقی پر چھا گیا۔ بھاؤ بھٹ کی تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ اوائل میں دھرپد کی تصنیف میں سنسکرت کے ساتھ ساتھ مقامی زبانیں بھی استعمال کی جاتی تھیں۔ اور ان تصنیفات میں ساہتیہ یا ادبی پہلو کو مناسب اہمیت دی جاتی تھی۔

مسلمانوں کی آمد اور ان کے ساتھ میل جول سے شمالی ہند کی موسیقی پر اثر پڑنا قدرتی بات تھی۔ اورنگ زیب کو چھوڑ کر علاؤ الدّین خلجی سے محمد شاہ تک قریب قریب ہر ایک فرماں روا کو موسیقی سے حقیقی لگاؤ تھا۔ شغل و تفریح کی خواہش نے انھیں موسیقی کے بہترین سرپرست بنا دیا۔ اس طرح موسیقی نے مندروں اور معبدوں میں پوجا پاٹ کے ذریعے کی صورت میں اپنی ہستی برقرار رکھنے کے ساتھ ساتھ سرکار دربار میں بھی رسائی حاصل کر لی اور اس پر فرماں رواؤں کے مبنی بر احساس رجحانات و میلانات کا گہرا اثر پڑا۔

مشہور و معروف لب یار فن طبّاع امیر خسرو نے ہندوستانی موسیقی کے ڈھانچ میں ایرانی نغمات کو شامل کیا اور ستار طبلہ جیسے ساز ایجاد کئے۔ قوّالی کے چلنت بولوں اور جزئیات سے "خیال" وجود میں آیا۔ اس کے ساتھ ہی سنگیت کاری کے مسلّم انداز میں تغیّر و تبدل ہونے لگا۔ مثلاً مندروں کی دھرپد سے "دربار" یعنی شاہی درباروں کی دُھرپد کی تخلیق عمل میں آئی۔ اکبر کا عہد دُھرپد کے انتہائی عروج کا زمانہ سمجھا جاتا ہے۔ سوامی ہری داس اور میاں تان سین جیسے زندۂ جاوید استاد بنیادی طور پر دُھرپد گانے والے سنگیت کار تھے۔ چونکہ وقت کے فرماں روا عام طور پر سنسکرت سے نابلد ہندو دیومالا کی روایات، علامات اور تخیّل سے ناواقف تھے اس لئے سنگیت کاروں میں رفتہ رفتہ موسیقی کے دھارمک خصائص یعنی مذہبی اور ادبی پہلو سے ناواقفیت بڑھتی گئی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دھرپد اپنی قوت و تاثیر سے محروم ہو گئی اور ایک بے رنگ سی رسمی چیز بننے لگی۔ مزید ترقی کی گنجائش صرف تان پلٹوں یا علمی و اصولی موسیقی میں رہ گئی جس میں بول اور الفاظ کو کوئی خاص حیثیت حاصل نہ تھی۔ اس عمل سے دُھرپد میں سے "خیال" کی تخلیق ہوئی۔ صورت شکل کے اعتبار سے "خیال" کا ڈھانچہ اپنے عظیم اور پُرشکوہ پیش رو یعنی دھرپد کے مقابلے میں بہت کمزور اور نازک تھا۔ "خیال" میں ایک مخصوص ہیئت کے اندر برجستہ تان پلٹوں کے ذریعے تزئین و آرائش کی بہت گنجائش تھی۔ کسی راگ کی آرائش و زیبائش کے لئے کئی قسم کے مختلف الشکاروں سے کام لیا جا سکتا تھا اور سنگیت کار کے تخیّل کی خلّاقی کو اپنے جوہر دکھانے کا پورا پورا موقع ملتا تھا۔ سدا رنگ اور ادا رنگ نے بے شمار خیال تصنیف کر کے اپنے شاگردوں کو سکھائے جن کی بدولت دونوں استادوں کو جاودانی شہرت نصیب ہوئی۔ برخلاف اس کے دھرپد میں راگ الاپ سے محض تمہید ہی کا کام لیا جاتا تھا کیونکہ اس کی حیثیت نسبتاً زیادہ معیّن اور واضح تھی اور اس میں راگ کی اٹھان اور اتار چڑھاؤ کی زیادہ گنجائش نہ تھی۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کے تخیّل کے اس امتزاج کی بدولت ہندوستانی موسیقی میں خوش اسلوب تان پلٹوں اور استوار و ہموار سُروں کا زیادہ سے زیادہ استعمال ہونے لگا۔

سلطنت مغلیہ کے آخری ایّام میں اور بالخصوص اس کے خاتمے کے بعد اس کی ایجاد کردہ درباری موسیقی نے دیسی ریاستوں کا رُخ کیا۔ الایا سے گوالیار کو تو موسیقی کی دنیا میں دُھرپد کے نامور علم بردار راجہ مان کی بدولت پہلے ہی شہرت حاصل ہو چکی تھی۔ اس کے علاوہ جے پور، اودے پور، رام پور اور لکھنؤ، بڑودہ اور حیدرآباد نے بھی موسیقی کی سرپرستی میں نمایاں حصّہ لیا۔ ان ریاستوں کے فرماں رواؤں کی فیاضانہ اور مشفقانہ سرپرستی میں موسیقی اُن باکمال اور محنتی سنگیت کاروں کی کوششوں سے ترقی کی منزلیں

کرتی تھی جو معراج کمال کے حصول کی غرض سے انتہائی توجہ اور ریاض سے کام
لیتے تھے۔ چونکہ یہ لوگ عام تعلیم اور ثقافتی تربیت سے کچھ زیادہ بہرہ ور نہ ہوتے
تھے اس لیے وہ اپنے فن کے متعلق سائنٹیفک اور تجزیاتی نقطۂ نظر اور
زاویۂ نگاہ سے کام نہ لے سکتے تھے۔ رفتہ رفتہ مختلف "دبستان" یا "گھرانے"
الگ الگ ہو کر ایک دوسرے سے دور ہٹتے گئے۔ ہر گھرانا اپنے مخصوص
انداز موسیقی کو برقرار رکھنے کے اندھے جوش میں ہر ایسے طریق کو جو اس
کے اپنے انداز سے ذرا بھی مختلف ہو نفرت و حقارت کی نظر سے دیکھتا تھا۔ ہر
گھرانے کا انداز گویا ایک بیش قیمت کاروباری راز بن گیا جسے پوشیدہ رکھنے
میں خاص اہتمام کیا جاتا تھا اور صرف اُن لوگوں کو بتایا جاتا تھا جنھیں اس کا
موروثی حق پہنچتا ہو۔ کسی شاگرد کو اپنے اُستاد کے علم و کمال کا قابلِ ذکر حصہ
شاذ و نادر اور وہ بھی ہزار مشکلوں سے حاصل ہوتا تھا۔ شاگرد کا کسی راگ
استھائی یا انترہ کے بارے میں کوئی سوال کر بیٹھنا گویا ایک ناقابلِ عفو جرم
ہوتا تھا جس کی پاداش میں بعض اوقات اُس بیچارے کو مزید تعلیم و تربیت
ہی سے جواب مل جاتا تھا۔

بایں ہمہ شاہانِ ریاست نے سنگیت کاروں کی سرپرستی میں بڑی
فیاضی سے کام لیا۔ وہ اپنے درباری گویّوں کو اپنی شان کا باعث سمجھتے تھے
اور فن کاروں کو وہ تمام آرام و آسائش اور عزت و توقیر حاصل ہوتی تھی جس
کے وہ مستحق تھے۔ دُھرپد اور خیال کے لئے بے حد ذہنی محنت اور کاوش درکار
ہوتی تھی۔ چنانچہ لکھنؤ کے نواب واجد علی شاہ کے دربار میں دو سہل تر اور
نسبتاً زیادہ جذباتی چیزیں ٹھمری اور دادرا ایجاد کی گئیں۔ ٹھمری میں لچک
بہت ہے اور جذبات و محسوسات کے مختلف مدارج کے اظہار کی بھی بے حد
گنجائش ہے۔ چنانچہ اسے بجا طور پر کلاسیکی موسیقی کی غزل قرار دیا جا سکتا
ہے۔ لکھنؤ اور بنارس کو ٹھمری کے مرکزوں کی حیثیت میں بہت شہرت حاصل
ہوئی۔ پنجاب میں ایک صاحب، جوہر فن کار غلام نبی تھے جو بعد میں شوری میاں
کے نام سے مشہور ہوئے ٹھمری کی ایک نرم و نازک علاقائی شکل یعنی "ٹپہ"
ایجاد کیا جو وہاں کے ساربانوں کے گیتوں سے مشابہت رکھتا تھا۔

اس طرح شمالی ہند میں موسیقی نے شاہی سرپرستی میں ترقی کی اور
یہ بہت بڑی حد تک حکمرانوں کے درباروں کا اجارہ بن گئی جس کا نتیجہ یہ ہوا
کہ عوام الناس کو اس سے برائے نام سا تعلق رہ گیا۔ اپنے سرپرستوں کی تفریح
کے لئے گانے والی طوائفوں کی شوقیانہ اور غیر سنجیدہ حرکات نے موسیقی کو
بدنام اور ذلیل کر دیا۔ چنانچہ پڑھے لکھے اور مہذب لوگوں میں موسیقی کا
شوق ممنوع قرار پا گیا۔ شریف خاندانوں میں اس کے لئے بطور شغل بھی
کوئی جگہ نہ رہی۔

ان نئے فنی عناصر کے رواج پانے اور ضروری تغیر و تبدل کے بعد گُھل مل
کر ایک جان ہو جانے سے موسیقی کی علمی اور عملی صورتوں کے درمیان ایک
خلیج نمودار ہو گیا۔ تاہم بنیادی اصول اور مستحکم ترکیبی ڈھانچے جوں کا توں
ثابت و قائم رہا۔ آج کل بھی اگرچہ ملک میں دو مختلف انداز یعنی شمال میں
ہندوستانی اور جنوب میں کرناٹکی موسیقی رائج ہیں مگر ان کے بنیادی اصول
قریب قریب ایک ہی ہیں۔ دونوں میں سنگیت کی بنیاد اور منزل مقصود راگ
کی اُٹھان اور بالیدگی ہے۔ دونوں اس بات پر متفق ہیں کہ سرگم میں بارہ سُر
ہیں۔ سات شُدھ اور پانچ وِکرت جو شدھ سُروں کو ان کے حقیقی اور بنیادی
مقام سے اِدھر اُدھر ہٹا کر بنائے گئے ہیں۔ "سا" اور "پا" مستقل سُر ہیں
اور ہر ایک راگ میں کم سے کم پانچ سُر ہونے چاہئیں۔ مخرج اور اصل کی بنا
پر راگوں کی تقسیم اور جماعت بندی کا طریق بھی دونوں میں مشترک ہے۔
شمالی ہند کے بعض راگوں کی جگہ جنوب میں متبادل راگ موجود ہیں۔ مثلاً
بھوپالی کی جگہ موہنم، مالکونس کے مقابلے میں ہنڈولم، جھنجھوٹی کی جگہ زنجوٹی
ٹوڈی کا بدل شبھ پنتو واری اور راگیشوری کے مقابلے میں ناٹ کرنجی۔
لیکن راگوں کو پیش کرنے کے طریق و انداز، تانوں کے اُچارن، گمک جیسے
النکاروں کے استعمال اور آواز نکالنے کے اعتبار سے دونوں میں بڑا
فرق ہے۔ جنوبی ہند میں تال ٹھیکے کا تصور نسبتاً زیادہ معین صحیح اور تیکھا
ہے اور وہاں شُدھ آکار میں طویل اور مسلسل سُروں سے زیادہ کام نہیں
لیا جاتا۔ شمالی ہند کے خلاف جنوب میں سنگیت نے دھارمک کاریہ کرم سے
کبھی رشتہ منقطع نہیں کیا اور وہاں کے گیت کار سب کے سب بلند پایہ
سنت اور ساہتیہ کار تھے۔ پورندر داس، تیاگ راج، شیام شاستری
دِکشتر اور سواتی ترونال صرف اعلیٰ پایہ کے گویّے اور گیت کار ہی نہیں
بلکہ اس سے بھی زیادہ پرسِدھ سنت تھے۔ ان کے تصنیف کردہ سنگیت
کو مختلف راگوں کی رچنا کے علاوہ ساہتیہ اور سنت بانی کی حیثیت میں بھی
قدر و احترام کی نگاہوں سے دیکھا جاتا تھا۔ ان کی تصانیف کو اُن سنگیتوں

کے زیر و بم اور جزئیات کے ساتھ جوں کا توں محفوظ رکھا گیا ہے جن میں وہ راگ پیش کئے گئے تھے۔ یہ ان کی موسیقی (دھاتو) اور الفاظ یا ساہتیہ (ماتُو) زبانی ایک پشت سے دوسری کو منتقل ہوتے آئے ہیں۔ کسی استاد کی تصنیف میں ذرا سا تغیر و تبدل بھی کفر سمجھا جاتا تھا، اور اب تک سمجھا جاتا ہے۔ اس سے جنوبی ہند میں ایک نسبتاً زیادہ معیاری صورت کو محفوظ رکھنے میں بہت مدد ملی ہے۔

شمالی ہند میں سدا رنگ، ادا رنگ اور من رنگ جیسے استادوں کے تصنیف کردہ "خیالوں" کا صرف بنیادی اور مبہم سا خاکہ کسی حد تک محفوظ رکھا گیا ہے اور ان کے بھی الفاظ میں بہت کچھ تغیر و تبدل ہو گیا ہے۔ اشٹا چھاپ طبقہ کے سنت مثلاً سور داس، کنبھن داس، چتر بھج داس اور نند داس اعلیٰ پایہ کے گوی اور ماہر سنگیت کار تھے۔ ان کا ساہتیہ (الفاظ) تو جوں کا توں ہم تک پہنچ گیا ہے لیکن سنگیت مفقود ہو گیا۔ صرف راگوں کے نام موجود ہیں۔ مگر ان کو بھی بلا تکلف مستند تسلیم نہیں کیا جا سکتا۔ بہر حال محض راگ کے نام سے سنگیت کی شکل و صورت کا کچھ ایسا پتہ نہیں چل سکتا۔ پھر گزشتہ چند صدیوں میں خود راگوں میں بھی تو بہت کچھ تغیر و تبدل ہو گیا ہے۔

ہندوستان میں برطانوی حکومت کے قیام کے بعد بعض والیانِ ریاست برطانوی اثر کے تحت دیگر اشتغال میں دلچسپی لینے لگے تاہم گوالیار، رام پور، بڑودہ، اچل کرنجی اور اندور جیسی بعض ریاستوں میں جن کے حکمرانوں کو موسیقی سے خاص لگاؤ اور شغف تھا اعلیٰ پایہ کے سنگیت کار دربار سے وابستہ رہے۔ ان میں سے بعض حکمران اپنی ملازمت میں مشہور و معروف گویّوں کی موجودگی کو اپنے لئے فخر و شان کا موجب سمجھتے تھے۔ لیکن بحیثیت مجموعی شاہی سرپرستی روز بروز کم ہونے لگی اور سنگیت کار پبلک کی سرپرستی کا زیادہ سے زیادہ سہارا لینے پر مجبور ہو گئے۔ یہ بات کئی پہلوؤں سے ہماری موسیقی کی تاریخ کے لئے ایک رحمت ثابت ہوئی۔ اب سنگیت کار صرف ایک سرپرست کی بجائے جو اس کا واحد سہارا ہوتا تھا بہت سے سرپرستوں کی امداد کی طرف متوجہ ہوا۔ اس طرح کئی بے تکلف اور بے ضابطہ گروہ اور جماعتیں معرضِ وجود میں آگئیں اور جو لوگ گانا سننے کے خواہش مند ہوتے وہ مل جل کر سنگیت کار کو معاوضہ ادا کر دیتے۔

اس تبدیلی سے جن مسائل اور مشکلات کا سامنا ہوا ان میں سے دو مسئلے بہت پیچیدہ تھے اور انہیں حل کر لینا قریب قریب ناممکن معلوم ہوتا تھا۔ پہلی بات تو یہ تھی کہ موسیقی کو ابھی تک ایک غیر پسندیدہ شغل سمجھا جاتا تھا یہ گویا اخلاقی پستی کی علامت اور کسی ہونہار نوجوان کے مستقبل کے لئے تباہ کن چیز تھی۔ اس پر طرہ یہ کہ سنگیت کار کے نئے سامعین یعنی متوسط طبقے کے تعلیم یافتہ اور ہنر مند لوگوں میں موسیقی کا ذوق اور شعور بھی نہ ہونے کے برابر تھا۔ موسیقی کی تعلیم و تربیت نہایت پستی کی حالت میں تھی اور یہ زمانہ سنگیت اور سنگیت کار دونوں کے لئے بہت سختی اور آزمائش کا تھا۔ عین اس نازک وقت پر موسیقی کے احیائے ثانی کے لئے دو نامور ہستیاں سنگیت کی دنیا میں نمودار ہوئیں جنہوں نے اپنی ان تھک اور مسلسل کوششوں سے موسیقی کو معدوم ہونے سے بچا لیا۔ یہ تھے پنڈت پلوسکر اور پنڈت بھات کھنڈے۔

پنڈت پلوسکر نے موسیقی کے دامن سے کلنک کا داغ اور اس کے خلاف عوام کا تعصب دور کرنے کے لئے اپنی انتھک قوتیں صرف کر دیں اور آخر کار لوگوں کو موسیقی کی پاکیزگی بخش اور روحانی صلاحیتوں کا یقین دلانے میں کامیاب ہو گئے۔

گاندھی جی کی طبیعت پر بھی موسیقی کی روحانی کشش کا گہرا اثر تھا اور وہ نیک زندگی اور روحانی ارتقا کے لئے اس کی بے پناہ صلاحیتوں سے بخوبی واقف تھے۔ تلاشِ حق اور آزادی کی جدوجہد کے سلسلے میں گاندھی جی کی خواہش تھی کہ ان کے آشرم کے رہنے والے مختلف عناصر کے مشترکہ استعمال کے لئے نامور سنتوں اور مشہور مفکروں کے کچھ منتخب روحانی اور فلسفیانہ بھجنوں اور گیتوں کو موزوں طرزوں اور دھنوں پر بٹھایا جائے۔ در حقیقت ان کا عقیدہ یہ تھا کہ ایک پراتھنا اور بھجن سنگیت کار کی مشغولیت کے بغیر آشرم کی زندگی ادھوری رہے گی۔ ان کی نظرِ انتخاب ایک نہایت ہی موزوں فن کار شری نارائن راؤ کھرے پر پڑی۔ یہ پنڈت پلوسکر کے شاگرد رشید تھے اور اپنی تربیت کے سلسلے میں سنگیت کے روحانی اور دھارمک پہلو سے آشنا ہو چکے تھے۔ شری کھرے نے بھجنوں کو سادہ دھنوں پر بٹھایا جو مختلف راگوں کی حیثیت ترکیبی پر مبنی تھیں۔ اس طرح نہ صرف آشرم کے مکین بلکہ باہر سے آنے والے بے شمار لوگ بھی بہت سے مروجہ راگوں کے خاکے اور ترکیب سے واقف ہو گئے۔

بنگال میں راجہ سُریندر موہن ٹیگور سنگیت کے دلدادہ اور سنگیت کاروں کے بہت بڑے مربی اور سرپرست تھے۔ انھوں نے بھی احیائے ثانی کی ان کوششوں میں مناسب حصہ لیا۔ دیگر سرگرمیوں کے علاوہ انھوں نے "یونیورسل ہسٹری آف میوزک" کے نام سے ایک کتاب بھی لکھی۔ یہ ہمارے سماج

نے بھی سنگیت کو پوجا پاٹھ میں شامل کر لیا۔ ان کے بہت سے بھجن مختلف راگوں میں دھنوں میں گائے جاتے تھے۔ یہ بھی سنگیت کی تخلیق اور ترقی میں ٹیگور خاندان اور خود رابندر ناتھ ٹیگور کی مساعی بھی قابلِ قدر ہیں۔

مہاراشٹر میں موسیقی کو عوام الناس تک پہنچانے میں سٹیج نے سنگیت ناٹکوں کے ذریعے بہت نمایاں حصہ لیا۔ ہر ایک ناٹک میں کئی گانے ہوتے تھے اور یہ گانے مہاراشٹر اور کرناٹک کے مروجہ راگوں اور قدیم دھنوں میں گایا جاتا تھا۔ گذشتہ دو نسلوں میں مہاراشٹر میں جتنے ممتاز اور قابل سنگیت کار ہوئے ہیں ان میں سے قریب قریب ہر ایک کسی نہ کسی وقت سٹیج کے ناٹک میں حصہ لے چکا ہے۔

پنڈت بھات کھنڈے نے اپنی تمام توجہ اور کوششیں ایک زیادہ ٹھوس اور دشوار ترین کام پر مرکوز کر دیں۔ انھوں نے موسیقی کو سائنٹیفک بنیادوں پر استوار کرنے اور اس کے خالص شہ پاروں یعنی مختلف مسلّم گھرانوں کے استادوں کی تصانیف کو جمع کر کے ایک نظام کے تحت منضبط کرتے اور پھر "علامت کاری" کے ذریعے ضبطِ تحریر میں لا کر ایسے تمام لوگوں تک پہنچانے کا بیڑا اٹھایا جو سنگیت کو بطور پیشہ یا شغل اختیار کرنے کے خواہش مند ہوں۔ انھوں نے اپنی زندگی موسیقی کے لئے وقف کر دی اور اس بے حد مشکل کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لئے سالہا سال بڑے صبر اور حوصلے سے مصروفِ عمل رہے۔

اس امر کے باوجود کہ ہندوستان کے برطانوی حکمرانوں نے یہاں کے سرمایۂ موسیقی سے کسی دل چسپی کا اظہار نہ کیا۔ سنگیت کے احیائے ثانی کا دور شروع ہو گیا تھا اور بیسویں صدی کی پہلی چوتھائی کے اختتام تک اس تحریک نے اتنی قوت حاصل کر لی کہ لوگوں کو اس کے وجود کا احساس ہونے لگا۔ ملک بھر میں موسیقی کی ثقافتی اہمیت کے احساس نے عوام الناس بالخصوص نئی پود کے لئے موسیقی کی بنیادی تعلیم کی ضرورت واضح کر دی۔ چنانچہ تدریجی نصاب وضع ہو گئے۔ بعض ہائی سکول بورڈوں اور یونیورسٹیوں نے موسیقی کو ایک اختیاری مضمون کی حیثیت میں اپنے نصاب میں شامل کر لیا۔ بڑودہ، گوالیار اور لکھنؤ جیسے مقامات پر متعلقہ حکام کی مدد سے ایسی درس گاہیں قائم کی گئیں جہاں صرف موسیقی کی تعلیم دی جاتی تھی۔ اسی دوران میں پنڈت پلوسکر نے موسیقی کی ترویج و ترقی کو اپنی زندگی کا مشن بنا کر اپنے شاگردوں کی مدد سے مختلف مقامات پر اپنے سکول کی شاخیں قائم کر دیں۔ موسیقی کی جماعتوں کی تعلیم کے لئے تحریری "علامت کاری" ایک لازمی اور ناگزیر ذریعہ بن گئی اور موسیقی کی تعلیم و واقفیت پھیلنے لگی۔ متوسط طبقہ کے شریف لوگوں اور امراء کی ایک خاصی تعداد کو موسیقی سے دل چسپی پیدا ہو گئی۔ موسیقی کی سبھائیں اور انجمنیں بن گئیں اور سنگیت کے میلے اور کانفرنسیں منعقد ہونے لگیں۔ جو پیشہ ور سنگیت کار شاہی سرپرستی کے سہارے کو چھوڑ چکے تھے اُن کے لئے یہ کانفرنسیں اور انجمنیں اظہارِ کمال کا نہایت اہم اور کارآمد ذریعہ بن گئیں۔

گراموفون اور اس کے بعد ریڈیو کی آمد سے موسیقی کی ترویج اور سنگیت کاروں کی شہرت کے لئے بہت آسانی پیدا ہو گئی۔ لیکن شروع شروع میں سنگیت کار بالخصوص مسلّم اور ممتاز استادان بیش بہا مشینی ذرائع کو شک و شبہ بلکہ خوف اور بعض اوقات نفرت کی نظر سے دیکھتے تھے۔ وہ مائیکروفون کے سامنے آنے سے صاف انکار کر دیتے تھے۔ بعض تو ڈرتے تھے کہ مائیکروفون ان کی آواز کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے چھین لے گا۔ بعض کو یہ خطرہ تھا کہ یہ ہمارے قیمتی سرمایہ کو ہم سے چھین کر ہماری مرضی کے بغیر دوسرے لوگوں تک پہنچا دے گا۔ ایک تیسرے گروہ کے نزدیک یہ خیال ناقابلِ برداشت تھا کہ ان کا سنگیت ہوٹلوں اور ریستورانوں میں ادنیٰ لوگوں کے کانوں پر پڑے۔ پھر بعض لوگ وقت کی پابندی کو ایک مصیبت سمجھتے تھے جس کے بغیر ان مشینی ذرائع سے کام ہی نہیں لیا جا سکتا۔

بلاشبہ ابتداء میں استادانِ فن کو گراموفون کے لئے سنگیت ریکارڈ کرانے یا اسے ریڈیو پر نشر کرنے پر آمادہ کرنے میں بہت دشواری پیش آتی تھی مگر رفتہ رفتہ ریڈیو نے سنگیت کاری کے سب سے زیادہ موزوں اور محبوب ذریعے کی حیثیت اختیار کر لی اور سنگیت کار اس کے شیدا بن گئے۔ سنگیت کاروں کو جو تھوڑی بہت شاہی سرپرستی حاصل تھی وہ ریاستوں کے ادغام سے وہ بھی ختم ہو گئی۔ اس لئے اب ان کی امداد اور سرپرستی کا انحصار زیادہ تر متوسط طبقے پر ہے اور ان کی حوصلہ افزائی کے لئے ریڈیو سب سے واحد ادارہ ہے۔

اس طرح اہلِ ہند جو صدیوں سے اپنے ملک کی موسیقی سے محروم تھے۔ اب پھر اس سے بہرہ اندوز ہونے لگے۔ اب موسیقی پہلے کی طرح شجرِ ممنوعہ نہیں رہی صرف یہی نہیں کہ اس کے متعلق نفرت و حقارت کا جذبہ مفقود ہو گیا ہے بلکہ اب تو موسیقی کی محفلوں میں شمولیت فیشن میں داخل ہے اور تہذیب و ثقافت کی علامت سمجھی جاتی ہے۔

اب آزاد ہندوستان میں موسیقی کے متعلق ہر جگہ خاصی سرگرمی پائی جاتی ہے اکاڈمیوں کے قیام اور مستحق لوگوں کو وظائف کے عطیہ سے ظاہر ہے کہ حکومت بھی سنگیت کاروں کی سرپرستی پر آمادہ ہو گئی ہے۔

مزید برآں ممتاز سنگیت کاروں کو ان کی قابل قدر خدمات کے لئے ہر سال راشٹرپتی کی طرف سے اعزازات عطا ہوتے ہیں۔ تاہم موسیقی کی تعلیم دینے والوں کو ابھی تک جو مالی امداد مل رہی ہے وہ قطعاً ناکافی ہے۔

ہماری موسیقی کی بڑھتی ہوئی قبولیت کے باعث اب سنگیت کار کو چند منتخب لوگوں کی بجائے ہزاروں لاکھوں مختلف المذاق افراد کی خوشنودی کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ اس کو اس بات کا احساس ہونا چاہیئے کہ اس کے جوہر کی مانگ کا بازار اب ریڈیو گراموفون، موسیقی کی کانفرنسوں اور محفلوں نیز سٹیج اور فلم پر مشتمل ہے۔ پھر اس بازار کا ایک حصہ تعلیمی درس گاہیں بھی ہیں۔ اس جمہوری دور میں موسیقی میں بھی کسی قدر جمہوریت کا رنگ پیدا کرنا لازم ہے۔ چناں چہ سنگیت کار سخت مشکل میں ہے۔ اگر وہ سنگیت کو گزر اوقات کا ذریعہ بنانا چاہے تو اسے عام لوگوں کے مذاق سے مطابقت پیدا کرنی ہو گی۔ لیکن وہ اپنے فن کی عالی شان کلاسیکی روایات سے بھی یکسر قطع تعلق نہیں کر سکتا۔ پس اس کا کام یہی نہیں کہ جو سنگیت اس کے سامعین کو پسند ہو، پیش کرے۔ اس پر وہ چیزیں پیش کرنے کا فرض بھی عاید ہوتا ہے جو اس کے خیال میں لوگوں کو سننی اور پسند کرنی چاہئیں۔ مختصر یہ کہ اسے کلاسیکی موسیقی کو پھیلانا اور عام لوگوں میں مقبول بنانا ہے۔ یہ صورت حال ہمارے وقت کے سنگیت کاروں کے لئے ایک چیلنج ہے۔ وہ اسے سمجھیں یا نہ سمجھیں، اسے قبول کرنے پر آمادہ ہوں یا نہ ہوں بہر حال یہ چیلنج موجود ہے اور سنگیت کاروں کو اسے قبول کرنا ہی ہو گا۔

---

# دھرپد راگ ٹوڑی

## سوامی ہری داس کا کلام

گیان بن رانتے بیچ نر نشا دنا تن کو کبھوں نہ ہوت خماری
ستیہ کے پیالے بھر دھرم بھر بھر پیوت تبا سواد لاگی بہت جیسے تاری
من کر ساقی تن کر بھٹی پانچوں آتما لگنی بیاری
ہری داس کے پربھو دھیان دھر ہی مانو سواتی بوند آری

معرفت کا نشہ ایسا ہے کہ اس کے پینے والے کو نشہ نہیں ہوتا
ایسا انسان حقیقت کے پیالے میں دھرم بھر بھر کر پیتا ہے اور اس سے وہ مطمئن رہتا ہے
تن کی بھٹی میں من کی کٹھالی کو رکھ کر بری خواہشات کی آگ جلا دی ہے۔
اس پربھو کا دھیان آتے ہی ہری داس کو سواتی بوند حاصل ہو جاتی ہے۔

## نائیک بیجو باورے کا کلام

تیرے من میں کیتو گن ہے تو ہوئے پرکاش کر رے
ہم جانیں تم بہت پرے جوگی سُر آوے سوئی بھر رے
پاہن پگھلا دیں ہرن بلا دیں برسے مینہ سرستی ور رے
کہے بیجو باورے سن ہو گوپال گائک مان ترک گنی جن چین پر رے

تم میں جتنی بھی خوبیاں ہیں تم اس کو پھیلاؤ۔
ہم جانتے ہیں کہ تم گنوں سے بھرے ہوئے ہو۔ تمہیں جو بھی سر آئے اسی کو بھر لو
سر سے پتھر بھی پگھل جاتا ہے، ہرن بھی دوڑے آتے ہیں اور بارش بھی ہوتی ہے۔ اس لئے تو سرستی (علم) کو حاصل کر۔
بیجو باورا کہتا ہے کہ اے گوپال گویئے تو غرور ترک کر اور گُن والوں کے چرن چھو

مظفر شاہ

# ہندوستانی موسیقی کے دو بڑے محسن

ہندوستانی موسیقی کے احیاء اور اس کی ترقی کے لیے جن بزرگوں نے کارہائے نمایاں انجام دیے ہیں اُن میں پنڈت وشنو دگمبر پلسکر اور پنڈت وی، این بھات کھنڈے پیشرو کی حیثیت رکھتے ہیں۔ موسیقی کے میدان میں ان دونوں حضرات کی خدمات ہمیشہ یادگار رہیں گی۔ ہندوستانی موسیقی کو آج جو وقعت اور مقبولیت حاصل ہے وہ انھیں کی ان تھک کوششوں کا نتیجہ ہے۔

پنڈت وشنو دگمبر پلسکر ۱۸۷۲ء میں پیدا ہوئے بچپن سے تندرست توانا اور ذہین تھے۔ ادائل عمر ہی میں آتش بازی کی وجہ سے اُن کی آنکھوں کی روشنی بہت کم ہو گئی تھی۔ اس وقت بھلا کون جانتا تھا کہ یہی بچہ بڑا ہو کر سنگیت کی دنیا میں نئی روشنی پھیلائے گا۔

ان کے والد نے انھیں میرج کے مشری بال کرشن بوا نامی مشہور موسیقار کے پاس بھیج دیا جہاں انھوں نے دن رات محنت کر کے سنگیت کی تعلیم حاصل کی۔ الاپ، تان اور پلٹوں کے لگاتار ریاض کا نتیجہ یہ ہوا کہ موسیقی کے قدر دانوں میں استاد سے زیادہ شاگرد کی عزت ہونے لگی۔ جب آپ کی مشق بڑھ گئی اور فن موسیقی میں پوری دستگاہ حاصل ہو گئی تو آپ ۱۸۹۶ء میں اپنے دوستوں کے ہمراہ سنگیت کی ترویج کے لیے نکل پڑے۔ آپ نے عہد کیا کہ ہندوستان کے تمام مشہور شہروں میں سنگیت ودیالیہ قائم کریں گے تاکہ ملک کے نوجوان آسانی سے سنگیت کی تعلیم حاصل کر سکیں۔ چنانچہ پنڈت پلسکر، ستارہ، بڑودہ، متھرا، دلی، جالندھر، امرتسر، راولپنڈی، بھرت پور، پٹنہ، مرزا پور، کاشی، کانگڑی، پریاگ، اجودھیا، کان پور وغیرہ مقامات کا دورہ کرنے کے بعد اپنے مقصد میں کامیاب ہو گئے۔ اور جگہ جگہ سنگیت ودیالیہ قائم ہو گئے۔ پھر ۱۹۰۷ء میں بمبئی میں بھی ایک بڑا سنگیت ودیالیہ قائم ہوا۔ اس کے علاوہ کراچی، حیدرآباد اور احمد آباد وغیرہ میں بھی اسی قسم کے مدرسے کھل گئے۔

پنڈت بھات کھنڈے کی پیدائش ۱۸۶۰ء میں بمبئی کے ایک اعلیٰ خاندان میں ہوئی۔ آپ کو بچپن ہی سے سنگیت سے خاص لگاؤ تھا۔ دراصل اُن کی والدہ محترمہ نے سب سے پہلے انھیں موسیقی کی تعلیم دی۔ وہ انھیں اچھے اچھے بھجن گا کر سنایا کرتی تھیں۔ اس کے بعد اسکول کے موسیقی مقابلوں میں بھی وہ اوّل رہنے لگے۔ مگر انھوں نے موسیقی کی باقاعدہ تعلیم ہائی اسکول میں پہنچنے کے بعد ہی شروع کی۔ جب پنڈت بھات کھنڈے تعلیم سے فارغ ہو کر تکمیل پا گئے تو وہ بمبئی کی "گیان اتیجک منڈلی" میں شریک ہو گئے۔ وہاں انھوں نے کئی سال تک موسیقی کی تعلیم حاصل کی اور تقریباً بیس سال تک سنسکرت، تیلگو، انگریزی، بنگالی، گجراتی اور اردو زبانوں میں لکھے ہوئے فنی مضامین کا مطالعہ کیا۔

۱۸۹۷ء میں پنڈت بھات کھنڈے نے فن موسیقی کی تحقیقات اور مطالعہ کی غرض سے ملک کے طول و عرض کا دورہ کیا۔ اس دورے میں وہ ملک کے تمام کتب خانوں میں گئے، قدیم مخطوطات کا مطالعہ کیا اور ماہرین فن سے تبادلۂ خیالات کیا۔

اس دورے کے بعد انھوں نے سنسکرت میں "لکشیہ سنگیت" (حالیہ موسیقی) نامی کتاب لکھی جس میں انھوں نے دس بنیادی ٹھاٹ کو لے کر یہ ثابت کیا کہ کس طرح ہر ایک راگ انہی دس ٹھاٹوں میں سے کسی نہ کسی کے تحت آ سکتا ہے۔ اس طرح انھوں نے پہلی بار سائنٹیفک طریقے پر ایک عام فہم نظامِ موسیقی ترتیب دیا۔

پنڈت بھات کھنڈے نے فن موسیقی میں وسیع تحقیقات کی ہے۔ جس کے نتائج ان کی کتابوں "گرنتھ سنگیتم" "لکشیہ سنگیتم" "بھارتی سنگیتم" اور "کرامک" میں درج ہیں۔ ان کتابوں کی وجہ سے رہتی دنیا تک ان کا نام روشن رہے گا۔

ولایت حسین خاں

# فنِ موسیقی اور اُس کے کچھ بڑے فن کار

فنونِ لطیفہ میں فنِ موسیقی عجیب و غریب فن ہے۔ اگرچہ مصوّری، شاعری
اور حکمت بھی حسین و دقیق فن مانے گئے ہیں اور بلا شبہ ان کو بڑی اہمیت حاصل
ہے لیکن موسیقی کی لطافت، نزاکت اور گہرائی و افضلیت تمام فنون میں مسلّم ہے۔
موسیقی ایک ایسا علم ہے جس میں وجدانی کیفیت پیدا کرنے اور روح پر براہِ راست
اثر انداز ہونے کی پوری صلاحیت و قوت موجود ہے۔ نہ صرف انسان بلکہ وحوش
و طیور پر بھی مستی کا ایک عالم طاری ہو جاتا ہے جس کی سینکڑوں مثالیں موجود ہیں۔
ہندوستانی موسیقی دیگر ممالک سے مختلف اور منفرد مانی گئی ہے۔ چونکہ ہزارہا سال
سے یہ علم ہمارے ملک میں چلا آرہا ہے۔ اس کے علاوہ ہماری موسیقی کا تعلق
دیوتاؤں، رشیوں اور صوفیوں سے رہا ہے۔ جب ہندوستان میں مسلمان
بادشاہوں کی حکومت قائم ہوئی تو موسیقی نے شاہانِ ہند کو اپنی طرف مائل کیا
اور وہ اس کے دلدادہ و شیدا ہو گئے۔ چنانچہ ماہرینِ فن نے بھی محنت اور ریاضت
سے بڑی بڑی ترقیاں کیں اور ان کی خاطر خواہ قدر و منزلت اور عزت افزائی
ہوئی۔ بادشاہوں کے علاوہ راجوں اور نوابوں نے بھی دل کھول کر نوازا نہ صرف
یہ بلکہ خود فنِ موسیقی حاصل بھی کیا اور صلے میں بڑے بڑے انعامات اور جاگیریں
نذر کیں۔ معلوم ہی ہے کہ راجہ رام بگھیلے نے تان سین کی پالکی کو کاندھا دیا تھا۔
اس کے بعد برٹش گورنمنٹ کا دور آیا جو موسیقی کے لئے نہایت ہی ناسازگار تھا۔
دہلی میں فن کاروں کا جو اجتماع تھا وہ منتشر ہو گیا۔ لیکن والیانِ ریاست نے
موسیقاروں کو اپنے اپنے درباروں میں جگہ دی۔ اس سلسلے میں جے پور، گوالیار،
حیدرآباد، اندور، جودھپور، رام پور، ٹونک اور دتیا کے علاوہ بنگال، بہار
اور پنجاب کی متعدد ریاستیں قابلِ ذکر ہیں۔ بالخصوص مہاراج سوائی رام سنگھ
والیِ جے پور کے دربار میں موسیقاروں کا سب سے زیادہ جمگھٹا رہتا تھا۔ استاد
رجب علی خاں بینکار مہاراج کے استاد تھے۔ ان کے علاوہ ہندوستان کے مختلف گوشوں
سے تقریباً ڈیڑھ سو موسیقار جو سب کے سب اپنے فن کے مسلّم الثبوت استاد تھے
یہاں موجود تھے۔ اس عہد کا ایک پُر لطف واقعہ یہ ہے کہ ایک بار مہاراج گوالیار
جے پور تشریف لائے۔ مہاراج جے پور نے موسیقی کا جلسہ منعقد کیا۔ جب دربار لگا
گیا تو گوالیار کے مہاراج نے جے پور کے مہاراج سے کہا کہ میں نے تو آپ کے یہ
دو پھول باغ میں سے چُن لیے ہیں۔ یہ اشارہ ہندوستان کے نہایت مشہور موسیقار
حدّو خاں اور حسّو خاں کی طرف تھا، جو مہاراج گوالیار کے ہاں ملازم تھے جو مہاراج
کے ساتھ جے پور آئے تھے۔ مہاراج جے پور نے یہ بات سُن کر فرمایا کہ "جی! آپ
نے صحیح فرمایا آپ کے دونوں پھول لاجواب ہیں۔ لیکن میرے باغ میں تو بہت سے
پھول ہیں۔ میں نے اپنے باغ کو خونِ جگر سے سینچا ہے۔ گلاب، موگرا، موتیا،
چنبیلی، جوہی، بیلا، چمپا سبھی موجود ہیں۔" یہ بات سن کر مہاراج گوالیار نے فرمایا
"آپ صحیح فرماتے ہیں۔ ایسا باغ ہندوستان کی کسی ریاست میں نہیں ہے۔"

ایک بار کا ذکر ہے کہ ریاست الور میں مہاراج شیودان سنگھ کے درباری
موسیقار مبارک علی خاں (قوال بچے) کی بڑی قدر و منزلت تھی۔ ۵۰۰ روپیہ
ماہوار تنخواہ تھی۔ مہاراج کبھی کبھی خاں صاحب سے مذاق بھی کیا کرتے تھے۔ خاں صاحب
کو میٹھا کھانے کا بے حد شوق تھا۔ دسترخوان پر دس بیس آدمی بھی ضرور ہوتے
تھے۔ حلوائی کے ہاں سے مٹھائی کبھی نقد کبھی ادھار آتی رہتی تھی۔ ایک مرتبہ
حلوائی کے ایک ہزار روپیے ہو گئے۔ حلوائی کچھ روز تو خاموش رہا پھر تقاضا شروع
کیا۔ جب اس سے بھی کام نہ چلا تو مہاراج سے شکایت کی۔ چنانچہ مہاراج نے

... کر دیئے جانے کا حکم دیا اور شہر کے تمام حلوائیوں کو کہا گیا کہ خانصاحب کو مٹھائی نہ دی جائے۔ جب خانصاحب نے مٹھائی منگائی تو ملازم واپس آگیا اور عرض کیا کہ مہاراج کا حکم ہے خانصاحب کو مٹھائی نہ دی جائے۔ جب خان صاحب نے یہ سنا تو سمجھ گئے کہ مجھ سے مذاق کیا گیا ہے اور فوراً ملازم سے کہا کہ بازار میں عطاروں کے ہاں شربت انار کی جس قدر بوتلیں ملیں لے آؤ۔ چنانچہ ملازم شربت لے آیا اور کئی روز تک شربت میں زردہ پکتا رہا اور دسترخوان پر میٹھے کی کمی پوری ہوتی رہی۔ جب مہاراج کو اس بات کا علم ہوا تو خوب ہنسے اور کہا کہ کس غضب کی سوجھ بوجھ ہے۔ پھر اپنا حکم واپس لے لیا اور خان صاحب کو بلا کر ان کے فہم و فراست کی بہت تعریف کی۔ تنخواہ میں اضافہ کیا۔ اس کے بعد مہاراج جے پور نے مہاراج الور سے مبارک علی خاں کو مانگ لیا۔

اس زمانے کے کلاونت باہم بہت میل جول سے رہتے تھے۔ نہایت درجے خلوص و محبت کا برتاؤ روا رکھتے تھے کبھی نفاق نہیں ہوتا تھا۔ کبھی کبھی مذاق بھی ہوا کرتا تھا جو نہایت شائستہ قسم کا ہوتا تھا۔ جے پور کے درباری فن کاروں میں بہرام خاں کو بھی خاص اہمیت حاصل تھی۔ یہ موسیقی کے زبردست عالم تھے سنسکرت کے پنڈت تھے لیکن آواز اور گلے پر زیادہ قدرت نہیں رکھتے تھے۔ بخلاف اس کے دوسرے معاصرین باعمل تھے۔ کوئی تان کا کپتان، کوئی سریلے پن میں کامل، کوئی بول تان کا استاد، کوئی استھائی اور خیال کا گائک، کوئی دھرپد دھمار کا دھنی، کوئی الاپ چاری کا بادشاہ تھا۔ انھیں میں میرے جدِ بزرگوار میاں گھگھے خدا بخش تھے نام کی مناسبت سے قدرتی آواز میں بے حد تاثیر اور درد بخشا تھا۔ ان کا گانا سن کر لوگوں کے دل بھر آتے تھے۔ بہرام خاں سے ان کا بہت دوستانہ تھا۔ دونوں سچے دوست تھے۔ ایک مرتبہ میاں خدا بخش گا رہے تھے۔ محفل پر ایک سکوت کا عالم طاری تھا۔ ہر شخص کا دل سوز و گداز سے پُر تھا۔ بہرام خاں کی آنکھوں سے بھی اشک جاری تھے۔ جب جلسہ ختم ہوا تو میاں خدا بخش نے بہرام خاں سے کہا کہ "آپ تو سب کے گلے کو غلط بتاتے ہیں آج میرے گانے پر رو کیوں دیئے۔" بہرام خاں نے فوراً جواب دیا کہ "میں اس لئے رو رہا تھا کہ آپ بوڑھے ہونے کو آئے لیکن گانا نہ آیا۔" یہ کہہ کر میاں خدا بخش سے لپٹ گئے اور لوگوں نے ایک قہقہہ بلند کیا۔ یہ لطیفہ آج تک چلا آرہا ہے۔

مہاراج کبھی کبھی ان تمام حضرات کو علمی مباحثے کے لئے بھی دربار میں بلا لیا کرتے تھے۔ ایسی ہی ایک صحبت میں ایک روز بہرام خاں نے مہاراج سے عرض کیا کہ "جب دربارِ خداوندی میں علم کی تقسیم ہو رہی تھی اس وقت وہاں صرف میں ہی حاضر تھا اور یہ تمام لوگ غیر حاضر تھے۔" یہ بات سن کر مہاراج نے فرمایا کہ "بے شک آپ سچ کہتے ہیں۔" یہ بات ختم ہوئی ہی تھی کہ فوراً ہی میاں خدا بخش نے عرض کیا کہ "ان داتا بہرام خاں نے واقعی سچ بات کہی ہے۔ لیکن جس وقت دربارِ خداوندی میں تاثیر تقسیم ہو رہی تھی تو ہم سب لوگ موجود تھے۔ بہرام خاں غیر حاضر تھے۔" یہ بات سن کر مہاراج بے ساختہ ہنسے اور فرمایا کہ "آپ بھی بالکل سچ کہتے ہیں۔"

یہ چند واقعات تو بزرگوں سے سنے تھے جو پیش کئے۔ اب کچھ اپنے مشاہدات پیش کرتا ہوں۔ مجھے بہت سے فن کاروں کو دیکھنے اور سننے کا موقع ملا جن میں ستار نواز، بین کار، سارنگی نواز، طبلہ نواز سبھی شامل ہیں۔ بخوفِ طوالت سب کے ناموں اور ان کے ذکر سے گریز کرتا ہوں۔ صرف چند فن کاروں کے نام اور ان کا مختصر تذکرہ کافی ہے۔ امیر خاں، نہال سین جی، امرت سین جی ستار نواز تھے۔ میاں تان سین کے خاندان سے تھے۔ ستار بجانے میں ان تینوں کی کوئی مثال نہ تھی۔ ان کے بعد بھی بہت سے ستار نواز سنے لیکن وہ بات کسی میں نہ پائی۔ استاد محمد علی خاں، یہ بزرگ میاں من رنگ کے خاندان میں سے تھے۔ میاں من رنگ نے ہزاروں استھائی خیال دھرپد تصنیف کئے جو آج بھی ہندوستان بھر میں گائے جاتے ہیں۔ اسی اعتبار سے محمد علی خاں کو ہزاروں چیزیں یاد تھیں۔ یہی وہ بزرگ ہیں جو آنجہانی پنڈت بھات کھنڈے کے استاد تھے جے پور میں ملازم تھے۔ پنڈت بھات کھنڈے موسیقی کو عوام تک پہنچانے اور ملک کے گوشے گوشے میں موسیقی کا ذوق پیدا کرنے میں خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ مشرف خاں بین کار بڑے کامل بزرگ تھے۔ ریاست الور میں ملازم تھے۔ ان کے صاحبزادے صادق علی خاں ہندوستان کے مشہور بین کار ہیں۔ الور کے بعد نواب صاحب رام پور کے ہاں ملازم ہیں۔ ذاکر الدین خاں، اللہ بندے خاں بہرام خاں کے پوتے تھے۔ دھرپد، دھمار اور الاپ چاری میں انتہائی کمال حاصل تھا۔ میرے پہلے استاد کرامت خاں دھرپد دھمار اور الاپ میں اپنا ثانی نہ رکھتے تھے۔ خیال استھائی گانے والوں میں میں نے پچاس سال سے موجودہ دور تک جن تمام بڑے فن کاروں کو سنا ہے ان کے نام یہ ہیں۔ اللہ دیئے خاں اترولی والے، امراؤ خاں دہلی والے، تنو خاں دہلی والے، [illegible] اللہ خان، محمد علی خاں، بدیع الزماں خاں سکندرے والے، چھجو خاں، نذیر خاں، خادم حسین خاں مراد آباد والے، حفیظ خاں، بشیر خاں گرڈیانی والے، بنّی خاں ابن اللہ دیئے خاں اترولی، امداد خاں ستار نواز، عنایت خاں ستار نواز، مجید خاں بین کار اندور والے، میرے چاروں بزرگ محمد خاں، عبداللہ، فیاض خاں، تصدق حسین خاں۔

میاں جان خاں کلے خاں لاہور اور قصور والے بھاسکر راؤ بکھلے وشنو دگمبر پلوسکر راجہ بھیا پونچھ والے وجے بُوا، نظیر الدین خاں بہرام خاں کے پڑپوتے، فدا حسین خاں بدایوں والے یہ سب اپنے اپنے فن کے آفتاب و ماہتاب تھے۔ ان حضرات کا نام سارے ہندوستان میں ہے۔ اب جو بڑی شخصیتیں بقیدِ حیات ہیں ان میں یہ حضرات موجودہ دَور کے مسلّم الثبوت استاد ہیں اور سارا ہندوستان ان سے واقف ہے۔ جناب حاجی الطاف حسین خاں صاحب خورجے والے، جناب مشتاق حسین خاں صاحب رام پور والے، جناب رجب علی خاں صاحب دیواس والے، کرشنا پنڈت صاحب گوالیار والے، حافظ علی خاں صاحب سرود نواز، علاؤ الدّین خاں صاحب سرود نواز اس دور کی بزرگ اور فنِ موسیقی کی کامل ہستیاں ہیں۔

ان کے علاوہ ماہرینِ سارنگی اور طبلہ میں کئی فن کار تھے جن کے نام یہ ہیں:
ہنسر والے اللہ دیئے خاں پکھاوج نواز، نتھے خاں طبلہ نواز دہلی والے۔ نتھو خاں طبلہ نواز دہلی والے، عابد حسین خاں طبلہ نواز لکھنو والے، چھنّے عظیم بخش میرٹھ والے سارنگی نواز، شاہ میر خاں اندور والے سارنگی نواز، بندو خاں سارنگی نواز دہلی والے، ممن خاں سرساگر نواز دہلی والے، عاشق حسین خاں سارنگی نواز پانی پت والے یہ سب لوگ اپنے اپنے کام میں انتخاب تھے۔ اس دَور میں احمد جان خاں تھرکوا طبلہ نواز ہندوستان گیر شہرت کے مالک ہیں —— کنٹھے مہاراج بنارس والے بہت مشہور طبلہ نواز ہیں۔

جن لوگوں کا ذکر میں پیچھے لکھ آیا ہوں اُن کے بعد کے نوجوان فن کار بھی آج کی موسیقی کے ستون ہیں اور انھیں لوگوں سے ہمارا گلستانِ موسیقی پر بہار ہے۔ یہ سب لوگ اپنے بزرگوں اور استادوں کے جانشین ہیں اور اپنے اپنے گھرانوں کے نمائندے ہیں۔

اس زمانے کا طریقۂ تعلیم کیا تھا وہ پیش کرتا ہوں۔

میرا بچپن جے پور ہی میں گزرا ہے۔ میرے چھوٹے دادا کلّن خاں نے مجھے خود ابتدائی تعلیم دینے کے بجائے استاد کرامت خاں کے سپرد کر دیا۔ استاد نے پہلے مجھے سُروں سے روشناس کرایا اس کے بعد الاپ چاری کی تعلیم دی۔ پھر دھرپد دھمار سکھائے اور یہ سلسلہ تین سال تک جاری رہا۔ اس کے بعد دادا کلّن خاں نے استھائی اور خیال کی تعلیم شروع کی۔ بارہ سال تک یہ سبق ملتا رہا۔ اسی دوران میں صدہا جلسے دیکھے تمام اساتذہ کو سُنا اور تجربہ حاصل کیا۔ فنِ موسیقی سے متعلق ایک کہاوت بہت مشہور ہے۔ "دکھیا، سکھیا، پرکھیا یعنی دیکھنا، سیکھنا، پرکھنا۔ ان تینوں باتوں کے بغیر کوئی بھی بڑا فن کار نہیں بن سکتا۔ یہی وجہ تھی کہ پہلے بزرگ بلا کسی تعصب اور تنگ دلی کے اپنے بچوں کو دوسرے گھرانوں کے بزرگوں کی خدمت میں دے دیتے تھے۔ شاگردوں کو رات دن اُستادوں کی خدمت کرنا پڑتی تھی۔ ساتھ ہی اُستاد بھی شاگردوں سے اولاد جیسا سلوک روا رکھتے تھے۔ جے پور میں بزرگوں نے ہر آٹھویں دن ایک جلسہ مقرر کیا تھا۔ یہ جلسہ صرف ان لوگوں کے لئے ہوتا تھا جو مختلف گھرانوں میں زیرِ تعلیم تھے۔ تمام بزرگ ممتحن کی حیثیت سے نوجوانوں کو سُنتے تھے ان کی حوصلہ افزائی کرتے تھے، صحیح مشورے دیتے تھے، کسی غلطی پر سرِ محفل ٹوک دیتے تھے۔ ان جلسوں کا فائدہ یہ تھا کہ ہر چھوٹا فن کار ایک دوسرے کوشش کر آگے بڑھنے اور ترقی کرنے میں کوشاں ہو جاتا تھا، شرم اور غیرت کا احساس ہوتا تھا، جوشِ عمل بڑھتا تھا اور ہر طالب علم اپنے اپنے اسکول سے مکمل ہو کر نکلتا تھا اور ہندوستان میں اس کا نام ہو جاتا تھا۔

اس زمانے کے طریقۂ تعلیم اور آج کل کے طریقۂ تعلیم میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ آج کل استاد اور شاگرد صرف الفاظ بن کر رہ گئے ہیں اس روحانی رشتے کی تمام اہمیتیں قریب قریب ختم ہو کر رہ گئی ہیں۔ فنِ موسیقی میں گورو اور چیلے کے رشتے کو بڑی اہمیت ہے لیکن موجودہ دَور میں اس چیز پر نظریں نہیں۔ فنِ موسیقی آج بھی تابناک ہے۔ اس کے لئے پھر ایک سازگار دَور آ گیا ہے۔ راجے مہاراجے نہ سہی، حکومت اور عوام اس کی طرف متوجہ ہیں۔ یہ فن عوام میں اپنی جڑیں پھیلا رہا ہے۔ اور میرے خیال میں صدیوں کے بعد ایسا عوامی دَور آیا ہے۔ اگر آج کے بڑے اور باشعور موسیقار عوام کو اپنی موسیقی کی طرف زیادہ سے زیادہ توجہ دلائیں تو ہندوستانی موسیقی نہ صرف ہندوستان بلکہ ساری دُنیا پر چھا جائے گی۔ آج ہندوستانی فلموں میں بھی کلاسیکل موسیقی کی گنجائشیں پیدا ہو گئی ہیں۔ اگر اس طرف ذرا اور توجہ کی جائے تو آسانی کے ساتھ مغربی موسیقی سے اپنا دامن بچایا جا سکتا ہے۔ آج کے ترقی یافتہ ہندوستان میں ہم موسیقی سے وہی کام لے سکتے ہیں جو دنیا ایٹمی ذرات سے لے رہی ہے۔ موسیقی کی قوت میرے خیال میں اس سے کسی طرح کم نہیں۔

---

میکش اکبرآبادی

# قوّالی

قوّالی کا لفظ بھی اُردو ہے اور معنوی لحاظ سے بھی اردو ہی کی طرح ہے یعنی خالص ہندوستانی ہے اور ہندوستان ہی کی پیداوار ہے۔ بقولِ مشہور رونا اور گانا کون نہیں جانتا۔ کوئی قوم ایسی نہ ہوگی جس کی خلوتیں اور محفلیں نغمۂ طرب اور نوحۂ غم سے نہ گونجی ہوں۔ موسیقی کے فن کی شکل اختیار کرنے اور اس کے ضابطہ بننے سے پہلے اس کی ہزاروں صورتیں قائم ہو چکی ہوں گی۔ آج بھی جغرافیائی اعتبار سے اصولی اور بے اصولی موسیقی کی ہزاروں قسمیں گنائی جا سکتی ہیں۔ لیکن زیرِ بحث موضوع موسیقی کے فن بن جانے کے صدیوں بعد کی ایجاد ہے اس لئے اس میں فن کے تمام اصول کا لحاظ رکھنا ضروری سمجھا جاتا ہے اور اسے ایک باضابطہ صنف شمار کیا جاتا ہے۔ اگرچہ اس کا تعلق ایک خاص فرقہ یعنی صوفیوں سے ہے۔ عرب اور ایران وغیرہ میں بھی صوفیوں کی محفلوں میں ساز و نغمہ بالا تھے۔ ان محفلوں کو سماع کی محفل اور گانے والوں کو مغنّی، مطرب یا گوئیندہ کہا جاتا تھا۔ اسلام کے ایک گروہ یعنی فقہا نے عموماً سماع کو ناجائز قرار دے دیا ہے اور یہ مسئلہ مسلمان صوفیوں اور فقیہوں میں صدیوں سے موضوعِ اختلاف چلا آتا ہے۔ صوفیوں کے علاوہ محدّثین کا گروہ بھی اس مسئلے پر فقہا کا ہم نوا نہیں ہے۔ جیسا کہ امام نووی اور امام سخاوی نے لکھا ہے کہ حرمتِ غنا کے بارے میں کوئی حدیث درست نہیں ہے[1]۔

ہندوستان میں وارد ہونے سے صدیوں پہلے صوفی گانا سنتے تھے اور اسے مذہباً جائز سمجھتے تھے۔ ایسا نہیں ہے کہ ہندوستان کی آب و ہوا اور ماحول سے متاثر ہو کر صوفیوں میں گانا سننے کا رواج ہُوا۔ شیخ ابوطالب مکی، شیخ شہاب الدّین سہروردی، اور امام غزالی جیسی عظیم شخصیتوں نے اپنی کتابوں میں سماع کے جواز پر مستقل باب لکھے ہیں اور بہت سے مصنّفین نے پیغمبرِ اسلام، ان کے صحابہ اور ثقاتِ اسلام کے عمل اور قول سے گانا سننا جائز ثابت کیا ہے۔ دوسری طرف فقہا نے بھی اپنے دعویٰ پر اپنے اماموں کے اقوال و اجتہاد کو پیش کیا ہے۔ بہر حال یہ مسلّم ہے کہ سماع کا ذوق صوفیوں میں بہت قدیم ہے اسی طرح یہ بھی غلط مشہور ہے کہ ہندوستان میں چشتیہ سلسلے کے صوفی سماع کو رواج دینے اور اس کی ابتداء کے ذمہ دار ہیں۔ شیخ عبدالحق محدّث دہلوی نے اخبار الاخیار میں حضرت قاضی حمید الدّین ناگوری رح کے حال میں لکھا ہے (قاضی حمید الدّین ناگوری کا تعلق سلسلۂ سہروردیہ سے ہے)

"اُن کے مشرب پر وجد و سماع غالب تھا گانا سننے کے بہت دلدادہ تھے اس زمانے میں سماع کا اُن کے برابر کوئی شوقین نہ تھا۔ علما نے اُن کے لئے محضر تیار کیا تھا۔ ان کے بعد حضرت شیخ نظام الدّین اولیا رح نے اس سلسلے کو برپا رکھا۔ تغلق شاہ کے زمانے میں اُن پر بھی ویسا ہی محضر پیش کیا گیا۔" (ترجمہ)

حضرت قاضی حمید الدّین ناگوری کے خلاف یہ مہم زور پکڑتی ہی گئی۔ لیکن جب سلطان شمس الدّین التمش کو یہ معلوم ہُوا کہ حضرت خواجہ قطب الدّین بختیار کاکی رح بھی ان محفلوں میں شریک ہوتے ہیں تو یہ مہم ختم ہوگئی کیونکہ سلطان، حضرت خواجہ قطب صاحب سے بیعت تھا۔ اس کی تفصیل جہاں تک مجھے یاد ہے حضرت خواجہ حسن نظامی صاحب رح نے "نظامی بنسری" میں لکھی ہے۔ اسی سلسلے میں حضرت سلطان المشائخ کے ایک مرید شیخ فخر الدّین زرادی نے سماع کے جواز میں ایک رسالہ اباحۃ السماع کے نام سے لکھا تھا۔ یہ رسالہ چھپ گیا ہے۔ اور ایک خاص بات اس میں یہ ہے کہ شاید سب سے پہلے کھُل کر یہ بات کہی گئی ہے کہ صوفیوں کا ایک علیحدہ اور مستقل فرقہ ہے جو اصول کے اعتبار سے فقہا اور محدّثین سے علیحدہ ہے۔

**قوّالی کی ایجاد** — قوّالی کے مُوجد بالاتفاق حضرت امیر خسرو دہلوی رح ہیں۔

[1] نغمہ اور اسلام صفحہ ۶۵ بحوالہ نظام الاشواق

امیر خسرو ایک صاحبِ دل صوفی بھی تھے، عدیم المثال موسیقی دان بھی اور ایک بے نظیر شاعر بھی۔ ان کے سوا کسی کی مجال بھی نہ تھی کہ قوّالی جیسی صنف ایجاد کر سکتا جو غزل کے مزاج کے بھی موافق ہو، اہلِ حال کی طبیعت کے بھی مناسب ہو اور اصولِ موسیقی سے بھی سرِمو انحراف نہ کرے۔ قوّالی دراصل اس امتزاج کا نام ہے اس میں غزل کا حُسن، موسیقی کا روپ اور اربابِ دل کا کیف شامل ہے۔

غزل گانے والوں کے لئے ایک مشکل یہ ہے کہ غزل کی بحریں عموماً مختصر ہوتی ہیں اور راگ راگنیوں کی معین شکل تب تک ظاہر نہیں ہوتی جب تک کہ اُن کے پورے سُر اور مقام واضح اور ظاہر نہ ہوں۔ راگ کی پوری شکل ظاہر ہونے کے لئے ایک مستقل اور معین وقفہ درکار ہے۔ اگر اس وقفے سے پہلے غزل کا مصرع یا شعر ختم ہو گیا تو راگ کی شکل واضح نہ ہو گی۔ اس مشکل کو اکثر آلاپ سے حل کیا جاتا ہے۔ لیکن اربابِ ذوق اور خصوصاً وہ لوگ جن کے کیف کا انحصار غزل کے الفاظ و مضامین ہی پر ہے ان نالہٴ اور بے معنی آوازوں کے کس طرح متحمل ہو سکتے ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ قوّالی کی ایجاد اس مشکل کو حل کرنے کے لئے کی گئی ہے۔ اس کا کمال یہی ہے کہ الفاظ اور الفاظ کی طرح راگنی کی بھی صورت نہ بگڑنے پائے۔ راگنی کا لحاظ رکھنے کے لئے بعض اوقات تکرارِ الفاظ کی بھی ضرورت پڑ ہی جاتی ہے۔

بعض اربابِ فن قوّالی کو باعتبارِ فن خاص اہمیت نہیں دیتے اس کی وجہ یہ بھی ہے کہ غزل اور خصوصاً قوّالی کے انداز میں انھیں اپنے کمالاتِ فن ظاہر کرنے کے لئے میدان نہیں ملتا۔ انھیں کمالات کی نمائش اور اپنا فن زیادہ عزیز ہے اس سے بحث نہیں کہ سننے والے بدمزہ ہو رہے ہیں یا لُطف اندوز۔ کہتے ہیں کہ حضرت امیر خسروؒ نے قوّالی کے ضمن میں جو ایجادیں کی تھیں وہ قول، قلبانہ اور نقش گل کے نام سے مشہور ہیں قول کا مطلب یہ ہے کہ پیغمبرِ اسلام کا کوئی قول بجنسہٖ کسی راگنی میں ڈھال لیا جائے۔ عربی نثر کو ہندوستانی موسیقی میں اس طرح باندھ لینا کہ قول بھی نہ بگڑے اور راگنی بھی پوری ہو جائے ممکن نہ تھا اس لئے ترانے وغیرہ کے بول شامل کر کے راگنی پوری کی جاتی ہے۔ اس موقع پر مثال کے لئے ایک قول نقل کیا جاتا ہے۔ یہ قول حضرت امیر خسرو کا بنایا ہوا ہے اس حدیث یا قول سے من کنت مولاہ فعلی مولاہ اس کے معنی یہ ہیں کہ جس کا میں مولا ہوں اس کے علی مولا ہیں۔ یہ حدیث خم غدیر کے نام سے مشہور ہے اور حضرت علیؓ کی ایک بہت بڑی فضیلت کی سند میں لائی جاتی ہے۔ حضرت امیر نے اس قول کو اس طرح باندھا ہے۔ اس کا صحیح اندازہ کسی موسیقی دان کی زبان سے سُن کر ہی ہو سکتا ہے۔

من کنت مولاہ فعلی مولاہ۔ دِر دِر توم تانا نانا نانا۔ تانا تانا تا رے۔
اَلالی آلالی اَلَی اللہ یا لَلَے الالی الالی، یا للی من کنت مولاہ فعلی مولاہ۔

قول کے علاوہ قلبانہ اور نقش گل کے نام تو بعض اہلِ فن سے سنے ہیں مگر کسی نے یہ نہیں بتایا کہ یہ ہیں کیا۔ ہندوستان کے مشہور استادِ موسیقی میاں مشتاق حسین خاں صاحب رام پوروالے نے مجھے یہ بھی بتایا کہ ذیل کی راگنیاں بھی حضرت امیر خسروؒ کی ایجاد ہیں اور راگ پوتھی سے علٰحدہ ہیں۔

سوہا

شہانہ

سگرئی

ہُجا

سازگیری

بسنت

بہار

سُنا ہے کہ درباری بھی حضرت امیر کی ایجاد ہے۔ سازوں میں ستار اور طبلہ بھی آپ ہی کی ایجادیں ہیں۔

جتنی رعایتیں اور شرائط موسیقی کے فن میں قابلِ لحاظ ہیں وہ سب قوّالی میں بھی قابلِ لحاظ ہیں۔ مثلاً راگنی کے اوقات اور ان کے مزاج کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔ جیسے شہانہ طربیہ راگنی ہے اس میں قوّال کو فراقیہ غزل نہیں گانی چاہیئے۔

ان امور کے علاوہ قوّالی کے کچھ اور بھی مخصوص آداب و شرائط ہیں۔ غالباً ان کا بیان اس موقع پر بے محل نہ ہو گا۔

سماع اور قوّالی چونکہ ایک ایسے گروہ کے معمولات میں سے ہے جو تضیعِ اوقات اور فعلِ عبث کے قائل نہیں ان کا قول ہے۔

دمے کو غافل از حق یک زمان است
ہماں دم کافر است اما نہان است

اس لئے انھوں نے محفل کے معمولی آداب کے علاوہ کچھ اور بھی آداب مقرر کئے ہیں۔ یہ آداب معلوم نہیں کب مقرر کئے گئے مگر زمان، مکان، اخوان کی شرطیں حضرت جنید بغدادیؒ کی طرف منسوب کی جاتی ہیں اور اس کی تفصیل اس طرح بیان کی گئی ہے۔ زمان سے مراد یہ ہے کہ محفل ایسے وقت مقرر کی جائے جس میں کوئی دوسرے فرائض یا ضروری کام انجام دینے نہ ہوں۔ مکان کی شرط اس لئے ہے کہ ایسی جگہ

ہرکس وناکس بار پا سکے - اخوان کا مطلب یہ ہے کہ اپنے
محفلوں میں یا ان کی بجائے جہاں ہر کس و ناکس
ہم مذاق اور ہم اعتقاد آدمیوں کے سوا کوئی اور نہ ہو - ان سب قیدوں اور شرطوں
کا مقصد صرف یہ ہے کہ جمعیتِ خاطر اور مذاقِ صحبت میں خلل واقع نہ ہو - ظاہر ہے کہ
اگر صالحین کی صحبت میں ایک رند آزاد منش وارد ہو جائے یا آزادوں کے جلسے میں
کوئی متقی شیخ متین تشریف لے آئیں تو جمعیتِ خاطر اور لطفِ صحبت رخصت ہو
جائے گا - جواہر غیبی میں مصباح الہدایۃ کے حوالے سے نقل کیا گیا ہے کہ :-

"جائے سماع رہگذر سے محفوظ ہونی چاہیئے اس میں متکبر،
بیہودہ گو اور نابلانِ خشک نہاد ، بد اعتقاد پیر اور مصنوعی
حال لانے والے نہ ہونے چاہیئیں - اہلِ محفل کو دو زانو خاموش
بیٹھنا چاہیئے اور دل کو خدا کی طرف متوجہ رکھنا اور عطا و فیض
کا منتظر رہنا چاہیئے -" (ترجمہ)

مصنوعی حال لانے والوں کے ذکر سے ذہن وجد و حال کی طرف منتقل ہو جاتا
ہے - ویسے بھی سماع اور وجد و حال تقریباً لازم ملزوم ہیں - اس بارے میں
فلسفیوں اور صوفیوں کے چند اقوال ملاحظہ ہوں - یہ لحاظ رہے کہ وجد و حال کا تعلق
محض صوفیوں ہی سے نہیں بلکہ فطرتِ انسانی اور نفسیات کے مطالعہ کرنے والوں کے لئے
بھی یہ ایک لمحۂ فکریہ ہے -

"بعض حکماء کا قول ہے کہ دل کے اندر ایسی شریف فضیلت ہے جس
کو بیان نہیں کیا جا سکتا - نفس اس کو الحان سننے کے وقت ظاہر کرتا
ہے اور اس کے ظاہر ہونے سے نفسِ ناطقہ کو انبساط و سرور حاصل ہوتا
ہے اور بعض فلاسفہ کا قول ہے کہ فکر جس طرح علم کو معلوم کی طرف کھینچتی
ہے اسی طرح نغمہ قلب کو عالمِ روحانی کی طرف کھینچتا ہے - امام غزالی
نے کہا ہے کہ وجد اُس حالت کو ہوتے ہیں جو سماع سے پیدا ہوتی ہے
وہ وارد جدید ہے حق تعالیٰ کی طرف سے جو سماع کے بعد وارد ہوتا
ہے اور سننے والا اس کو اپنے اندر محسوس کرتا ہے یہ حالت دو طرح
کی ہوتی ہے یا مشاہدات و مکاشفات کی طرف راجع ہوتی ہے جو از
قبیل علوم و معارف ہے اور یا تغیرات و احوال کی طرف علوم سے
متعلق نہیں بلکہ جیسے شوق ، خوف ، قلق ، سرور ، بے خودی ،
بسط و سکر وغیرہ یہ حالت گانا سننے سے یا تو پیدا ہوتی ہے اور یا
زیادہ ہوتی ہے - اگر یہ بھی خلافِ عادت حرکات ظاہر نہ ہوں تو
اُسے وجد نہیں کہتے -" (نغمہ اور اسلام بحوالہ احیاء العلوم)

مصنوعی حال لانے والوں کے متعلق صاحبِ نفائم الاشواق نے لکھا ہے :

"اگر کسی نے ان باتوں کو اپنا پیشہ بنا لیا ہو اور خود اُٹھتا ہو
اور خود گرتا ہو تو اس کو نہ سنبھالنا چاہیئے اور گر دیکھیں کہ زور
کرتا ہے اور دوسروں کو تکلیف دیتا ہے تو اُسے محفل سے نکال
دینا چاہیئے - وجد میں ایک دوسرے کی تواضع کرنا حالتِ سماع نہیں
ہے بلکہ اس سے خارج ہے - بعض صوفی حال میں ایک دوسرے کے
پاؤں پر گرتے ہیں اور ایک دوسرے کا ہاتھ اور دامن پکڑتے ہیں
اس لئے کہ اُسے بھی بغیر حال کے وجد میں لے آئیں اور اسے ایثار
کہتے ہیں - ایثار کجا یہ لوگ وجد میں بھی نہیں ہوتے - ان حرکتوں سے
وقت ضائع کرتے ہیں - اگر کوئی حال لانے والا اس طرح دھکا دے
کہ دوسرے کو تکلیف پہونچے تو یقیناً جان لینا چاہیئے کہ وہ حال
میں نہیں ہے اور نا اہل ہے -" (ترجمہ)

اگلے وقتوں میں جب صوفی عموماً اہلِ حال و صاحبِ مقام ہوتے تھے تو قوال کے
لئے بھی صاحبِ علم اور صاحبِ دل ہونا ضروری سمجھا جاتا تھا - کیونکہ گاتے وقت اُسے
اہلِ محفل کی کیفیات کا لحاظ رکھنا پڑتا تھا اور اسی کے مطابق غزلیات و اشعار کا
انتخاب کرنا ہوتا تھا - یہ بات سہل نہیں ہے - جو خود صاحبِ علم نہ ہوگا وہ اشعار کا
انتخاب کیسے کرے گا اور جو صاحبِ دل نہ ہوگا وہ دوسروں کی کیفیاتِ قلبی کو کیسے سمجھے گا
لیکن اب جب کہ اکثر صوفی ہی حال و مقام سے نابلد اور علم سے بے بہرہ ہیں تو ویسے
قوال کہاں سے آئیں کیونکہ قوال کی تعمیر صوفی ہی کرتے تھے - اب قوالی میں سینما کی دھنیں
اور تیسرے درجے کے شاعروں کی غزلیں رواج پا گئی ہیں اس لئے کہ انھیں پر صوفیوں
کو حال آتا ہے اور انھیں پر قوالوں کو پیسے ملتے ہیں - صوفیانہ کلام جو قوالی کے لئے
مخصوص تھا اب کون سمجھے قوال سے زیادہ صوفی اور صوفی سے زیادہ قوال جاہل
ہیں - شلائیوں نے اس پیشے کو اپنا کر اربابِ فن کی نظروں سے بھی اسے گرا دیا ہے
پھر بھی قوالی کی قبولیتِ عام سے انکار نہیں کیا جا سکتا -
مشائخِ صوفیہ کے تذکروں میں کہیں کہیں کسی قوال کا ذکر بھی آ جاتا ہے چنانچہ
حسن بیدی رح کا نام حضرت بابا فرید رح کے قوال کی حیثیت سے مشہور ہے - آگرے
کے میاں موج بھی اپنے عہد کے نامی قوالوں میں سے تھے - قوالی کے علاوہ وہ شاعر

بھی تھے۔ موج دراصل اُن کا تخلّص ہے، نام نہیں۔ نام معلوم بھی نہیں ممکن ہے
قطب الدین خاں باطن نے اپنے تذکرۂ شعراء "بہارِ بے خزاں" میں ان کا ذکر کیا
ہو کیونکہ موج، باطن کے ہم عصر بھی ہیں اور اُستاد بھائی بھی۔ دونوں میاں نظیر اکبر آبادی
کے شاگرد ہیں۔ میاں موج کا مکان بھی نظیر اکبر آبادی کے محلہ تاج گنج ہی میں تھا۔
میاں موج ایک مشہور صوفی شاعر حضرت شاہ بیدارؒ کے مرید تھے۔ شاہ بیدار صاحب
شاعری میں حضرت خواجہ میر درد دہلوی کے شاگرد ہیں اور حضرت مولانا فخر الدّین
صاحب دہلویؒ کے مرید و خلیفہ ہیں۔ مثنوی تحفۂ طہران میں مولانا ابو الحسن صاحب
فرید آبادی نے میاں موج کے دہلی جانے اور حضرت مولانا فخر صاحبؒ کو گانا سنانے
کا حال لکھا ہے۔ میاں موج کے اس وقت دو شعر مجھے یاد ہیں:

کیا کیا تجلّیاں ترے مکھڑے نے پائیاں — شمس و قمر میں ایسی کہاں دلربائیاں
کیا وصفِ مرشدانِ طریقت بیاں کروں — چھوٹے سے منہ سے کب ہوں بڑوں کی بڑائیاں

میاں موج کا ایک مخصوص قسم کا ساز تھا جس کا نام سر تند بتایا جاتا ہے۔ اس
کی شکل سارنگی اور بیلے (وائلن) کے بین بین تھی اور کمانچے سے بجتا تھا۔ میں نے
یہ ساز میاں موج کے پرپوتے میاں اچھن خاں کے پاس دیکھا اور سنا ہے۔ مگر
انھیں گانے کی طرح اس کا بجانا بھی نہیں آتا تھا یہاں تک کہ اُس کے تار بھی ملے ہوئے
نہ تھے اور کھونٹیاں جم کر رہ گئی تھیں۔ آگرے میں عُرس کی محفلیں اچھن خاں کی قوّالی
ہی سے شروع کی جاتی تھیں۔ ان سے میاں موج کا نام زندہ تھا۔ اب کوئی ان کا نام لیوا
بھی نہیں رہا۔ اس زمانے میں دہلی کے عبد الکریم خاں صاحب بڑے نامی اور ٹکسالی
قوّال سمجھے جاتے تھے۔ نواب غلام محمدؐ خاں صاحب خیر آبادی کے قوّال نجشلی نے اپنے
زمانے میں بڑا نام پیدا کیا اب یہ سب مرحوم ہو چکے ہیں۔ خواجہ حسن نظامی صاحب نے
بھی اپنے طرز کے کئی قوّال بنائے ان میں آگرے کے عظیم خاں بہت مشہور ہیں خواجہ صاحب
نے انھیں پریم راگی کا خطاب دیا تھا۔ حیدر آباد کے واعظ قوّال بھی خواجہ صاحب کے
سبب سے مشہور ہوئے مگر وہ قوّال کم اور واعظ زیادہ تھے۔ اب موجودہ دور میں میاں
مبارک حسین خاں صاحب خانقاہِ نیازیہ بریلی کے قوّال اپنی علمی اور فنی واقفیت اور تاثیر کے
اعتبار سے بہت مشہور ہیں۔ اُن کے علاوہ مُرلی اور بعض دوسرے قوّال بھی مشہور ہیں۔

مضمون کے اعتبار سے بھی قوّالی کی ایک ترتیب ہے۔ عموماً قول یا حمد و نعت سے قوّالی شروع
کی جاتی ہے اور پھر موقع محل اور سننے والوں کے مذاق اور حال کے اعتبار سے منقبت، ہجریہ،
وصالیہ اور توحید پر مشتمل کلام گایا جاتا ہے۔ عُرس کی محفلیں آج بھی حضرت امیر خسرو کے رنگ
پر ختم کی جاتی ہیں۔ رنگ کے ابتدائی بول یہ ہیں: "آج رنگ ہے اے ماں رنگ ہے ری"
رحمت ہو امیر خسرو پر، اُن کے مرشدوں اور اُن کے اُستادوں پر جو ہندوستان کو ایک ایسی
موسیقی دے گئے جس سے اہلِ فن اور عوام برابر طرب اندوز ہوتے ہیں۔ جس سے ہمیشہ ہماری
محفلیں گرم رہیں گی اور دلوں میں محبت کے شعلے بھڑکتے رہیں گے۔

## اقبالؒ

شعر سے روشن ہے جانِ جبرئیل و اہرمن — رقص و موسیقی سے ہے سوز و سرورِ انجمن
فاش یوں کرتا ہے اک چینی حکیم اسرارِ فن — شعر گویا روحِ موسیقی ہے رقص اس کا بدن

---

اس قدر ہوگی ترنم آفریں بادِ بہار — نکہتِ خوابیدہ غنچے کی نوا ہو جائے گی

---

پھر بہارِ لالہ سے روشن ہوئے کوہ و دمن — پھر مجھے نغموں پہ اُکسانے لگا مرغِ چمن

دلیپ چندر ویدی

# مجھے اب تک یاد ہے

۱۹۵۶ء کے موسم بہار کا آغاز تھا۔ قصبہ شہری آنند پور صاحب میں ایک شادی کی تقریب پر انبالے کی بے نظیر بیگم ایک ہفتے تک گاتی رہی۔ گانا شروع ہونے سے پہلے حاضرین کے کپڑوں کو یک صد روپیہ تولہ والی قنوج کی روح گلاب سے معطر کر دیا جاتا۔ ادھر ہوا کے جھونکے چار دیواری کو باغ و بہار بنانے میں مصروف ہوتے ادھر بیگم یہ گانے لگتیں ....

اے دردِ دل بتادے کب تک تو کم نہ ہوگا
ہمدم بنے گا کس کا جب میرا دم نہ ہوگا

شادی کا پر لطف ماحول اور روح گلاب کی معتدل خوشبو بھی دردِ دل کو نہ روک سکتی۔ حاضرین جلسہ اس دردِ دل کے ماجرے کو پوری طرح سمجھ بھی نہ پاتے کہ بیگم دوسرا گانا شروع کر دیتیں۔

ہمارا دل ہمیں دے دیجئے بس دل لگی ہو لی
جہاں ہم جان پر کھیلے وہیں کھیلی گئی ہو لی

گویا کہ خوش گلو اور نازک اندام بیگم جشن مسرت و موسم بہار ہر دو سے بے نیاز ہو کر دردمندوں کی فرضی دنیا کے مبالغہ آمیز پیغام سنانے لگتی۔ آنند پور کے خوش ذوق منچلے ان غزلیات کو جھوم جھوم کر ادھر اُدھر گاتے ہوئے دکھائی پڑتے۔ ان غزلیات کی پرسوز دھنوں کا اثر مجھ کم سن پر بھی تھا۔ گنگنا ہی رہا تھا کہ نوکروں نے بیگم کے روبرو پیش کر دیا۔

یاد نہیں آ رہا کہ گا کر یا رو کر میں نے کس طرح وہاں سے نجات پائی۔ چشم دید گواہ ہمارے ماموں صاحب بفضل الٰہی اب بھی چلتے پھرتے نظر آتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ "جیجاجی کی دوسری شادی کا یہ جشن ایک ہفتہ تک رہا۔ گانا ختم ہونے کے بعد تماشائی حضرات چار دیواری کے باہر پہنچ بھی نہ پاتے کہ جیجاجی پاندھاجی کے مدھم رستار) سننے بیٹھ جاتے۔ گویا کہ سُر اور تال کی چاشنی میں لپٹی ہوئی لیکن سکون قلب کو درہم برہم کر دینے والی غزلیات کے اثر سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے وینا کی میٹی رستار) کی صدا کو سننے لگتے۔"

میں چونکہ پاندھاجی کو ستار سنانے کے لئے گاہ گاہ گھیرے رہتا۔ والد صاحب نے پاندھاجی کو مالی امداد دے کر اپنے سامنے والی دوکان پر بٹھا دیا۔ ابھی چھ بہاریں ہی دیکھی تھیں کہ والدہ کے بعد والد بھی ہمیشہ کے لئے ہمیں چھوڑ گئے! خالو صاحب نے پڑھنے کے لئے امرت سر بھیج دیا۔ تعلیم کے ساتھ ساتھ استاد اُتم سنگھ صاحب سے گانا بھی سیکھنے لگا۔ استاد صاحب دھرپد میں "تلونڈی گھرانہ" سے اور خیال میں دہلی کے تان رس خاں صاحب کے گھرانہ سے تعلق رکھتے تھے۔ علاوہ ازیں اردو اور ہندی میں موسیقی کا کتابی علم بھی خوب بڑھے ہوئے تھے۔

پرماتما کی مہربانی سے انھیں محفلوں میں گانے کی ضرورت نہ تھی کیونکہ ان کی مالی حالت تسلی بخش تھی۔ امرت سر ان دنوں پنجاب میں سنگیت کا مرکز مانا جاتا تھا۔ استاد ہرشا سنگھ۔ بھائی ودھاوا بھائی "مہتی" بھائی اروڑا ربابی۔ استاد اللہ دیا مہربان جیسے

ماہرین فن یہاں موجود تھے۔ پٹیالہ کے میاں جان خاں اور قصور کے کالے خاں و علی بخش جیسے نامور گویے بھی اکثر یہاں آ کر گایا کرتے۔ پنجاب کے ہر شخص کی زبان پر پٹیالہ کے فتح علی خاں کا نام تھا یعنی ان سے اچھا خیال گایک کسی کو بھی تسلیم نہ کیا جاتا۔ استاد اتم سنگھ جی بھی انھیں کو پنجاب کا لاثانی گایک مانتے تھے۔

شری دربار صاحب میں صبح کے چار بجے سے لے کر رات کے گیارہ بجے تک راگی اور ربابی "شبد کیرتن" (ہری کیرتن) سنایا کرتے تھے شام کے چار بجے بھائی موتی ربابی سے کیرتن سننے کے لئے دربار صاحب میں کافی بھیڑ ہو جایا کرتی تھی۔ آفتاب غروب ہونے کے بعد دروازہ گھیاں سنگھ کے باہر سبز مخملی گھاس پر بہت سے زندہ دل بھائی موتی سے یہ سننے کے لئے جمع رہتے کہ

"نہ تڑپ فراق بُت میں دل بے قرار ہو جا"

بھائی موتی ہر فن مولا تھے۔ کیسی ہی محفل کیوں نہ ہو وہ لٹو بنا کر ہی چھوڑتے۔ خیال گانے میں کالے خاں۔ میاں جان خاں اور بھائی اروڑا ربابی کا بے حد اثر تھا۔ پنجاب کے عطائی (غیر خاندانی) گویے خیال گانے میں خاندانی لوگوں کے مقابلے میں بہت کمزور تھے لہٰذا کچھ دلچسپ فقرے بھی سننے میں آتے کہ

"دال بھات۔ پاپڑ۔ بھلّے اور پکوڑیاں" کھانے والے اچھا نہیں گا سکتے۔ گانے والوں کو یخنی و قورمہ کھانا چاہیئے۔ اس کے جواب میں یہ سنائی دیتا کہ

نہیں، دودھ اور بادام ہی آواز کو طاقتور بناتے ہیں۔ گوشت تو درندوں کی غذا ہے فرشتوں کی نہیں! علم موسیقی تو فرشتوں کا علم ہے۔

اکثر راگی لوگ کیرتن کے ساتھ کتھا کرنے میں ہی اپنا فائدہ سمجھتے لہٰذا گانے میں خاص ترقی نہ کر پاتے! برہمن گایک رامائن کی کتھا کی طرف ہی متوجہ رہتے۔ سارے پنجاب میں دو یا تین سکھ اور ہندو ایسے تھے جو کہ خیال گاتے لیکن مندرجہ بالا گایکوں کے مقابلے میں کمزور ہی رہتے۔ لہٰذا انھیں یہ طعنے برداشت کرنے پڑتے کہ عطائی کیا گائے گا؟ خیال گانا مذاق نہیں۔

(آج کل دہلی موسیقی نمبر)

یہ بد مذاقی کسی قدر تعصب کی صورت اختیار کر گئی۔ چنانچہ ٹھمری گانے والوں کے سرتاج بھیا گنپت راؤ اور ان کے شاگرد رشید موجود الدین خاں نے جب امرتسر میں آ کر گایا تو ہر شخص جھوم اٹھا۔ خاندانی گایکوں نے منہ پر تو تعریف کے پُل باندھ دیئے لیکن محفل سے باہر آتے ہی ان کی برائی شروع کر دی بلکہ کوچہ ربابیاں میں کوٹھوں پر بیٹھ کر ان کی ہجو کرنے لگے۔ دراصل ان کے دل و دماغ پر فتح علی خاں چھائے ہوئے تھے لہٰذا باہر سے آنے والے کسی بھی خیال گایک کو یہ لوگ زیادہ اہمیت نہ دیتے۔ امرتسر کی راگ سبھا کی طرف سے جالندھر کے ہر بلبھ سنگیت میلے کے مقابلے کا جلسہ ہولی کے دنوں ہوا کرتا۔ جس میں دور دراز سے ماہرین فن مدعو کئے جاتے۔

اسی جلسہ میں بڑودہ کے پنڈت بھاسکر راؤ بکھلے بھی مدعو ہوئے۔ حاضرین میں پنجاب کے مشہور و معروف دھرپد گایک مولا بخش تلونڈی والے بھائی موتی اور ان کے استاد میاں مہربان کے علاوہ بے شمار ماہرین فن و شائقین تھے۔ آپ نے "بہاگ" کا خیال اس قدر آسانی اور قاعدے سے شروع کیا کہ چاروں طرف سناٹا چھا گیا۔ ماہرین فن جھوم جھوم کر۔ کبھی اچھل کر بے ساختہ داد دینے لگے۔ ایک ایک تان پہ واہ واہ ہونے لگی۔ گانا ختم ہوا تو مولا بخش صاحب نے یوں کہا "چاروں انگ خیال گائیکی میں آپ نے ہی سنائے ہیں۔ خدا نے آپ کو شاید اسی لئے بھیجا ہے کہ خیال گانے والوں کو گانے کا شعور اور سُر لگانے کا طریقہ بتلائیں۔" تب مہربان صاحب فرمانے لگے کہ "پنڈت جی کی خیال گائیکی واقعی قابل داد اور لاجواب ہے۔" غرضیکہ سب نے اپنے اپنے جملوں میں تعریف کی۔ تب بھائی موتی ربابی اور پیارے خاں نے بھی "سبحان اللہ" کہہ کر میاں مہربان اور تلونڈی والوں کی رائے سے اتفاق کیا۔

پنڈت بھاسکر راؤ صاحب ۱۹۱۵ء سے ۱۹۲۱ء تک ہر برس امرتسر اور جالندھر میں مدعو کئے جاتے۔ ان کے گانے کا یہ اثر ہوا کہ یہ فقرہ کہ خاندانی گایک کے مقابلے میں عطائی کا گانا کوئی حقیقت نہیں رکھتا۔ ہمیشہ کے لئے غلط ہو کر رہ گیا۔ پٹیالے والے فتح علی خاں صاحب کے بڑے پیر بھائی میاں علی بخش عرف جرنیل صاحب نے پنڈت

جی کو راجہ دیا کشن کول وزیر اعظم پٹیالہ کے ہاں سُنا تو یہ کہا کہ "میں تو سمجھا تھا کہ اب ویسے خیال گایک نہیں رہے جیسے کہ ہمیں پسند ہیں۔ لیکن پنڈت جی ایک واحد ہستی ہیں ہندوستان میں جن کے گلے میں چاروں انگ بڑی خوبصورتی سے موجود ہیں۔ اس وقت پنڈت جی کے جوڑ کا عطائی تو کیا ہوگا کوئی کسبی (خاندانی) بھی نظر نہیں آرہا"

پنجاب کے کئی خاندانی گایکوں نے اپنے ہونہار بچوں کو پنڈت جی کی خدمت میں بھیجنا چاہا لیکن چند وجوہ تھیں کہ انھیں کامیابی نہ حاصل نہ ہوئی۔ امرتسر کے مشہور و معروف بھائی لال ربابی کو ۱۹۲۱ء میں پنڈت جی کی شاگردی کا فخر حاصل ہوا لیکن ایک سال بعد یعنی اپریل ۱۹۲۲ء میں پنڈت جی اس جہانِ فانی کو چھوڑ گئے!!!

امرتسر میں چھ برس تک سیکھنے اور بہت سے کلاکاروں کو سننے سے میرے دل و دماغ نے یہ تہیہ کر لیا کہ پنڈت جی سے کچھ حاصل کر کے پنجاب میں سے کسبی اور عطائی کی تمیز کو ختم کر دیا جائے۔

چنانچہ دسمبر ۱۹۱۷ء میں جالندھر سنگیت سبھا کے موقع پر پنڈت جی نے امرتسر کے لالہ گوروسہائے مل جی کی درخواست پر مجھے سُنا اور اپنا شاگرد بنانا منظور کر لیا۔ رسم استادی و شاگردی مارچ ۱۹۱۹ء میں ادا ہوئی جبکہ امرتسر کے مشہور تاجر شیخ حبیب اللہ صاحب نے پانچ ہزار اشخاص کی موجودگی میں افتتاحی تقریر کی۔ بہت سے خاندانی و شائقین موسیقی نے میری کامیابی کے لئے دعا مانگی اور مجھے اشیرواد دیا۔

پنڈت جی کی خدمت میں رہ کر علاوہ باقاعدہ تربیت حاصل کرنے کے ہندوستان کے ان فنکاروں کو دیکھنے اور سننے کا اتفاق بھی ہوا کہ جن کی وفات کے بعد ان کا جانشین یا بدل ملنا امر محال ہے۔ ہندوستان کے بڑے بڑے شہروں میں ان کے ہمراہ جانے کا موقعہ بھی ملا۔ پنڈت جی کا پانچ پانچ چھ چھ گھنٹے تک مسلسل گانا بھی سینکڑوں بار سُنا۔ دوسروں کے سامنے پے در پے مقابلے کے گانے بھی سُنے۔ گوالیار کے میاں رحمت خاں صاحب ۷۵ برس کی عمر میں بھی ایسا گاتے کہ جادو کر دیتے۔ الاپ، گمک، تان، دُرت تان غرضیکہ کچھ بھی کہتے لیکن آواز میں خشکی نہ آنے پاتی۔ ذرا سے اشارے میں دوبارہ تین سپتک کا چکر ختم ہو جاتا۔ تھمتا اور ان کی آواز ایک روپ ہو جاتے۔ "پنڈت بھاسکر راؤ جی کو یہ" بھاسکر خان صاحب کہہ کر محبت سے باتیں کرتے۔ دونوں کی گائکی و آواز میں بہت مشابہت تھی۔

۷۵ برس کے بزرگ قدرت اللہ خاں کی دُرت تان بھی اپنی جوانی کا پتہ دیتی رہی۔ ایک سو برس کے دھرپد گایک کرامت خاں جے پوری نے راگ آساوری کو الاپتے ہوئے "دھیوت" کو پُرسوز ڈھنگ سے کیا ہلایا کہ دل ہل گیا۔ بے ساختہ آنسو نکل آئے۔ ۹۰ برس کی عمر میں آگرے والے میاں غلام عباس خان صاحب نے پوری کی جھنکار پوری استھائی دو سانس میں گا کر ہم نوجوانوں کو محو حیرت بنا دیا۔ اندور کے مشہور الاپ و دھرپد گایک اللہ بندے خان صاحب نے لکھنؤ میں مالکونس الاپتے ہوئے گمک کی تانیں کیں تو معلوم ہوا کہ گلے میں وینا بج رہی ہے۔ ان کے فرزند ارجمند نصیر الدین خان بھی ویسے ہی تھے۔ علاوہ گانے کے آپ کو سنگیت شاستر کا بھی کافی گیان تھا۔ تخلیہ میں خیال، ٹھمری و ٹپہ بھی سُنا دیا کرتے۔ بڑے ہنس مکھ ودوان اور صاف گو کلاکار تھے۔ اندور کے میاں وحید خاں، بڑودہ کے جمال خاں، پنڈت ہانگیش راؤ تیلنگ بڑھاپے میں بھی وینا (بین) بجانا شروع کرتے تو معلوم ہوتا کہ بادل جمع ہو کر برسنے لگے ہیں۔ امیر خاں سرود نواز نے بھی ضعیفی میں ایسا سرود سُنایا کہ دُنیا جھوم جھوم اٹھی۔ برکت اللہ خاں و اسمعیل خاں جیسے ستار نواز دوبارہ سننے میں نہیں آئے۔ جتنے تیار اتنے ہی سُریلے راگ اور تال کے پکے۔

۱۹۱۹ء کی بات ہے کہ بمبئی کی ایک کلاکار نے اپنے بھائی کی شادی و خانہ آبادی کی تقریب پر ہندوستان بھر کے ہر مشہور گایک گایکا و نرت کار کو مدعو کیا۔ محض سفر خرچ اور پُرتکلف کھانے پر ہی ایک لاکھ روپیہ خرچ ہو گیا۔ دو صد کے قریب کلاکار شامل ہوئے۔ اس میں تارا بائی شیرودکر نے راگ باگیسری سُنا کر سب پر جادو کر دیا۔ کئی بزرگوں کے منہ سے بے اختیار یہ جملہ نکل پڑا "یہ تو دوسری زہرہ بائی ہے صاحب" یہ جملہ اس لئے کہا گیا کہ زہرہ بائی آگرے والی کی وفات کے بعد کوئی عورت ایسا خیال نہیں گا سکی۔ خیال کے موجد تھے سدا رنگ صاحب جو کہ دھرپدیے اور

بین کار بھی تھے۔ اُنھوں نے دھرپد کے اصولوں پر ہی چند تبدیلیوں کے ساتھ خیال کی بندشیں کیں۔ خیال گانے میں دُرت تان کا رواج اُن کے بعد یعنی جے پور کے بڑے محمد خاں صاحب سے شروع ہوا۔ اس کے بیٹے مبارک علی خاں صاحب بھی مانے ہوئے تینت تھے۔ انہی کی تقلید گوالیار کے ہدّو خاں صاحب و دیگر خیال گایکوں نے کی۔

ہندوستان کے جس بھی نامی کلاکار سے موسیقاروں پر بات چلی اس نے پانچ کلاکاروں بھیّا گنپت راؤ۔ رحمت خاں صاحب فتح علی خاں پٹیالوی۔ پنڈت بھاسکر راؤ بکھلے اور زہرہ بائی آگرے والی کی تہ دل سے تعریف کی۔ بھیّا گنپت راؤ نے ٹھمری گانے میں ایسی تراش پیدا کی کہ تمام گایک ان کی تقلید کرنے لگے۔ بھیّا صاحب نے بندے علی خاں سے ستار بجانا سیکھا اس کے بعد دھرپد۔ خیال ٹپہ و ٹھمری وغیرہ سیکھے۔ یہ بڑے جذباتی رنگین طبع تھے۔ انھیں ٹھمری سے بے حد رغبت تھی۔ ہارمونیم بھی اس آسانی اور ہوشیاری سے بجاتے کہ بین کار۔ ستار نواز و سارنگی نواز بھی محو حیرت ہو جاتے کیونکہ آپ کے دماغ میں ستار کے باجے کی خوبیاں موجود تھیں۔ بھیّا صاحب نے ایک بار پھر گایکوں کی توجہ اس طرف مبذول کرائی کہ گانے کے ذریعے جذبات کا اظہار کیسے کیا جا سکتا ہے۔" آواز یا گانے کے ہر ایک جملہ کی پوشیدہ شکل کو عقل کی آنکھ سے تصور میں باندھنا آسان کام نہیں۔ جس طرح سدا رنگ صاحب کی بدولت خیال گایکی کا وجود ہوا۔ اسی طرح بھیّا صاحب کی بدولت ٹھمری گانا ہر دلعزیز ہوا۔ بھیّا صاحب گوالیار کے مہاراجہ مادھو راؤ کے حقیقی بھائی تھے سب سے بڑے بھائی اور بھیّا میں کچھ اختلاف بڑھ گیا۔ بھیّا جی نے گوالیار چھوڑ دیا اور تا زیست پھر وہاں نہیں گئے۔ نواب صاحب رام پور، مہارانا دھولپور۔ مہاراجہ دتیا و کلکتہ کے کروڑ پتی سیٹھ دُنی چند بھیّا صاحب کی ہمیشہ مہمان سے بھی زیادہ خاطر تواضع کرتے رہے۔ انھوں نے بہت سی ٹھمریاں خود بھی باندھیں۔ مشہور و معروف موجود الدین خاں بھیّا صاحب کے شاگرد رشید تھے۔ علاوہ ازیں بابو شام لعل۔ سونی بابو۔ گوہر جان۔ پیر صاحب۔ بشیر خاں و غفور خاں بھی ان کے نامی شاگردوں میں گنے جاتے ہیں۔ ۱۹۱۸ء سے ۱۹۲۲ء تک سابق مہاراجہ اندور نے ہولی کے تہوار پر ایسے شاندار دربار منعقد کئے کہ ان کی مثال اس صدی میں ملنا ناممکن ہے۔ مہاراجہ نے تجارت سے جو کروڑوں روپیہ کا منافع حاصل کیا وہ تمام کا تمام ماہرین موسیقی و رقص کو انعام کے طور پر تقسیم کر دیا۔ شاید ہی کوئی ایسا کلاکار ہو جس نے وہاں پہنچ کر کچھ حاصل نہ کیا ہو۔ گانا جاننے والوں نے بھی وہ کانوں سے کو اپنے کے ساتھ پوشاک مانگ کر فہرست میں اپنا نام لکھوا کر ایک ایک سو روپے بغیر گائے بجائے حاصل کئے۔ گانے میں سب سے بڑا انعام استاد فیاض خاں صاحب کو اور دوسرا تارا بائی شرودکر کو اور تیسرا کچھوا بائی لکھنؤ والی کو ملا۔ یعنی بائیس ہزار بیس ہزار اور پچیس ہزار روپے۔ ۱۹۲۲ء کے جلسے کے دنوں بغرض تفریح میں اندور گیا میرا نام بھی فہرست میں لکھ لیا گیا۔ اور مہاراجہ صاحب کے سامنے گانے کے لئے وقت بھی مقرر ہو گیا۔ اگلی صبح چائے کے وقت وکیل صاحب نے مرہٹی اخبار "کیسری" کا پرچہ سامنے رکھ دیا۔ تو دیکھتا ہوں کہ ایک موٹی سرخی ہے کہ "مہاراشٹر اور بھارت کے لاثانی گایک بھاسکر راؤ بکھلے کا سورگباش ہو گیا۔ پیالی ہاتھ سے گر گئی اور یہ محسوس ہوا کہ ایک قیامت خیز خواب دیکھ رہا ہوں۔ دل اس اندوہناک واقعے کو ماننے کے لئے آمادہ نہ ہوا ایسا صدمہ تو والد کے گزرنے پر بھی نہ ہوا تھا۔ کس میں ہمت تھی کہ مہاراجہ کے دربار میں منہ بھی کھول سکے۔ آخرہ دن کے بعد اتنی ہمت ہوئی کہ دربار میں دو چیزیں گا سکا۔ اس کے بعد بمبئی و پونہ میں جس جس سے بھی ملاقات ہوئی اسے غمگین ہی دیکھا۔ اسمٰعیل خاں ستار نواز تو بڑے آزردہ تھے۔ کہنے لگے اب تمھیں کوئی خیال گایک کیا خوش کرے گا؟ بھاسکر جی جیسا بھیّا خیال گایک اب کہاں! ہاں اگر تم بڑودہ جا کر فیاض خاں صاحب کو سنو تو شاید تمھیں کچھ تسکین حاصل ہو۔ چنانچہ بڑودے میں استاد فیاض خاں صاحب سے ملاقات ہوئی۔ ان کے اصرار پر مجھے گانا بھی پڑا۔ سُن کر فرمایا کہ " بھاسکر راؤ میرے بڑے بھیّا تھے۔ تمھیں ان کا نام قائم رکھنے کے لئے یہاں رہ کر خوب ریاض کرنا چاہیئے اور جو کچھ یاد نہیں وہ سیکھنا چاہیئے۔ تم پر ہمیں بڑی امیدیں ہیں"۔ خاں صاحب سے بھی الاپ۔ دھرپد، دھمار، خیال، ٹھمری، ٹپہ

وغیرہ سب قسم کی گائکی سننے کا نادر موقع ملا اور سیکھنے کا بھی۔ کتابی مطالعے کا شوق بھی پیدا ہوا۔ گانے کے بعد رات کے ۱ بجے سے صبح چار بجے تک مراٹھی میں لکھے گئے سنگیت گرنتھوں کا مطالعہ کرتا۔ تقریباً تین ہزار صفحہ پڑھ ڈالا ہوگا۔ مطالعہ تو اب تک بھی جاری ہے۔ قبلہ خانصاحب بھی ہمہ صفت موصوف تھے۔ ان کی تعریف لکھنے کے لئے کافی وقت اور جگہ چاہئے۔ ایسا کون ہے جو ان کے گنوں سے واقف نہیں۔
۱۹۲۵ء میں اللہ دیا خاں صاحب کے چھوٹے بھائی میاں حیدر خاں صاحب سے بھی کچھ حاصل کیا۔ پیچیدہ راگوں کو خوش اسلوبی کے ساتھ گانے میں اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ دھرپد۔ دھمار و خیالی ہر دو گائکیوں کے مانے ہوئے استاد تھے۔

ٹپہ گانے والوں میں راجستھان کے بشن داس اور بنارس کے مٹھائی لال جی اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ بعض ٹپے اس قدر پیچیدہ بندش کے ہیں کہ اچھا خیالیا گایک بھی آسانی سے نہیں گا سکتا۔ سارنگی پر ٹپہ بجانے میں بنارس کے سیارام جی ہندوستان بھر میں مانے ہوئے تھے۔ سارنگی پر خیال بجانے میں پٹیالہ دربار کے ممن خاں صاحب دہلوی عبدالعزیز خاں۔ عاشق حسین پانی پتی و بندو خاں دہلوی مانے ہوئے تھے۔ ممن خاں صاحب نے سارنگی کی بناوٹ اور تاروں میں کچھ اضافہ کرکے اسے سُرساگر کا نام دیا اور بجایا بھی قابل داد۔ عبدالعزیز خاں بین والوں نے سارنگی چھوڑنے کے بعد بچتر بین (جس کا پرانا نام گوٹ وینا ہے) بھی بڑے دلکش ڈھنگ سے بجا کر ہندوستان بھر پر اپنے فن کا سکہ جمایا۔

بھارت کے مشہور سنگیت شاستری شری تیلنگ بروے گھرے دیول۔ اچریکر اور بھات کھنڈے صاحب سے بھی علم موسیقی پر تبادلہ خیال ہوتا رہا۔

## کرناٹک کے کلاکاروں سے پہلی ملاقات

بڑودہ اور اندور کی طرح ریاست میسور میں بھی کوئی نیا کلاکار مہاراجہ کے دربار میں گانے بجانے کا اہل نہ سمجھا جاتا جب تک کہ وہاں کی "میوزک اوڈیشن کمیٹی" اس کی تصدیق نہ کر دیتی۔ ۱۹۳۱ء میں اس کمیٹی نے میرا نام بھی صف اول کے کلاکاروں کی فہرست میں لکھ دیا۔ یہ ایک نادر موقعہ تھا۔ ہندوستانی و کرناٹکی کلاکاروں کو دوبدو سننے سنانے کا۔ ایک سو کے قریب کلاکاروں کو سُنا۔ موسیقی و موسیقار کا جو احترام کرناٹک میں کیا جاتا ہے وہ شمالی ہند کی کسی ریاست میں بھی دیکھنے میں نہیں آیا بلکہ شمالی ہند کی کسی سبھا یا کلا کیندر میں بھی نہیں دیکھا۔ حالانکہ انعام و اکرام کے معاملے میں مہاراجہ اندور نے سب کو مات دے رکھی تھی۔ ایک ہزار سے شروع ہو کر تیس ہزار تک کی مالیت کا انعام دیا جاتا۔ ایک ہزار تو اسے بھی مل جاتا جس کا گانا بجانا مہاراجہ کو پسند نہ آتا۔ میسور میں وہاں کے موسیقار اعظم سمجھا جاتا گویّہ مشہور بین کار سبانا جی۔ شریمتی نرپا۔ وینکٹ گری آپا مشہور گایک اسوری لو آچاریہ جیسے کرناٹک سنگیت کے آچاریوں کے سامنے متواتر چار گھنٹے تک گانا سنانے کا اتفاق بھی ہوا۔ بنگلور اور مدراس میں بھی سنتری نرسمہا راؤ۔ گوپال راؤ۔ شریمتی وینا دھنم۔ وینکٹ سوامی نائیڈو۔ سندرم آئر۔ ٹائیگر وردھا چاری۔ رامانج آینگر۔ مشہور پنڈت سی۔ آر شری نواس آینگر کے علاوہ اور بھی بہت سے فن کاروں سے تعارف ہوا اور ہندوستانی و کرناٹکی موسیقی پر گھنٹوں تبادلہ خیالات بھی ہوا۔

کرناٹک مدراس و آندھرا میں ۱۵ ماہ تک دورہ کرنے کے بعد مجھے یہ یقین سا ہو گیا کہ باوجود مذہبی تجربی نہ سمجھنے کے بھی کرناٹک کے کلاکاروں کی اکثریت ہندوستانی گانے بجانے پر دل سے فریفتہ ہے۔

ہر برس گنیش پوجا کے دنوں رائے گڑھ کے مرحوم مہاراجہ چکر دھر سنگھ عرف چکر بیا کے دربار کا وہ منظر آنکھوں کے سامنے گھومنے لگتا ہے۔ اس گنیش میلہ میں دو اڑھائی صد (مرد و مستورات) سنگیت کلاکار شمولیت کرتے۔ مستورات کا پروگرام علیحدہ مقام پر عوام کے لئے ہوتا اور مرد کلاکاروں کا راج دربار میں۔ راجہ صاحب کو موسیقی سے کافی واقفیت تھی۔ خصوصاً پکھاوج طبلہ و فن رقص میں تو آپ ماہر تسلیم کئے جاتے۔ آپ کلاکاروں کے مابین کبھی کبھی نوک جھونک بھی شروع کروا دیتے۔ ایک بار ایک شخص نے خیال گایا لیکن سرکاری گایک کے مقابلے میں کچھ گھبرا سا گیا۔ راجہ صاحب نے اس سے دریافت کیا کہ آپ کو خیال گانا کس نے سکھلایا ہے؟ تو جواب دیا کہ "حضور ہمارا خاندان نایک بیجو

میاں سے چلا آ رہا ہے۔ راجہ صاحب نے کہا کہ یہ نایک جی تو خیال نہیں گاتے تھے بلکہ وہ تو دھرپد گایک تھے۔ خیال گایکی تمہارے ہاں کب سے شروع ہوئی؟ تب کہنے لگے کہ میرے ماموں زبردست خیالیے تھے۔ تب لکھنؤ کے ایک کتھک بیچ میں ہی بول پڑے کہ حضور ان کے ماموں تو سارنگی بجاتے تھے۔ ہر ایک نامی سارنگیے کو تھوڑا بہت گانا اور بندشیں یاد ہوتی ہیں۔ دن رات گویّوں کی سنگت کرتے ہیں۔ میری طرف دیکھ کر راجہ صاحب نے رائے دریافت کی تو میں نے عرض کی کہ سارنگی کے ساتھ ساتھ گانا تیار کر لینا ایک خوبی ہے اسے عیب تو نہ سمجھنا چاہیئے۔ البتہ اپنے استاد کا نام نہ بتلا کر اپنے خاندان کا سلسلہ خواہ مخواہ سوامی ہری داس۔ بیجو باورا۔ گوپال یا امیر خسرو صاحب سے جوڑنا احساس کمتری کا ثبوت ہے۔ ملک کے قابل ترین فنکاروں کی مدد سے راجہ صاحب نے ایک بڑی مفید کتاب بھی تیار کی تھی لیکن ان کی ناگہانی موت کی وجہ سے وہ شائع نہ ہو سکی۔ راجہ صاحب سادہ لباس و سادہ مزاج کے تھے۔ سب سے خلوص دلی سے پیش آتے۔ بعض اوقات کلاکاروں کو ڈیوڑھی تک چھوڑنے کے لئے ننگے پاؤں ہی چلے آتے۔ اپنے ذاتی خرچ کی پوری رقم کلاکاروں کو بانٹ کر خود قرض لے کر کام چلاتے۔ ان کا قول تھا کہ دنیا کے غم کو مٹانے والے موسیقاروں کو دکھی دیکھ کر میرا دل کانپ اٹھتا ہے۔ آپ نے بہت سے اچھے نرت کار بھی تیار کروائے۔ ایسے قدردانِ موسیقی کی یاد میں ہی یہ خیال باندھا گیا ہوگا کہ

"دنیا کہاں گئے وہ لوگ"

موسیقی کی دنیا میں کچھ ایسی ہستیاں بھی ہمیشہ موجود رہتی ہیں کہ جنھیں اپنے تک نہیں چلتا کہ سننے والے ان کی تعریف کر رہے ہیں یا کہ اپنی دلبستگی میں مشغول ہیں۔ دراصل جن دولتمند و بارسوخ اشخاص کو اپنے گانے بجانے کی تعریف سننے کا مرض لگ جاتا ہے غرض مند کلاکار ان کی تعریف کر کے انھیں گمراہ کر ڈالتے ہیں بلکہ انھیں استاد یا گرو کہہ کر پکارتے ہیں۔ داد ان فقرہ جات میں دی جاتی ہے کہ

سبحان اللہ! جواب نہیں ہے آپ کا۔ واللہ ایک ایک سُر میں ایک ایک سپنگ کا مزا آ رہا ہے۔ گایک کیا گائے گا اس گانے کے سامنے۔ خدا نے بھی کیسی کیسی روحیں بھیجی ہیں دنیا میں۔ حضور مجھے بھی اپنی شاگردی کا فخر بخشئے۔

حیدرآباد سندھ کے ایک کروڑپتی سیٹھ۔ سندھ دلیپ پی کے دو والیانِ ریاست۔ کلکتہ کے ایک لکھ پتی بابو۔ لکھنؤ کے منشی جی اس صف میں ممتاز درجہ رکھتے تھے۔ منشی جی ہر محفل میں ہر گانے بجانے والے کے ساتھ ستار پر سنگت کرنے بیٹھ جاتے۔ چاروں طرف دیکھ کر ستار پر بڑی تیزی سے انگلیاں دوڑاتے لیکن لطف یہ کہ آپ کا ستار قطعی خاموش رہتا۔ ایک دن کاغذ پر ایک ہندی کا دوہا لکھ کر ان سے پڑھنے کے لئے کہا گیا۔ دوہا یہ تھا کہ

ستار نواز ہیں آپ مہان — نہ جے ستار سنے نہیں کان

یہ پڑھتے ہی بول اُٹھے

اماں کانوں کی مَیل نکلوا ڈھیل — لکھنؤ میں کیا بہرے بستے ہیں

موسیقی کی دنیا میں بہت سی مبالغہ آمیز باتیں بھی جڑ پکڑ چکی ہیں۔ مثلاً "موسیقار" نام کے پرندے کی چونچ کے سوراخوں سے ہمارے سُروں کا باقاعدہ نکلنا۔ حضرت امیر خسرو کا ستار ایجاد کرنا۔ ملہار گانے سے بارش کا ہونا اور دیپک کے اثر سے چراغ روشن ہو جانا۔ ہندوستانی موسیقی کی ویدک سنگیت سے بے تعلقی۔

---

اس سانولی مطربہ کی اللہ ری آن
یوں نغمہ دمک اٹھتا ہے اس کے رخ پر
چہرے کے نمک میں گھل رہی ہے ہر تان
سونے کا ہو جس طرح کسوٹی پہ نشان

(جوش)

ایس کرشنا سوامی

# ہندوستانی ساز

دنیا کی ثقافتی زندگی میں ہندوستان کا بہت بڑا حصّہ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ مذہب اور فلسفہ کے اثرات کے ذریعے سے ہندوستانی خیالات اور اندازِ فکر کی ہمہ گیری کو ساری دنیا نے تسلیم کیا ہے۔ تعمیر، مصوّری اور موسیقی جیسے فنونِ لطیفہ کے میدان میں ہندوستانی اثر اس قدر زیادہ ہے کہ بعض لوگ اس کی اہمیت کو پورے طور پر سمجھ نہیں سکتے۔

بہت پرانے زمانے سے ہندوستانی فن کی تمام مختلف صورتوں میں مذہبی احساس اور جذبات کا اثر غالب رہا ہے۔ ہندوستانی تاریخ کے ہر عہد میں رقص اور موسیقی مذہبی جذبات کے اظہار کی سب سے اہم صورتیں رہی ہیں۔ ہندوستان میں موسیقی کے آغاز کو انسان سے نہیں بلکہ برہما، وشنو اور رُدّر سے منسوب کیا جاتا ہے۔ موسیقی اور رقص سے رُدّر کو ہمیشہ کا تعلق رہا ہے۔ اور جس تار دار وِینا کو رُدّر بجاتے تھے اسے اُسی کے نام پر رُدّر وینا کہا جاتا ہے۔ رُدّر کا رقص کائناتی ہے اور اس میں ارتقاء کا عمل جھلکتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ رُدّر جو ڈمرو یا ڈھول بجاتے تھے۔ اپنی وضع کے اعتبار سے وہ بھی کائناتی ہے۔ ڈمرو آکاش تت (سماوی صاد) کا اظہار کرتا ہے جس سے تمام قسم کی آوازیں پیدا ہوتی ہیں۔ جیسا کہ ظاہر ہے وشنو کا تعلق ہے بانسری سے گویا وشنو بانسری پر زندگی کا گیت چھیڑتے ہیں اور گوپیاں یعنی کائناتی طاقتیں اس گیت کی دھنوں کے ساتھ گاتی ہیں۔ اور ہاتھ پاؤں کو حرکت کے ساتھ رقص کرتی ہیں۔ ہمارے عقیدہ میں دیوی سرسوتی کا موسیقی اور شاعری سے ابدی تعلق ہے۔ اندر لوک میں رہنے والی بھی ہستیاں مثلاً گندھرو، کنر، ودیا دھر، نارد، تمبرو اور وشو واسو وغیرہ موسیقی کے علم اور عمل سے تعلق رکھتی ہیں۔ گیتوں، سازوں اور رقص کے موضوع پر لکھے گئے تمام بیش بہا قدیم ترین رسالے انہی ہستیوں کی تخلیق ہیں۔

ہندوستانی تاریخ کے طویل دور میں مختلف قسم کے بہت سے ساز ایجاد ہوئے۔ جنھیں چار حصّوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ (۱) تات یعنی تار دار ساز (۲) سشیر یعنی ہوا سے آواز دینے والے ساز (۳) اودھ یعنی آلات۔ ہاتھ کی ضرب سے بجائے جانے والے ساز جیسے طبل یا ڈھول وغیرہ (۴) گھن یعنی دھات کے ایسے ساز جنھیں ایک دوسرے سے ٹکرا کر بجایا جاتا ہے۔ ان سازوں کی ایجاد میں بڑی عقلمندی اور جدّت سے کام لیا گیا ہے۔ ان مختلف سازوں کی تعداد پانچ سو سے بھی زیادہ ہے۔ ہر ساز کا نام جُدا ہے۔ اس کی شکل، بناوٹ اور بجانے کا انداز ایک جداگانہ طرز رکھتا ہے۔ ہر ساز کی اپنی خوب صُورتی ہے اور آواز کے اعتبار سے بھی اس کا اپنا مخصوص رنگ ہے۔

ویدک لٹریچر اور مذہب سے متعلق بہت سی پرانی کتابوں میں ہمیں کئی سازوں کا ذکر ملتا ہے ان میں سے کچھ ایک یہ ہیں۔ کانڈ، وینا، وان کرکری۔ بجولا وغیرہ۔

اس کے بعد آتے ہیں ہوا سے آواز دینے والے ساز۔ مثلاً تناوا نادی اور بکورا وغیرہ۔ ویدوں کے زمانے میں جو ساز آلات یا ہاتھ کی ضرب سے بجائے جاتے تھے ان میں دندھبی۔ آڈمبرا، بھومی دندھوبی اور

ونسپنچی وغیرہ شامل ہیں۔ یہ تمام ساز بلیدان کی رسموں اور دوسری تقریبوں میں استعمال کئے جاتے تھے۔ آگھاٹی ایک قسم کی جھانجھ تھی جسے رقص کے وقت بجایا جاتا تھا۔

رامائن اور مہابھارت کے زمانوں میں موسیقی کے جو ساز استعمال میں آتے تھے ان کے متعلق تاریخی مواد کی کوئی کمی نہیں۔ والمیک نے شری رام چندر کے متعلق اپنی یادگار رزمیہ نظم وینا پر ہی گایا تھا۔ اور پھر شری رام کے اشومیدھ یگیہ میں لَو اور کُش نے اسی کارنامے کو الاپا تھا۔ راون کے محل اور اس کی حرم سرا کے تذکرے میں ہمیں سازوں نیز اس دور میں رقص اور موسیقی کی ترقی کے بارے میں بہت قیمتی شہادتیں ملتی ہیں۔ اس تذکرے میں ہمیں کئی سازوں کے نام ملتے ہیں۔ مثال کے طور پر وینا۔ ڈِنڈک (ضرب سے بجنے والے ایک ساز کا نام ہے) ٹیپاہار (آج کل کے دف کی قسم کا ایک ساز) وپنچی وینا۔ ڈِیوا۔ دندنا۔ آڈمبرا وغیرہ

مہابھارت میں شری کرشن جی نے جو شنکھ استعمال کیا تھا۔ اس کا نام تھا پنچ جینا۔ اور ارجن کے شنکھ کا نام تھا دیودت۔ شری کرشن بانسری بجاتے تھے جس کی آواز سے برندابن کی گوپیاں مسحور ہو جاتی تھیں۔ درحقیقت موسیقی سے متعلق سنسکرت زبان کے اکثر تذکروں میں ان مختلف سازوں کا بیان ملتا ہے۔ جو قدیم ترین زمانہ سے ہماری زندگی کا ایک خاص جزو رہے ہیں۔ نیز ہماری مذہبی اور غیر مذہبی رسوم میں بہت زیادہ استعمال ہوتے آئے ہیں۔

قدیم سازوں کے ناموں اور ان کی شکلوں کا مطالعہ کرنے کے لئے ہمیں دو قسم کے ذرائع کی طرف رجوع کرنا ہوگا۔ ایک تو ہیں ادبی کتابیں۔ دوسرے ہیں سنگ تراشی کے وہ شاہکار جن میں ڈھلائی اور سانچہ سازی سے کام لیا گیا ہے۔ ہماری مقدس کتابیں، ادبی شاہکار، علم موسیقی سے متعلق سنسکرت زبان کے رسائل۔ ویدوں کے علمی خزانے بھگوت پران، بدھ دھرم کی کتابیں اور جاتک کہانیاں، ان سب میں متعدد سازوں کا ذکر موجود ہے۔ بھرت کے ناٹیہ شاستر اور سارنگ دیو کے سنگیت رتناکر کے علاوہ دوسری کئی کتابوں میں سازوں کا بیان ملتا ہے۔ سنسکرت زبان میں کالیداس کی تصنیفات "مالوکا

سلیمادی کا رم اور ربگھو بنس" کرکی سوم نانند کی لکھی ہوئی کتابیں ان سب میں کہیں کہیں سازوں کا ذکر آتا ہے۔ ابوالفضل کی لکھی ہوئی کتاب آئینِ اکبری میں ان سازوں کا ذکر ملتا ہے جو مغلیہ عہد میں استعمال کئے جاتے تھے۔

سنگ تراشی کے پرانے شاہکاروں میں جو ساز ملتے ہیں ان کی تعداد واقعی حیرت انگیز ہے۔ ہندوستان میں اس قسم کے قدیم ترین فن پارے اپنے پہلو میں رقص و سرود کے ایسے منظر لئے ہوئے ہیں جن میں مختلف قسموں کے ساز نظر آتے ہیں۔ ان فن پاروں کا زمانہ قبل از مسیح سے شروع ہوتا ہے۔ انہیں دیکھنے سے ہمارے ذہن میں ان سازوں کا تصور اجاگر ہو جاتا ہے جن کا رواج قدیم زمانوں میں عام تھا۔ بھارہٹ سانچی اور اودے گیری کے سنگ تراشی کے شاہکاروں میں وینا، بانسری اور ڈھول جیسے سازوں کے پرانے نمونے پائے جاتے ہیں۔ دوسری صدی عیسوی میں بھی یہی ساز امراوتی کی نقاشیوں میں نظر آتے ہیں۔

ثقافتی اور سنگ تراشی کے شاہکاروں میں ہمیں وینا کی دو قسمیں ملتی ہیں۔ ایک تو ہے کمان کی شکل اور باجے کی طرح۔ اس میں تمام تار ایک دوسرے کے متوازی ترتیب سے بندھے ہوتے ہیں۔ ان تاروں کو کونہ یا مضراب سے بجایا جاتا تھا۔ اس وینا کو بجاتے وقت عورتیں اور مرد پالتی مار کر بیٹھتے تھے۔ اس کا رواج آٹھویں یا نویں صدی عیسوی تک ملتا ہے۔ اس کے بعد ہندوستان میں اس کا دور ختم ہو گیا۔ جنوب مشرقی ایشیا کے بعض حصوں مثلاً جاوا میں اس دور کے بعد بھی کمان کی شکل کی وینا زیبائشی نمونوں میں دکھائی دیتی ہے۔ پرانے زمانے میں اس وینا کا رواج دنیا کے تقریباً تمام حصوں میں تھا۔ قدیم مصر اور سمیر میں بھی یہ پائی جاتی تھی۔ سورمنڈل اور قانون جیسے مشہور ساز اسی وینا کی طرز پر وجود میں آئے۔ یہ ساز ہزاروں برس تک رائج رہے۔ لیکن ہارپ اور ستار وغیرہ جیسے جدید سازوں کے مقابلے میں ان کی مقبولیت قائم نہیں رہ سکی۔ سورمنڈل اور قانون سے صرف سیدھی سادی دھنیں نکلتی تھیں۔ ہندوستانی موسیقی کی مختلف طرزوں میں لوچ، لچک، اُتار چڑھاؤ اور گمک کے علاوہ اور بھی کئی خوبیاں ہیں جن میں ہر لحظہ ایک نیا تنوّع پیدا ہوتا رہتا ہے۔ مذکورہ بالا ساز ان تمام ضرورتوں کو

پروانہ کھسکے اور اپنی ذاتی مقبولیت کھو بیٹھے۔ تانون نے بعد میں سنتور کی شکل اختیار کر لی جس کے تاروں کو ضرب دینے کے لئے لکڑی کے بنے ہوئے زخمے استعمال کئے جاتے ہیں۔ چنانچہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ آج کل کے پیانو کی ایجاد انہیں سازوں کی مرہون ہے۔

دوسری صدی عیسوی کی بیشتر نقاشیوں میں چھپنارے کی قسم کی وینا نظر آتی ہے۔ بعد میں ترقی کر کے اسی وینا نے آج کل کے رباب اور سرود کی شکل اختیار کر لی۔

قدیم نقاشی کے نمونوں کو دیکھنے سے ہمیں بعض خاص خاص باتیں معلوم ہو سکتی ہیں۔ مثلاً یہ کہ رقص و سرود کی محفلوں میں حصہ لینے والے افراد کی تعداد کیا ہوتی تھی۔ رقص و سرود کے ساتھ ساتھ کس قسم کے سازوں سے کام لیا جاتا تھا۔ مختلف سازوں کو کس انداز سے تھام کر بجایا جاتا تھا۔ مختلف فن کاروں کے کھڑے ہونے یا بیٹھنے کا کیا سلیقہ تھا۔ پرانی نقاشی میں یہ تمام باتیں جزئیات نگاری کا ایک حیرت انگیز موقع پیش کرتی ہیں۔ بھارہٹ، متھرا، گندھر، امراوتی، سانچی، نگرجونی کونڈا اور چدمبرم کے علاوہ شمالی اور جنوبی ہندوستان کے مختلف مندروں میں نقاشی کے قدیم شاہکاروں میں گھنٹی، شنکھ، طبل، شہنائی، باجے اور وینا کی مختلف قسمیں اپنے جلوے دکھا رہی ہیں۔ نقاشی کے یہ نمونے تیسری صدی قبل از مسیح سے بارھویں صدی عیسوی تک کے زمانے سے تعلق رکھتے ہیں۔ تاریخی نقطۂ نظر سے اس کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ باگھ، اجنتا اور تنجور میں دیواروں پر بنی ہوئی تصویروں میں بھی بہت سے سازوں کے دلکش نمونے پیش کئے گئے ہیں۔ ہندوستانی موسیقی کی تاریخ میں آرکسٹرا جس صورت میں کہ اسے ہم آج کل جانتے ہیں۔ زمانۂ حال کی ایجاد ہے۔ لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ ہمارے یہاں اس سے پہلے آرکسٹرا نہیں ہوا کرتا تھا۔ بہت پرانے زمانے سے سازوں کو اکٹھا کر کے بجانے کا رواج چلا آتا تھا۔ عام طور سے ان سازوں کی تعداد پانچ دس سے زیادہ نہیں ہوتی تھی۔ نقاشی کے نمونوں کو دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ ایسے ساز محلوں اور جلوسوں میں یا عبادت اور رقص کے موقعوں پر ایک ساتھ بجائے جاتے تھے اور ان میں تار کے سازوں اور ہوا یا ضرب سے بجنے والے سازوں کی مختلف قسمیں شامل تھیں۔ بدھ کی شبھ پوجا کا طریقہ یہ تھا کہ وینا، بانسری، طبل، دوہرے ڈھول اور جھانجھ وغیرہ سازوں سے آوازیں پیدا کی جاتی تھیں۔ مہاراجہ اشوک جب بھی یاترا یا سیر کے لئے کسی دوسرے سفر کے لئے نکلتے تھے تو ان کے ہمراہ ایک پورا آرکسٹرا ہوا کرتا تھا۔

گپت خاندان کے عہد سے تعلق رکھنے والے لٹریچر میں کئی سازوں کا ذکر ملتا ہے۔ ان سازوں میں وینا، دمسار (بانسری) مردنگ، پشکر، مرجہ، سوریا، شنکھ، ڈنڈھوبی اور گھنٹی وغیرہ شامل ہیں۔ یہ سب ساز سٹیج پر یا میدانِ جنگ میں استعمال ہوتے تھے۔

ساتویں صدی کے ابتدائی دور میں ہیوان چوانگ جیسے بیرونی سیاح نے آرکسٹرا میں استعمال ہونے والے سازوں کی نوعیت پر کسی قدر روشنی ڈالی ہے۔ یاترا کے تذکرہ میں شنکھ، ڈنڈھوبی، مرجہ، وینو، وینا، جھلاریکا، تال اور کھالے وغیرہ کا ذکر ملتا ہے۔ اور جب مہاراجہ (غالباً ہرش) اپنے اشنان بھون (غسل خانے) میں جاتے تھے تو ستیر نگے کے اونچے سروں کے ساتھ ساتھ وینا، ڈھول اور جھانجھ وغیرہ کی نرم آوازیں بھی پیدا جاتی تھیں اور بہت سے گانے والوں کی اونچی لے کے ساتھ مل کر آوازیں ایک عجیب سماں باندھ دیتی تھیں۔

اس کے بعد مسلم عہد میں ہمیں نوبت نظر آتی ہے۔ لفظی طور پر نوبت کا مطلب ہے نو سازندے۔ بعض اوقات سازندوں کی تعداد اس سے بھی زیادہ ہوتی تھی۔ یہ لوگ چھجوں پر یا شہروں، محلوں اور دوسری عمارتوں کے دروازوں کے اوپر بیٹھ کر ساز بجاتے تھے۔ شہنشاہ اکبر کا نقارخانہ ان سازوں پر مشتمل تھا۔ کرگا۔ نقارہ، ڈھول، سرنائی، نفیری، کرنا، شرنگا اور جھانجھ وغیرہ۔

گزشتہ صدیوں میں ہمیں بہت سے ساز ایسے دیکھے ہیں جو کسی نہ کسی زمانے میں رواج سے خارج ہو چکے ہیں۔ تار کے سازوں اور ہوا یا ضرب سے بجنے والے سازوں کے زمرہ میں اس قسم کے سازوں کی تعداد سینکڑوں تک پہنچی ہے جنہیں وقت کے ساتھ آزمائش کی بھٹی میں سے ہو کر گزرنا پڑا۔ ان میں سے بعض ساز رواج سے یکسر محروم کر دئے گئے۔ اور آج ان کا وجود بھی کہیں نہیں ملتا۔ وجہ یہ ہے کہ ہماری موسیقی کے انداز وقتاً فوقتاً بدلتے رہے ہیں اور مذکورہ بالا ساز ان تبدیلیوں

کے متحمل نہیں ہو سکے - ان کے مقابلے میں بعض دوسرے ساز ایسے ہیں کہ ہر آزمائش میں پوری آب و تاب سے کامیاب ہوئے -

بہت سی ترقیوں اور تبدیلیوں کے بعد انھوں نے بہت خوبصورت وضع اختیار کر لی ہے - اور اب موجودہ زمانے میں انھیں کلاسیکل سازوں کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے - ان سازوں کی آب و تاب ہی کچھ اور ہے - ان میں سے بعض کو ہاتھی دانت سے آراستہ کیا جاتا ہے - اس قسم کے سازوں کے علاوہ باقی ساز ایسے ہیں کہ زمانہ کے الٹ پھیر کے باوجود آج تک قائم ہیں اور ان کی اصلی شکل و صورت میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی ہے - ان کا استعمال ہندوستان کے قدیم باشندوں اور دیہاتی عوام میں اب تک چلا آتا ہے -

امبوجہ، الاپنی، پری وادھنی، وپنچی، چتیرا، کچھپی اور مٹ کو کلا وغیرہ سب پرانے تار دار ساز اپنی اصلی شکل اور وضع تبدیل کر کے شمالی اور جنوبی ہندوستانی کے نہایت ترقی یافتہ سازوں کی صورت اختیار کر چکے ہیں - ان کی ترقی یافتہ صورتیں ہیں - وینا، ستار، گوٹو وادیام، وچتر وینا، سرود، اسراج اور سارنگی وغیرہ وغیرہ پرانی وضع کے شور پیدا کرنے والے ساز مثلاً پٹہا، مرجہ، مردالا، بھیری دندھوبی وغیرہ اب نہایت نرم اور صحیح آوازیں پیدا کرنے والے سازوں کی صورت میں ہمارے سامنے ہیں - ان نئے سازوں میں مردنگ، طبلہ اور پکھاوج وغیرہ شامل ہیں - ان میں آوازوں کے اتار چڑھاؤ کی خوبصورتی کا اپنا رنگ ہے -

ہم دیکھتے ہیں کہ ہندوستانی سازوں کی ترقی کے دور میں شاندار تبدیلیاں صرف انھیں سازوں میں آئیں جو کلاسیکل موسیقی میں استعمال ہوتے ہیں - ان کے مقابلے میں ہمیں اب بھی عجیب و غریب قسم کے ایسے ساز سینکڑوں کی تعداد میں نظر آتے ہیں جن میں اب تک کوئی بھی تبدیلی واقع نہیں ہوئی - ان سازوں کو گھومنے پھرنے والے گویّے، دیہاتی لوگ اور قدیم باشندے استعمال کرتے ہیں - ہندوستانی سازوں کے بڑے ذخیرے میں بہت بڑا حصّہ اسی قسم کے سازوں کا ہے - ہم جانتے ہیں کہ جس طرح ہندوستان میں کلاسیکل موسیقی کی بنیاد دیہی لوک سنگیت ہے - ویسے ہی آج کل کے کلاسیکل ساز بھی ان عوامی سازوں سے نکلے ہیں -

---

شاہین غازی پوری

## موسیقی

بارشِ رحمت و انوار و کرم موسیقی — باعثِ خاتمۂ کرب و الم موسیقی
قلبِ محزوں کو پیامِ طرب و کیف و نشاط — خشک شاخوں کے لئے ابرِ کرم موسیقی
ماورائے حرم و دیر - زبانِ دل و جاں — برتر از کشمکشِ دیر و حرم موسیقی
انگلیاں ہوتی ہیں جب دل کی ہم آہنگ کبھی — دشت میں کرتی ہے تعمیر ارم موسیقی
آرفیئس[1] جو کبھی ساز اٹھا لیتا ہے — زلفِ گیتی کا سنوار آتی ہے خم موسیقی
اور خاکم بدہن میں نے سنا ہے اکثر — گردشِ یزداں میں بھی جچتی نہیں کم موسیقی

---

[1] یونانی مائتھولوجی میں روایت ہے کہ آرفیئس جب اپنا ساز چھیڑنے لگتا تو ہر طرف بہار چھا جاتی تھی - اور پہاڑوں کی چوٹیاں پگھلنے لگتی تھیں - درخت اس کی موسیقی کے زیرِ اثر جھک جاتے تھے -

(ش - غ)

سیّد محمد رضا علی خاں

# دربارِ رام پور اور موسیقی

محترم نوّاب صاحب رام پور کے اس عطیّے کے لئے ادارہ موصوف کا شکرگزار ہے۔ موسیقی سے جو شغف اور اس میں جو دسترس آپ کو ہے اُسے کون نہیں جانتا۔ (ادارہ)

میں نے اور بزرگوں نے ہمیشہ موسیقی کی خدمت اور اس فنِ لطیف کی ہر طرح عملی قدر کی ہے۔ اس لئے مناسب ہوگا کہ رام پور کو اہلِ موسیقی اور موسیقی سے جو ارتباطِ خاص رہا ہے اس کا مختصر تذکرہ سطورِ ذیل میں کر دیا جائے۔

سولہ یا باختلافِ رائے پندرہ متقدمین نائکوں کے بعد باکمال متاخرین سب کے سب رام پور میں آ بسے۔ یہ عہد میرے جدِّ امجد نوّاب یوسف علی خاں بہادر مرحوم کا تھا۔ مثلاً آخری "ڈاگروں" میں روشن خاں ڈاگر (جن کی قبر اب تک رام پور میں موجود ہے) اس طرح بیارخاں، باسط خاں رباب یئے، جعفر خاں، صادق علی خاں گویے موجود تھے۔ اور نواب کلب علی خاں بہادر مرحوم کے عہد میں بہادر حسین خاں بیار خاں کے شاگرد امیر خاں، عنایت خاں، رحیم اللہ خاں، عظیم اللہ خاں گویے، قطب بخش گویّے (جن کو دربارِ اودھ سے قطب الدولہ کا خطاب حاصل ہوا تھا) میاں سید شاہ الغوذہ نواز اس طرح اور بہت سے ماہرینِ فن حاضرِ دربار تھے۔ لیکن یہ ہر دو امیر خود اپنے کمالِ فن میں بے نظیر اور ان اساتذۂ فن کے نزدیک مسلّم الثبوت اُستاد تھے۔

اب میرے والد مرحوم کے زمانے میں محمد حسین خاں مرحوم، وزیر خاں مرحوم، الٰہی بخش خاں بین کار مرحوم، عنایت حسین خاں و نذیر خاں گویّے، فدا حسین خاں سرود یئے، بندہ خاں سارنگی نواز، حفیظ خاں و کریم خاں سینیئے ستار نواز، کالکا دبندادین و بھوانی پرشاد کتھک اور اچھن کتھک جو میرے والد مرحوم کا شاگرد تھا۔ اس طرح نچو کتھک نے مجھ سے حاصل کیا۔ محمد علی خاں ربابیئے اور اس طرح کے دیگر اہلِ کمال موجود تھے۔ تال ودّیا میں بھی ناصر خاں کدو سنگھ، گیا پرشاد پکھاوجیئے اور حسین علی طبلہ نواز حاضر تھے۔ ان کے علاوہ خود میرے خاندان میں صاحبزادہ حیدر علی خاں مرحوم اور ان کے صاحبزادے سعادت علی خاں مرحوم عرف چھمّن صاحب قابلِ ذکر ہیں۔

میرے والد مرحوم کے شاگردوں میں ہندوستان کے مشہور اہلِ فن کا شمار ہوتا ہے۔ مثلاً سیّد سجّاد حسین سوزخواں مرحوم و بھیّا گنپت راؤ، پنڈت جات کھنڈے اور ٹھاکر نوّاب علی خاں صاحب مرحوم، سیّد محمد حسین عرف منجھو صاحب سوزخواں مرحوم۔

موجودہ اہلِ فن میں اکثر میرے یہاں موجود ہیں اور جو باہر ہیں وہ یا تو رام پوری اہلِ فن کی اولاد ہیں یا اُن کے شاگرد در شاگرد۔

ان میں سے بعض اپنے کو میری طرف منسوب کرتے ہیں جو اُن کا حسنِ اعتقاد کہے جانے کے قابل ہے۔ میں نے تو ان موتیوں کو اس لئے جمع کر رکھا ہے کہ یہ "سلسلۂ جواہر" میرے اجداد نے چُن چُن کر یکجا کیا تھا۔ ان کا بکھر جانا ان کے لئے باعثِ پریشانی اور میرے ذوقِ طبع کے لئے ناگوار ہوگا۔

دُنیا کی ہر قوم نے اپنے اپنے ملک کی موسیقی کو فنّی اعتبار سے کافی ترقّی دی ہے، یہاں تک کہ چینی ہشت ہزار سالہ پُرانے نغمے بھی "لندن" اور "ویانا" کے اسٹیجوں پر آ گئے، مگر ہمارے گانوں کے سُروں پر یہ اعتراض ہے کہ ان کو ملایا ہی نہیں جا سکتا۔

بقولِ اہلِ یورپ یا ترقّی یافتہ وطنی بھائیوں کے انڈین میوزک میں ہارمنی نہیں ہے اور اس کا نوٹیشن نہیں ہو سکتا۔ بنا بریں میں نے اپنی تصنیفات میں ہر گانے کے مقابل صفحہ پر اس کا نوٹیشن وضاحت کے ساتھ کر دیا ہے۔ اسی طرح ہماری تال ودّیا پر بھی اعتراض ہے۔ اُن کی رائے میں ہماری "ٹائمنگ"

بھی ناقابلِ عمل ہے۔ اسی وجہ سے میں نے اپنے نوٹیشن میں تال کے ماترے بھی قائم کر دئے ہیں۔

میرا مطلب یہ نہیں کہ میں مغربی میوزک یا تعلیم یافتہ لوگوں کی رائے پہ حرف گیری کروں۔ لیکن اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ اس غلط فہمی کو اپنے ذاتی تجربہ کی بنا پر دور کرنے کی کوشش کروں۔

دنیا میں ہماری ہندوستانی موسیقی کو اوّلیت کا درجہ حاصل ہے جس پہ ہندوستان کی قدیم تاریخیں اور مذہبی کتابیں شاہد ہیں۔ موسیقی ایشور بھگتی کا ذریعہ بھی اور ہے۔ کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلی استوتی مہادیو جی نے کی جو اب بگڑ بگڑا کر بھجن کہلاتی ہے۔ ہندوستان کا یہ قدیم فن افغانستان کے راستہ سے دربارِ ایران تک پہونچا جس کو حکماء نے اپنی آغوشِ شوق میں لے کر فنونِ حکمت کا ایک حصّہ بنا لیا اور اس کی تکمیل کی کوششیں کرتے رہے۔

شیخ الرئیس بو علی سینا نے قرنا اور شہنائی ایجاد کی۔ پھر جس خونی راستہ سے سکندرِ اعظم آیا تھا اسی راستے سے دارا کے ملک سے یہ رنگین تحفہ یونان و یورپ تک پہنچا یا۔ اسی طرح ناچ بھی پوجا کی ایک قسم تھی۔ "الاسّ اور تانڈو" کے متعلق کہا جاتا ہے کہ یہ دونوں ناچ ہنومان جی کی پیدائش کے وقت مہادیو جی نے ناچے۔ پھر سری کرشن مہاراج نے نرتکی اور سنگیت سے "گوپ لیلا" اور "رادھیکا جی لیلا" رچائی۔ ان سب کا مجموعہ "پرن" کہا گیا۔

اسی طرح "نال ودیا" بھی پوجا میں شامل تھی۔ "استوتی یا بھجن" کے ساتھ "ڈورو" بجتا تھا۔

میں نے اب تک موسیقی کی تاریخ و قدامت پر روشنی ڈالی ہے۔ اب مجھے اس کی تقسیم و تغیرات کا ذکر کرنا ہے تاکہ ملکی گانے کے سُروں پہ جو اعتراض کیا جاتا ہے وہ رفع ہو جائے۔

اب سنئے "اتم گانا، مدھم بجانا" گویوں کی ایک قدیمی مثل ہے۔ حالانکہ یہ دونوں چیزیں لازم و ملزوم ہیں۔ "لے" کے بغیر گانا نہیں آتا اور لے گانے کے بغیر بے کار ہے۔ گانے میں سب سے پہلی چیز "الاپ" ہے جس میں "منیڈ" بھی شامل ہے اور اس کے بھی تین درجے ہیں (۱) بلمپت (۲) مدھ (۳) درت۔ الاپ کے سُروں کو ترتیب دے کر "آروہی" اور "امروہی" پیدا کی۔ ان سے راگ اور راگنیاں بنائی گئیں۔ پوتھی میں چھ راگ اور چھتیس راگنیاں رکھی گئیں۔ بعض نے ان میں "پتر" اور "بھارجے" بھی شامل کر دئے۔

ان راگنیوں سے "دھرپت" "ہوری" "ساودرے" ایجاد ہوئے۔ انھیں کے ٹکڑے آہستہ آہستہ بنتے گئے جن کا نام "خیال" "ٹھمری" رکھا گیا۔ خیال میں علی بخش اور فتح علی خاں نے کافی نام پیدا کیا۔ شوری نے گلہ بازی میں خاص ملکہ پیدا کر کے ٹپّہ ایجاد کیا۔ پیشہ وروں کے حلقے میں پہنچ کر کہرووں اور دادروں نے رنگ جمایا۔ اس کے بعد چوبولے، لاونیاں اور چیز تنگ وغیرہ ظہور میں آئے۔

سازوں میں "بین" پاربتی جی کے خوابِ ناز کی تصویر بنی۔ پھر سُرسنگھار، رباب و سرود اور شیخ الرئیس کی ایجاد سے سارنگی (سازِ رنگیں) وجود میں آئی۔ امیر خسرو علیہ الرحمتہ نے بین سے ستار ایجاد کیا۔ آواز کی آس کے لئے تان پورہ (تنبورہ) نے صورت دکھائی۔ لیکن بھیّا گنپت راؤ صاحب سور گیا ستی نے ہارمونیم کو بھی ساز منوا دیا۔

اب لے کی طرف توجہ فرمائیے۔ پہلے کھال کا باجہ ایجاد ہُوا جو گھنگرو اور گانے کے ساتھ بجتا رہا۔ یہ باجہ مردنگ تھا (جس کو اب پکھاوج کہتے ہیں) اس کے دو ٹکڑے کر دینے سے طبلہ کا وجود ہُوا۔

کھیّے حسین خاں اور کدو سنگھ کے مقابلے نے ڈھولک کو عروج دیا۔ یہاں تک کہ کھیّے حسین خاں مرحوم کی ایک ہستی پر بنیں اب تک موجود ہیں۔

گانے میں دو گائیکیاں ہیں۔ (۱) کھرج گرام جو آج کل رائج ہے۔ اور گندھار گرام کی جھلک نامکمل حد تک کبھی کبھی خوش گلو عورتوں کے گانے میں نظر آجاتی ہے۔ ورنہ یہ ڈاگروں کے ساتھ ختم ہو چکی ہے۔

پوتھی کے راگوں کو تین حصّوں میں تقسیم کر لیا گیا ہے (۱) آڈو (۲) کھاڈو (۳) سپورن اور امیر خسرو علیہ الرحمتہ نے بھی کچھ راگ ایجاد کئے جو دیسی راگ کہلائے۔ پوتھی کے راگ "مارگ راگ" کہلاتے ہیں نیز پوتھی کے بارہ تال ہیں جو ضرب دینے سے تین سو ساٹھ بن جاتے ہیں۔

اہلِ مغرب نے صرف شُدھ سُر اختیار کئے ہیں۔ کبھی کبھی بہاگ پوریا اور بھیروں کے سُر لگائے جاتے ہیں۔ چوں کہ کوئی قید ہی نہیں اس لئے جو سُر چاہا لگا دیا گیا۔ اسی طرح لے کو دادرے کی تال میں تقسیم کیا ہے۔ لیکن اس میں بھی کوئی قید نہیں رکھی۔ لہٰذا جب راگ، سُر اور لے کی قید ہی نہیں تو مغربی موسیقی کو فن کے اعتبار سے کیا درجہ دیا جا سکتا ہے۔ عہد قدیم

ہیں یہ علم عام تھا بلکہ خانہ داری کی ضروریات کا ایک جزو سمجھا تھا لیکن اب مخصوص طبقے کے لئے محدود ہو کر رہ گیا ہے۔ نیو تھیٹر اور سینما نے تو اس فن کی تہذیب کا بیڑا ہی اُٹھا لیا ہے۔ مشرق و مغرب کی مخلوط طرز نے نہ ادھر ہی کا رکھا نہ اُدھر کا۔

ہماری موسیقی پر اعتراض ہوتے ہیں کہ اس میں "ہوری" "دھرپت" دشوار و دقیق ہیں، جو نہ ادا ہو سکتے ہیں نہ ہر ایک کی سمجھ میں آ سکتے ہیں۔ اس کا جواب یہی ہو سکتا ہے کہ کیا ہمارے راگوں میں ٹھمری دادرا، کہروے نہیں ہو سکتے۔ راگوں کی دشواری سے بعض جدید فیشن احباب ایجادی راگ گانا شروع کر دیتے ہیں۔ اگر ان کی دشواری گراں ہے تو آسانی کے لئے ٹھمری وغیرہ کیوں نہ گائی جائیں۔ اور اگر طبیعت ہی دشوار پسند ہے تو ہوری دھرپت کو صحیح طور سے گانے کی مشق کریں۔

دوسرا اعتراض یہ ہے کہ موسیقی میں نوٹیشن اور ہارمنی نہیں "یا یہ علم اب تک علم سینہ رہا علم سفینہ نہ بن سکا۔" میں کہوں گا کہ کسی اہل فن نے اب تک اس طرف توجہ ہی نہیں کی۔ چناں چہ میں جو چیزیں خود تصنیف کرتا ہوں ساتھ ہی ساتھ اس کا نوٹیشن بھی ہوتا جاتا ہے۔ ہارمنی کے معنی "ایک ساتھ سُروں کا مل جانا ہے"۔ چوں کہ مغربی موسیقی میں راگ کی کوئی قید نہیں اس لئے ان کے تمام ساز مختلف سُر بجاتے ہیں جو ماہرانِ فن کی طبیعت پر گراں ہوتا ہے۔

میں نے ہارمنی کا جو قاعدہ رکھا ہے وہ یہ ہے کہ پہلے ایک یا دو مرتبہ ایک چیز کی استائی انترا اور اگر چوتھی ہو تو بھوگ ابھوگ تمام ساز بجائیں پھر اس کی بڑھت تمام ساز یکے بعد دیگرے کریں۔ یہی میرے نزدیک اصل ہارمنی ہے۔

(سنگیت ساگر)

---

## آئندہ شمارے کی ایک جھلک

مطالعۂ کائنات — از نیاز فتح پوری

رُوس میں اُردو — از کرشن چندر

مولانا گرامیؒ — از ہری چند اختر

کیا سمجھے ؟ — از اثر لکھنوی

مُردار چہرہ (افسانہ) — از علی عبّاس حسینی

تلاش (نظم) — از جمیل مظہری

(ادارہ)

## مضمون نگار حضرات سے

اگر مضمون نگار حضرات بے طلب مضامین بھیجنے سے پہلے اس بات کا اندازہ کر لیا کریں کہ بے طلب مضامین اکثر ضرورت کے مطابق نہیں ہوتے تو ادارے کی ایک بہت بڑی مشکل حل ہو سکتی ہے۔ اس وقت ادارے کے پاس قبول شدہ مضامین اور نظموں کی ایک بڑی تعداد منتظرِ اشاعت ہے۔

(ادارہ)

ڈاکٹر سید رغیب حسین

# امیر خسرو اور ہندوستانی موسیقی

یہ ایک مسلّمہ بات ہے کہ خوش الحانی طبعی اور فطری چیز ہے جو حیاتِ انسانی پر ایک گہرا اثر ڈالتی ہے۔ نفسِ انسانی پر اس کا جو اثر پڑتا ہے محتاجِ بیان نہیں اور اس فنِ لطیف میں جو معنویت ہے اس سے کسے انکار ہے۔ مصوّری، مجسّمہ سازی، فنِ تعمیر، خوش نویسی اپنی جگہ فنونِ لطیفہ میں شامل ہیں مگر انسانی قلب و دماغ پر تصرّف کر کے حالات اور خیالات میں ایک انقلاب عظیم لے آنا صرف موسیقی ہی کا کام ہے۔ اعصابِ جسم کو حساس بنانے اور ہیجانی کیفیت پیدا کرنے میں اسے بڑا دخل ہے۔

موسیقار اپنے دلی جذبات اور کیفیت کا اظہار صداؤں کے زیر و بم سے کرتا ہے جن کے ارتعاش ہمارے کانوں کے پردوں پر پڑتے ہیں، ان کا تجزیہ ہمارے دماغ میں ہوتا ہے اور ایک غیر محسوس طریق سے ہم موسیقی سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔

موسیقی ایک ایسا سحر ہے کہ شاہ و گدا دونوں بقدرِ استعداد اس سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ خیالات تصوّر کے ذریعے سے جذبات میں منتقل ہو جاتے ہیں۔ موزوں الفاظ اور جذبات میں ایک گہرا نفسیاتی تعلّق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ زمانۂ قدیم میں حدّتِ خون بڑھانے اور برانگیختگی پیدا کرنے کے لئے فوجوں کے ساتھ جنگی ساز رہتے تھے۔ لفظ موسیقی وسط ایشیا، جنوب مشرقی ایشیا، تمام عرب اور شمالی افریقہ تک سمجھا اور بولا جاتا ہے، بڑی چھان بین کرنے کے بعد متفقہ فیصلہ یہی ہے کہ یہ لفظ یونانی زبان سے عربی میں داخل ہوا ہے، اور آخر تمام اسلامی دنیا میں پھیل گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ فلسفہ اور منطق کی کتابوں کے جب عربی زبان میں ترجمے ہوئے تو عربوں نے اس لفظ کو بعینہٖ عربی میں ایک ذرا سی تبدیلی سے داخل کر لیا یعنی کاف کو ق سے بدل دیا۔ انگریزی میں اس کا املا میوزک Music ہے فرانسیسی میں میوزیق Musique لاطینی میں میوزیکا Musica جرمنی میں موزیکے ہے، اس کے معنے ہیں

آہنگ آواز جس کے تواتر سے سماعت لذّت یاب ہوتی ہے، آواز کا تواتر جس کا نغمہ یا الاپ کانوں کو خوش کر دے یا بیک وقت صداؤں کا وفاق و اتحاد کے ساتھ بلند ہونا، زمانۂ جاہلیت اور ابتدائے اسلام میں موسیقی کا لفظ عربی زبان میں نہیں تھا۔ نشید اور غناء کے لفظ ضرور ملتے ہیں۔ عربوں نے مذکورۃ الصدر زمانے میں بحیثیت مستقل علم کے کبھی اسے مرتّب بھی نہ کیا تھا۔

تاریخ یونان، یونانیوں کے اسلاف کے کارناموں اور قصص و حکایات کا مطالعہ کرنے سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ ان میں قدیم الایّام سے حلقی Vocal اور ساز Instrumental کا رواج عام تھا۔ اپالو Appolo دیوتا کو بڑی عظمت اور تقدّس حاصل تھا۔ اس کی حمد و ثنا میں گیت گائے جاتے تھے۔ عبادت کے اوقات میں صنم پرست لڑکے اور لڑکیاں ہم آہنگ ہو کر طنبور اور نے وغیرہ بجایا کرتے تھے۔

یونانیوں میں موسیقی کے ساز بربط، بانسری، گیٹار Guitar پر مشتمل تھے، ان کے ماسوا اور کون سے آلاتِ موسیقی استعمال ہوتے تھے ہمیں کچھ زیادہ معلومات حاصل نہ ہو سکیں۔

یونانی قوم ازمنۂ قدیم میں تہذیب و ثقافت کی علمبردار تھی، اس وقت یورپ اور ایشیائے کوچک میں کوئی قوم ان کی ہمسر نہ تھی، ادھر وسط ایشیا میں ایران تہذیب و تمدّن کا گہوارہ تھا۔ ہندو اپنی تہذیب و ثقافت اور معاشرت کو سب سے قدیم بتلاتے ہیں، اور اس بات کے مدعی ہیں کہ تمام دنیا نے ان سے علم و ہنر اور فنونِ لطیفہ کا سبق لیا ہے اور فنِ موسیقی ہندوستان سے دوسرے ممالک میں پہنچا، ایرانیوں کا دعویٰ ہے کہ ہم ایک مدّت تک یونان کے ملک پر حکومت کرتے رہے، یونانیوں

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

نے یہیں سے اکتساب علم و ہنر کیا اسی لئے ہمارا تمدن یونانیوں سے قدیم ہے اور آلاتِ موسیقی کی ایجاد اور تکمیل کا شرف صرف ہمیں کو حاصل ہے۔ ان دعاوی کی جانچ اور دیکھ بھال مورخوں کے ہاتھوں میں چھوڑتے ہیں۔ اس کا فیصلہ کرنا ہمارے حیطۂ امکان سے باہر ہے۔

یہودیوں کی تہذیب بھی قدیم ہے۔ انھوں نے موسیقی میں کیا ترقی کی، ان کے ساز کیا کیا تھے، اس سے ہمیں کچھ زیادہ واقفیت نہیں ہے۔ مگر فلسطین کی سرزمین میں جہاں بہت سے پیغامبر مبعوث ہوئے اور لوگوں کو رشد و ہدایت کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ کی پرستش اور تزکیہ نفس کی تعلیم دیتے رہے، وہاں موسیقی صرف عبادت گاہوں اور صوامع تک ہی محدود رہی، جہاں Psalms مزامیر گائے جاتے تھے جنھیں سب مل کر ایک ساتھ گاتے تھے۔ انھیں مقدس ترین اعمال میں شمار کیا جاتا تھا اور حضورِ قلب، تزکیہ نفس، استجابتِ دعوات و آمرزشِ گناہ کا ایک ذریعہ سمجھا جاتا تھا

عربی موسیقی کی بنیاد عباسیوں کے زمانے میں پڑی۔ عباسی خلفاء علم و ادب، فلسفہ و حکمت کے دل سے شیدائی تھے اور فنونِ لطیفہ کے بڑے زبردست مربی۔ چنانچہ انھوں نے ممالکِ محروسہ سے مغنی اور موسیقار جمع کئے۔ دار الخلافہ بغداد میں آکر انھیں ترقی کا بڑا وسیع میدان نظر آیا۔ انھوں نے آلاتِ موسیقی میں طرح طرح کی اختراعیں کیں اور قسم قسم کی راگ راگنیاں ایجاد کر کے اپنی دماغی قابلیت کا ثبوت دیا۔

اس کی ترقی کا ایک اور سبب بھی ہے، جب منطق اور فلسفے کی کتابوں کے تراجم ہوئے تو ان کے مطالعے سے معلوم ہوا کہ یونانی فلاسفر علم موسیقی کے بڑے ماہر ہوا کرتے تھے اور فنونِ لطیفہ سے آگاہی رکھے بغیر کوئی فلاسفے کی صف میں نہیں آ سکتا۔ بادشاہ، درباری امراء سب فلسفے سے ذوق رکھتے تھے۔ بھلا کیونکر ممکن تھا کہ یونانی فلاسفے سے وہ کسی طرح کم رہتے۔ یہی سبب ہے کہ قریب قریب تمام فلسفی موسیقی میں مہارت رکھتے تھے۔ چنانچہ یعقوب الکندی (متوفی ۲۶۰ھ) جو اسلامی عہد کا پہلا فلسفی ہے اس نے فنِ موسیقی پر ایک کتاب تصنیف کی جس میں سرتی کے امتداد Pitch کی تعیین کی۔ ابونصر الفارابی (متوفی ۳۳۹ھ) نے موسیقی کے نظریے پر سب سے اہم کتاب (الموسیقی الکبیر) وزیر ابوجعفر محمد بن کرخی کے لئے لکھی۔ وہ موسیقی کے پیمانوں سے واقف تھا اور سروں کے امتداد حالیہ سوم (میجر تھرڈ) ۴ نسبت ۵ اور سوم صغیر (تھرڈ مائنر) یعنی ۵ نسبت ۶ کا فرق بخوبی جانتا تھا۔[1]

[1] قرونِ وسطیٰ کے مسلمانوں کی علمی خدمات تالیف مولوی عبدالرحمن خاں صاحب جلد اول صفحہ ۱۰۵-۱۰۶

فلوٹ یعنی بانسری کی ایجاد نصیر الدین طوسی کی طرف منسوب ہے اور آرچ لوٹ (العود الکبیر) سالٹری Psaltry صفی الدین (متوفی ۱۲۹۴ء) کے نام سے۔

امیر سیف الدولہ کے دربار میں ابونصر فارابی کی رسائی اسی موسیقی کے ذریعے سے ہوئی تھی، اور اس کے کمال کو دیکھ کر ہاتھوں ہاتھ فارابی کو لیا اور اسے اپنے ندما میں جگہ دی۔ صاحب اسمٰعیل بن عباد کو ہمیشہ یہی اشتیاق رہا کہ فارابی ایک بار اس کے دربار میں آ جائے۔ اور اس کے لانے والے کے لئے انعام بیش قرار مقرر کئے۔ مگر اس کی آرزو پوری نہ ہوئی۔

## ایرانی موسیقی

ایرانی اپنے تمدن کو یونان کے تمدن سے قدیم بتاتے ہیں اس لئے ان کا دعویٰ ہے کہ ایجادِ آلاتِ موسیقی اور اس فن کی تکمیل ایران میں ہوئی اور وہاں سے یونان اور بلادِ مغرب میں پہنچی۔ زرتشت کے مذہبی سرود اور ترانے کچھ تو سکندر اعظم کی فتوح کی نذر ہو گئے۔ اس کے بعد ساسانیوں کی عظمت نے اس کو زندہ کیا۔

ساسانی دربار میں موسیقی دانوں اور گویوں کا رتبہ بہت بلند رکھا گیا تھا۔ بادشاہ کی مجالسِ خاص میں میر تشریفات (خرم باش) موسیقی کے باکمال استادوں سے فرمائش کرتا کہ فلاں راگ گاؤ یا فلاں چیز بجاؤ۔

مسعودی نے ایرانیوں کے آلاتِ موسیقی کے نام لئے ہیں[1] اور وہ یہ ہیں:-
ستار، بانسری (نے)، طنبورہ، شہنائی اور چنگ، خراسان کے لوگ زیادہ تر ایک ستار بجاتے تھے جس میں سات تار ہوتے تھے اور اس کو وہ رنگ کہتے تھے۔ خسرو کے عہد میں بعض اور ساز جن کا وجود اس زمانے میں ثابت ہوتا ہے، شہنائی اور دف ہیں۔ ہندوستانی ستار وینا کا بھی کبھی کبھی استعمال ہوتا تھا۔ ان کے علاوہ معمولی ستار جس کا نام وارا ہے، بربط (بربعز)، کنّار (ستار کی ایک قسم) چھوٹا دف (ڈمبلگ)

خسرو دوم کے دربار کے گویوں اور راگ تصنیف کرنے والوں میں سب سے زیادہ مشہور دو ہیں، ایک سرگش (یا سرکش) اور دوسرے باربد۔

لغات برہان قاطع میں وہ تیس لحن مذکور ہیں جو باربد نے خسرو دوم کو سنانے کے لئے ایجاد کئے تھے۔ ان کے نام بعض تبدیلیوں کے ساتھ نظامی کی خسرو شیریں میں بھی دئے گئے ہیں۔

[1] مروج الذہب ج ۸ ص ۹۰-۹۱

عوفیؔ نے "نوائے خسروانی" کا ذکر کیا ہے جس سے یقیناً مراد سات "شاہی طرزیں"
(الطرق الملوکیہ) ہیں جو مسعودی[2] کے ہاں مذکور ہیں
باربدؔ نے جو نظامِ موسیقی ایجاد کیا تھا، وہ سات خسروانیات (شاہی طرزیں)[3]
تیس ۳۰ لحن اور تین سَو ساٹھ ۳۶۰ راگنیوں پر مشتمل تھا۔
یزدان آفرید غالباً مذہبی نوعیت کی راگنی تھی، بعض راگ موسمی تیوہاروں کی
خوشی میں گائے جاتے تھے۔ خصوصاً موسمِ بہار کی آمد اور لطفِ زندگی کا مضمون اس میں
باندھا جاتا تھا۔ ان میں سے ایک کا نام نوروزِ بزرگ تھا، سرو ستان، آرائش خورشید،
ماہ ابر کوہان، نوشین بینیان بھی اسی قسم کے تھے۔

ایرانیوں نے ارقامِ موسیقی کے لئے نو دائرے مختلف رنگوں سے بنائے ہیں۔ جو
ہم مرکز ہیں۔ پہلے اندرونی دائرے کو چھ برابر حصوں میں تقسیم کرتے ہیں ان میں سے
ہر ایک حصے کا نام دانگ رکھا ہے اور مجموعے کا نام شش دانگ ہے۔ یہی حصے انسانی
صدا ہیں۔ پھر دوسرے دائرے چھوں حصوں کو دو برابر حصوں میں تقسیم کرکے ان کے خطوط
کو آخری دائرے تک بڑھا دیتے ہیں۔ پس سوائے پہلے اندرونی دائرے کے باقی دائرے
برابر کے ۱۲ حصوں میں تقسیم ہو جاتے ہیں، پھر تیسرے دائرے کے بارہ حصوں کو دو برابر
حصوں میں تقسیم کرتے ہیں اور ان خطوط کو اوپر کے تمام دائروں تک لے جاتے ہیں۔
لہٰذا دو دائروں کے سوا باقی تمام دوائر برابر کے چوبیس حصوں میں بٹ جاتے ہیں۔
انھیں کا نام ہنگام ہے۔ اسی طرح سے آگے بڑھتے ہیں اور اصطلاحات وضع کی ہیں۔ جن
کے معانی سے علی العموم ناواقفیت ہے۔ یہی اب ایران میں گام کہلاتے ہیں[4] جن کے
فروع ۱۵۰۰ سے اوپر پہنچتے ہیں۔

ہنگام، ہنگام

ایرانی موسیقی کے بارہ مقامات کو کسی باکمال نے اس رباعی میں یکجا کر دیا ہے۔

راست[1] عشاق[2] بوسلیک[3] بساز
با نوا[4] اصفہان[5] بزرگ[6] نواز
کوچک[7] استاد عراق[8] زنگولہ[9]
پس حسینی[10] و راہوئے[11] و حجاز[12]

ہر شعبہ چند نغموں سے مرکب ہے جو نغمات بے شمار ہیں اور ہر ایک جداجدا
نام سے موسوم۔ ان کے گانے کے لئے مختلف اوقات مقرر ہیں۔ زیر و بم کے لئے جداگانہ
قواعد و اصول منضبط ہیں[5]۔

## ہندوستانی موسیقی

دانایانِ ہند موسیقی کو نعمۂ خداوندی بتاتے ہیں اور اس کا موجد کرشن جی کو اور
بعض مہادیو جی کو بتاتے ہیں۔ ہندوستانی راگ ایرانی راگ سے بھی قدیم تر مانا جاتا ہے اس
کی نزاکت اور وسعت تمام دنیا میں مسلّمہ ہے۔ ہندوؤں کا دعویٰ ہے کہ ہندوستان
زمانۂ قدیم ہی سے علم و فن کا گہوارہ رہا ہے۔ یہیں سے تمام علوم و فنون ایجاد ہو کر اقطاعِ عالم
میں پھیلے۔ موسیقی جو فنونِ لطیفہ کی ایک شاخ ہے، تمام دنیا اسی ہندی سنگیت
کی خوشہ چین ہے۔

ہندوستان ہی وہ ملک ہے جہاں مختلف اندام و اشکال کے چھوٹے بڑے
ساز حسبِ ضرورت ایجاد و اختراع کئے گئے جن سے گوناگوں صدائیں پیدا ہوتی ہیں۔
اہلِ ہند کٹر قدامت پسند واقع ہوئے ہیں اس لئے اُن کے ساز اب بھی اسی قدیم ڈھنگ
کے پائے جاتے ہیں اور ان میں بہت کم تغیّر پیدا ہوا ہے۔

---

[1] دیکھو براؤن ۱۸۹۹ء ص ۵۴
[2] مروّج ج ۸ ص ۹۰
[3] خسروانیات کی ایجاد کو نکیسا کی طرف بھی منسوب کیا گیا ہے جو خسرو کے عہد کا ایک
اور گویا تھا اس کا ذکر نظامی کے ہاں ملتا ہے۔
[4] تعلیماتِ موسیقی جلد اوّل مصنفہ کرنیل علی نقی خاں وزیری کا دیباچہ و تقریظ
از میرزا سید عبد اللہ خان المعروف بہ آتابکی۔
[5] یہی وہ بارہ مقامات ہیں جن کو امیر خسرو نے ہندی راگ میں شامل کیا ہے۔
دیکھئے امیر خسرو جن کا ذکر صفحات آئندہ پر ہے۔

ہندوستان میں موسیقی کا مترادف لفظ سنگیت ہے، انفرادی طور پر گایا جائے یا
اجتماعی طور پر ساز کے ساتھ یا ساز اور رقص سمیت، ان سب پر لفظ سنگیت کا اطلاق
ہوتا ہے، یہی ہندوستانی موسیقی ہر شکل پر حاوی ہے۔ حلقی Vocal ہو
یا ساز Instrumental کے ساتھ، اجتماعی یا ساز و رقص سمیت،
سب کو سنگیت میں شامل کرتے ہیں۔

علم موسیقی کا تعلق چونکہ صدا سے ہے، پس اس کی دو قسمیں بیان کی گئی ہیں:

(۱) کارآمد یا مفید اور

(۲) غیر کارآمد یا غیر مفید۔

مفید وہ آواز ہے جو فن موسیقی کے اصول و ضوابط پر مبنی ہو۔ غیر مفید آوازیں
شور و غل ہیں جن سے بجائے خوشی کے طبیعت مکدّر ہو جاتی ہے۔

ہندی راگ کے موجدوں نے موسیقی کو سات سروں میں تقسیم کیا ہے، اور آواز
کی امتداد کے مطابق ان کو یکے بعد دیگرے رکھا ہے اور ساتوں سروں کے حروف اوّل
لے کر اس طرح ترتیب دیا ہے[1]

| نی | دھا | پا | ما | گا | رے | سا |
|---|---|---|---|---|---|---|

اسے سرگم کہتے ہیں۔ امتداد کے اندازے کے لئے ان حروف پر لکیریں کھینچ دی گئی
ہیں۔ پہلے حرف کو اگر اکائی مانا جائے تو دوسرے حرف (رے) کا امتداد دوگنا، تیسرے
حرف گا کا تگنا، علی ہذا القیاس دھا تک چھ گنا امتداد ہوگا۔ یہ چھیوں حروف مفتوح
پڑھے جاتے ہیں۔ اس کے بعد نی اسی نسبت سے مکسور پڑھا جائے گا۔

س سے سرج یا کھرج، ر سے رکھب، گ سے گندھار، م سے مدھم، پ
سے پنچم، دھ سے دھیوت، نی سے نکھاد۔ اس کی شرح بھی سن لیجئے:

سُرج = طاؤس یا مور کی آواز (کھرج)

رکھب = پپیہے کی آواز

گندھار = بکری کی آواز

مدھم = کلنگ کی آواز

پنچم = کوئل کی آواز

دھیوت = مینڈک کی آواز

نکھاد = ہاتھی کی چنگھاڑ

ان چھ راگوں میں سے ہر راگ کو چھ راگنیوں میں تقسیم کیا جس کا مجموعہ چھتیس
راگنیاں ہوئیں۔ ہر راگ سال و ماہ و موسم کے لحاظ سے گایا جاتا ہے اور راگنیوں کے
لئے دن رات کے وقت متعین ہیں۔ اگر ان کے خلاف کوئی راگ یا راگنی گائی جائے تو
سننے میں بھلی معلوم نہ ہوگی۔ آگے چل کر راگنیوں کی تقسیم کر کے فرع نکالی گئی ہیں انھیں
پُتّر کہتے ہیں۔ ہر پُتّر کے آٹھ آٹھ ٹکڑے کر دئے گئے ہیں۔ فروع کے اعتبار سے
راگنیوں کی اتنی قسمیں پیدا ہو گئی ہیں کہ جن کا احاطہ میں آنا بہت مشکل امر ہے۔

ہندی موسیقی کی صداؤں کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے:

۱۔ صدا کا چھوٹا اور بڑا ہونا یعنی مقدار Magnitude (صدا
آہستہ بھی پیدا کی جا سکتی ہے جسے صرف قریب کے لوگ سن سکیں اور زور
سے جسے دور تک سن سکیں)

۲۔ انسانی آواز اور ساز کی آواز جس کی کیفیت Timbre سے
مختلف آوازوں میں امتیاز کیا جا سکے۔

۳۔ صدا کا قاعدے کی پابندی کے ساتھ صعود و نزول Pitch
جسے موسیقی میں زیر و بم کہتے ہیں۔

گانے بجانے کی رفتار کو لَے کہتے ہیں اس کی تین قسمیں ہیں: (۱) دھیمی
(ولمبپت) (۲) وسطانی (مدھ) اور انتہائی بلند (دُرت)، علم موسیقی میں
آوازوں کی خوبصورت ترکیبوں نے، تال اور الفاظوں سے کام لیا جاتا ہے۔
آج کل تقریباً دو سو راگ گویّوں کو معلوم ہیں۔ ان میں صرف پچاس ایسے ہیں جو
عام طور پر گائے جاتے ہیں۔ شمالی ہند میں عام طور پر یہ طرزیں زیادہ مقبول ہیں:
دھرپد خیال ٹپہ ٹھمری غزل ہولی ترانہ چترنگ و
سرگم۔

اسلامی دَور سے قبل کی ہندی موسیقی کے متعلق کچھ زیادہ معلومات حاصل
نہیں ہو سکیں کیونکہ وہ تمام کی تمام سنسکرت کی کتابوں میں درج ہیں جن کا سمجھنا
آسان نہیں۔ صرف اتنا کہا جا سکتا ہے کہ سام وید کے بھجن، مناجاتیں اور ترانے
زیادہ تر رائج تھے اور اب بھی مندروں میں ان کا رواج عام ہے۔

ابوریحان بیرونی نے اپنی عمر کا بڑا حصہ ہندوستان میں صرف کیا۔ تذکرہ نویسوں
کا بیان ہے کہ اس نے سرزمینِ ہند میں چالیس سال تک سیاحت کی (یہ مدّت
مبالغہ آمیز معلوم ہوتی ہے) اور ہندوستان کی ہر چیز کا بچشم خود نہایت غور سے

---

[1] آئین اکبری ابوالفضل جلد سوم مطبوعہ نولکشور در بیان ہندی موسیقی

مشاہدہ کیا، سنسکرت زبان سیکھی اور ہندوؤں کے علوم و فنون، عقاید و رسوم اور معاشرت و اخلاق پر "کتاب الہند"[1] کے نام سے ایک بے نظیر کتاب لکھی مگر اس وقت کے مروجہ علم موسیقی کا گوشہ چھوٹ گیا۔

پوری دو صدیاں گذرنے کے بعد جب ہندو مسلمانوں کی اجنبیت کی خلیج پر ہو گئی اور دونوں ایک دوسرے کو سمجھنے لگے تو ایک کی زبان نے دوسرے کی زبان میں رسائی حاصل کی۔ ایک کی زبان کے الفاظ دوسرے کی زبان پر آنے لگے۔ گویا زبانِ اُردو کی تخلیق کی بنیاد پڑی۔ یہی وہ زمانہ ہے کہ جب ہندوستان میں امیر خسرو پیدا ہوئے۔ تاریخ پیدائش ۶۵۱ھ ہے۔

مسلمانوں کے عہدِ حکومت میں فنِ موسیقی نے بڑی ترقی کی اور بادشاہوں نے بھی ماہرانِ فن اور اہلِ کمال کی قدردانی میں کوئی دقیقہ اُٹھا نہیں رکھا۔ ہمیشہ علوم و فنون کی سرپرستی کرتے رہے۔ چنانچہ وہ اہلِ موسیقی جنھوں نے اپنی ترنّم آواز یا آلات سرود و ساز کی بدولت شہرت و بقا پائی، جن کے نام تذکرہ نویس نسلاً بعد نسلاً لکھتے آئے ہیں۔ ایسے اُستادان مسلّم الثبوت کی سرفہرست پر امیر خسرو کا نام درج ہے۔

امیر خسرو عالم فاضل اور شاعر تھے ہی مگر وہ ایک باکمال ماہرِ موسیقی بھی تھے، ایسے باکمال انسان کی نظیر دنیا میں مشکل سے ملتی ہے۔ سیکڑوں سال کے بعد کہیں ایک دو ایسی ہستیاں پیدا ہوتی ہیں۔ اگر صرف شاعری ہی کو لیا جائے تو ان کی جامعیت پر تعجب ہوتا ہے۔ انھیں صرف فارسی زبان ہی پر عبور نہ تھا بلکہ عربی میں بھی شعر کہا کرتے تھے اور برج بھاشا میں بھی سنسکرت کے تو وہ بڑے ماہر تھے۔

موزونی طبع کا یہ حال تھا کہ جس آواز کو چاہیں نظم کر دیتے تھے۔ مثلاً ڈھول کی آواز کی کیسی نقل کی ہے:

دہل زن دہل زد بہ تحسینِ او     کہ دیں، دین او، دین او، دین او

مولانا محمد حسین آزاد نے دو قصّے لکھے ہیں۔ چونکہ ان کو قریباً سب ہی جانتے ہیں۔ ان کا اعادہ غیر ضروری ہے لیکن حضرت امیر خسرو کا اعجاز مجھے مجبور کرتا ہے کہ آدھی رات کی نوبت کی آواز کو نقل کر دوں۔

نان کہ خوردی خانہ برد، نان کہ خوردی خانہ برد، خانہ برد، خانہ برد
نان کہ خوردی خانہ برد، نہ کہ بدست تو کردم خانہ گرد خانہ بُرد خانہ برد

دوسری نقل دیکھنے کی ہے، ملاحظہ کیجئے:

در پئے جاناں جاں ہم رفت، جاں ہم رفت جاں ہم رفت رفت رفت، جاں ہم رفت
اینہم رفت و آنہم رفت، آنہم رفت، آنہم رفت، اینہم آنہم، اینہم آنہم آنہم رفت

آج کل دہلی دموسیقی بس

رفتن، رفتن، رفتن دہ، دہ دہ رفتن دہ، رف رف، رفتن دہ رفتن دہ

کس قدر دماغ حاضر ہے کہ بے تکلّف بچے تلے حرفوں سے مختلف آلات کی صدا پیدا کر دی ہے۔ جو سنتا ہے ایک دفعہ تو محوِ حیرت ہو جاتا ہے اور ممکن نہیں کہ عمر بھر بھول جائے یا ذہن سے محو ہو جائے۔ یہ کمال صرف فنِ موسیقی میں استادانہ مہارت کی بدولت تھا۔

امیر خسرو نے یہاں کی موسیقی کو سیکھا اور حدِ کمال کو پہنچایا۔ انھوں نے ایرانی موسیقی میں بھی ایسا ہی کمال حاصل کیا تھا اور دونوں کی آمیزش و ترکیب سے ایک تیسری چیز نکالی جس سے موسیقی کے فن میں ایک تازہ روح پیدا ہو گئی، اور جو زیادہ لطف انگیز ہو گئی ہے۔

راگ درپن[2] میں امیر خسرو کے ایجاد کردہ راگوں کی ایک فہرست ہے جسے مولانا شبلی رح نے امیر خسرو رح کے ذکر میں نقل کر دیا ہے، اسے ذیل میں درج کیا جاتا ہے:-

مُجیر     غار اور ایک فارسی راگ سے مرکب ہے
ساز گاری     پوربی، گورا کنگلی اور ایک فارسی راگ
زعفرمہ ساز گری در عراق     قرآن السعدین میں اس کا ذکر ہے چنانچہ لکھتے ہیں
"کردہ یہ گلیا تگ عراق اتفاق"
اِیمن     ہنڈول اور نیریز
عُشاق     سارنگ اور بسنت اور نوا
مُوافق     توڑی و مالری و دوگاہ حسینی
غنم (غانزاں)[3]     پوربی میں ذرا تغیّر کر دیا ہے۔
زیلف     کھٹ راگ میں شہ ناز کو ملایا ہے

---

[1] اس کتاب کا نام عام طور پر "الہند" مشہور ہے، لیکن اصل نام "تحقیق ما للہند" ہے

The life and times of Sultan Mahmud در بیان ابوریحان بیرونی مرتبہ ڈاکٹر محمد ناظم ایم اے پی ایچ ڈی

[2] شعر العجم، مولانا شبلی صفحہ ۱۰۸ مطبوعہ انوار المطابع لکھنؤ ۱۳۲۵ھ

[3] قوسوں کے اندر راگوں کے جو نام درج ہیں وہ Life and Works of Amir Khusrau مصنفہ مرزا محمد وحید صاحب سے لئے گئے ہیں۔ دیکھو صفحہ ۲۳۵

| | |
|---|---|
| | کنگلی اور گورا میں فرغانہ کو ملایا ہے۔ |
| زیلف (فرغانہ) | سارنگ، بلاول اور راست کو ترکیب دیا ہے۔ |
| سرپردہ (سرپردہ) | دیس کار میں ایک فارسی راگ ملا دیا ہے۔ |
| باخرز | کانہڑا، گوری، پوربی اور ایک فارسی راگ سے |
| فرودست یا ہیر دوست (فردوست) | مرکّب ہے۔ |
| | کلیان میں ایک فارسی راگ شامل کیا ہے۔ |
| منم (منعم)<br>قول<br>ترانہ<br>خیال<br>نگار<br>بسیط<br>شاہانہ<br>سہیلا | یہ وہ راگ ہیں جو مرزا محمد صاحب نے اپنی تصنیف Life and Works of Amir Khusrau میں درج کئے ہیں |

ایرانی موسیقی کے بارہ راگوں کے نام ایک رباعی میں ہم درج کر آئے ہیں۔ شعرالعجم میں مذکورہ راگوں کی فہرست میں ہمیں ان میں سے صرف چار نام ملتے ہیں جن پر خط لگا دیا گیا ہے، باقی خالی چھوڑ دئے گئے ہیں۔ ان راگوں میں سے قول، غزل، خیال، ترانہ کی طرزیں اب بھی مقبولِ عام ہیں اور قوال آج بھی امیر خسرو رح کا نام نہایت ادب و احترام سے لیتے ہیں۔

امیر خسرو نے پرانے طریقوں میں جو تراش خراش کی اور پرانی روایتوں کو توڑ کر جو نیا راستہ اختیار کیا یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ اسے عام طور پر سراہا گیا۔ قدیم طرز کی موسیقی کے دلدادگان نے ہمیشہ ان اختراعات کو نظرانداز ہی کئے رکھا۔ یہی وجہ معلوم ہوتی ہے کہ مذکورہ راگوں میں سے جو امیر خسرو نے ہندی ایرانی راگوں کے ملاپ سے نئے راگ پیدا کئے تھے ان میں سے صرف چند ایک ہی باقی رہ گئے ہیں۔ باقی کے ناموں سے بھی کوئی واقف نہیں۔ چنانچہ نواب واجد علی شاہ اپنی تصنیف صولت مبارک میں خسرو کو بجائے دھرپد کے نائک خیال مانتے تھے۔ ان کا خیال تھا کہ امیر خسرو ترانہ، چھند، پند، قول، قلبانہ، نقش اور گل کے موجد ہیں[1]

[1] دیکھو آبحیات مصنّفہ محمد حسین آزاد صفحہ ۰۰ نیز مرزا محمد وحید صاحب کی تصنیف Life and Works of Khusrau نوٹ زیر صفحہ ۲۳۹

ستار کی ایجاد بھی امیر خسرو کی طرف منسوب ہے اور تذکرے بڑے شد و مد سے نقل کرتے آئے ہیں۔ اسے وینا کی ترمیم شدہ شکل سمجھنا چاہیئے۔ وینا ہندوستانی ساز ہے۔ پہلے ہمیں تاروں کے اہتزازات کو سمجھنا چاہیئے۔ تار کا قاعدہ ہے کہ اس کی آواز کی بلندی اور پستی تار کے اہتزازات کی نسبت سے ہوتی ہے۔ ایک سیکنڈ میں جس سرعت سے تار میں اہتزاز پیدا ہوتے ہیں اسی قدر آواز بلند ہوتی ہے اور اہتزازات کی سرعت تار کے طول اس کی دبازت اور تناؤ پر موقوف ہے۔ ماہرینِ اصوات نے ہر نغمے کے اہتزازات کو شمار کر لیا ہے اور بتا سکتے ہیں کہ ایک نغمے کو دوسرے نغمے سے باہتزاز کون سی نسبت ہے۔ ماہر موسیقی کا دماغ بڑی آسانی سے ان نسبتوں میں امتیاز کر لیتا ہے۔

موسیقی کے بولوں کی باہمی نسبت اور فی ثانیہ ان کی تعداد ذیل کے جدول سے معلوم ہوگی۔

| سرگم | | سا | رے | گا | ما | پا | دھا | نی | سا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اہتزازات فی ثانیہ | = | ۲۶۴ | ۲۹۷ | ۳۳۰ | ۳۵۲ | ۳۹۶ | ۴۴۰ | ۴۹۵ | ۵۲۸ |
| سب سے کم درجے کی نسبت | = | ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۳۲ | ۳۶ | ۴۰ | ۴۵ | ۴۸ |
| نسبت کسری | = | ۱ | ۹/۸ | ۵/۴ | ۴/۳ | ۳/۲ | ۵/۳ | ۱۵/۸ | ۲ |

اس جدول کو دیکھو سا اوّل اور سا ثانی آخری خانے کے اہتزازات کی نسبت ۱ اور ۲ کی ہے۔ اگر اہتزازات کا ذو اضعافِ اقل لیا جائے تو ۱۱ کا عدد حاصل ہوگا اور اہتزازات کی قدروں کو ۱۱ سے تقسیم کرنے سے ہمیں سب سے کم درجے کی نسبتیں حاصل ہوں گی اور تیسری سطر سے سب سے کم درجے کی وہ باہمی نسبت معلوم ہوگی جب کہ سا اوّل کو اکائی فرض کر لیا جائے۔

اہتزازات کی باہمی نسبتوں کو ذہن نشین کرنے کے بعد ہم بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ اگر ستار کے ایک تار کو جنبش دی جائے اور باقی تار ساکن چھوڑ دئے جائیں تو ان میں کیونکر گونج پیدا ہوگی۔

ظاہر ہے کہ تار کے اہتزاز سے ہوا میں موج پیدا ہوتی ہے اور ایک تار میں جس قدر اہتزازات پیدا ہوں گے اسی قدر ہوا میں موجیں پیدا ہوں گی اور اہتزازات میں جب تناسب سے اختلافات ہوگا وہی تناسب امواج میں بھی محفوظ رہے گا۔ ستار کے تار پر جب مضراب سے ضرب لگائی جاتی ہے تو اس کی موجیں تمام تاروں سے متصادم

ہوتی ہیں اور اس سے آواز پیدا ہوتی ہے۔ جس شدت سے تار پر ضرب دی جائے گی۔ اُسی قدر دوسرے تاروں کے اہتزازات اور نغمات آسانی سے محسوس ہو سکیں گے۔ پس ایک تار اپنے اہتزازات اور امواج کا اثر دوسرے تاروں میں پیدا کر سکتا ہے۔

اب ہم پھر اپنے اصل موضوع کی طرف آتے ہیں کہ امیر خسروؒ نے ستار ایجاد کی تھی یا اس سے قبل موجود تھی۔ غالب خیال یہی ہے کہ ستار امیر کی ایجاد سے نہیں ہے۔ اس خیال میں ڈاکٹر مرزا محمد وحید صاحب سے میرا پورا اتفاق ہے بلکہ دسویں صدی عیسوی سے قبل بھی کسی نہ کسی شکل میں ایشیائے کوچک، ایران، آرمینیا اور ترکستان میں موجود تھی اور انھیں ملکوں سے یہ ہندوستان میں پہنچی ہے۔ ڈاکٹر صاحب موصوف نے اس کا نام زیتھر یا گیٹار دیا ہے لیکن یہ خود ستھارا کی بگڑی ہوئی شکلیں ہیں۔ ستھارا قدیم مصر کا ایک ساز تھا جو ستار کے بالکل ہم شکل ہے [1]

ستار کے ہم شکل جتنے ساز مشرق اور مغرب میں استعمال ہوتے تھے ان میں صرف چار تار ہوا کرتے تھے۔ ممکن ہے کہ امیر خسروؒ نے تین تار اور بڑھا دئے ہوں اور اس ساز کا نام ستار مشہور ہو گیا۔ جیسا کہ میں اس سے قبل ذکر کر چکا ہوں کہ مسلم فلاسفر نے موسیقی کے پیمانے مقرر کئے اور ان پر بہت غور و خوض کر کے طرح طرح کی ترمیمیں کیں۔ امیر خسرو اس زمانے سے بہت قریب تھے کیا اُن کو ان اختراعات کا علم نہ ہوگا، ہوگا اور ضرور ہوگا اور اسی چیز کا اثر ان کی شاعری اور موسیقی میں کمال حاصل کرنے پر منتج ہُوا۔

مضراب کو باج کے تار پر چلانے سے خاص آوازیں پیدا ہوتی ہیں، دا، را، در جب مضراب سے تار چھیڑ کر اپنی طرف لاتے ہیں تو دا کی صدا پیدا ہوتی ہے، جب دوسری طرف لے جاتے ہیں تو را کی صدا نکلتی ہے۔ لیکن جتنے وقت میں دا اور را الگ الگ بجائے جائیں تو اتنے ہی وقت میں دونوں صداؤں کو ایک ساتھ نکالنے سے در کی صدا نکل آتی ہے۔ یہ تمام سُر ستار کی اصطلاح میں دا، در، دا، را وغیرہ ہی کہلاتے ہیں۔ امیر خسروؒ کا کمال یہی ہے کہ اشعار کو جس رنگ میں چاہیں باندھ دیتے ہیں اور اس کو ساز کی زبان سے ادا کر دیتے ہیں۔ کیا خوب کہا ہے:۔

آں روز کہ روحِ پاکِ آدم بہ بدن | گفتند درآ نمی شد از ترس بدن
خواندند ملائکاں بہ لحن داؤد | درتن درتن درآ درآ درتن درتن

اس کا ماحصل یہ ہے کہ امیر خسروؒ نے ایرانی اور ہندوستانی موسیقی میں بڑا کمال حاصل کیا تھا اور دونوں کی خوبیوں سے وہ پورے طور پر آگاہ تھے۔ ایک طرف ایرانی اور ہندی تہذیب میں ہم آغوش ہو رہی تھیں۔ انھوں نے دونوں کے راگوں کو ملانے کی کوشش کی، مگر وہ ایک ایسے بلند مقام پر پہنچ چکے تھے کہ ان کے ایجاد کردہ راگوں کے نام کتابوں ہی میں محفوظ رہ گئے۔ وہ عوام کی سمجھ سے باہر تھے۔ چونکہ ان کی طبیعت زہد و عبادت کی طرف مائل تھی اور وہ اپنے پیر حضرت نظام الدین رحؒ اولیاء کے جاں نثار مرید تھے اس لئے اُن کی مدح میں جو کچھ نکلتا تھا، بے حد اثر پذیر ہوتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ قوالی قول وغیرہ جس میں مذہبی رنگ بھی شامل ہوتا ہے اور لوگوں کی طبائع پر بہت دلگدازی پیدا کرتا ہے، ہندوستان بھر میں مقبول ہُوا۔

ستار کے متعلق اسی پر اکتفا کرتا ہوں کہ انھوں نے اپنی تصنیف میں اس کی ایجاد کا کہیں اشارہ بھی نہیں کیا۔ زیادہ سے زیادہ یہی کہا جا سکتا ہے کہ دو یا تین تاروں کے اضافے سے وہ سُر اور راگ جو پہلے ادا نہ ہو سکتے تھے، اس نئی ایجاد نے ان کو گرفت میں کر لیا۔ پس ستار کی ایجاد اُن کی طرف منسوب ہو گئی اور حقیقتاً یہ بھی ایک بڑا کمال ہے اور اس بات کا ثبوت ہے کہ انھوں نے ہندوستانی موسیقی کی ایک بڑی کمی کو پورا کر دیا۔

[1] Cithara (Latin, French German) Kithara, whence also Cithara Gittern. An ancient stringed instrument resembling the more Modern Cittern Orgintar. An Ancient Egyptian Instrument-English Dictionary by Annendale

---

حافظ

چہ نسبت است بہ رندی صلاح و تقویٰ را | سماعِ وعظ کجا نغمۂ رباب کجا

---

حدیث از مطرب و مے گو و رازِ دہر کمتر جو | کہ کس نکشود و نکشاید بہ حکمت ایں معما را

عظمت حسین خاں

# آگرہ گھرانے کی گائکی اور اُس کے فن کار

آگرے کا خاندان ہندوستانی موسیقی کا مشہور خاندان ہے اس خاندان کی ایک بڑی خصوصیت یہ ہے کہ زمانۂ سلف سے آج تک اس میں ایسے لوگ ہوتے رہے ہیں جو خاندانی روایات کو اب تک قائم رکھے ہوئے ہیں ورنہ ایسے بہت سے خاندان ہندوستان میں ہوئے جنھوں نے فنِ موسیقی میں اپنے جھنڈے گاڑ دیئے۔ لیکن کچھ عرصے بعد ہی ان کی وہ تمام خصوصیات ختم ہو گئیں اور پھر ان میں کوئی ایک بھی ایسا نہیں ہوا جو خاندان کے نام کو زندہ رکھتا آج اُنھیں کوئی جانتا بھی نہیں۔ آگرے کو یوں بھی ایک خصوصیت و امتیاز حاصل ہے کہ فنونِ لطیفہ سے متعلق آگرے سے ایسی عظیم شخصیتیں اُبھریں اور چمکیں جنھیں تاریخ فراموش نہ کر سکے گی۔ آگرے کی خاک سے جہاں خانِ آرزو، میاں مظہر جانِ جاناں، میر تقی میر، میاں نظیر اکبر آبادی، مرزا غالب، علامہ سیماب جیسے عظیم شاعر اور اردو فارسی کے بہترین نثر نگار پیدا ہوئے وہیں حاجی سبحان خاں، میاں گھگّے خدا بخش، شیر خاں، غلام عباس خاں، ملّن خاں، ننّھے حسین عرف نتھن خاں، آفتابِ موسیقی فیاض خاں، عبداللہ خاں جیسے موسیقاروں نے جنم لیا۔ اردو زبان میں موسیقی کے متعلق بہت کم لکھا گیا ہے یہی وجہ ہے کہ اردو داں طبقہ موسیقی کے مشہور فن کاروں سے ناواقف ہے۔ آگرے کے خاندان میں موسیقی کی ابتدا دورِ اکبری سے ہوتی ہے اکبر نے ملک کے گوشے گوشے سے موسیقاروں کو بلا کر اپنے دربار کی رونق بڑھائی تھی۔ لیکن یہ کوئی بھی نہیں جانتا کہ میاں تان سین کے ہم عصر اور ہم پلّہ اور بھی بہت سے فن کار تھے جن کا پورا حال بدقسمتی سے نہیں لکھا گیا۔ صرف آئینِ اکبری میں کچھ لوگوں کے نام ہیں جن میں سے چند یہ ہیں۔ سُرگیان خاں گوئندہ گوالیاری، میاں چند، ملّا اسحاق گوئندہ، نائک چرجو، نائک بخشو، استاد دوست محمد مشہدی (رباب انہیں کا ایجاد کردہ ہے) اُستاد یوسف خاں ہردی طنبورہ نواز۔ استاد محمد امین قاسم ملقب بہ کوہ بر، انھیں میں ایک بزرگ حاجی سبحان خاں بھی تھے جو دربارِ اکبری میں ممتاز حیثیت رکھتے تھے۔ وہ دَور دُھرپد دھمار کا دَور تھا۔ حاجی صاحب کا فن اتنے عروج پر تھا کہ وہ جب گاتے تھے تو لوگ از خود رونے لگتے تھے۔ بادشاہ کی فرمائش پر ایک بار "دیپک راگ" بھی گایا جس سے تمام بدن پر آبلے پڑ گئے تھے۔ اس کے بعد یہ بادشاہ سے اجازت لے کر حج کرنے تشریف لے گئے اور وہیں انتقال کیا۔ ان کے بیٹے شام رنگ خاں اور پوتے سرس رنگ خاں بہت مشہور ہوئے ان کے بعد ان کے بیٹے میاں گھگّے خدا بخش ہوئے۔ ان کی آواز چونکہ اچھی نہ تھی اس لیے ان کے بزرگ ان سے ناخوش تھے۔ تعلیم کا سلسلہ جاری تھا لیکن ان کو اچھی آواز کے متعلق بہت رنج رہتا تھا جب جوان ہوئے تو یہ احساس اور تیز ہو گیا اور ایک دن گھر سے نکل گئے گوالیار پہنچ کر میاں نتھن پیر بخش کے شاگرد ہوئے اور اس درجہ محنت کی کہ آواز نہایت ہی پرتاثیر اور سُریلی ہو گئی۔ اس کے بعد یہ آگرہ آئے اور اپنے بزرگوں سے داد پائی۔ اپنی پرتاثیر آواز اور کمالِ فن کے باعث یہ آگرہ میں حُسینی[1] گویّے کے نام سے مشہور ہوئے اور آج

---

[1] وہ بار حضرت امام حسینؑ کے نام پر آپ نے اپنے گھر کا تمام مال و متاع لٹا دیا تھا

بھی آگرے کا بچہ بچہ میاں گھگّے خدا بخش کو اچھی طرح جانتا ہے ان کی خاص صفت یہ تھی کہ جس محفل میں گاتے تھے لوگوں کو بغیر رُلائے نہیں چھوڑتے تھے۔ رفتہ رفتہ ان کی شہرت اطراف و اکناف میں پھیل گئی اور مہاراجہ رام سنگھ والیٔ جے پور نے بُلوا لیا وہاں ان کا مستقل قیام ہو گیا۔ ہندوستان بھر کی ریاستوں میں جے پور کا گُنی جن خانہ سب سے زیادہ مشہور تھا۔ اس دور کے مشہور لوگوں میں مبارک علی خاں قوّال بچے بہت عظیم شخصیت کے مالک تھے اسی طرح رجب علی خاں بینکار جو مہاراج کے استاد بھی تھے۔ امرت سین جی جو یہاں تان سین کے خاندان سے تھے بہرام خاں جو بہت مشہور تھے ۔ تان رس خان دہلی والے۔ ہدّو خاں گوالیار والے یہ تمام لوگ مہاراج کی طلبی پر جے پور آتے ہی رہتے تھے۔ میاں گھگّے خدا بخش سیدھا اور سُریلا گانے کی وجہ سے ایک خصوصیت رکھتے تھے جو لوگ ان سے بڑے تھے وہ اور جو چھوٹے تھے وہ بھی ان سے محبت کرتے تھے یہ نہایت سیدھے اور منکسر مزاج بزرگ تھے۔

ایک مرتبہ پنجاب سے کچھ موسیقار آئے اور خان صاحب سے کہا کہ ہم آپ سے پٹ منجری راگ سننا چاہتے ہیں اگر آپ نے یہ راگ سُنا دیا تو ہم آپ کے شاگرد ہو جائیں گے ورنہ آپ کے تنبورے لے جائیں گے چنانچہ خان صاحب کچھ دیر خاموش رہے اور پھر فرمایا کہ بھئی یہ راگ تو مجھے یاد نہیں ہے۔ تم لوگ تنبورے لے جاؤ چنانچہ وہ لوگ تنبورے لے کر سرائے میں چلے گئے ۔ ادھر جب گھر میں خان صاحب کے صاحبزادے غلام عباس خاں آئے تو والد کو فکرمند دیکھ کر استفسار کیا اُنھوں نے فرمایا کہ کچھ پنجابی گویئے آئے تھے اور تنبورے لے گئے اُنھوں نے پٹ منجری کی فرمایش کی تھی اور وہ راگ تو مجھے یاد نہیں یہ سُن کر غلام عباس خاں نے کچھ کہا سُنا نہیں بلکہ ایک چیز شروع کر دی اور جب گا چکے تو کہا کہ یہی تو پٹ منجری ہے۔ خان صاحب نے یہ سُن کر فرمایا۔ ارے ان لوگوں کو جلد بلاؤ اس راگ کی تو مجھے بیس چیزیں یاد ہیں۔ چنانچہ ان لوگوں کو بُلایا گیا اور خان صاحب نے کئی چیزیں اس راگ کی سُنائیں۔ پنجابی گویّوں نے خان صاحب کے پاؤں پکڑ لئے اور اسی وقت شاگرد ہو گئے۔ ایک مشہور واقعہ یہ ہے کہ نواب کلب علی خاں والیٔ رامپور نے خان صاحب کو بلوایا۔ گرمی کا زمانہ تھا جس حالت میں جلسہ شروع ہوا۔ ٹھنڈک کی وجہ سے خان صاحب کی آواز بالکل بیٹھ گئی۔ گانا شروع کیا لیکن آواز نے ساتھ نہ دیا ادھر نواب صاحب یا تو توجہ سے سُن رہے تھے یا مُنہ پھیر کر بہادر حسین خاں بینکار (جو یہاں تان سین کے خاندان سے تھے) سے باتیں کرنے لگے اور کہا کہ آپ نے اسی شخص کی اتنی تعریف کی تھی۔ ادھر خان صاحب نے بھی یہ بات سُن لی اور شرم و افسوس سے پسینہ آگیا چنانچہ ان کے صاحبزادے غلام عباس خاں نے جو تنبورا چھیڑ رہے تھے موقع کی نزاکت کا احساس کرتے ہوئے ایک زوردار اُپج[1] لی۔ معاً میاں گھگّے خدا بخش نے غیر معمولی قوّت کے ساتھ اُپج لی اور وہ اتنی سبک اور برجستہ آئی کہ نواب صاحب نے پلٹ کر زور سے سبحان اللہ کہا۔ آواز بھی کھل گئی پھر تو یہ کیفیت ہوئی کہ ہر اُپج پر نواب صاحب سبحان اللہ کہتے اور ایک تھیلی روپوں کی مرحمت فرماتے یہ سلسلہ تا دیر قائم رہا۔ گانا ختم ہونے کے بعد نواب صاحب نے خلعت عطا فرمایا۔ خان صاحب جے پور واپس آ گئے اور وہیں انتقال کیا۔

ان کے بعد ان کے تینوں صاحبزادے شبیر خاں، غلام عباس خاں کلن خاں نہایت درجے مشہور و معروف ہوئے یہ تینوں بھائی ہر اس ریاست میں گئے جہاں موسیقی کی قدر ہوتی تھی۔ شبیر خاں ریاست بیسور میں ملازم ہو گئے اور یہی وہ ہستی تھی جس نے کرناٹک اور مہاراشٹر کو آگرے کی گائیکی سے روشناس کیا۔ ان کا قیام بیسور اور بمبئی میں زیادہ رہتا تھا۔ نتھن خاں انھیں کے بیٹے تھے جنھوں نے آگرے کی گائیکی کو نئے رنگ و آہنگ سے پیش کیا۔ اس گھرانے کی موجودہ گائیکی کے بانی میاں نتھن خاں یہی ہیں۔ آج سے سو برس قبل ہندوستان کے تمام گھرانوں میں الاپ چاری، دھرپد، دھمار، گیت سانگیت دھوا، ماٹھا، چترنگ ترِوٹ گانے کا رواج تھا۔ ہندوستان کی موجودہ موسیقی اس دور کی موسیقی سے الگ ہے۔ گو دھرپد دھمار گانے والے کچھ لوگ آج بھی ہیں اور اس قدیم گائیکی کا وجود آج بھی ہے

[1] اُپج کے معنی دھرپد کے بولوں کو تان کے ساتھ ملا کر نئے وزن میں کہنے کے ہیں۔

لیکن جو قبولیت استھائی اور خیال کو حاصل ہے وہ عام طور پر قدیم گائیکی کو نہیں اس لئے کہ تقریباً ڈیڑھ سو برس سے دُھرپد، دھمار کا رواج کم ہو گیا۔ یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ دھرپد، دھمار کے بعد موسیقی نے جو شکل اختیار کی ہے اس کے پس منظر پر بھی کچھ روشنی ڈالی جائے۔ تقریباً ۷۲۷ھ میں حضرت امیر خسروؒ مشہور شاعر و صوفی ہونے کے ساتھ ساتھ فنِ موسیقی کے بہت بڑے ماہر تھے نہ صرف یہ بلکہ انھوں نے بہت سی نئی ایجادات و اختراعات کیں۔ حضرت امیر خسروؒ موسیقی میں جو نئی ایجاد کرتے تھے وہ اپنے پیر بھائیوں کو سکھا دیتے تھے اور اپنے پیر اور مُرشد حضرت نظام الدین اولیا و محبوب الٰہی کی خدمت میں پیش کر دیتے۔ یہ لوگ خواجہ معین الدین چشتیؒ کے مُرید میاں سامنت کی اولاد سے تھے۔ میاں سامنت گونگے اور بہرے تھے۔ خواجہ صاحب کی دُعا سے اللہ تعالیٰ نے ان کو نطق اور سماعت بخشی اور یہ بہترین موسیقار ہوئے انھیں اصحاب کی اولاد میں سے قوال بچے مشہور ہوئے۔ انھیں لوگوں میں میاں شکّر اور میاں مکھن ہوئے جنھوں نے دھرپد کو نئی شکل دے کر نئے "تالوں"[1] میں جو دھرپد کے تالوں سے مختلف تھے باندھا اور اس کا نام استھائی اور خیال رکھا۔ اس کو اس خوبی اور خوبصورتی سے پیش کیا کہ لوگ دنگ رہ گئے۔ چونکہ یہ ایک نئی چیز تھی اس لئے اس کا رواج بہت تیزی سے ہوتا گیا اور لوگ اسے قبول کرتے گئے۔ اس کے بعد قوال بچوں میں ہی ایک بزرگ ہوئے جن کا نام بڑے محمد خان تھا۔

انھوں نے اس ایجاد میں ایک ایسا عجیب و غریب اور کامیاب اضافہ کیا جو آج ہندوستانی موسیقی کا طرۂ امتیاز ہے۔ وہ اضافہ یہ تھا کہ گلے سے تان (یعنی پھرت) پیدا کی۔ تان کی مختصر تشریح یہ ہے کہ استھائی شروع کرنے کے بعد راگ کی شکل (آکار) میں ٹھہراؤ کے ساتھ دکھانا اس کو بڑھت کہا گیا اس کے بعد راگ کے سُروں پر آواز کو تیزی کے ساتھ پھرانا یہاں تک کہ وہ اور تیز ہو جائے اس صورت کو تان یا "گلا پھرانا" کہا گیا۔ اس نئی ایجاد نے بڑے محمد خان کو ایک امتیازی حیثیت دے دی۔ اس لئے کہ یہ تان اس قدر مقبول و معروف ہوئی کہ تھوڑے ہی عرصے میں ہندوستان کے مختلف گھرانوں میں اس کا رواج عام ہو گیا۔ بڑے محمد خاں کے صاحبزادے مبارک علی خان صاحب نے تو تان کو بام عروج پر پہنچا دیا۔ یہ اپنے دَور میں اپنے فن کے ممتاز بزرگ مانے گئے۔ یہ مہاراجہ رام سنگھ والئے جے پور کے ہاں ملازم تھے۔ اسی دَور میں نتھن خان آگرے والے بھی اپنے بزرگوں کے ساتھ جے پور میں رہتے تھے۔ کم عمری کا زمانہ تھا نہایت ذہین تھے۔ مبارک علی خان اور دوسرے بزرگوں کو خوب خوب سُنا۔ اپنے خاندان کی حاصل کردہ تعلیم تھی ہی دوسرے اساتذہ سے بھی دل کھول کر استفادہ کیا۔ یہاں تک کہ انھوں نے تان میں ایک نیا رنگ پیدا کیا جو "بول تان" کے نام سے مشہور ہوا اور یہی آگرے کی گائیکی کی خصوصیت ہے۔ بول تان کا خلاصہ یہ ہے کہ تان کو (لَے) میں پھرانے کے ساتھ ساتھ استھائی یا خیال کے بول بھی اس میں شامل کئے جائیں، اور اس میں مختلف لَے کی شکلیں بنتی چلی جائیں۔ اور سم پر بول اچانک طریقے سے آ جائے۔ اسی طرح دُھرپد کی اُپج کو بھی استھائی اور خیال میں شامل کیا

نتھن خاں نے تمام ہندوستان کا دَورہ کیا اور بہت سی ریاستوں میں گئے اور میسور میں ملازم ہو گئے وہیں ۱۹۰۱ء میں انتقال کیا۔ مرحوم نے بہت سے شاگرد تیار کئے جن میں بھاسکر راؤ بکھلے بہت مشہور ہوئے۔

خان صاحب کے بڑے بیٹے محمد خاں علم اور فن موسیقی کے نکات سے کماحقہٗ واقفیت رکھتے تھے۔ یہ ہمیشہ بمبئی میں ہی رہے اور بہت شاگرد تیار کئے۔ ان کے چھوٹے بھائی عبداللہ خاں فردِ زمانہ تھے اور اپنے باپ کا مکمل نمونہ تھے جو رنگ گائیکی میں ان کے والد نے پیدا کیا تھا اس رنگ کو عبداللہ خاں نے چار چاند لگا دئے۔ یہ زیادہ تر میسور میں ملازمت کے سبب کرناٹک اور مہاراشٹر میں رہے اور ۱۹۲۰ء میں آگرے میں انتقال کیا۔

غلام عباس خاں کے کوئی لڑکا نہیں ہوا۔ اس لئے انھوں نے اپنی بڑی لڑکی کے بچے کو گود لے لیا تھا اس بچے کے والد کا انتقال ہو

---

[1] تالوں سے مراد مختلف اوزان کو ترتیب دے کر اور اسی وزن کے بول بنا کر طبلے پر بجانا ہے یہ ایجاد امیر خسروؒ کی ہے چند تالوں کے نام یہ ہیں۔ اِکتالہ، ترتالہ، جھومرا فرودست نقش وغیرہ۔

چکا تھا۔ غلام عباس خاں کی ساری توجہ اسی بچے پر مرکوز ہو کر رہ گئی تھی۔ اور یہی وہ بچہ تھا جو فیاض خاں کے نام سے آفتابِ موسیقی بن کر دنیائے موسیقی پر چھا گیا۔ آفتابِ موسیقی فیاض خاں کو قدرت نے بیک وقت کئی محاسن عطا فرمائے تھے۔ صورت ایسی کہ دیکھنے والا پہلی ہی نظر میں متاثر ہو جاتا تھا۔ اقبال مند ایسے کہ راجے اور نواب دربار میں اپنے برابر بٹھاتے تھے۔ خوش نصیب اتنے کہ دولت اور عزت مرتے دم تک قدم چومتی رہی۔ آفتابِ موسیقی کے متعلق بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ ہندوستان کا یہ فن کار کبھی نہیں بھلایا جا سکتا ان کے فن کی ایک بڑی خصوصیت یہ تھی کہ دھرپد، دھمار، استھائی، خیال، ترانہ، سرگم، ٹھمری، دادرا، غزل، سوز، سلام، ان تمام اصنافِ موسیقی پر مرحوم کو کامل عبور حاصل تھا۔ جو چیز بھی گاتے یہ معلوم ہوتا کہ اسی پر ریاض ہے اور ان کی الاپ چاری[1] نے تو وہ قبولیت حاصل کی کہ ہندوستان کے اسی فیصدی خیال گانے والے گانا شروع ہی "الاپ چاری" سے کرتے ہیں۔ آواز قدرت نے ایسی عطا کی تھی کہ سب سے نیچا سُر گانے کے باوجود آناً فاناً محفل پر چھا جاتے تھے۔ اتنی باوقار آواز کم سُننے میں آئی۔ سُر کا لگاؤ اتنا دلپذیر اور اثر انگیز تھا کہ سُننے والے دل پکڑ کر رہ جاتے تھے۔ میں نے مرحوم کو متعدد بار سُنا اور ایک بار بھی یہ نہیں دیکھا کہ سُننے والے ان کے کمالِ فن میں ڈوب نہ گئے ہوں۔ آگرے کی گائیکی کو فروغ دینے میں آفتابِ موسیقی کا بھی بہت بڑا حصہ ہے۔ ہندوستان کا یہی وہ آرٹسٹ ہے جس نے راجوں اور نوابوں کے علاوہ آج سے بہت پہلے عوام کے دلوں کو مسخر کر لیا تھا آل انڈیا ریڈیو نے بھی مرحوم کی بہت قدر افزائی کی ان کے بیشتر ریکارڈ ریڈیو میں آج بھی موجود ہیں۔

آفتابِ موسیقی کا خطاب مہاراجہ میسور نے عطا کیا اس کے علاوہ بہت سے خطابات اور میڈل کانفرنسوں سے ملے۔ سابق مہاراجہ اندور نے بیک وقت ہزاروں روپے انعام دئے اور ہیروں کا ہار عطا کیا۔ مرحوم نے تقریباً ڈیڑھ لاکھ روپے کا سرمایہ چھوڑا۔ کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔ نومبر ۱۹۵۰ء میں بڑودہ میں انتقال کیا جس روڈ پر ان کا مکان تھا۔ بڑودہ میونسپلٹی نے اس روڈ کا نام فیاض خاں روڈ رکھ دیا ہے۔ ان کی برسی ہندوستان کے کئی بڑے شہروں میں منائی جاتی ہے۔

فیاض خاں نے بہت سی چیزیں بھی بنائی ہیں "پریم پیا" تخلص کرتے تھے۔ ان کی کئی چیزیں سارے ہندوستان میں مشہور ہیں۔ جے جے ونتی کی ایک چیز یہ ہے "مورے مندر اب کو نہیں آئے کا ایسی بھول بھئی مو سے آلی"۔ انترہ "پریم پیا کو نکھیاں ترس گئیں کن سوتن برمائے برج بہا شا کے خوش گو شاعر بھی تھے اور بہت سی خوبیاں مرحوم میں تھیں۔ ان کے یوں تو بہت سے شاگرد ہیں لیکن خاص خاص لوگ جو ہندوستان میں بہت مشہور ہیں یہ ہیں، پنڈت سری کرشن راتنجنکر پرنسپل میوزک کالج لکھنؤ۔ دلیپ چندر ویدی۔ مشہور فلم اسٹار کندن لال سہگل۔ سوہن سنگھ جو جالندھر ریڈیو پر سپروائزر ہیں۔ بھیشم دیو چیٹرجی عطا حسین خاں اور ان کے بھائی بندے حسین خاں جو فیاض خاں کے نسبتی برادر بھی ہیں انھیں کے شاگرد ہیں۔

آگرے کی گائیکی کو تقویت پہنچانے، آگے بڑھانے اور ہندوستان میں پھیلانے کے لئے آگرے کے ایک اور مشہور بزرگ تصدق حسین خاں ابنِ کلن خاں کا نام بھی تاریخی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ چالیس سال تک مہاراج بڑودہ کے ہاں ملازم رہے۔ پاکستان کے مشہور و معروف موسیقار اسد علی خاں انھیں کے شاگرد رشید ہیں اور آج اسد علی خاں آگرے کی گائیکی کو ہمسایہ ملک پاکستان میں عروج و عظمت عطا کر رہے ہیں۔

[1] الاپ چاری چند الفاظ پر مشتمل ہے جن کو گا کر راگ کی شکل دکھائی جاتی ہے وہ الفاظ یہ ہیں۔ نوم توم، تنا نا تا ہری نارائن وغیرہ۔

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

آگرہ گھرانے کے موجودہ بزرگ جناب ولایت حسین خاں صاحب شفق اکبر آبادی جو تمام ہندوستان میں مشہور ہیں۔ نتھن خاں کے چوتھے صاحبزادے ہیں۔ ابتدائی تعلیم اپنے دادا کے بھائی کلن خاں اور محمد بخش سے پائی۔ پھر کرامت خاں صاحب مرحوم سے دھرپد دھمار سیکھا۔ اس کے بعد اپنے بڑے بھائی محمد خاں اور عبداللہ خاں سے تعلیم پائی۔ پندرہ سال کی عمر سے بیس سال کی عمر تک فیاض خاں

کے ساتھ ہندوستان کا دورہ کرتے رہے۔ اس کے بعد بمبئی میں مستقل قیام کر لیا اور اپنے فن سے لوگوں کو مستفید کرنا شروع کر دیا۔ تھوڑے ہی دنوں کے بعد شہرت اور عزت ان کے قدم چومنے لگی اور سیکھنے والوں کا حلقہ وسیع ہوتا گیا۔ آگرہ گھرانے میں سب سے زیادہ کامیاب شاگرد آپ ہی نے پیدا کئے۔ تقریباً آپ کے بیس شاگرد ایسے ہیں جو آل انڈیا ریڈیو بمبئی اور دوسرے اسٹیشنوں سے موسیقی نشر کرتے ہیں۔ ولایت حسین خاں اپنی اعلیٰ ترین فنکاری کی وجہ سے ہندوستان بھر میں انفرادی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کے گانے میں انتہا درجے کا وقار اور ٹھہراؤ ہے۔ راگ کی سچائی ہے۔ بول تان اور اُپج لاثانی ہے۔ یہ مہاراجہ میسور کے ہاں پانچ سال ملازم رہے اور اس کے علاوہ مہاراجہ کشمیر کے ہاں بھی ملازم رہے۔ یوراج کرن سنگھ کو موسیقی کی تعلیم دیتے تھے۔ آگرے کی گائیکی کو قائم رکھنے اور ترقی دینے میں موصوف کا بہت حصہ ہے۔

آج کل آل انڈیا ریڈیو بمبئی میں ایڈوائزر (سنگیت صلاح کار) کی حیثیت سے ملازم ہیں۔ ہندوستان کے بہت سے ریڈیو اسٹیشنوں سے پروگرام نشر کرتے رہتے ہیں۔ موصوف نے ایک نہایت ہی جامع کتاب لکھی ہے جس میں زمانۂ سابق سے موجودہ دور تک ہندوستان میں موسیقی کے جتنے خاندان گزرے ہیں اور موجود ہیں ان کا حال نظم و نثر میں نہایت تحقیق و تفصیل سے موجود ہے۔ عنقریب یہ کتاب منظرِ عام پر آنے والی ہے۔ یہ کتاب حکومتِ ہند کے ایماء سے چھپ رہی ہے۔ جس کا کام سنگیت ناٹک اکاڈمی کی نگرانی میں ہو رہا ہے۔ ولایت حسین خاں ایک خوش گو شاعر بھی ہیں شفق تخلص کرتے ہیں۔ علامہ سیماب مرحوم سے تلمذ حاصل ہے۔ موصوف کی عمر اس وقت ۶۲ سال ہے۔ ننھے خاں شکیل ولایت حسین خاں صاحب کے حقیقی چھوٹے بھائی بہت باکمال آرٹسٹ تھے۔ جو پھلنے پھولنے سے پہلے ہی موت کی آغوش میں چلے گئے۔

عطا حسین خاں جن کا تذکرہ پہلے آ چکا ہے اس گھرانے کے اہم فنکاروں میں سے ہیں۔ ان کے والد محبوب خاں درس اترولی کے رہنے والے تھے اور بڑے باعلم بزرگ تھے۔ نائک تھے۔ ان کی سینکڑوں استھائی اور خیال ہندوستان بھر میں گائے جاتے ہیں۔ بڑی بڑا نتا ہیں کو ٹیا کی ہے۔ یہ اور ان کے چھوٹے بھائی بتن خاں ہندوستان میں خوب مشہور ہوئے۔ ان کی گائیکی کا پیچ دار ہونے کی وجہ سے خاص اہمیت حاصل تھی۔ عطا حسین خاں کی صغر سنی میں ہی والد کا انتقال ہو گیا تھا۔ اس لیے ان کی تعلیم و تربیت فیاض خاں کے پاس ہوئی۔ یہ بیس سال تک بڑودہ میوزک کالج میں تعلیم دیتے رہے۔ اس کے بعد سے کلکتے میں مقیم ہیں۔ کئی اچھے شاگرد تیار کئے ہیں۔

---

## در مقام ملار نورس

جھنن جھنن جھن موتی خاں کی تانت گاجے  تال بردنگ بھید سوی نورس باجے

### بین

اس جگ میں دو کچھ لیجے  ایک تنبورا ایک کامنی کیجے۔

موتی خاں طنبورے کی تانت سے جھنن جھنن کی جو دل کش آواز نکلتی ہے اس سے طرح طرح کے راگ پیدا ہو رہے ہیں۔ اس دنیا میں دو چیزوں کی ضرورت ہے۔ ایک طنبورا اور دوسری خوبصورت عورت

### کتاب نورس

مصنفہ:- ابراہیم عادل شاہ ثانی ۹۸۸-۱۰۳۷ ہجری
(ڈاکٹر نذیر احمد مرتب کے شکریہ کے ساتھ)

شانتی دیو گھوش

# ہندوستانی موسیقی میں ٹیگور کا مقام

گرودیو رابندر ناتھ ایک شاعر اور مصنّف تھے، ایک مصوّر اور ماہر تعلیم تھے، ایک مخلص، انسانیت دوست اور گہرے روحانیت پرست تھے۔ وہ ڈرامے تصنیف کرتے تھے اور خود بھی ایکٹنگ کرتے تھے۔ گیت لکھتے تھے اور خود ہی دھنیں وضع کرتے تھے کیونکہ وہ ایک زبردست موسیقی داں تھے۔

انھوں نے زندگی کے ہر شعبے میں کچھ اس انداز سے اپنی انفرادیت کا اظہار کیا کہ ہندوستان اور خاص طور سے بنگال کے کلچر کی تاریخ میں ان کی شخصیت کا اثر مدّتِ مدید تک قائم رہے گا۔ گرودیو کی زندگی ہر حیثیت سے ترقی یافتہ اور مکمّل شخصیت کا نمونہ تھی۔ موسیقی سے ان کا گہرا شغف بھی اسی بھرپور زندگی کا ایک لازمی جزو تھا جس کا اس وقت ہم تذکرہ کریں گے۔ ہندوستان کی تاریخ ایسے موسیقی داں کو پیش کرنے سے قاصر ہے جس نے اظہارِ زندگی کے لئے اتنے مختلف اور متنوع اسالیب اختیار کئے ہوں اور سب کے سب کامیاب۔

رابندر ناتھ ابھی تیرہ چودہ برس ہی کے تھے کہ انھوں نے گیت لکھنے کی کوششیں شروع کر دی تھیں۔ نغمے کا یہ چشمہ جب ایک بار پھوٹا تو پھر موت سے چند ماہ قبل تک برابر جاری رہا اور تقریباً ۶۵ سال کی اس مدّت میں انھوں نے دو ہزار سے زائد گیت لکھ کر اُن کے نغمے مرتب کئے۔

شعر و نغمہ میں یہ زبردست دستگاہ انھیں دفعتاً نہیں حاصل ہو گئی۔ اپنی ابتدائی عمر میں اس کے لئے انھیں زبردست محنت کرنا پڑی تھی۔ اس میں شک نہیں کہ لڑکپن میں اُن کے گھر پر موسیقی کا جو ماحول چھایا ہوا تھا اس سے بھی انھیں اس سلسلے میں بڑی مدد ملی۔ ان کا بچپن اور جوانی ایسے ماحول میں گزری جو موسیقی کے لئے بہت ساز گار تھا۔ کلاسیکی ہندوستانی گیت (پکّے گانے) اُن کے خاندان میں ایک امتیازی درجہ رکھتے تھے۔ ان کے بڑے بھائی برابر پکّے گانے گایا کرتے تھے بلکہ اُن کی طرز پر نئے بنگالی گیت بھی لکھتے تھے۔ خاندان میں جب کبھی کوئی مذہبی تقریب منعقد ہوتی یا تیوہار منایا جاتا تو بچوں سے یہی گیت گوائے جاتے۔ اس زمانے کے استادانِ فن بچّوں کو پکّے گانے کی مشق کراتے تھے اور بڑے بڑے نامور استاد ان کے یہاں آ کر اپنے فنی کمالات کا مظاہرہ کرتے تھے۔ ان مشہور فن کاروں میں اُستاد مولابخش بھی شامل تھے۔

یہ تھا کلاسیکی ہندوستانی موسیقی کا وہ ماحول جس میں گورودیو نے موسیقی کی ابتداء کی۔ انھوں نے اپنے بڑے بھائیوں سے کم سنی میں کلاسیکی ہندوستانی موسیقی کی بنیاد پر بنگالی گیت لکھنا سیکھ لیا تھا۔ اگرچہ موسیقی کی تعلیم تیرہ چودہ سال کی عمر میں شروع ہو چکی تھی مگر بلا کسی مدد کے خود گیت تصنیف کرنا انھوں نے سترہ اٹھارہ سال کی عمر میں شروع کیا۔

واضح رہے کہ ان کے گیت کلاسیکی ہندی گانوں کی طرز پر نہیں ہیں البتہ ان پر کلاسیکی ہندوستانی موسیقی کا اثر ضرور ہے، پھر بھی ٹیگور کے گیت ایک جداگانہ حیثیت رکھتے ہیں۔ اسی سے یہ سوال پیدا ہو جاتا ہے کہ ہندوستانی گیتوں میں ٹیگور کے گیتوں کی کیا حیثیت ہے، وہ کس نوع سے تعلق رکھتے ہیں؟ اس سوال کے جواب سے پہلے یہ سمجھنا ضروری ہے کہ ہندوستانی گیتوں کے مختلف اقسام کیا ہیں۔

ہمارے ملک کے قدیم حکماء نے ہندوستانی موسیقی کی دو اقسام بتائی ہیں۔ ایک کو انھوں نے "مارگ" کا نام دیا ہے اور دوسری کو "دیسی"۔ "برہد دیسی" کے مصنّف ماتنگ نے ان دونوں کی تشریح اس طرح کی ہے:

آلاپ ونی بدھو یا سو چا "مارگ" پراکرتیتا
آلاپ آدی ہی سنتو سا چا "دیسی" پراکرتیتا

یعنی وہ گیت جن میں الاپ وغیرہ ہو "مارگ" کہے جاتے ہیں اور جن

میں یہ خصوصیت نہ ہو وہ "دیسی"

ماتنگ نے یہ بھی بتایا ہے کہ "مارگ" سنگیت ہندوستان میں ایک مدت سے متروک تھا لیکن اس سے یہ فرض نہیں کیا جا سکتا کہ موسیقی کی یہ قدیم طرز بالکل فنا ہو چکی تھی۔

گمان غالب یہ ہے کہ کلاسیکی ہندوستانی موسیقی اور کرناٹکی موسیقی نے مارگ سنگیت سے اتنا گہرا اثر لیا کہ اسے بالکل اپنے اندر جذب کر لیا۔ موجودہ دور کی وہ موسیقی جس میں الاپ پایا جاتا ہے اسی مارگ سنگیت کی روایت کا نتیجہ ہے۔ یہ بات ہم کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے کہ گیت کے الفاظ کو راگنیوں اور سُروں میں طرح طرح سے ادا کرنے کا رواج "مارگ" سنگیت ہی کی یادگار ہے واقعہ یہ ہے کہ "مارگ" سنگیت دور کی زبان تو ضرور مٹ گئی لیکن خود وہ طریقہ اور نظام دوسرے اسالیبِ موسیقی کا جزو بن کر آج بھی زندہ ہے۔

آج کل کے کلاسیکی ہندوستانی گیتوں میں صرف سُروں کا یا راگوں اور راگنیوں کی زیبائشی نغمہ سرائی کا غلبہ پایا جاتا ہے۔ استادوں نے الفاظ کو محض راگنیوں کا تابع بنا دیا ہے اور سارا زور نوع بہ نوع انداز سے تان، استار اور الاپ کا کمال دکھانے پر صرف کیا جاتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ راگ اور راگنیاں الفاظ کے بنیادی مفہوم سے ہم آہنگ ہوتی ہیں۔ لیکن گانے والے راگنیوں پر زیادہ زور دیتے ہیں اور چوں کہ ہمارا خیال ہے کہ الاپ کا قدیم سنگیت باقاعدہ موسیقی کا بہترین اسلوب ہے اس لئے الاپ سنگیت کے ماہرین کو ہم ہندوستانی موسیقی کے بہترین فن کار تسلیم کرتے ہیں۔

دیسی موسیقی کی مزید تشریح میں علمِ موسیقی کے اُسی مصنف ماتنگ نے آگے چل کر لکھا ہے:

ابل بالا گو پالو چھیتی پا لورنی جے چھپیا
گیاتے سنودا گینا سونیتی دیسی رچیاتے

یعنی وہ گیت جو عورتیں، بچے اور راجا اپنے اپنے دیس میں خوشی اور آزادی کے ساتھ گاتے ہیں "دیسی" کہے جاتے ہیں۔ اس بیان سے ہم بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ دیسی گیت سے ان کی مراد کچھ اسی قسم کے گیتوں سے تھی جنہیں آج ہم

اچھونک (جدید) یا لوک سنگیت کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کے گانوں میں الفاظ کی اہمیت نسبتاً زیادہ تھی۔ راگنی اور شعر کو بھی اتنی ہی اہمیت حاصل تھی کیونکہ ان سے الفاظ کے لطیف داخلی معانی کے اسرار کھلتے تھے۔ لیکن الاپ یا مارگ سنگیت کی طرح دیسی سنگیت کی راگنیوں کو الفاظ پر فوقیت حاصل نہیں ہوتی تھی بلکہ اس میں لفظ اور راگنی کا برابر کا ساتھ تھا اور دونوں پہلو بہ پہلو آگے بڑھتے تھے۔ اس کے علاوہ دیسی گانوں کا مطلب محض دو یا تین فقروں کے گانوں کا نہیں تھا جیسے کہ ہندوستان کے آدی باسیوں میں گائے جاتے ہیں۔ اس کا ثبوت 'سنگیت شاستر' کے ایک مصنف کے مندرجہ ذیل شعر سے ملتا ہے۔

دیشی راگشچہ سکلا شنڈ جگرام سمد بھوا
گرہانش نیاننش منداُدی شاڈواوڈ و پوزیکا

یعنی دیسی گیت میں ہمیشہ گرہ، انس اتیاس، مندر، شاڈو، اوڈو اور سمپورن پلٹے جاتے ہیں اور وہ شنڈ جگرام سے پیدا ہوتے ہیں۔

مندرجہ بالا اشلوک سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ 'دیسی' سنگیت میں بھی آج کل کی کلاسیکی موسیقی کی طرح قاعدے اور قوانین تھے جن کی پابندی ضروری تھی۔ لیکن جیسا کہ ماتنگ نے بتایا ہے وہ الاپ کی موسیقی نہیں تھی۔ گویا وہ اس قسم کی چیز ہوگی جیسے دھرپد اور خیال کو استھائی انترا سنچاری اور ابھوگ کے سارے اقسام کے مطابق گایا جائے مگر اس میں سُروں کا کمال نہ دکھایا جائے۔ اس قسم کا گانا راگنی کے اصولوں کی خلاف ورزی کئے بغیر بے تکلفی سے گایا جا سکتا ہے۔ لیکن کلاسیکی موسیقی پر یہ بات صادق نہیں آتی۔ گویا بہ الفاظ دیگر ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہندوستان کی علاقائی زبانوں کے گانے 'دیسی' گانے ہیں، لیکن جب یہ گانے قدیم "مارگ" سنگیت کے اسلوب پر گائے جاتے ہیں تو وہ "کلاسیکی موسیقی" یا "پکا گانا" کہلاتے ہیں۔ چناں چہ مورخین کا بیان ہے کہ ایک زمانے میں دھرپد گوالیار کے علاقے میں "دیسی" گانا سمجھا جاتا تھا۔ لیکن "مارگ" سنگیت کے رنگ میں ڈوبے ہوئے گائکوں نے اس کو بھی اپنے رنگ میں ڈھال لیا اور اسے پکے گانے کی شکل دے دی اسی طرح اٹھارھویں صدی میں ذہین فنکار سدا رنگ اور ادا رنگ نے جو تان سین کی اولاد میں سے تھے۔ "ذکر" یا "قوالی" کو "مارگ" سنگیت کے طرز پر ڈھال کر انہیں خیال کی شکل دے دی جو اس وقت کا مروجہ

دیسی گانا تھا۔ ٹپہ پہلے پنجاب کے شتربانوں کا نغمہ تھا۔ لیکن اس نوع کے گانوں کو بھی پکے گانے والوں نے بڑھا کر کلاسیکی ہندوستانی موسیقی کا جامہ پہنا دیا۔ اسی طرح ٹھمری کو پکے گانے والے اچھوت سمجھتے تھے لیکن اب یہ اُن میں بہت مقبول ہو گئی ہے اور اب صرف وہ گانے جو کلاسیکی گویوں کی قدیم گائکی کے اصولوں کے مطابق نہیں گائے جاتے پکے گانے کے احاطے سے باہر سمجھے جاتے ہیں۔

شاستروں کے مطابق قدیم مارگ اور دیسی سنگیت اگرچہ ایک دوسرے سے مختلف ہیں لیکن یہ کبھی متضاد اور بے تعلق نہیں سمجھے گئے بلکہ دونوں ایک دوسرے کی تکمیل کرتے ہیں۔ جب کبھی کسی دیسی گانے کی لے "پکے" گانے والے کو پسند آتی وہیں اسے اپنا لیتے، اس کا تجزیہ کرتے، اس کی ساخت کا مطالعہ کرتے یعنی اس کی اروہی، امروہی، وادی، انووادی، سموادی، اُٹھو اور پکڑ وغیرہ کو دیکھتے اور اس کو ایک باقاعدہ شکل، نام دے کر راگ راگنیوں کی فہرست میں شامل کر لیتے گویا ہیئت ترکیبی معلوم کرنے کے بعد ان کو الاپ کے اصولوں کے مطابق یا خیال کے انداز میں گانا آسان ہو جاتا تھا۔ پھر یہی ہوا ہے کہ جب دیسی سنگیت سے راگ، اور راگنیاں بنیں تو بعد کے دور میں خاص دیسی نغمہ کاروں کی اس سے بڑی ہمت بڑھی اور انھوں نے اس نئی راگنی کے طرز پر گانا شروع کیا، لیکن استادوں کی طرح زیادہ تر الاپ کے ساتھ نہیں بلکہ محض راگنی کا اس حد تک استعمال کر کے جتنا ضروری تھا۔ چناں چہ اس کی برابر مثالیں ملتی گئیں کہ ایک ہی لے یا راگنی ایک طرح گائی جانے تو "مارگ" سنگیت میں شامل ہو گی اور دوسرے انداز سے ادا ہو تو دیسی سنگیت میں۔

جس طرح دھرپد میں چار اور خیال میں دو قطعے ہوتے ہیں۔ یہی بات مختلف زبانوں کے دیسی گانوں میں بھی ملے گی۔ گویا اس حیثیت سے دونوں کے درمیان کوئی فرق نظر نہیں آتا۔ غالباً گانے کے قطعات میں تقسیم جو آج ہمیں کلاسیکی ہندوستانی گانوں میں ملتی ہے، دیسی سنگیت ہی کی دین ہے۔ اسی طرح کلاسیکی ہندوستانی گانوں کے بہت سے تال بھی اسی قسم کے دیسی گانوں کے مرہونِ منت ہیں۔

بہت زمانے تک بنگال کے گیت دیسی سنگیت کے اصول پر بنتے، ڈھلتے اور ترقی کرتے رہے۔ بنگالی گانوں میں محض فنِ موسیقی مثلاً الاپ وغیرہ کی کبھی ہمت افزائی نہیں کی گئی۔ بنگال میں لے "سجانے" کی بجائے خوبصورت الفاظ پر زیادہ زور دیا۔ ان کے یہاں الفاظ راگنی میں مہارت کا کمال دکھانے کا ایک بہانہ نہیں رہتے۔ اس لئے بنگال میں دھرپد، خیال، ٹپہ اور ٹھمری میں بھی جن کی ترتیب اور علاقوں کی طرح ہندوستانی گانوں کی نقل پر تھی، نسبتاً زیادہ ابتدائی اور سادہ طرز کی گائکی مانی جاتی ہے جس میں الفاظ کی اہمیت زیادہ ہے۔ غالباً اسی وجہ سے دھرپد، خیال، ٹپہ اور ٹھمری کے انداز پر تیار کئے ہوئے بنگالی گانے کلاسیکی موسیقی کے علمبرداروں میں چاہے وہ بنگالی ہوں یا غیر بنگالی، پسند نہیں کئے گئے۔

گورودیو رابندرناتھ ٹیگور کے گیت بھی "دیسی" سنگیت ہی کے طرز پر مرتب ہوئے۔ یعنی گورودیو نے اپنے گیتوں میں جن جذبات کی ترجمانی کی انہیں سے ہم آہنگ اس گیت کے لئے ایک نغمہ بھی وضع کر دیا تاکہ اس کا اثر اور دوبالا ہو جائے۔ گویا ان کے گیتوں کے نغمے میں سُروں کی آرائش اور کمالِ فن کی نمود اتنی زیادہ نہیں ہے اور چوں کہ وہ دیسی گیتوں کے طرز پر وضع کئے گئے ہیں اس لئے وہ بنگالی سوسائٹی کے ہر طبقے اور گروہ میں مقبول ہوئے۔

اپنے گیتوں کے لئے دھنیں نکالنے کے دوران میں گورودیو کو کلاسیکی ہندوستانی راگوں، راگنیوں اور تال سے بہت مدد ملی، لیکن ان کے گانے کا طرز پھر بھی "دیسی" گیتوں کی طرح سادہ ہے جس میں راگنیوں کے "وستار" کی گنجائش نہیں۔ ان کے کچھ گیت ایسے ہیں جن کا نغمہ جنوبی ہند کے موسیقی داں تیاگ راج کی "کریتوں" (تخلیقات) کی بنیاد پر وضع کیا گیا ہے۔ اُن میں بھی بنگالی طرز کی گائکی نے جنوبی نغمے کی ہیئت کو بالکل بدل دیا ہے۔

چوں کہ پکے گانے میں راگ راگنیوں کی نمائش صبر آزما مشق و تربیت کی محتاج ہوتی ہے، اس لئے عام لوگوں کو اس کے سمجھنے اور لطف اندوز ہونے میں بڑی دشواری ہوتی ہے۔ اسی مشکل کو دور کرنے کے لئے ہندوستان کے مختلف صوبوں میں راگنیوں کی مدد سے دیسی گانے اختراع کئے جاتے ہیں۔ اس سلسلے میں بنگال والوں کے لئے گورودیو کے گیت بہت مفید اور مددگار ثابت ہوئے ہیں۔ گویا انھوں نے اپنے گیتوں کی بدولت عام لوگوں میں سخت فنی ریاض و تربیت کے بغیر راگ راگنیوں کا مذاق پیدا کر دیا ہے۔

اگرچہ ہندوستانی کلاسیکی موسیقی اُن کے نغمے کا خاص سرچشمہ تھا لیکن گورودیو کو اُن دھنوں سے خاص محبت تھی جنھیں بنگالی دھنیں کہا جا سکتا ہے۔ انھوں نے بنگالی سوسائٹی کے مختلف طبقوں کی دھنیں اور طرزیں لے لیں اور اپنے گانوں میں تازہ شکل دے کر انھیں چار چاند لگا دیئے اور آج۔۔

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

گیت اور نغمے بنگالیوں کے دلوں کو موہ رہے ہیں اور نئے گیت اور نئے نغموں کو جنم دے رہے ہیں۔ گورودیو کے گیتوں نے اس جذبۂ حقارت کا خاتمہ کرنے میں بڑا کام کیا ہے جو بنگال کے کلاسیکی موسیقی دانوں میں اس قسم کے گیتوں کے لئے عام طور پر پایا جاتا تھا۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا، کلاسیکی ہندوستانی موسیقی ہر دور میں اپنے راگ راگنیوں کے خزانے کو دیسی گیتوں سے مواد لے کر مالا مال کرتی رہی ہے۔ اسی طرح کلاسیکی موسیقی کے علمبردار گورودیو کے نغمہ آہنگ سے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔ ان میں سے اکثر ایسے نغمے بھی ہیں جو کلاسیکی موسیقی کے مختلف راگ راگنیوں کی آمیزش سے تخلیق کئے گئے ہیں۔ بہت سے گانوں میں بنگالی دیسی دھنوں اور عوامی گیتوں کے طرز کو کلاسیکی راگ راگنیوں کے ساتھ ملا جلا کر ایک نیا آہنگ پیدا کیا گیا ہے۔ اگر ہمارے دور کے کلاسیکی موسیقی دان قدیم استادوں کی طرح ان نغموں کا تجزیہ کر کے ان کی بنیادی ساخت معلوم کریں اور انھیں اپنائیں تو ہم یقین سے کہہ سکتے ہیں کہ کلاسیکی راگ راگنیوں کے بیش قیمت ذخیرے میں نہ صرف اضافہ ہوگا بلکہ شاید یہ اعلیٰ راگ راگنیوں کی اعلیٰ ترین صنف میں شمار ہوں جن کو ماتنگ منی نے "اُتم" کے نام سے یاد کیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ ٹیگور کے ان گیتوں میں الاپ کے انداز پر گائے جانے کی پوری صلاحیت موجود ہے۔ اس کے علاوہ گورودیو نے اپنے گیتوں کے سنگیت کے لئے کچھ تال بھی اختراع کئے تھے اور صاحبان موسیقی ان تالوں میں بھی اپنی فنی آرائش کا اضافہ کر کے انھیں اپنے نظام میں داخل کر سکتے ہیں۔

گورودیو کے گیتوں کی ایک خصوصیت اُن کے موضوع کا تنوع ہے۔ پچھلے دو سو سال کے اندر بنگال میں جن مغنیوں کو شہرت حاصل ہوئی اُن کے گیتوں کا جائزہ لیا جائے تو پتہ چلے گا کہ ان کے موضوع میں بہت کم تنوع ہے گیت دو یا تین موضوعات تک محدود ہیں اور اس محدود دائرے کے اندر بھی انھیں یکساں طور پر کامیابی نصیب نہیں ہوئی جس نے اعلیٰ درجے کے پریم گیت لکھے وہ بھکتی سنگیت اور روحانی نغموں کی ساخت میں ناکام رہا۔ صرف گورودیو ایسے ہیں جن کا دامن اس داغ سے پاک ہے۔ ان کی گیت دو یا تین موضوعات تک محدود نہیں بلکہ مختلف و متنوع موضوعات اور احساسات کا احاطہ کئے ہوئے ہیں اور ہر موضوع پر جتنے بھی گیت ہیں نہایت اعلیٰ درجے کے اور معیاری ہیں۔

یہاں یہ سوال ہو سکتا ہے کہ ہم صرف بنگال تک اپنا ذکر کیوں محدود رکھیں؟ اس لئے کہ موضوع کے تنوع کے اعتبار سے گورودیو کے گیت آپ اپنی مثال ہیں جن کا مقابلہ ہندوستان کے کسی اور مغنی سے نہیں ہو سکتا۔ ہندوستان میں کوئی ایک شخص بھی ان کا ہم پلہ نہیں ہے گا جس نے اتنے زیادہ راگ راگنیوں کا استعمال اور ان کے ذریعے سے اتنے مختلف و متنوع احساسات کی آئینہ داری کی ہے۔

ان کے مذہبی و روحانی قسم کے گیت، محبت کے مختلف پہلوؤں اور کیفیتوں کے متعلق ان کے گیت، حب وطن اور موسم کے متعلق ان کے گیت، شجاعوں اور سورماؤں کے گیت — یہ سب بنگالی گیت کے خزانے میں ایک انمول اور بڑی دولت کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس کے علاوہ انھوں نے چھ طویل گیت ڈرامے (اوپیرا) — "والمیکی پرتیبھا"، "کال مرگیہ"، "چترانگدا"، "شیاما" اور "چنڈالیکا" تصنیف کئے اور ان کے نغمے اختراع کئے جن کی بدولت پورے اعتماد سے کہا جا سکتا ہے کہ انھوں نے بنگالی موسیقی کی تاریخ میں ایک نئے دور کا آغاز کیا۔ ابھی وہ وقت نہیں آیا ہے کہ ہمارے ہم وطن پوری طرح محسوس کر سکیں کہ ان گیت ڈراموں میں گورودیو نے کیسی بے پناہ تخلیقی قوت کا اظہار کیا ہے۔ اسی کے ساتھ انھوں نے مختلف موقعوں، تقریبوں اور تہواروں کے گیت، کھیت کے گیت، چلتی سڑک کے گیت، پیدائش، شادی اور موت کے گیت، ولاسے اور ہنسی کے گیت، کھیت بونے اور کٹنے کے گیت، نیا مکان بنانے کے گیت، سال کے آغاز اور اختتام کے گیت اور سال کے دوران میں مختلف تہواروں اور تقریبوں کے گیت تصنیف کئے اور اُن سے بنگال کی روزمرہ کی خشک و بے مزہ زندگی کو حسین اور اپنے سحرکار نغمے سے رنگین و دلآویز بنا دیا ہے۔

آخر میں میں اس تخلیقی عمل اور ذہنی کیفیت کا ذکر کروں گا جن میں رابندرناتھ کے گیتوں کی ساخت ہوئی۔ رابندرناتھ کو اپنی تمام تخلیقی سرگرمیوں میں سب سے زیادہ موسیقی سے حظ حاصل ہوتا تھا۔ وہ فنون لطیفہ بالخصوص موسیقی کے فطری پرستار تھے۔ اس فطرت اور ذہنی جودت نے ان کی ۶۳ سالہ تخلیقی زندگی میں کبھی ان کا ساتھ نہیں چھوڑا۔

موسیقی کے مفہوم و مدعا کا شاید کسی ملک میں اتنا گہرا احساس نہیں رہا۔ جتنا ہمارے ملک کے قدیم حکماء اور اہل دانش میں تھا۔ کہا جاتا ہے کہ

"ویدوں" کے دور میں اس انکشاف کے لئے لوگ اعتکاف کرتے تھے کہ موسیقی کی ابتداء کیا ہے، اس سے رُوح پر اتنا گہرا اثر کیوں ہوتا ہے، وہ دل کو ایک ناقابل بیان بہجت سے کیوں لبریز کر دیتی ہے اور بلا کسی خاص وجہ کے اس سے دماغ کیسے تر و تازہ ہو جاتا ہے۔ وہ لوگ اپنے شعور میں بہت گہرے ڈوب کر اس نتیجے پر پہنچ گئے کہ "تمام موجوداتِ عالم اور پوری کائنات میں پُران یا وحی کا ایک آہنگ لرزاں ہے اور موسیقی اسی آہنگ کا پیدا کردہ جذبہ ہے جسے ہم بہت قریب سے اپنے اندر محسوس کرتے ہیں"۔ اسی طرح انھوں نے یہ بھی سمجھ لیا تھا کہ "تمام انسانی زندگی ایک گیت کے سوا کچھ نہیں — ایک ایسا گیت جو ابدیت کے سرودِ سرمدی سے ہم آہنگ اور اس آفاقی نغمے میں سورج چاند ستاروں، جمادات، نباتات غرض ہر شے کے اپنے خاص تال و سم کی گونج موجود ہے۔ موسیقی کے اسی رُوحانی عرفان کی بدولت ہم دیکھتے ہیں کہ اس عجیب و غریب فن کا ہندوستان میں نہ جانے کتنے زمانے سے ریاض ہو رہا ہے۔ اور جدید دور میں اس کے سب سے عظیم نمائندے گورودیو رابندر ناتھ ٹیگور تھے۔ انھوں نے قدیم صاحبانِ کشف ہی کا راستہ اختیار کیا اور موسیقی میں نجات کی جستجو کی اور اسی میں نجات حاصل کی۔

گورودیو رابندر ناتھ ٹیگور نے اگرچہ ابتدائی زمانے میں بڑے بڑے استادوں سے تعلیم حاصل کی لیکن دوسرے ماہرینِ فن کی طرح وہ خود کبھی استاد نہیں بنے اور موسیقی ہمیشہ اُن کے لئے ایک "سادھن" یعنی ایک وسیلۂ نظم و ضبط بنی رہی۔ انھوں نے نغموں کی تخلیق اس انداز سے کبھی نہیں کی گویا وہ کسی نئی رُسَّتے کی ایجاد کر رہے ہوں، نہ اس تخلیق کے پس پردہ کوئی دنیاوی خواہش یا نام و نمود کی تمنا کار فرما تھی۔ ان کے گیت تو ایک انتہائی داخلی مسرت و بہجت کے پھوٹتے ہوئے سرچشمے تھے اور وہ گیت صرف اس لئے گاتے تھے کہ ایک اندرونی تحریک اُن کو مجبور کرتی تھی۔ جہاں جہاں ان کے تمام گانوں پر بے تکلف تخلیق کی چھاپ ہے۔ ہر وہ شخص جسے گورودیو رابندر ناتھ سے ذرا بھی واسطہ ہے، جانتا ہے کہ موسیقی کا جذبہ ان میں کتنا اُستوار کتنا گہرا اور کتنا شدید تھا۔

اور یہ کیفیت ان کے آخری دنوں میں بھی قائم رہی۔ اکثر ہم نے انھیں اس عالم میں دیکھا ہے کہ ایک فن کار کیفِ تخلیق میں ڈوبا ہوا ہے —

جن پر گویا غیب سے نغموں کی بارش ہو رہی ہے، ایسی حالت میں وہ گیت پر گیت بناتے چلے جاتے تھے۔ ان کو نہ کبھی سازوں کی سنگت کی ضرورت پڑتی اور نہ کبھی پیش بندی کے لئے راگ راگنیوں کی مشق کی۔ وہ دُھنیں جو انھوں نے کبھی اپنی جوانی میں سنی یا سیکھی تھیں اور رفتہ رفتہ بھول چکے تھے انہیں جانے دماغ کے کن گوشوں سے کھیلتے ہوئے بچوں کی طرح گروہ در گروہ اور فوج در فوج ان کے گرد جمع ہو جاتی تھیں۔ اور جب یہ ایک نئے گیت میں شامل ہو جاتیں تو کچھ عجیب اور نئی سی معلوم ہوتیں۔ لیکن اس پہلو کے متعلق رابندر ناتھ نے کبھی عذر خواہی کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ نہ کبھی انھیں اپنے گیتوں کی تصحیح کا خیال پیدا ہوا بلکہ انھیں خوشی ہوتی تھی کہ نغمے اور الفاظ کی آمیزش سے ایک نیا روپ نکھر آیا۔ بعض اوقات انہماک اتنا مکمل ہوتا تھا اور وہ اپنے تخلیقی عمل میں ایسے مستغرق ہو جاتے تھے کہ وہ دُھنیں جو اُن کے دماغ میں بغیر تلاش و جستجو کے گونجا کرتی تھیں اپنا مقصد پورا کرنے اور ایک نئے گیت میں پیوست ہو جانے سے اسی طرح عجیب و غریب طریقے پر معدوم ہو جاتی تھیں جس طرح وہ وارد ہوتی تھیں اور مغنّی کے یہاں ان کا کوئی نام و نشان بھی باقی نہ رہتا تھا۔ وہ گیت شاستر اور علم موسیقی کے اصولوں کی پوری طرح پابندی نہیں کرتے تھے مختصر یہ کہ گیت کی تخلیق کوئی ارادی فعل نہیں ہوتا تھا جو ٹیگور اپنے لئے مقرر کر کے اُسے پورا کرتے ہوں، بلکہ واقعہ یہ تھا کہ شاعر کے دل میں جو مغنّی بسا ہوا تھا وہی اس کو گانے پر مجبور کر دیتا تھا۔

اکثر ایسا ہوتا تھا کہ کوئی نغمہ نہ جانے کہاں سے ان کے اندرونی ساز میں گونجنے لگتا۔ وہ جاگ اُٹھتے اور اس وقت تک نہیں سو سکتے تھے جب تک کہ اس غیبی پرند کو جذبات سے بھرپور الفاظ اور مکمل آہنگ کے قفس میں گرفتار نہ کر لیتے۔ اور کبھی اتفاق سے یہ نغمہ گم ہو جاتا تو ان کو بے حد غم ہوتا برسات کے موسم میں بالخصوص اُن کے شعور کی چوٹیوں پر موسیقی کے بادلوں کی گھٹا جھومتی رہتی اور گیتوں کے مور اپنے حسین اور رنگین بازوؤں کو پھیلا کر ناچتے رہتے۔ خزاں کی ابتداء میں جب فطرت سورج کے نور میں نہائی ہوتی اور صبح کو شبنم سے غسل کرتی تو اُن کی شخصیت میں تحریک ہوتی اور وہ گیتوں میں اپنے احساس کی ترجمانی کرنے پر مجبور ہو جاتے۔ اسی طرح موسم سرما میں زمین و آسمان پر موت کے ٹھنڈے اور دبیز سائے ان سے

گیتوں کے اظہار کا مطالبہ کرتے۔ بہار کا تو خیر کہنا ہی کیا! اس کا سحر تو ٹیگور کی ساری شخصیت کو مسرت و سرمستی کے ایک بے پناہ جذبے سے لبریز کر دیتا جس کا مظاہرہ اُن کے اَن گنت گیتوں میں ہوا ہے۔ گرمی کا جُھلس دینے والا موسم گرما آتا تو وہ بھی اُن کے کان میں سنیاس کا گیت گاتا ہوا آتا اور وہ اپنے ساز کے تار کس لیتے اور اپنے تخیّل کی لَے تیز کر کے موسم کی بے حابا تان سے اپنا سُر ملا دیتے۔ صبح ہو یا شام، دوپہر ہو یا رات، تاریکی کا قدو سیاہ ہی ہو یا چاندنی کی سحر انگیز درافی، غرض یہ کہ دن اور رات کا ہر منظر اس مکمل سرود و سکون کا کوئی نہ کوئی انکشاف کرتا جس کی فطرت کے ہر پہلو میں تابش ہوتی ہے اور ان کو گیت گانے پر آمادہ کر دیتا —— اور جب وہ تخلیق کے اس کیف میں ڈوب جاتے تو زندگی کا ضبط و تنظیم جو انھوں نے اپنے لئے مقرر کر لیا تھا ختم ہو جاتا اُن کے روزمرہ کے معمولات گلی در ہم برہم ہو کر رہ جاتے۔

وہ اپنے ان دلی غیبی نغموں کو شور و غل کے درمیان اور اُبھرتے ہوئے بازار کے ہنگامے میں بھی سُن سکتے تھے۔ اپنے روشن دور پر گردش کرنے والے ہر ستارے کا سفر انھیں کسی ابدی مسافر کے گیت کی یاد دلا دیتا تھا اور یہ ابدی مسافر در اصل خود اُن کی اپنی روح تھی۔ اشجار کی شاخوں پر چھوٹنے والی پتیوں پر جب ہوا اور بارش کا تال بجتا تو فطرت کا اَن دیکھا مغنّی اُن کی دنیا کے تاروں کو چھیڑنے لگتا۔ موت بھی آتی تو ان کے لئے تکملۂ حیات اور مسرت کے گیتوں کا پیام لے کر آتی۔

مختصر یہ کہ فطرت و حیات کے نوع بنوع حسن اور انسان کی اندرونی مسرت کا انسان کو بھی اتنے قریب سے ادراک نہیں تھا، نہ کبھی انھیں اتنا منوقتانی انمائیز اظہار نصیب ہوا تھا۔ آخر میں میں رابندر ناتھ کی ایک تقریر سے اقتباس پیش کرنا چاہتا ہوں جو انھوں نے شانتی نکیتن آشرم میں اپنے طلباء کے سامنے کی تھی:

”دنیا میں بہ حیثیت دنیا کے کوئی ایسی چیز نہیں جو اُسے دوسری چیزوں سے ممتاز کرے۔ اس میں سے نغمہ اُسی وقت پھوٹتا ہے جب کوئی فن کار اس کو اُٹھا لیتا ہے۔ وہ فن کار ہی کی مسرت ہے جو گیتوں کی شکل اختیار کر کے ہم کو مسرت بخشتی ہے۔ فن کار دُنیا کی دنیا کو ہمیشہ بجا تا رہتا ہے، لیکن جب تک کہ میری اپنی دنیا، میرا دل اس نغمے سے ہم آہنگ نہ ہو، میں اپنے دل میں بیٹھے ہوئے اس مغنّی کا عرفان کیسے حاصل کر سکتا ہوں میں اس کے حسین و سکون بخش چہرے کو کیسے دیکھ سکتا ہوں اگر خود میری ہی آنکھوں پر شک، بدخواہی، ہوس، خود غرضی، دشمنی اور طرح طرح کے اختلافات کا پردہ پڑا ہوا ہے۔ ہم اپنی چھوٹی چھوٹی حقیر شخصیتوں کو بھول جاتے ہیں جب موسیقی ہماری زندگی میں داخل ہوتی ہے اور فن کار ہمارے دل کے ساز پر نغمہ سرا ہوتا ہے، پھر غمگینی ہمارے دل پر غلبہ نہیں پاتی، کسی نقصان سے تنگی و افلاس نہیں آتا اور ہماری زندگی کے آخری مقصد کا ہم کو عرفان ہو جاتا ہے کہ وہ فن کار کی خوشی ہے۔ یہی عرفان ہے اور یہی نجات۔“

---

# رُوپ

ہر جگہ سے اک درسِ نمو لیتا ہوں
چھلکے ہوئے صد جام و سبو لیتا ہوں
اے جانِ بہار تجھ پہ پڑتی ہے جب آنکھ
سنگیت کی سرحدوں کو چھو لیتا ہوں

نکھرا ہوا رنگ کیا سہانا ہے سمے
لرزاں ہے بدن کہ گنگناتی ہوئی نے
ہر عضو کی نرم لو میں مدّھم جھنکار
پو پھٹتے ہی بھیرویں کی آنے لگی لَے

ہے رُوپ میں وہ کھنک، وہ رس، وہ جھنکار
کلیوں کے چٹکتے وقت جیسے گلزار
یا نور کی اُنگلیوں سے دیوی کوئی
جیسے شبِ ماہ میں بجاتی ہو ستار

(فراق)

جیون لال مٹو

# کیرانہ

تاریخ گواہ ہے کہ بھارت میں کم از کم ویدک زمانے سے آج تک موسیقی کا چرچا رہا ہے۔ باکمال ماہرینِ فن ہمیشہ اس ملک میں تھے۔ اس میں شبہ نہیں کہ وقت کے ساتھ ساتھ یہاں اور تبدیلیاں واقع ہوئیں وہاں فنِ موسیقی میں بھی ادل بدل ہوتا رہا لیکن ہر حال میں چند اصول، کچھ قاعدے اور ایک طرزِ عمل موسیقی کے پیش کرنے کا قائم رہا۔ گیارہویں صدی سے ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد شروع ہوئی۔ یہ لوگ حملہ آور کی شکل میں آئے اور ہندوستان کے شمالی حصے میں آہستہ آہستہ کئی جگہ قابض بھی ہو گئے لازمی بات تھی کہ ان نو واردوں کا ہندوستان کی تہذیب و تمدن پر اثر پڑتا۔ چناں چہ ایسا ہی ہوا۔ ایرانی اور عربی موسیقی حملہ آوروں کے سہارے ہندوستان میں آئی لیکن ہندوستانی موسیقی کو بدل نہ سکی، البتہ اس کی آمد سے ہندوستانی موسیقی میں کچھ آمیزش ضرور واقع ہوئی جس کی وجہ سے ہندوستانی موسیقی میں کچھ رنگینی پیدا ہو گئی۔ آہستہ آہستہ علمِ موسیقی مندروں سے نکل کر درباروں میں رؤسا کی محفلوں میں پناہ گزین ہوا۔ مغلوں کی حکومت میں اور خاص طور پر اکبر بادشاہ کے وقت میں حکومت کی جانب سے اس علم کی سرپرستی اور فن کاروں کی از حد پرورش ہوئی۔ میاں تان سین کے نام نامی سے کون ناواقف ہے۔ وہ اکبر کے فنِ موسیقی کے اُستاد تھے اور علاوہ شاہی گویے ہونے کے اکبر کے دربار کے نو رتنوں میں سے ایک تھے۔ اسی طرح سے ہر مغل بادشاہ کی حکومت میں اعلیٰ درجے کے فن کار شاہی گویے بنائے گئے۔ البتہ شاہ اورنگ زیب کے زمانے میں فنِ موسیقی زیرِ عتاب رہا اور اسے حکومت کی آغوش نصیب نہ ہوئی۔ لیکن اُن کے بعد موسیقی پھر زندہ ہو گئی اور محمد شاہ رنگیلے کے عہد میں تو فنِ موسیقی پر پھر سے شباب آ گیا۔ لیکن مغل حکومت میں ایک ایسی چیز پیدا ہو گئی جس کے تاثرات آج تک موجود ہیں۔ وہ یہ کہ جو فن کار موسیقی شاہیانہ کے تلے پلتے تھے وہ قدرتی طور سے اپنے تئیں دوسروں سے افضل سمجھتے تھے اور گائکی کے نئے نئے ڈھنگ پیدا کرتے تھے جس سے وہ دوسرے فن کاروں سے علیحدہ اور بہتر سمجھے جائیں بلکہ یوں کہئے کہ سامعین یہ سمجھیں کہ کمال انہیں کو حاصل ہے اس سے دوسرے فن کار ناواقف ہیں۔ ان کوششوں میں بادشاہوں اور دیگر رؤسا کا بھی حصہ تھا جو موسیقی میں دل چسپی و دخل رکھتے تھے۔ اُدھر وہ موسیقار جو شاہی دربار میں ملازم نہیں تھے وہ بھی شاہی گویّوں کو مُنہ توڑ جواب دینے کی غرض سے اس طرح کی کوششیں کرتے رہے۔ چناں چہ آہستہ آہستہ راگوں کے پیش کرنے کے الگ الگ ڈھنگ بن گئے۔ اس کشمکش کا نتیجہ یہ ہوا کہ فن کاروں کی توجہ صرف نحوِ موسیقی کی جانب کم ہو گئی اور سارا زور بیان اس طرف ہو گیا کہ گانے بجانے میں علاوہ لطف پیدا کرنے کے کچھ حیرت پیدا کرنے والی باتیں بھی ادا کی جائیں۔ ایسے حالات میں موسیقاروں کی علیحدہ علیحدہ ٹولیاں بن گئیں جن کی اولاد اور شاگرد اپنے بزرگوں کے نقشِ قدم پہ چلنے لگے اور ماہرینِ فن کے علیحدہ علیحدہ گھرانے بن گئے۔ لیکن گھرانہ داروں میں باہمی مخاصمت بھی پیدا ہو گئی اور وہ ایک دوسرے سے جلن اور حسد کرنے لگ گئے۔ اکبر کے عہد میں جب کہ دُھرپد کا عروج تھا اور خیال گائکی کا کوئی ذکر ہی نہ تھا اس وقت دھرپد گانے کے کئی علیحدہ علیحدہ گھرانے تھے جو اپنی اپنی گائکی پیش کرنے کے ڈھنگ کو بانی کہتے تھے جن کے نام ہیں کھنڈاری بانی، نوہاری بانی، گوبرہاری یا گوراری بانی اور ڈاگر بانی۔ ان سب بانیوں کے موجد علیحدہ علیحدہ گایک تھے۔ دُھرپد کے بعد خیال کی گائکی میں گھرانوں میں ایک اور اضافہ ہوا اور ساتھ ہی ساتھ چند گھرانے جن میں اچھے فن کار پیدا نہیں ہوئے معدوم بھی ہو گئے۔

آج کل بھارت میں خیال گائکی کے چند مشہور گھرانے ہیں آگرہ، کیرانہ، پٹیالہ
اور گوالیار۔ ان میں سے گوالیار گھرانے کی کئی ایک شاخیں بن گئیں جیسے سہسوان والے
پٹیالہ والے، نگوہ والے، اترولی والے، بھنڈی بازار والے، گندھرو مہا ودیالیہ والے
جس کے بانی مہانی پنڈت وشنو دگمبر پلسکر تھے۔

## کیرانہ

ضلع میرٹھ میں جمنا کے کنارے دوتاہی نام کا ایک قصبہ تھا جس میں گوپالی نائک کے شاگرد آباد تھے جو ذات کے برہمن تھے۔ جہانگیر کے زمانے میں قصبہ دوتاہی جمنا کی طغیانی میں اپنی ہستی کھو بیٹھا اور حکومت نے باشندگانِ دوتاہی کو جمنا ہی کے کنارے قصبہ کیرانہ ضلع مظفر نگر (یو۔پی) میں آباد کیا۔ کچھ مدت بعد فن کارانِ دوتاہی نے جو اب کیرانہ میں رہتے تھے اسلام قبول کر لیا۔ ان میں ایک مشہور بین کار صادق علی خاں ۱۸۵۰ء کے قریب ہوئے۔ ان کے صاحبزادے بندے علی خاں ہندوستان بھر میں اُستادِ بے بدل، اپنی وضع کے پابند اور بین میں یکتا ہوئے ہیں۔ انھیں علاوہ بین کے گانے کی تعلیم بھی تھی۔ آپ ۱۸۹۹ء میں ریاست اندور میں ملازم ہوئے۔ علاوہ درباری بین کار ہونے کے مہاراجہ اندور کے بین بجانے کے استاد بھی تھے۔ بندے علی خاں صاحب کے بہت سے شاگرد تھے ان میں سے چند ایک مشہور ہستیوں کے نام ہیں مُراد خاں بین کار، ننھے خاں دھر پد یئے، جن ننھے خاں کے شاگرد عظیم بخش و مولا بخش ہوئے ہیں۔ علاوہ ان کے ننھے خاں کے ایک شاگرد عبدالرحمن خاں جے پور والے تھے جن کے شاگرد عبدالکریم خاں کے نام سے آج کل سب واقف ہیں۔ عبدالکریم خاں سفرِ زندگی تو ختم کر چکے ہیں لیکن اُن کے ریکارڈ اکثر آل انڈیا ریڈیو سے سُنے جاتے ہیں۔ بندے علی خاں صاحب کے ایک اور شاگرد حیدر خاں ریاست کولہاپور میں ملازم تھے جنھوں نے علاوہ گانے کے سارنگی بجانے میں بھی کمال حاصل کیا تھا۔ ان حیدر خاں کے مشہور شاگردوں میں عبدالوحید خاں خیال گایک ہوئے ہیں جنھیں بہرے وحید خاں بھی کہتے تھے۔ بندے علی خاں صاحب بین کار تو تھے ہی لیکن بہت سی توجہ ان کی گوشہ گیری کی طرف بھی تھی۔ روپے پیسے سے انھیں زیادہ پیار نہیں تھا۔ حالانکہ حکمرانِ اندور کی طرف سے علاوہ دیگر سہولتوں کے انھیں کافی امداد بھی ملتی تھی۔ لیکن سننے میں آیا ہے کہ وہ اکثر فاقہ مستی کی زندگی بسر کیا کرتے تھے۔

ایک مرتبہ جب کہ بندے علی خاں صاحب مہاراجہ اندور کو بین سکھا رہے تھے تو انھیں پان کا اُگال پھینکنا تھا۔ روزمرہ ایک اُگالدان خانصاحب کے لئے اور دوسرا مہاراج کے لئے سبق کے وقت موجود رہتا تھا۔ مہاراج کا اُگالدان طلائی اور مرصع تھا البتہ خانصاحب کا محض چاندی کا تھا۔ خانصاحب ہر وقت کھوئے کھوئے سے اور مستی کے عالم میں رہا کرتے تھے۔ آپ نے بجائے اپنے اُگالدان کے مہاراج کے اُگالدان میں تھوک دیا۔ مہاراج اُس وقت تو خاموش رہے لیکن سبق ختم ہونے کے بعد انھوں نے چپکے سے چوبدار کو اشارہ کیا کہ طلائی اُگالدان اُستاد صاحب کے ہمراہ اُن کے گھر پہنچا دیا جائے۔ جب بندے علی خاں محل سے باہر نکل رہے تھے تو انھوں نے دیکھا کہ چوبدار مہاراج کا اُگالدان لئے ہے۔ ناراضی سے پوچھا کہ یہ کیوں؟ چوب دار نے مؤدبانہ جواب دیا کہ سرکار نے بھیجا ہے۔ یہ سننا تھا کہ خانصاحب لال پیلے ہو گئے۔ فرمایا کہ ہمارا شاگرد ہو کر اس قدر حوصلہ رکھتا ہے۔ بس لے جاؤ اور کہہ دو اپنے مہاراج سے کہ وہ مال و دولت کا غلام ہے ہم نہیں ہیں۔ اس کی دولت چوری ہو سکتی ہے لیکن ہماری موسیقی کی دولت چوری نہیں ہو سکتی، بلکہ بانٹنے سے اور بڑھتی ہے۔ چوبدار اپنا سا منہ لے کر واپس لوٹ گیا لیکن آفرین ہے مہاراج پر بھی کہ انھوں نے بندے علی خاں صاحب سے دوبارہ اس بات کا ذکر کیا ہو۔ یوں کہیے کہ شاہی حیثیت کو بالائے طاق رکھ کر شاگردی کو اہمیت دی۔

ریاستوں میں عام قاعدہ ہے کہ درباروں کے موقعے پر انعام و اکرام تقسیم کئے جاتے ہیں اور گویّیوں کو بھی اس وقت اعزاز بخشا جاتا ہے۔ چنانچہ بندے علی خاں صاحب کو بھی ہر دربار میں ایک ہزار روپے کی تھیلی انعام ملا کرتی تھی اور سواری کے لئے ہمیشہ ہاتھی ملتا تھا۔ دربار کے بعد ہاتھی پر سوار ہو کر روپیوں کی تھیلی بغل میں رکھ لیا کرتے تھے اور ساتھ ہی تھیلی میں چھید کر دیا کرتے تھے۔ راستے بھر بغل بجاتے جاتے اور روپے آہستہ آہستہ تھیلی سے نکل کر بیچ سڑک پر گرتے جاتے جو غریبوں کے کام آتے تھے۔ گھر پہنچتے تک تھیلی خالی ہو جایا کرتی تھی۔

کیرانہ گھرانے کے بہت سے فن کاروں نے ریاستوں میں ملازمت کی لیکن اپنی نازک مزاجی کی وجہ سے زیادہ دیر نہیں رہ سکے۔ مثال کے طور پر حیدر خانصاحب ریاست کولہاپور میں رہے۔ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ اللہ دیا خانصاحب بھی وہاں ملازم تھے۔ مراد خاں بین کار ریاست دیواس میں۔ عبدالکریم خانصاحب ریاست بڑودہ اور میسور میں۔ عبدالوحید خاں صاحب ریاست کولہاپور میں۔

آج کل کے کیرانہ گھرانے کے چند ایک مشہور فن کاروں کے نام ہیں:
گنیش رام چندر بہرے بوا شاگرد عبدالکریم خاں مرحوم، سوائی گندھرو مرحوم

شاگرد عبدالکریم خاں اور سوائی گندھرو کے شاگرد راج گرو دیشو راج۔ بھیم سین جوشی، گنگو بائی ہنگل اور فیروز دستور وغیرہ۔ ہیرا بائی بڑودیکر، سرسوتی رانے شکور خاں سارنگی نواز، فیروز نظامی (پاکستان) ادھوری متو اور بیگم اختر فیض آبادوالی وغیرہ نے عبدالوحید خاں صاحب سے تعلیم حاصل کی۔

ہر گھرانے میں کوئی نہ کوئی خصوصیت اور خوبصورتی ضرور ہے۔ اور ان میں سے کسی کو بڑا چھوٹا نہیں کہہ سکتے ؎

نامی کوئی بغیر مشقت نہیں ہوا
سو بار جب عقیق کٹا تب نگیں ہوا

گانے بجانے میں گانے بجاتے وقت چند ایک باتوں کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے۔ مثلاً تال سے کا برتاؤ، راگ کی صحت، راگ کی اصلیت ظاہر کرنے کے لئے خاص بہلاوے یا فقرے جو آج کل چھوٹے الاپ بھی کہتے ہیں۔ استھائی اور انترے کو قاعدے سے پیش کرنا۔ گمک، تانیں، بول تانیں اور تیاری وغیرہ۔ ان نکات سے ہر فن کار واقف ہے لیکن کوئی کسی بات کے لئے زیادہ زور دیتا ہے اور کوئی کسی پر۔ کیرانہ والے ولمبت لے کو زیادہ پسند کرتے ہیں۔ وادی سموادی سروں کے مسلسل استعمال کے بہت زیادہ قائل ہیں اور طرح طرح کے بہلاوے راگ کو مد نظر رکھتے ہوئے بکثرت بنانے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ راگ کی شکل نہ بگڑنے پائے اور گانے میں جیا اثر پیدا ہو۔ تیاری کی تانوں کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے لیکن یہ نہیں کہ ان سے قطعی پرہیز کرتے ہیں البتہ ٹھمری، دادرے اور غزل کی طرف توجہ کم ہے۔

---

جگر مراد آبادی

کوشش مشتاق کی کیا بات ہے اللہ اللہ
سن رہا ہوں میں وہ نغمہ جو ابھی ساز میں ہے

---

صفی لکھنوی

غزل اس نے چھیڑی مجھے ساز دینا
ذرا عمر رفتہ کو آواز دینا

بی سبھا مورتی

# کرناٹکی موسیقی

ہندوستان کو ہم بجا طور پر سرزمینِ موسیقی کہہ سکتے ہیں۔ ہمارے ملک نے موسیقی کا جو بلند پایہ نظام مرتب کیا ہے اس سے ان ذہنوں کا پتہ چلتا ہے۔ جہاں تک ذہنِ انسانی موسیقی کے نئے اسالیبِ اظہار کی تلاش میں پہنچا ہے۔ راگ کا تصور ہی ذکر موسیقی میں ہندوستان کی دین ہے۔ یہ تمام راگ ایسے حُسن کا اظہار کرتے ہیں جن کا تھوڑی سی تربیت کے بعد انسان بہ آسانی ادراک کر سکتا ہے۔ موسیقی ہندوستان کی قومی زندگی کا ایک لازمی جزو بن چکی ہے اور اس کی قدر نہ صرف اس کی تفریحی افادیت کی بدولت کی جاتی ہے بلکہ اس لئے بھی کہ اس میں انسان کو بلند کر کے ایک ایسی اعلیٰ سطح پر پہنچا دینے کی طاقت ہے جہاں وہ الوہی سکون و بہجت کے آبِ حیات سے لذت آشنا ہوتا ہے۔ ہندوستانی موسیقی کی دو سب سے نمایاں خصوصیات ہیں اس کی معنویت اور اس کی ہمہ گیری۔

ہندوستانی سنگیت کا دامن ہر رنگ اور ہر شعبہ میں مالا مال ہے۔ اس کا سروں کا نظام اس قدر مکمل، اس کے تال اور راگوں کا نظام اس قدر وسیع اور ہمہ گیر ہے کہ کوئی ماہرِ موسیقی کسی ایک تال یا راگ یا شرتی[۱] تک کا تصور نہیں کر سکتا جس کی اس نظام میں پہلے ہی گنجائش نہ پیدا کر دی گئی ہو۔ ہمارے ملک میں موسیقی کی بہت سی قسمیں ہیں مثلاً فن کارانہ موسیقی، پرستش اور رقص کی موسیقی، عوامی موسیقی اور آپیرا یعنی رقص و سرود کے ڈرامے، غرض کوئی ایسی صنف نہیں جس میں ہندوستان تہی دامن ہو۔ چنانچہ سنسکرت اور دیگر ہندوستانی زبانوں میں رقص و موسیقی کے بہت سے حسین ڈرامے اور آپیرا پائے جاتے ہیں۔ ہمارے یہاں موسیقی کے طرح طرح کے ساز اور باجے موجود ہیں جن میں تار کے ساز بھی ہیں، منہ سے بجنے والے باجے بھی اور ضرب سے بجنے والے ساز بھی۔ پیانو کی طرح کے باجوں کے علاوہ جن کا ہر سُر مقرر ہوتا ہے اور گھٹایا یا بڑھایا نہیں جا سکتا اور اس لئے ان کا ہمارے یہاں کوئی مصرف نہیں تھا، تمام دوسری اقسام کے باجے ہمارے ہی دیس میں اختراع کئے گئے۔ بھرت نے اپنی چوتھی صدی قبل مسیح کی تصنیف "ناٹیہ شاستر" (علم رقص) میں باجوں کی چار تقسیمیں کی ہیں یعنی "تات" (تار سے بجنے والے) اور اندھ (کھال یا جھلّی کے) اور گھن (خود بجنے والے) اور وادیوں یا سازوں کی یہ قدیم تقسیم اتنی مکمل ہے کہ اس کو عام طور پر تسلیم کر لیا گیا ہے۔

ہندوستان نے موسیقی کے بڑے بڑے ماہر، ناظم اور فن کار پیدا کئے۔ ہمارے ملک کے اندر گزشتہ تین ہزار سال بلکہ اس سے بھی زیادہ مدت میں موسیقی پر جو ادب تصنیف ہوا ہے وہ اس قدر وسیع اور وقیع ہے کہ شاید ہی دنیا میں اس کی مثال مل سکے۔ سنسکرت اور دیگر ہندوستانی زبانوں میں موسیقی کے موضوع پر نہ جانے کتنی تصانیف ہو چکی ہیں۔ ملک کے عام ادب میں بھی موسیقی کے جو تذکرے ہیں ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ کس زمانے میں کس قسم کے گانے کی محفلیں منعقد

---

۱؎ سُر کا ربع جزو

ہوتی تھیں، کس طرح کے ساز استعمال ہوتے تھے۔ ان میں کیا کچھ گایا جاتا تھا اور کس کس راگ اور تال پر کس انداز سے گایا جاتا تھا۔ ان محفلوں میں فن کار کس ترتیب سے کھڑے ہوتے یا بیٹھتے تھے۔ اس کے علاوہ اور بہت سی دلچسپ تفصیلات کا پتہ چلتا ہے۔ ہمارے ناظمینِ موسیقی نے سنگیت کی تخلیقات کی شکل میں ایک بیش بہا ورثہ چھوڑا ہے چنانچہ ہمارے یہاں ہر طرح کے نغمے موجود ہیں جو افراد کی بدلتی ہوئی قلبی کیفیات اور لوگوں کے مختلف طبائع اور سماج کے مختلف طبقوں کے ذوق اور دلچسپیوں سے مطابقت رکھتے اور انھیں تسکین بخشتے ہیں۔

جنوبی ہند تاریخ کی ابتدا ہی سے موسیقی کے لئے مشہور رہا ہے۔ اس میدان میں جنوب کی عظمت کو خود بھرتؔ نے خراجِ تحسین ادا کیا ہے۔ ہندوستان ایک برِصغیر ہے اور یہ امر اس کی عظمت کے عین مطابق ہے کہ یہاں شمالی اور جنوبی موسیقی کے دو جداگانہ طریقوں کا ارتقا ہوا جنھیں ہم ہندوستانی موسیقی اور کرناٹکی موسیقی کہتے ہیں مگر ان دونوں ذیلی نظاموں کا سرچشمہ ایک ہی ہے۔

ہندوستانی موسیقی کی پیدائش دراصل ایک تاریخی اتفاق ہے۔ مغل بادشاہوں کے دورِ حکومت میں بہت سے ایرانی اور عرب موسیقی دان دربار میں بُلائے گئے۔ وہ آئے تو اپنا طرز و اسلوب بھی ساتھ لائے اور کسی حد تک انھوں نے شمالی ہند کی موسیقی کے ارتقا کو اپنے سانچے میں ڈھالا۔ لیکن جنوب میں اسی قدیم دیسی موسیقی کا دور دورہ رہا جس پر ان قوتوں کا کوئی اثر نہیں پڑا جن کی بدولت ہندوستانی موسیقی نمودار ہوئی۔ مگر یہ ایک بڑی دلچسپ حقیقت ہے کہ اس طرح دو ذیلی نظاموں میں تقسیم ہو جانے کے باوجود صدیوں بعد تک موسیقی دانوں کی زبان پر کرناٹکی اور ہندوستانی سنگیت کا نام نہیں بلکہ صرف سنگیت کا لفظ رہا ہے۔ وہ پہلا موسیقی دان جس نے ان دو جداگانہ دبستانوں کا ذکر کیا ہے ہری پال دیو (۱۳۰۹-۱۳۱۲ء) ہے۔ جس کی تصنیف "سنگیت سدھاکر" میں ہم ہندوستانی موسیقی اور کرناٹکی موسیقی کا الگ الگ ذکر پاتے ہیں۔

جنوبی ہند بجا طور پر فخر کر سکتا ہے کہ اس کی موسیقی کی ایک مسلسل تاریخ رہی ہے۔ اس کے راجا اور زمیندار موسیقی کی سرپرستی کرتے تھے۔ موسیقی کی تصنیفات اور فن موسیقی کے اعلیٰ کارنامے براہِ راست یا بالواسطہ انھیں کی سرپرستی کا نتیجہ تھے۔ تنجور، میسور اور ٹراونکور موسیقی کے خاص مرکز سمجھے جاتے تھے۔ لیکن ان کے علاوہ حسب ذیل چھوٹے چھوٹے مرکز بھی موجود تھے۔ جوبلی، وزیانگرم، بیتھاپورم، وینکٹا گیری، کردیت نگرہ، رام ند، پڈو کوٹائی، اور پیم، نیلو گنگا اور ایتیاپورم مدراس کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ اگرچہ وہ نہ کوئی رجواڑہ تھا نہ زمینداری مگر گزشتہ دو سو سال کے اندر وہ بھی موسیقی کا مرکز بن گیا۔ جہاں منالی مُدلیار کا خاندان صدیوں سے موسیقی کی سرپرستی کے لئے مشہور رہا ہے۔ تنجور جنوبی ہند کے آسمان موسیقی کا سب سے درخشندہ ستارہ ہے۔ جہاں ہم کو چوٹی کے بہت سے موسیقی دان ملتے ہیں۔ گزشتہ تین صدیوں میں جنوبی ہند کی موسیقی کی منتخب شخصیتیں ہمیں اسی شہر یا اس کے مضافات میں ملتی ہیں جنھوں نے تلنگی زبان کو ایک حیاتِ نو بخشی اور وہ نغمہ و سرود کی زبان بن گئی۔

دنیا کو ۷۲ میل کرتاؤں کی اسکیم عطا کرنے کا سہرا جنوبی ہند ہی کے سر ہے۔ یہ ۷۲ ہفت سُری نِند و بلاشبہ تقابل علم موسیقی کے نقطہ نظر سے بڑی دلچسپی کا مرکز ہیں کیونکہ یہ اسکیم "سرگم یا سپتک" کے بارہ نیم سُروں پر مبنی ہے۔ جن کو ہمہ گیر شہرت حاصل ہے۔ اس تدوین کو وینکٹا مکھی نے مرتب کیا تھا جو سترھویں صدی میں تنجور میں رہتے تھے۔ ان ۷۲ میل کرتاؤں یا میلوں یعنی مرکبات سے آڑو، شاڈو اور سمپورن یعنی پنج سُری، شش سُری اور ہفت سُری مرکبات کے ۳۴۷۷۶ مشتقات کے لئے زمین تیار ہو جاتی ہے۔ ان راگوں کے علاوہ سورن تار یعنی چہار سُری قسم کے ۹۲۱۶۰ راگ بھی ہیں۔ اس طرح "جنیہ راگوں" یعنی مشتق راگوں کی امکانی فہرست ۱۲۷۱۱۸ تک پہنچ جاتی ہے اس تعداد میں پانچواں حصہ ایسا ہے جو کسی نہ کسی میل یا مرکب یعنی رائج راگ میں حقیقتاً موجود ہے۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ سرگم سے مشتق ہونے والے امکانی راگوں کی اس فہرست میں وکر راگ یعنی ٹیڑھے راگ[1]

---

[1] ٹیڑھے راگ وہ ہوں گے جن میں سرگم کی ترکیب اپنی عام ترتیب سا، رے، گا، ما، پا، دا، نی، سا کے مطابق آتی ہے۔ ٹیڑھے راگ وہ ہوں گے جن میں یہ ترتیب ٹوٹ جاتی ہے مثلاً سا، ما، دا، وغیرہ

اور بھاشانک راگ[1] شامل نہیں ہیں
ان ۷۲ مرکب راگوں کی اسکیم کے علاوہ جنوبی ہند کے ماہرین نے ترکیب و آمیزش کے اور نظام بھی وضع کئے ہیں۔ سوم ناتھ نے اپنی تصنیف "راگ و بھودھ" (۱۶۰۹ء) میں ۹۶۰ مرکبات کی اسکیم وضع کی ہے۔ دراصل میل یعنی یا نظام ترکیب و آمیزش کا تصور ہی سوم ناتھ کی اس تصنیف سے پیدا ہوا ہے "میل ادھیکار رکشن" نامی کتاب میں ۴۲۶۴ مرکبات کی اسکیم درج ہے۔ اس میں مصنف نے اپنی اسکیم اس طرح وضع کی ہے کہ سپتک یا سرگم کی چوبیس سرتیوں یا ربع سُروں کو لے کر انھیں آٹھ ذکی چوبیس منزلوں کی حیثیت سے مقرر کر لیا ہے۔ ۵۱۸۴ (۲۰۷۲) مرکبات کی اسکیم جنھیں سدھا معرا مرکبات کہتے ہیں۔ ان کی راقم الحروف نے اپنی کتاب "دی فلوٹ" (بانسری) کے دوسرے ایڈیشن کے تتمہ میں تشریح کی ہے۔ ان کے علاوہ حسب ذیل تین تدوینیں اور ہیں:۔

(۱) ۳۶ وکرت پنچم میل یا مرکبات (راگ) جن میں پرتی مادھیم پنچم کی جگہ لے لیتا ہے۔ پرتی مادھیم یا تیور مادھیم کو اس میں صرف کومل پانچ گایا جاتا ہے۔

(۲) ۳۶ سُدھا پرتی میل جس میں آروہن سُدھا مادھیم میل ہوتا ہے اور اوارُوہن اس کے ساتھ کا پرتی مادھیم میل ہوتا ہے

(۳) ۳۶ پرتی سُدھا میل۔ جن میں آروہن پرتی مادھیم میل ہوتا ہے اور اوارُوہن اس کے ساتھ کا سُدھا مادھیم میل ہوتا ہے۔

کرناٹکی موسیقی کے تال کا سلسلہ بھی بہت وسیع ہے۔ بعض نادر "پلوتوں" میں نیز اردناگیری نادر کے ان عرفانی گیتوں میں جو تیرو پاگاز کے نام سے موسوم ہیں ۱۰۸ تالوں کا بیان اب تک محفوظ ہے سلادی قسم کے ہفت تالوں میں سے ہر ایک کی پانچ "لکھو" اقسام ہیں جن سے ۳۵ تال نکلتے ہیں۔ اور پھر ان میں بھی پنچ گتی بھید یعنی زیر و بم کی پانچ حرکات کی بدولت ۱۷۵ اقسام پیدا ہو جاتی ہیں۔ لکھو کی پانچ اور قسمیں ہیں یعنی "دی وبا لکھو" جو چھ ٹھیکوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

"ستھا لکھو" جو آٹھ ٹھیکوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ "ورن لکھو" دس پر وادیہ لکھو جس میں بارہ ٹھیکے اور کرناٹک لکھو جس میں سولہ ٹھیکے ہوتے ہیں۔ جب یہ لکھو "سلادی" قسم کے ہفت تالوں کے ساتھ مرکب کی جائے گی تو ۳۵ مزید تال پیدا ہوں گے اور پنچ گتی بھید کے ساتھ مل کر ۱۷۵ مزید قسمیں نکل آئیں گی۔ ان کے علاوہ "سنکیرن" بھی ہیں جو متذکرہ بالا اقسام سے ملا جُلا کر استادوں نے اختراع کئے ہیں اور عوامی موسیقی کی ضروریات کے مطابق لوگوں نے ڈھال لئے ہیں۔

کلاسیکی موسیقی کے مختلف آہنگ جنوبی ہند کی محفلوں میں سننے میں آتے ہیں۔ رنگ رنگ کی تانیں کرتیاں، راگ مالائیں، پد، جولیاں تلّنے اور اس کے علاوہ راگوں کے الاپ، تان اور پلوی وستار کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ مہا ویدیہ ناتھ آئیر کی ۷۲ میل راگ مالائیں اور راماسوامی دیکشِتر کی راگ تال مالائیں موسیقی کی دو طویل ترین تدوینیں ہیں۔ ان میں سے ہر ایک کو پوری طرح ادا کرنے میں دو دو گھنٹے لگ جاتے ہیں موسیقی کے مختلف روپ مندروں میں اور بھجن منڈلیوں کی زبانی سننے میں آتے ہیں۔ اس ذیل میں جنوبی ہند کے شیو اور وشنو مندروں میں ویدوں کی قرأت کے علاوہ مندروں کی رسوم کے دوران میں تیوردھرم (تیز) اور دی دبا (مدھم) "پربندھ" کے اقسام بھی شامل ہیں۔ تیودھرو پاگاز، کیرتن، دیویا کیرتن، اتسو سمپردائے کیرتن (جو تقریب میں عام لوگوں کی شرکت کے ساتھ گایا جائے) جورنیکا، نامادقی، اشٹ پدی ترنگ، ابھنگ، بھجن کے دوران میں اور اروتپ اور پرستارانہ موسیقی کے دوران میں سنے جاتے ہیں۔ کلا کشیپ یا موسیقی کے ساتھ ہونے والے مذہبی وعظوں میں ہم پنچ پد سنتے ہیں اور تیرو پم نام کی گیت کہانیاں اور نساکی، دینڈی، دوہرے اور اودی اسالیب سے روشناس ہوتے ہیں۔ گیت ناٹک (آپیرا) یا نرتیہ ناٹک (رقص ڈرامے) میں عام گیت مکالموں کے علاوہ ہم کو سمواد، دارو، یا دو اشخاص کے گیت مکالموں اور سوگت دارو (موسیقی خود کلامی) کی شاندار مثالیں ملتی ہیں۔

رقص کی محفلوں میں الاریو، جاتی سور، شبد اور پد کے دلاویز آہنگ کی گونج ہوتی ہے۔ عوامی موسیقی کے سلسلے میں بھی جنوبی ہند کی دستکاں میں طرح طرح کے نغمے گونجتے ہیں۔ کمی، کتی، اڈرم، کودڑی چنڈ، نندی چند

---

[1] انھیں ہم آزاد راگ کہہ سکتے ہیں جن میں کلاسیکی موسیقی کے قاعدوں سے پیروی نہیں کی جاتی (ادارہ)

وڈری ناوے جنڈ اور لاونی ان کی نمایاں مثالیں ہیں - موسیقی اور ادب کے نقطۂ نظر سے اس صنف میں بہت سے دلچسپ اور قابل قدر لوک گیت اور شادی وغیرہ کے موقعوں کے دلکش گیت موجود ہیں - ان کے علاوہ النکار، گیتا، سوراجتی، سر پلوی اور تان ورن قسم کے اصناف ابھیاس گان یا مشق و ریاض کی موسیقی سے تعلق رکھتے ہیں -

ساز و سنگیت میں ہندوستان کا مقام بہت ممتاز ہے - وینا بجانے والوں نے انگلیوں کی حرکت و استعمال کا ایک بڑا پیچیدہ اور تفصیلی طریقہ مقرر کیا ہے اور جھکر، بندھ اور بندھ تان کی طرز کے بجانے کے دلفریب اسالیب نکالے ہیں - گوٹو وادیم اور ناگاسورم میں اپنی ایک مخصوص نغمگی ہوتی ہے اور ان کے بجانے کا ایک بڑا تفصیلی انداز مرتب ہو گیا ہے - تال و سم کے باجے مثلاً مردنگ، تاویل، گوٹو وادیم گھٹم، کنجرا، ڈھولک، کیر کتی، سدھا مدلم، پنچ مکھا وادیم، چھنڈا، نیمیلا اور اُڑکا بہت اچھے انداز میں بجائے جاتے ہیں - ہر باجے کی اپنی خاص دوری اور تدریجی مشق ہوتی ہے جس کے ذریعے سے اس کے بجانے میں کمال حاصل کیا جا سکتا ہے - اُڈکا ایک مرکب باجے کی مثال ہے اس کی آواز اس کے ڈھول کی جھلی کے ارتعاش سے پیدا ہونے والے نغمہ اور ڈھول کے دونوں طرف جو تانت تنا رہتا ہے اس کے ارتعاش سے نکلنے والی صدا کی آمیزش سے ظہور میں آتی ہے - اُڈکا بجانے والا بڑی چابکدستی سے طبل کے سروں پہ جھلی کو کستا یا ڈھیلا کرتا اور اس سے آواز کا اتار چڑھاؤ پیدا کرتا اور تیز یا مدھم نغمے نکالتا ہے جلترنگ کو قدیم ادب میں اُڈکا وادیم کے نام سے موسوم کیا گیا ہے - اس کے بجانے والے بڑی خوبی سے گمک یا مرتعش نغمے پیدا کرتے ہیں - ان کے پاس ایک چھوٹی سی لکڑی کی گیند ہوتی ہے جس میں ایک رسی لگی رہتی ہے - ایک پانی بھرے پیالہ کو داہنے ہاتھ سے بجایا جاتا ہے اور بائیں ہاتھ سے لکڑی کی گیند کو پانی کے اندر حسب ضرورت کم یا زیادہ گہرائی تک ڈبویا جاتا ہے - یہ عمل بار بار ہوتا ہے - اس کی رفتار یا یہ امر کہ گیند کو کس گہرائی تک ڈبویا جائے یا ایک مقام پر کتنے وقفے تک رکھا جائے اس پر منحصر ہوتا ہے کہ فن کار کو کس قسم کی گمک پیدا کرنی مقصود ہے اور اس قسم کی گمک اس راگ میں جو وہ اس وقت جل ترنگ پر بجا رہا ہے کھپ بھی سکتی ہے یا نہیں -

اس کے علاوہ جنوبی ہند میں مختلف قسم کے عوامی باجے بالخصوص انواع و اقسام کے ڈھول اور جھیلے رائج ہیں - مگدی ناگاسورم رجو مگدیا پنجی اور شہنائی کی ایک مرکب شکل ہے) اور چلیکا تر دنیم یہ جل ترنگ ہے گھڑا موتیم کے طریقے سے بجایا جاتا ہے) اس ذیل کے مرکب باجوں کی دلچسپ مثالیں ہیں -

جنوبی ہند نے بڑے بڑے موسیقی کے ناظم اور دلکش کار یا اہل کمال پیدا کئے ہیں - پندرھویں صدی کے تلگو کیرتم کے ناظمین یا پرندر داس جن کا دور سنہ ۱۴۸۴ء سے سنہ ۱۵۶۴ء تک تھا اور چھپت ریتنا جو سترھویں صدی میں ہوئے اور تیاگ راج جو سنہ ۱۷۶۷ء میں پیدا ہوئے اور سنہ ۱۸۴۷ء میں فوت ہوئے - یہ سب بڑے زبردست ناظمین گزرے ہیں جنھوں نے نہ صرف تعداد کے اعتبار سے ان گنت نغمے تخلیق کئے ہیں بلکہ معیار کو بھی اتنا بلند کیا کہ نغموں کی ترتیب و تنظیم کا فن ان کے شاہکاروں میں اپنے شباب پر نظر آتا ہے - ان میں سے ہر ایک ناظم ایسا ہے کہ جس کی تخلیقات کی تعداد ہزاروں تک پہنچتی ہے - خوش قسمتی یہ ہوئی کہ بعض ناظموں کے گیت تانبے کے پتروں پر کندہ کر دئے گئے تھے جو آج تک تیروپتی میں محفوظ ہیں - صوبہ کرناٹک کے ہری داس ناظموں نے کنڑا زبان میں بہت سے نغمے تصنیف کئے ہیں جن میں "پھترویا" کا درجہ سب سے بلند ہے لیکن اسی ذیل میں سرنگ پنی - پریمل رنگا، کستوری رنگا اور گلتم سی نباکہ کار نامے بھی بہت نمایاں ہیں - اسی قسم کے تامل زبان کے پدوں میں سب سے زیادہ نمایاں کیفیتیں گھنم کرشن آیر اور سوبارے سورن، کوٹی سنارا آیر کی ہیں بھدرا چلم رام داس نے تلنگی زبان میں بہت عمدہ بھجن تصنیف کئے ہیں -

جنوبی ہند کی جدید موسیقی کی تاریخ میں تیاگ راج کا نام سرفہرست ہے وہ موسیقی کے ہر شعبہ اور ہر فن میں کمال رکھتے تھے - "کیرتی" قسم کے نغموں کو عروج پہ پہنچانا انھیں کا کام ہے - موسیقی کا جو خصوصی ہندوستانی حسن جسے ہم سنگیت کہتے ہیں انھیں کی ایجاد ہے - اپنی استادانہ کرتیوں کیو نغلنا دیویا نم کیرتی، سنت کم کیرتنوں، سنت راگ، رتن مالائیں اور لاتعداد عوامی کیرتنوں کی تخلیق کے علاوہ انھوں نے تلنگی زبان میں تین سنگیت ناٹک لکھے ہیں جن کے نام ہیں پرہلاد بھگتی وجے، نوکا چرتر اور سیتارام وجے

متو سوامی دکشتر، شیام شاستری، راماسوامی دکشتر، سوتی تیرونل، پاشیلی
کورو مدتی شاستری، پچی میریم ادیاپیا، پلوی گوپال آئیر، سباریشیا شاستری
ویناکیا آئیر، منیدو شنٹڈوود اور مری منتھو پلے - یہ ہیں اہل کمال ناظمین
موسیقی کی فہرست میں سے چند دور حاضرانہ اصحاب کے نام۔ گوپال کرشن بھارتی
نے تامل زبان میں بہت سے کیرتن لکھے اور سنگیت ناٹک نظم کئے ہیں
ان کے سنگیت ناٹکوں میں سب سے زیادہ مشہور آپیرا کا نام ہے "نندن
چرتر" اور "ننا چلکا دیر آپیرا اور کوی کنجر بھارتی نے بھی تامل میں کئی آپیرا نظم
کئے ہیں۔ انہی دخطوں میں گائے جانے کے لئے انیسویں صدی کے مشہور
استاد راماسوامی سیون جیسے بزرگوں نے گئے باچرتر' نامی متعدد کی
متعدد گیت کہانیاں ہمیں دی ہیں۔ تامل زبان میں قومی ترانوں اور
گیتوں کے عظیم ترین مصنف سبرامنیا بھارتی ہیں۔ نرائن تیرتھ نے
سنسکرت میں کرشن "لیلا ترنگنی" کے نام سے ایک نہایت حسین آپیرا نظم
کیا ہے۔ میرا تور وینکٹا راما شاستری نے تلنگی میں نہایت دلفریب رقص
ڈرامے نظم کئے ہیں جو آج بھی میرا تور، الوکوڈو، سلیامنگلم اور دیگر مقامات
پر بسنت کی تقریب میں کھیلے جاتے ہیں۔ جنوبی ہند کی موسیقی میں
کچھوپڈی نے اپنے خاص قسم کے رقص ڈراموں کی بدولت ایک ممتاز جگہ
حاصل کر لی ہے چنانچہ جگہ کے نام کی نسبت سے اس خاص صنف کا
نام ہی "کچھوپڈی ڈرامے" پڑ گیا ہے۔ شاہ جی مہاراج نے جن کا زمانہ
۱۶۸۴ء سے ۱۷۱۱ء تک تھا تلنگی میں بلکی سیوا پربندھم کے نام
سے ایک نہایت حسین آپیرا پیش کیا ہے جو تیرووردر کے مندر میں ہر
جمعہ کو ہر مندر کی سالانہ تقریب کے موقع پر کھیلا جاتا رہا لیکن یہ
سلسلہ بدقسمتی سے اب ترک کر دیا گیا ہے۔ چے پیڑ کے چنگل ودیا شاستری
نے "سلیمن وجیشالم" کے نام سے ایک نہایت حسین آپیرا چھوڑا اور ساتھ
ہی سنسکرت اور تلنگی میں انھوں نے متعدد کرتنوں، کیرتنوں اور شبدوں
پد سرود بھی پیش کیا ہے۔ سبرامنیا کوی نے بہت سے ادھیاتم راماٹن
کیرتن تصنیف کئے ہیں۔ ارونا گیری ناتھ کی "تیروپاگاز" قسم کی حمدیہ
دعائیہ تامل نظمیں اپنی ادبی اہمیت کے علاوہ موسیقی کے نقطہ نظر سے
بھی خاص افادی حیثیت رکھتی ہیں کیونکہ بہت سے کمیاب تال ایسے ہیں
جن کی معیاری خصوصیات کی مثال انھیں نظموں سے دی جاتی ہے

جا بجا دور میں سنسکرت میں لکھے جانے والے دلکش گرنتھوں میں
حسب ذیل گرنتھ خاص طور سے قابل ذکر ہیں:-

| تصنیف | مصنف | زمانہ تصنیف |
| --- | --- | --- |
| سوار میلا کلانیدھی | راما متیا | ۱۵۵۰ء |
| راگ وبودھ | سوم ناتھ | ۱۶۰۹ء |
| سنگیت سدھا | رگھوناتھ نایک | ابتدائی سترھویں صدی |
| چتردنڈی پرکاشیکا | وینکٹ مکھی | ۱۶۳۵ء |
| سنگیت سرامرت | تلجی مہاراج | ۱۷۳۵ء |
| سنگرہ چوڑامنی | گوبند اچاریہ | اٹھارھویں صدی |

تو چپ سندگا راجا ایر پہلے شخص تھے جنھوں نے انیسویں صدی کے
آخری حصہ میں کرناٹکی موسیقی کے علم و فن پر تلنگی میں باقاعدہ تدریجی
نصابی کتابیں شائع کیں۔ سبا راما دکشتر نے ۱۹۰۴ء میں سنگیت
"سمپردائے پردرشنی" کے نام سے ایک نہایت بیش قیمت کتاب
تصنیف کی۔ ۱۹۲۷ء میں شری اے۔ ایم چنا سوامی مدالیر کی تصنیف
"مشرقی موسیقی یورپی تقطیع پر" منظر عام پر آئی جس نے مغرب میں ہندوستان
کی موسیقی کی عظمت کا احساس پیدا کیا۔

رقص کے شعبہ میں جنوبی ہند دو نمایاں اسالیب کا مرکز رہا ہے
جو "بھارت ناٹیہ" اور "کتھا کلی" کے نام سے ہندوستان بھر میں مشہور ہیں
ان کے علاوہ "کمی"، "کولاٹم" اور "پنل کولاٹم" جن کو ستھرے طریقے سے ملبوس
لڑکیاں پیش کرتی ہیں۔ ان تینوں میں اپنی اپنی مخصوص جاذبیت ہے۔ ان
کے علاوہ "اتا پتی" قسم کے کھیل کود ہیں جو سنگیت کے ساتھ کھیلے جاتے
ہیں۔ مذہبی گیت اور پہیلیوں کے گیت ہیں، دودھ دوہنے والیوں، ملاحوں
موسل چلانے والوں اور دوسرے مزدور پیشہ لوگوں کے گیت ہیں اور
ان سب میں ایک جداگانہ لطف و دلکشی ہے۔ اور پھر "جون درائی" کے
تہوار کے دل موہ لینے والے گیت ہیں جنھیں لڑکیاں گاتی ہیں۔ کوائی
اور کرگم ناچ ہیں جو "بنیادی میل" یعنی دیہی سازوں کے تال پر ناچے
جاتے ہیں اور دیکھنے والوں کو اپنا گرویدہ بنا لیتے ہیں۔
"اوتی تم" اور "چکائی تم" کے ناچ صرف مرد ناچتے ہیں۔ "دیلو پاٹو"
کے "چھپو پاٹو" اور "لاونی" کے اصناف کا مقصد عوام کو اخلاقی اور

مذہبی حقائق سے روشناس کرنا ہوتا ہے چنانچہ شمالی کیرتن اور جنوب کی کلاکشیپ انھیں کی بدلی ہوئی اور نسبتاً ترقی یافتہ شکلیں پیدا ہو گئی ہیں۔

موسیقی کو سنگ تراشی اور بُت سازی کے ذریعے سے نئے ٹھوس قالب میں ڈھالنے کے معاملہ میں بھی ہمارے دیس کو بڑی دستگاہ حاصل رہی ہے۔ ہمارے مندروں میں ان گنت بُت ایسے ہیں جن کی شبیہیں مختلف ساز اور باجے بجا رہی ہیں۔ ہمپی، مجرا، مدی کومبو، تیرونل ویلی، اڈور، تیرونگری، سچندرم اور تری وینڈرم کے مندروں میں پتھر کے ستون مختلف سازوں کی شکل کے بنے ہوئے ہیں۔ جن کے حسن پر جنوبی ہند بجا طور پر ناز کر سکتا ہے۔ یہ ستون ہی نہیں بلکہ باجے کا بھی کام دیتے تھے اور دو لکڑیوں کی ضرب سے بجائے جاتے تھے اور دوسرے سازوں کے ساتھ تال دینے کا کام کرتے تھے۔ جب مندر میں اجتماعی گیت گائے جاتے تھے تو ان ستونوں سے یکساں قسم کی میٹھی آواز پیدا کرنے کا کام لیا جاتا تھا۔

پڈوکوٹائی میں کڈی میا ملائی کے مشہور موسیقی کتبے آج تک محفوظ ہیں جو اپنی قسم کی بالکل نرالی چیز ہے۔ جنوبی ہند کے پینل کے تھول میں جو نغمے پیش کئے گئے ہیں ان سے علم موسیقی میں ایک نئے موضوع کا اضافہ ہو گیا ہے جسے ہم پینل کے تھول کا سنگیت کہہ سکتے ہیں۔ پڈوکوٹائی میں تیرومایم کے پیرومل مندر کے اندر "یاز" یا ساز کی جو شبیہہ پتھر تراش کر بنائی گئی ہے وہ تقابلی موسیقی کا مطالعہ کرنے والے ماہرین کے لئے ایک بڑا نادر نمونہ ہے۔ سانچی میں بھی اسی ساز کے سنگ تراشی کے نمونے ملتے ہیں۔

کرناٹکی موسیقی سنگیت کا ایک مربوط و متحد نظام ہے اور پورے جنوبی ہند میں رائج ہے۔ اس میں دلکش اور دلکشیہ (صنائع و بدائع) کی فراوانی ہے اور اس کے تال و اسالیب کی خوبیاں جنوبی ہند کی مشترکہ روایت کا جزو ہیں۔

---

## در مقام کنڑا نورس

آئیں مل رے پیارے سجن — تول لال دالد ربجن

بین

یاقوتی ہیرو بجھرنی گھن — سو یا ننی پیک رس بیچ دسن

بین

ادھر سیپی ڈھال موتی بچن — زہرا مشتری نخشا دی چندر بدن

اے پیارے دوست۔ ہم تم ملیں۔ تم مجھے بے حد عزیز ہو اور میرا دکھ درد دور کرنے والے ہو۔
تمہارے دانتوں کے درمیان پان کی سُرخی یاقوت۔ ہیرا اور خزانہ سے تشبیہہ دی جا سکتی ہے۔
تمہارے ہونٹ سیپ ہیں اس لئے سخن کے موتی رولتے جاؤ۔ تمہارا چہرہ زہرہ مشتری کی طرح روشن اور جسم چاند کی طرح سفید ہے۔

**کتاب نورس**

مصنف۔ ابراہیم عادل شاہ ثانی۔ ۹۸۸-۱۰۳۷ ہجری
(ڈاکٹر نذیر احمد مرتب کے شکریے کے ساتھ)

محمد مثنیٰ رضوی

# پنڈت ساکھارام اور اجودھیا پرشاد

## پکھاوج کے دو بڑے ماہر فن

ہندوستانی موسیقی میں زمانۂ قدیم میں پکھاوج کو جو اہمیت حاصل تھی وہ اب نہیں ہے۔ اس کے جہاں اور بہت سارے اسباب ہیں وہاں دو وجوہ بہت اہم ہیں۔ ایک تو یہ کہ عہد حاضر میں دھرپد کے بجائے خیال کا رواج زیادہ ہو گیا اور خیال کے ساتھ طبلہ جو آہنگ اور اثر پیدا کرتا ہے وہ پکھاوج سے نہیں ہوتا۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ پکھاوج جس میں ایک طرح کا کٹر پن سنجیدگی اور برگزیدگی پائی جاتی ہے عوام میں طبلہ کی ایجاد کے بعد مقبول نہیں ہو سکتا کیونکہ طبلے میں بڑی سادگی، دلکشی، سپردگی اور منفرد کیفیت پائی جاتی ہے۔ جس ساز میں دل کو اپنی طرف کھینچنے کا سامان جتنا ہی زیادہ ہوگا اتنا ہی زیادہ وہ مقبول اور ہر دلعزیز ہوگا چنانچہ پکھاوج کے مقابلے میں طبلہ کے رواج کی زیادہ مقبولیت اور پسندیدگی کچھ زیادہ تعجب کی بات نہیں۔

پکھاوج کا ذکر آتے ہی ذہن میں دو نام فوراً ابھر آتے ہیں۔ نانا صاحب پانسے اور کدرؤ سنگھ کا نام کون نہیں جانتا۔ پکھاوج کی دنیا میں دونوں نام سورج کی طرح روشن ہیں اور ان کا فن بتلاتا ہے کہ ہندوستانی موسیقی کے ارتقاء میں پکھاوج کا کتنا اہم حصہ ہے چنانچہ ہندوستانی موسیقی کی کوئی تاریخ پکھاوج کے استادوں کے تذکرے کے بغیر مکمل نہیں کہی جا سکتی۔

نانا صاحب پانسے اور کدرؤ سنگھ دونوں اپنے فن کے ماہر تھے اور انھیں دونوں کا فیض ہے کہ آج بھی ہمارے درمیان پکھاوج کے بعض قابل فخر استاد موجود ہیں۔ کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ ہندوستان نے کدرؤ سنگھ جیسا پکھاوج کا ماہر آج تک پیدا نہیں کیا۔ یہ بات ٹھیک ہو یا نہ ہو مگر اس خیال کے متعلق دو رائیں نہیں ہیں کہ نانا صاحب پانسے کو جو مقبولیت اور عزت بمبئی اور دکنی ہندوستان میں حاصل تھی اتنی ہی ہردلعزیزی، پسندیدگی اور اہمیت کدرؤ سنگھ کو یوپی اور اُتری ہندوستان میں حاصل تھی۔ آج کی بحث میں ہم جن دو فنکاروں کے فن اور شعور سے بحث کریں گے ان میں سے ایک کا سلسلۂ شاگردی نانا صاحب پانسے اور دوسرے کا سلسلۂ شاگردی کدرؤ سنگھ تک پہنچتا ہے۔ اسی ایک بات سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ ہمارے یہ دونوں فن کار کتنے زبردست تجربۂ شعور اور عزت و اہمیت کے حامل ہیں۔ پنڈت ساکھارام آج کل لکھنؤ میں بھتکنڈے میوزک اکیڈیمی میں پکھاوج کے پروفیسر ہیں۔ اس ادارہ سے ان کی وابستگی بھی ایک طویل کہانی ہے۔ انھوں نے کچھ دنوں خود نانا صاحب سے موسیقی کی تعلیم حاصل کی اور ان کی موت کے بعد ان کے لڑکے بالا صاحب سے اس فن کے اسرار و رموز سمجھ کر اتنی مشق بہم پہنچائی اور وہ مقام حاصل کر لیا کہ اندور کے مہاراجہ نے انھیں اپنے دربار میں درباری موسیقار کے درجے پر فائز کر دیا۔ اس کے بعد مہاراجہ گوالیار ان کے غیر معمولی فنی کمال سے اس قدر متاثر ہوئے کہ انھیں اپنے ساتھ گوالیار لے آئے اور درباری موسیقار کا رتبہ بخشا۔ اس عہدہ پر وہ کافی مدت تک رہے۔ لیکن ان کی ملاقات ہندوستانی موسیقی کے سب سے بڑے محسن وی۔ این بھتکنڈے سے ہوئی جن کے اثر اور خلوص کے ماتحت

انھوں نے لکھنؤ میں قومی موسیقی کے ادارے کے قیام میں بڑی مدد دی اور قیام کے بعد ہمیشہ کے لئے اسی ادارے سے منسلک ہو گئے اور آج تک اسی ادارے میں اپنے فن کا نور دوسروں کے سینے میں منتقل کرنے میں مصروف و مشغول ہیں۔

پنڈت ساکھا رام کے فن کا کمال اس وقت دیکھنے میں آتا ہے جب وہ کسی دھرپد گانے والے کے ساتھ پکھاوج بجا رہے ہوں۔ وہ کبھی کسی موسیقار سے مقابلے پر اتر نا موسیقی کا خون کرنا خیال کرتے ہیں لیکن اگر کوئی مقابلے پر اتر آئے تو پھر پیچھے ہٹنا بھی نہیں جانتے۔ ویسے تو ان کے یہاں آپ کو پکھاوج کے نازک سے نازک فنی نکات اور پیچیدہ اسرار و رموز پر عبور کا اندازہ ہوگا۔ مگر سب سے بڑھ کر ان کے یہاں صحیح موسیقار اور فن کار کی روح بولتی ہوئی ملے گی۔ موسیقار کے نازک ترین آہنگ سُر اور الاپ کے ساتھ وہ پکھاوج اس طرح بجاتے ہیں جیسے دونوں چیزیں انہی کے ذہن سے نکل رہی ہوں۔ یا دوسرے لفظوں میں یوں کہئے کہ موسیقار کی آواز کے اتار چڑھاؤ اور پکھاوج کے تھاپ مل کر شیر و شکر ہو جاتے ہیں۔ اس سے ان کے صحیح ذوق، وجدان اور گہرے فن کارانہ احساس کا پتہ چلتا ہے ان کو پکھاوج کے چاروں ضروری عناصر کیفیت، شدت، تھاپ اور ان کے درمیان کے متوازن وقفہ پر پورا عبور حاصل ہے اور وہ اپنی ہتھیلی (طبلہ کے برخلاف جس میں انگلیوں سے کام لیا جاتا ہے پکھاوج میں ہتھیلی استعمال کی جاتی ہے) سے ایسا جادو جگاتے ہیں جو شاید نئی نسل میں ہمیں دیکھنے کو نہ ملے بھتکنڈے میوزک کالج کے ساتھ ان کی وابستگی نے جہاں موسیقی اور ہندوستانی کلچر کی خدمت اور ترقی میں بڑا حصہ لیا ہے وہیں اس کی وجہ سے انھیں ایک نقصان بھی ہوا ہے۔ ان جیسے ماہر فن اور اُستاد کو جو شہرت حاصل ہونی چاہیئے تھی وہ اس لئے نہ مل سکی کہ وہ کالج کی ملازمت کی وجہ سے آزادانہ طور پر پورے ملک کے جلسوں اور تہذیبی جماعتوں میں شرکت نہیں کر سکتے۔

پنڈت ساکھا رام جی کے ساتھ اب ہمیں اجودھیا پرساد کا تذکرہ کرنا ہے جن کا تعلق خون اور شاگردی دونوں اعتبار سے پکھاوج کے ساحر کداؤ سنگھ سے بہت گہرا ہے۔ پروفیسر ایس۔ کے چوبے کا

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

خیال ہے کہ ہندوستان نے کداؤ سنگھ سے بڑا پکھاوج کا استاد کبھی پیدا نہیں کیا۔ چنانچہ نواب واجد علی شاہ جیسا با ذوق اور صاحب نظر آدمی انھیں اپنے دربار میں بڑی عزت سے مدعو کرتا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ کداؤ سنگھ نے ان کے دربار میں بڑے بڑے معرکے سر کئے ہیں۔ کداؤ سنگھ کے چھوٹے بھائی رام پرشاد کے ہاں اجودھیا پرشاد نام کا ایک لڑکا پیدا ہوا جس نے اپنے خاندان کے فن کی روایت آگے چل کر زندہ رکھی اور عہد حاضر میں پکھاوج کے بہترین استادوں میں شمار ہونے لگا۔

پنڈت اجودھیا پرشاد نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ رام پور کے دربار میں گزارا ہے اور پورا ملک جانتا ہے کہ رام پور نے ہندوستانی موسیقی کی ترقی کے سلسلے میں کتنی اہم خدمات انجام دی ہیں چنانچہ چھمن صاحب، استاد وزیر علی خاں، استاد علاؤ الدین خاں، استاد حافظ علی اور استاد مشتاق حسین خاں جیسے بڑے بڑے ماہرین فن کا نام کسی نہ کسی طور اسی دربار سے وابستہ ہے۔ پنڈت اجودھیا پرشاد نے بھی اس دربار اور یہاں کے فنکارانہ ماحول سے پورا پورا فائدہ اٹھایا ہے اور اسی تربیت، ماحول اور ریاض کا فیض ہے کہ دور حاضر میں صرف تین چار ایسے نام لئے جائیں جو پکھاوج کے ماہروں میں سب سے اہم درجہ رکھتے ہوں تو پنڈت اجودھیا پرشاد کا نام اس انتخاب میں آنا ضروری ہوگا ورنہ وہ انتخاب نامکمل کہا جائے گا۔ دھرپد کے بڑے سے بڑے ماہر کے ساتھ وہ پکھاوج اس طرح اور اتنی فنی چابکدستی کے ساتھ بجاتے ہیں کہ اچھے اچھے صاحبان فن متحیر رہ جاتے ہیں۔ دھمار بڑی مشکل چیز سمجھی جاتی ہے اور اس کے لئے بہت زیادہ ریاض کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہاں بڑے بڑے موسیقاروں کی آزمائش ہو جاتی ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسے موقعہ پر پکھاوج بجانے والے کو کتنی دقت اور مشکل کا سامنا کرنا پڑتا ہے مگر اجودھیا پرشاد نے بڑے سے بڑے گانے والے کے ساتھ نہ کبھی اپنے ہوش کھوئے اور نہ غلط راستے پر چلے۔ وہ ہمیشہ گانے والے کے فن اور اس کی آواز کے اتار چڑھاؤ اور اس کی نازک سی نازک تبدیلیوں پر نگاہ رکھتے ہیں۔

رحیم الدین خاں ڈاگر

# دھرپد

ایک مختصر مضمون میں دھرپد جیسی پُرمعنی گائکی پہ پوری طرح سے روشنی ڈالنا تو مشکل ہے لیکن دو چار خاص خاص باتیں ضرور کہی جا سکتی ہیں۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ دھرپد فقط ایک قسم کی گائکی ہو کر ایک راستہ ہے انسان کے ترقی کرنے کا اور اپنی منزل تک پہنچنے کا۔ دھرپد ہندوؤں کے فلسفے کا واحد جز ہے جس میں تصور کی پرواز اور خیالات کی گہرائی کی اتنی ہی صاف جھلک ملتی ہے جتنی فلسفے کی کتابوں میں۔ یہ بات لوگ اکثر بھول جاتے ہیں۔ آج کل جتنی بھی قسم کا گانا سننے میں آتا ہے اُن سب کے پیچھے زندگی کا کوئی باقاعدہ فلسفہ نہیں ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ گانا علیحدہ رہتا ہے اور زندگی اور انسانیت کی ترقی الگ۔ اگر کسی آج کل کے گویّے سے پوچھا جائے کہ گانے کے ذریعے سے انسانی شخصیت کی ترقی کس طرح ہو سکتی ہے اور کس طرح گانے سے انسان روحانی زندگی کا مرکز بن سکتا ہے تو وہ کوئی معقول جواب نہ دے پائے گا۔ دھرپد کا یہ عقیدہ ہے کہ اگر اس گائکی کو باقاعدہ اپنایا جائے تو انسان کے لئے اور کسی بات کا سیکھنا ضروری نہیں رہتا حتّٰی کہ مذہب کے پند و وعظ کی ضرورت بھی نہیں رہتی۔ یہاں ایک دلچسپ واقعہ مجھے یاد آتا ہے میں نے اپنے والدِ بزرگوار مرحوم استاد اللہ بندہ خاں صاحب سے ایک بار پوچھا کہ "انھیں نماز وغیرہ سے کیوں دلچسپی نہیں ہے" انھوں نے جواب دیا کہ "میرا مذہب گانے سے جدا نہیں ہے۔ گانا میں ہر وقت گاتا ہی رہتا ہوں تو نماز کی کیا ضرورت ہے" میرا اپنا خیال یہ ہے کہ ہر فائن آرٹ کے لئے ضروری ہے کہ وہ زندگی کے اس راز سے ہمیں واقف کرا دے جس کے سہارے ہماری زندگی بہتر ہوتی چلی جائے اور جس کی مدد سے حسنِ حق کا پہلو ہمارے روبرو آ جائے۔

اکثر یہ کہا جاتا ہے کہ فنِ لطیف کو اُسی کے لئے اپنانا چاہیئے کسی دنیاوی غرض کے لئے نہیں۔ اب اگر فنِ لطیف کوئی ایسی شے ہے جو اپنے آپ میں مکمّل ہے اور جس کو کسی اور مقصد کے لئے اپنانا غلط یا فضول ہے تو یقیناً اس میں وہ راز ملنا چاہیئے جس کے بارے میں ہم یہ کہہ سکیں کہ وہ سب کچھ ہے اپنے آپ میں مکمّل شے ہے۔ کلا کا یہ کلا کو کلا ہی کے لئے اپنائے جانے کا عمل کس طرح ممکن ہو سکتا ہے؟ میرا تجربہ تو یہ کہتا ہے کہ یہ اس وقت ممکن ہے جب سادھک کلا کے محدود دائرے سے اس کا اصلی راز نکال لے اور اس کو زندگی کے ہر پہلو میں نمایاں دیکھے۔ مشہور کتھک مرحوم اچھن مہاراج تانگے کے گھوڑے اور ریل کے انجن کی چال میں نئے کا مزا لیتے تھے اور میرے بزرگوار کنجڑیوں اور بھانڈوں کے گانوں میں روشنی کے مقامات دیکھتے اور اُن مقامات کی الاپ کے انگوں سے مطابقت کرتے اور ان کے سمجھنے کی کوشش کرتے۔ سُر لامحدود شے ہے لیکن کھنڈ ناد کے ساتھ سے محدود ہو جاتا ہے۔ دھرپد گائک کی روحانی ترقی کے دو ضروری پہلو ہیں۔ اوّل سُر کی کیفیات میں لامحدود حسن دیکھنا اور زندگی کے ہر پہلو میں سُر ہی کو دیکھنا۔ کیونکہ کھنڈ ناد اکھنڈ ناد کی تلاش کرتا ہے۔ سُر کا لفظی مطلب ہی اُس چیز سے ہے جو اپنے آپ میں خوبصورت یا مکمّل رہے۔ اس لئے دھرپد یہ سُر کی ذاتی خوبصورتی پہ حتّی الامکان دھیان دیتا ہے۔ بابا ہری داس تو ایک ایک سُر کی سمادھی میں گم ہو جاتے تھے۔ ایک سُر کے جتنے بھی جمالیاتی پہلو ہیں، ان پہ جتنا دھرپد نے دھیان دیا ہے اُتنا اور کسی گائکی نے نہیں دیا اور یہاں تک تلاش کی کہ ہر سُر کے جذباتی، دماغی اور تصوراتی پہلوؤں کے نام بھی دھرپد نے رکھے ہیں جیسے

سنییت الکھب، اراجی یا پرتا الکھب اور اُرگھی الکھب یا پرجولفت گندھار۔ دُوسرے دھرپد برابر اس کوشش میں رہتا ہے کہ سُر نہ تو محدود سمجھا جائے، اور نہ اسے اس طریقے سے لگایا جائے کہ جیسے وہ محدود یا ٹوٹا ہوا معلوم پڑے۔ اپنے کھنڈت یا ٹوٹے ہوئے ناد سے اکھنڈ ناد کی اُپاسنا کرنا ہی دھرپدیے کی کوشش ہے اور یہی اس کا عقیدہ ہے۔ جوڑ کا مطلب ہی یہ ہے کہ آواز کو اس طرح سے لگائے یا پیدا کرے کہ وہ جہاں تک ہو سکے ٹوٹی ہوئی معلوم نہ ہو۔ اس لئے کہ دھرپدیے کا الاپ یا بین کار کا جوڑ وہ ماحول پیدا کر دیتا ہے جو دوسری گائیکیوں یا باج نے ابھی تک پیدا نہیں کیا ہے۔ سُر کے بارے میں ایک اور بات کہنا ضروری سمجھتا ہوں۔ دھرپد کی مانگ ہے کہ سُر اپنے آپ میں خوبصورت معلوم ہونا چاہئے۔ یعنی (سویم راجنتے) اس میں باہری بناوٹ بالکل نہ ہو۔ ایک دھرپد صاف کہا گیا ہے "دیکا میں سُر راکھ رے" اس کا مطلب ہے کہ سُر کو مفرد رکھا جائے اور بیرونی لوازم سے مزین نہ کیا جائے۔ مُرکی یا پھندوں سے اسے خوبصورت کرنے کی کوشش نہ کی جائے۔ اگر سُر ان کیفیات سے لگایا جائے گا تو وہ فقط میٹھا ہی نہیں بلکہ پاکیزہ بھی معلوم ہوگا۔ روحانیت خواہ وہ زندگی میں ہو یا موسیقی میں اوپری سچ دھج سے بچنے ہی میں ظاہر ہوتی ہے۔ بین کے جوڑ اور دھرپد کے الاپ ہی میں سُر کا لگاؤ ایسا ہوتا ہے کہ سننے والے اپنے کو اونچا اُٹھا ہوا محسوس کریں اور وہ بھی بغیر الفاظ کی مدد سے۔ سادگی پر تو دھرپد نے ہمیشہ زور دیا ہے۔ مگر آج کل کے کسی گوّیے کو چھوٹے بچوں کے سامنے گانا پڑے تو بچے گانا سن کر غالباً ہنسیں گے۔ کیونکہ گاتے وقت گوّیا حرکات ہی ایسی کرتا ہے کہ جن کو دیکھ کر ہنسی آئے۔ گوّیے کا دھرم ہے کہ مُدرا دوش سے بچے اور دھرپد میں شدھ مُدرا لازم ہے یعنی آواز کو اس طرح سے لگائے کہ وہ بنی ہوئی معلوم نہ ہو اور چہرہ وغیرہ بالکل نہ بگڑے۔ لوگ عام طور پر دھرپد کے خلاف دو اعتراض کرتے ہیں اوّل یہ کہ دھرپد بالکل سیدھا سادا گانا ہے اور اس میں خوبصورتی کی کوئی گنجائش نہیں۔ اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ اگر کوئی سیدھے سچے سُر لگا کر دیکھے تو اس کو یقیناً معلوم ہوگا کہ سیدھے سُروں میں مزا پیدا کرنا گو ممکن نہیں مگر مشکل ضرور ہے۔ اگر ایسے سُروں میں مزا پیدا ہو گیا تو گانے والا اور سننے والے دونوں شیطانیت اور بناوٹ کی طرف نہ جا سکیں گے بلکہ پاکیزگی کی طرف اُن کی نظر جائے گی دوئم یہ اعتراض ہے کہ پکھاوجی کی ٹرنت کی وجہ سے دھرپد کا مزا کم ہو جاتا ہے یہ اعتراض ان ہی دھرپدوں پر لگ سکتا ہے جن میں اوپج کی جاتی ہے۔ چودہ قسم کے دھرپدوں میں سے محض ایک قسم کا دھرپد ہی آج کل آپ کو سنایا جاتا ہے

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

اور دوسری اقسام دھرپدوں کی ایسی ہیں کہ جن میں گانے والے اور سازندے پکھاوجی دونوں کو بالکل تال، تان، کال، کریا کے تحت چلنا پڑتا ہے جس میں شور و غل کی بالکل گنجائش نہیں رہتی اور چند احباب کا یہ اعتراض ہے کہ دھرپدیے جو الاپ کرتے ہیں وہ بالکل بے معنی ہے۔ میں ان احباب سے دریافت کرنا چاہوں گا کہ وہ معنی کا کیا مطلب سمجھتے ہیں۔ اگر الفاظ کا ایک جگہ جمع ہونا ہی معنی و مفہوم کا حامل ہے تو تانوں کا کیا مطلب ہے اور کس مطلب پر تانوں کا اشارہ ہوتا ہے اور سامعین کس مطلب کو اپنے سامنے رکھ کر سوچیں۔ چونکہ اکثر تانوں میں بول نہیں ہوتے۔ سچ تو یہ ہے کہ الفاظ کا مقصد جُدا ہے اور الاپ کا مقصد جُدا۔ یہ دونوں آپس میں رشتہ رکھتے ہوئے بھی ایک دوسرے سے نظریے میں اختلاف رکھتے ہیں۔ گانا وہ ہے جس میں بغیر الفاظ کے جذباتی اور دماغی ماحول پیدا کر دینے کی طاقت موجود ہو۔ اس لئے گانے کو Formal Art کہا گیا ہے۔ اگر گانے میں الفاظ ضروری ہیں تو ہمیں ساز سنگیت کو بالکل بے معنی کہنا پڑے گا۔ صرف موسیقی ہی کے لئے نہیں بلکہ فلسفہ اور تاریخی نقطۂ نگاہ سے بھی دھرپد کی بہت بڑی اہمیت ہے۔ ایک ہی راگ اور تال میں تین بزرگوں کے تین دھرپد ہیں۔ نائک بیجو، نائک گوپال اور بابا ہری داس جی کے۔ ان تینوں دھرپدوں کو گا کر دیکھا جائے تو صاف معلوم ہو جائے گا کہ ہر ایک کی شخصیت اور روحانیت میں تقابلاً فرق ہے اور ساتھ ساتھ تانوں کی بھی روحانیت کم ہوتی چلی گئی۔ اس کے علاوہ سور داس جی اور ہری داس جی کے ملنے پر تان سین جی نے اور جب کہ تان سین جی بابا ہری داس کے شاگرد ہوئے اور بابا ہری داس جی کے انتقال پر یعنی شاگرد ہونے پر گرو اور چیلے پر کس طرح کی خوشی کا اثر ہوا اور دو بزرگواروں کے ملنے پر دونوں بزرگوں اور تان سین پر کیا اثر ہوا۔ اور گورو کے انتقال پر کیا حالت ہوئی تھی یہ سب دھرپدوں کے الفاظ اور تانوں سے صاف ظاہر ہوتی ہیں۔

دھرپد میں یوگ سدھی کے بھی سادھن ملتے ہیں۔ مثال کے طور پر میں نائک گوپال جی کا ایک دھرپد جو دیپک میں ہے پیش کرتا ہوں

سُر تتو گیان جیون مکتی کو روپ سادھے
تب پاوے گیان کو مرم گنی جن سنو پرمان
جیو جیت پھرے تب چت پاوک میں پریش کرے
دیھ دیا کو لے جائے برہم گر نفتی کر کے سمان

---

قاضی معراج دھولپوری

# تان سین

"تان سین" ہندی لفظ ہے جو "تان" اور "سین" سے مل کر بنا ہے۔ "تان" کے معنی ہیں "الاپ" اور "سین" کئی مختلف معنی میں مستعمل ہے جن میں سے "جسم"، "باز"[1]، "فوج" اور "زندگی" کا یہاں اطلاق ہوتا ہے یں باعتبار "سندھی" (ترکیب لفظی) "تان سین" سے مراد وہ شخصیت ہوئی جو الاپ کا جسم، باز، اس کی فوج یا زندگی ہو۔ "راجہ مان" والی گوالیار کے بیٹے "بکرماجیت"[2] نے "سنگیت سمراٹ" کے کمالِ فن سے متاثر ہو کر اس کو یہ وسیع المعنی خطاب دیا تھا جو ہر اعتبار سے اُس کی شایانِ شان ہے۔ اب یہ اتفاق کی بات تھی کہ خطاب نام سے زیادہ رائج اور مقبول ہو گیا، یہاں تک کہ بجائے تخلص بھی یہی کام میں لایا گیا۔

وہ ایک دُوررس اور اپنے دیش کے سچے پجاری بدیشی مؤرخ لفظ "تان سین" کو "ٹانٹا سائنا" کی بگڑی ہوئی شکل بتاتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ تان سین کے والد جرائل کے رہنے والے تھے، کشمیر میں آ رہے تھے ان کا بیٹا "ٹانٹا سائنا" ہوا جس کو عوام نے تان سین کر دیا۔

معماران تاج محل کے بارے میں بھی اس قسم کے مرحلے پیش آ چکے ہیں لیکن انجام معلوم۔ بالکل یہی حال مذکورہ بالا بے بنیاد روایت کا ہے۔

تان سین کا اصلی نام ترلوچن داس تھا۔ ذات کے یہ "گوڑ برہمن" تھے۔ ان کے والد مکرند[1] پانڈے کے نام سے پہچانے جاتے تھے۔ یہ[2] گوالیار کے رہنے والے تھے[3] موضع بھنیٹ تان سین کی جائے وِلادت ہے جہاں ان کے والد کا سکونتی مکان تھا۔ یہ موضع گوالیار خاص سے بجانب مشرق تقریباً سات میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ اب سے پچیس[۲۵] سال پہلے موضع "بلارے" سے "گوہد" جاتے ہوئے راقم سطور بھی اس مقام سے گزرا تھا۔ سرِ راہ اس کا محلِ وقوع ہے یہاں تان سین کے نام کی ایک چھوٹی سی اک دری مڑھی بنی ہوئی ہے جس کے اُوپر گنبد ہے اور سامنے برآمدے میں ایک گھنٹی آویزاں ہے۔ راہگیر اس کو بجا کر وہاں سے گزرنا اپنی سعادت سمجھتے ہیں۔ مقامی باشندوں کا کہنا ہے کہ تان سین اس مڑھی میں بیٹھ کر گایا کرتے تھے۔

---

[1] باز ایک قسم کا شکاری پرندہ ہے جس کی نظر بہت بلند اور تیز ہوتی ہے۔ فارسی میں اس کو "شاہین" کہتے ہیں۔ شکرہ اور یہ ایک ذات ہوتا ہے اکبر کی بعض تصویروں میں ہاتھ پر بیٹھا ہُوا جو پرندہ دکھایا گیا ہے، وہ یہی ہے۔ جس طرح اس کی جگہ اکبر کے ہاتھ پر رہی اسی طرح تان سین نے اس کے دل میں جگہ پائی۔

[2] "تواریخ کلیاتِ گوالیار" (قلمی) تصنیف فضل علی شاہ ہمعصر اکبر بادشاہ اور منتخب التواریخ صفحہ ۱۳۱ ملا بدایونی مطبوعہ ۱۸۶۹ء

[1] کتابوں میں نام کے یہی حروف لکھے ہیں۔ ہندی میں "مکرند" بیل اور کوپل کو کہتے ہیں۔

[2] شوسنگھ سروج صفحہ ۴۳، مشر بندھو ونود پہلا بھاگ صفحہ ۲۸۲، ماسک سنگیت کلا صفحہ ۵، اے شارٹ ہسٹری آف مسلم رول صفحہ ۱۷۷ از ڈاکٹر ایشوری پرشاد، گوالیار کے دو ٹوڈے از مائیکل ایچ براؤن نیز دیگر متعدد کتب وارباب قلم

[3] بہ تفصیل نمبر ۲۔

مکرند پانڈے کے کوئی اولاد نہیں تھی۔ وہ اولاد کے آرزو مند رہتے تھے۔ کہتے ہیں کہ بے اولاد مرد عورت کی صورت کا دیکھنا پاپ ہے۔ ایسی عورت کو بانجھ اور نا ٹھی نگوڑی وغیرہ قسم کے بھدّے الفاظ سے یاد کرنا ہمارے سماج کا طریقہ ہے۔ مکرند کی اہلیہ سے بھی عورتیں اس قسم کی باتیں ضرور کرتی ہوں گی اور پھر یوں بھی اولاد کی چاہنا انسانی زندگی کا ایک خاص جزو ہے۔ گھر کا چراغ اس کو کہا گیا ہے۔ ان امور کے تحت مکرند پانڈے اور اس کی پتنی کا اولاد کے لئے بے قرار رہنا کوئی تعجب کی بات نہ تھی۔ اپنی آرزو کے پورا کرنے کی تگ و دو میں رسم و رواج کے مطابق سب ہی کچھ اُنھوں نے کیا۔ پیر فقیر، سادھو سنت، دیوی دیوتا، مندر و معبد کہاں کہاں کی بے چاروں نے خاک نہ چھانی لیکن کہیں کوئی صورت مقصد برآری کی پیدا نہ ہوئی۔ عمر کی کافی منزلیں طے کر چکے تھے۔ آخر مایوس ہو کر بیٹھ رہے۔

حضرت محمد غوث گوالیاری اس وقت تنتر ودیا[1] میں ادّویت[2] تھے۔[3] ان کے ایک بھائی حضرت شیخ احمد بھنیٹ کے قریب موضع بلارے میں رہا کرتے تھے۔ یہ موضع اس وقت سرسبز اور موصوف کی جاگیر میں تھا۔ اب بھی ان کی اولاد کے بعض افراد یہاں رہتے ہیں اور تعلیم سے محروم کاشتکاری کرتے ہیں۔

حضرت محمد غوث رح کبھی کبھی اپنے بھائی سے ملنے کے لئے بلارے جایا کرتے تھے۔ عوام میں اس وقت اُن کی بڑی شہرت تھی۔ پہنچے ہوئے درویش کی حیثیت سے بلا امتیاز مذہب و ملّت ہر شخص ان کا پرستار تھا۔ معمولی انسان سے لے کر بادشاہِ وقت تک اُن کے اوصاف مسلّم تھے۔ تاریخیں بڑے شدّ و مد کے ساتھ اس کا ذکر کرتی ہیں۔ مکرند پانڈے کے علم میں بھی یہ بات آچکی تھی۔ وہ اپنی آرزو لے کر ان کی خدمت میں حاضر ہونے کا موقعہ ڈھونڈ رہا تھا۔ چنانچہ حضرت محمد غوث رح جب بلارے پہنچے تو مکرند ان کی خدمت میں حاضر ہُوا۔ "وامن چیتر" نامی ہندی کی ایک قلمی کتاب کے حوالے سے "سنگیت کلا بھون گوالیار" کے ماسک پتر "سنگیت کلا" نے اس نظارے کو حسب ذیل الفاظ میں قلم بند کیا ہے:-

ل تعویذ گنڈے، عملیات وغیرہ ۲ لاثانی
۳ شیو سنگھ سروج صہ ۴۳۳ بہ سلسلہ حالاتِ تان سین۔

"آندھی زوروں سے چل رہی تھی، رم جھم پانی برس رہا تھا۔ ایک وکیتی[1] بیگ[2] پورک چلا جا رہا تھا...... وہ چلتا ہی گیا آخر کار وہ ایک سادھوؤں کی ٹولی کے پاس پہنچا۔ ایک سادھو جو ویش[3] بھوشا سے مسلمان دکھائی دیتا تھا، جھونپڑی سے باہر لکڑی کی چوکی پر بیٹھا تھا...... آگنتک[4] وکیتی پیر صاحب کے پیروں پر گر پڑا...... پیر صاحب نے اُس سے پوچھا کیا چاہتے ہو، آگن تک نے کہا میں نے کئی دیوی دیوتاؤں کی مانتائیں کیں پر میری مُراد پوری نہیں ہوئی ...... میں نسنتان[5] ہوں۔ پیر صاحب کو اس پر ترس آگیا۔ اور کہا جا تیرے گھر پُتر[6] ہوگا اور ایسا پُتر ہوگا جس کا نام اس دنیا میں امر[7] ہو جائے گا۔ پیر صاحب گوالیار کے پرسدھ[8] پیر حضرت غوث تھے اور آگن تک مکرند پانڈے۔ پیر صاحب کی دُعا سے مکرند پانڈے کے گھر ایک ورش[9] بعد پُتر ہُوا۔ بھنیٹ گرام[10] میں بڑی دھوم دھام ہوئی۔"[11]

تان سین کی تاریخِ ولادت کے بارے میں بڑا اختلاف کیا ہے۔ بعض نے سمت ۱۵۸۸ بکرمی جو ۱۵۳۱ء عیسوی اور ۹۳۷ھ ہجری کے مطابق ہے، تاریخ پیدائش لکھی ہے اور بعض نے اپنی تحقیقات کی بنا پر ۱۵۲۰ء لیکن یہ سنین کس آدھار پر لکھے گئے ہیں اس کی نسبت اہالیٔ قلم کی تحریرات سے کوئی پتہ نہیں چلتا۔

اس اختلاف کا سبب جہاں تک ہم سمجھے ہیں یہ ہے کہ تان سین اکبر کے دربار میں حاضر ہونے کے بعد سے تاریخی حیثیت کے مالک بنے۔ اس سے پہلے اُن کی حیثیت معمولی تھی اور گانے کا فن عام۔ نیز اس زمانے میں اس قسم کی چیزوں کی طرف دھیان دینے کا رواج بھی کم تھا۔ ان کی کوئی

ل شخص ۲ جلدی جلدی
۳ وضع قطع، لباس ۴ آنے والا
۵ بے اولاد ۶ بیٹا
۷ لافانی ۸ مشہور ۹ سال
۱۰ گاؤں ۱۱ سنگیت کلا دھار اول انک صہ ۵۸-۵۹

اہمیت ذہنیتوں میں نہیں تھی صرف اندازے اور قیاس پر ایسی باتوں کا لکھ دینا
ان کے نزدیک کافی تھا۔ اب ترقی یافتہ دور میں اس طرف خاص توجہ سے کام لیا
گیا۔ بالوثوق پہلے کی کوئی چیز سامنے تھی نہیں۔ پس واقعات سے امداد لے کر اپنی نظر
میں مناسب تاریخ متعین کر لی جس سے جاننے والے کی نظر جھول محسوس کرنے لگی۔

ہمارے خاندان میں سینہ بہ سینہ اقوال اور بزرگوں کے مخطوطات کی بناء
پر تان سین کی ولادت کا سال سنہ ۹۳۱ھ مانا جاتا ہے۔ یہ سن عیسوی میں ۱۵۲۴ء
اور بکرمی میں ۱۵۸۲ کے مطابق ہوتا ہے۔ چونکہ تان سین کی پیدائش حضرت محمد غوث رح
کے واسطے سے ہوئی تھی بالکل اس طرح جس طرح جہانگیر کی ولادت حضرت
شیخ سلیم چشتی کے واسطے سے ظہور میں آئی۔ پس حضرت محمد غوث علیہ الرحمۃ
کے دیگر واقعات و متعلقات کی طرح تان سین کے سنِ ولادت کو بھی ہمارے خاندان نے
زبانی و قلمی طریق پر محفوظ رکھنے کی کوشش کی۔ نیز یوں بھی کہ یہ واقعہ حضرت کی
کشف و کرامات کے سلسلے کا ایک اہم واقعہ تھا۔

الغرض تان سین کی پیدائش سے مکرند اور ان کے خاندان والوں کے سامنے
مادی طور پر وہ باتیں آ گئیں جن کو ابھی تک وہ صرف لوگوں سے سنا کرتے تھے۔
پیدائشی رسموں سے فارغ ہو کر جوشِ عقیدت کے ساتھ نومولود بچے کو آپ کے
پاس لے کر دوڑے اور یہ کہہ کر کہ ہم تو مایوس ہو چکے تھے، یہ بچہ آپ ہی نے
ہم کو دیا ہے۔ آپ کا ہم پر بڑا احسان ہے کہ آپ نے ہمارے ماتھے سے کلنک
کا ایک بدنما داغ مٹا دیا اور ہمیں برادری میں سرخرو ہونے کے قابل بنا دیا۔
ہم اس کا عوض آپ کو کیا دے سکتے ہیں۔ یہی بچہ آپ کی نذر کرتے ہیں۔ آپ اس
کو اپنا سمجھ کر پالیں پوسیں اور پڑھائیں لکھائیں۔ آپ کی خدمت کر کے سعادتمندی
حاصل کرتے رہنا اس کا فرض ہوگا۔ چنانچہ حضرت محمد غوث رح پر مکرند وغیرہ کی
ان باتوں کا بڑا اثر ہوا۔ ان کی عقیدت مندی دیکھ کر آپ پگھل گئے اور وعدہ کر
لیا کہ اس بچے کی تعلیم و پرورش کا انتظام ہم خود کریں گے۔ ہمارے یہاں ولادت
سے چار سال چار مہینے چار دن چار گھڑی بعد بچے کی تعلیم شروع کی جاتی ہے۔ لہٰذا
اس وقت تک تم اس کو بطورِ امانت اپنے پاس رکھو۔ والدین اس بات پر رضامند
ہو گئے۔ اس دوران میں اکثر وہ تان سین کو ساتھ لے کر حضرت محمد غوث رح
کی خدمت میں حاضر ہوتے، دعائیں لیتے اور چلے جاتے۔ آخر وہ دن بھی آ گیا
جب اس کی پوشیدہ قوتوں کو بروئے کار لانے کی بنیاد ڈالی جائے۔
سنہ ۹۳۵ھ (۱۵۲۸ء) میں حضرت نے بڑے تزک و احتشام کے ساتھ
جلسۂ عام میں مکتب کی رسم ادا کی۔ بسم اللہ اور اقرأ اس کو پڑھائی نیز اپنا
مرید کر کے تعلیم شروع کرا دی اور "توڑی" پیار سے اس کا نام تجویز کیا۔[1]

ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات، یہ ایک مانی ہوئی اور اٹل بات ہے
ادھر ایک درویش کامل کی دلی محبت اور دعاؤں کا سایہ۔ تھوڑے ہی روز
میں کہیں سے کہیں نظر آنے لگے۔

زمانۂ تعلیم میں وہ حضرت کے پاس رہا کرتے تھے۔ کبھی کبھی اپنے گھر
والوں اور رشتے داروں سے ملنے جلنے کے پیشِ نظر بھینٹ بھی آیا جایا کرتے
تھے۔ تقریباً حضرت محمد غوث رح کے باغ[2] میں بھی آنا جانا رہتا تھا۔ آپ کے
محلوں[3] سے قریب ہی غوث پورے[4] میں واقع تھا۔ یہاں تان سین جنگلی جانوروں

---

[1] "توڑی" ایک راگنی کا نام ہے جو آساوری اور کھٹ راگ سے مرکب ہے۔ دوپہر
دن چڑھے گائی جاتی ہے۔ خوش عقیدہ لوگ کہتے ہیں کہ اس نام میں تان سین کے آئندہ
باکمال گویا ہونے کی طرف اشارہ مضمر ہے۔

[2] یہ باغ گوالیار سے مدار جانے والے راستے پر دائیں طرف حدودِ غوث پور میں تھا
سنہ ۱۹۴۷ء سے پہلے تک اس کے آثار موجود تھے۔ جیاجی راؤ کاٹن ملس کے پھاٹک کے
سامنے مسجد کے قریب اس باغ کے دو بڑے دروازے اصل حالت میں ایستادہ تھے۔
اونچائی ان کی ہاتھی کے قد کی مانند تھی۔ اندرونِ باغ ایک بہت بڑی باؤلی بنی ہوئی
ہے جس سے ملس کالونی کو پانی سپلائی کیا جاتا ہے یہ آج بھی حضرت کے پوتے شاہ
جودھا ولی کے نام سے مشہور ہے۔ اس میں ایک خوش نما بارہ دری بھی بنی ہوئی
ہے جس میں ہمارے خاندان کے بعض بزرگ مدفون ہیں۔ آج کل اس باغ کی زمین
پر ملس کوارٹر تعمیر کر لئے گئے ہیں۔ راقم سطور نے یہ باغ باؤلی اور بارہ دری کو
خوب اچھی طرح دیکھا ہے۔ سنہ ۱۹۴۷ء کے بعد اس طرف جانا نہیں ہوا۔ معلوم نہیں اب
یہ کس حال میں ہیں۔

[3] حضرت کے محلات "جو قاضی پیرزادوں" کے محلات کے نام سے بعد میں مشہور
ہوئے، درگاہِ شریف کے قریب ہی واقع تھے۔ ان کے اندر کی زنانی مسجد آج بھی
درگاہ کے احاطے کے باہر ٹیلے پر موجود ہے۔ یہ مہاراجہ سندھیہ کے زمانے میں کھدوائے
گئے۔ افتادہ زمین کا روپیہ والد کے سامنے ملا تھا۔ اب اس زمین پر ایک پن چکی
کسی نے لگا لی ہے۔ تان سین بھی ان محلات میں رہ چکے ہیں۔

[4] یہ محلہ آج بھی اسی نام سے مشہور ہے۔

کی بولی کی نقل کرنے کا کھیل کھیلا کرتے تھے۔ کبھی کبھی موج میں آ کر گاتے بھی تھے۔ راہ گیر اُن کی آواز سے متاثر ہو جاتے تھے اور یہ سمجھتے تھے کہ جنگلی جانور باغ میں آ گیا ہے۔ بعض خوش عقیدہ کہتے تھے کہ حضرت محمد غوث[۱] خدا رسیدہ بزرگ ہیں جنگلی جانور آپ کے باغ کی رکھوالی کیا کرتے ہیں اور پریاں گاتی رہتی ہیں۔ شدہ شدہ اس کی اطلاع حضرت تک بھی پہنچی۔ آپ نے فرمایا کہ اچھا ہم دیکھیں گے۔

متھرا واسی بابا ہری داس حضرت کے دوست تھے۔ کبھی کبھی گوالیار آیا کرتے تھے۔ آپ بھی اپنے دوست سے ملنے کی خاطر متھرا جاتے رہتے تھے۔ ایک مرتبہ بابا جی آئے ہوئے تھے حضرت نے باغ جانے کی تیاری کی۔ بابا جی ان کے ساتھ گئے۔ باغ کے قریب پہنچے تو وہاں سے شیر کے دھاڑنے کی آواز آتے ہوئے سُنی۔ بابا جی ٹھٹکے۔ حضرت کو پہلے ہی سے اطلاع مل چکی تھی۔ آپ نے اصل واقعہ بتایا۔ وہ بہت خوش ہوئے اور اپنے وقت کے ہر دو کامل درویش تان سین کے قریب جا پہنچے۔ قلبی خوشی محسوس کرتے ہوئے بچے کے سر پر ہاتھ رکھا اور دعائیں دیں۔ اس وقت تان سین کی عمر دس سال سے بھی کم تھی۔ یہ ۹۳۹ھ (۱۵۳۲ء) کے ارد گرد کا واقعہ ہے۔

شام کو جب تان سین گھر آئے تو حضرت نے کہا بیٹا تم گانے کے بڑے شوقین معلوم ہوتے ہو۔ ہم نے سُنا ہے کہ باغ میں ہر وقت گاتے رہتے اور طرح طرح کی بولیاں بولا کرتے ہو۔ تان سین حضرت کے ان الفاظ کو سُن کر شرما گئے جس کا مدعا بات کو سچ ماننا تھا۔ پس حضرت نے اپنے منہ کا جھوٹا پان تان سین کے منہ میں رکھ دیا۔ ٹھاکر شیوسنگھ نے اس واقعے کو حسبِ ذیل الفاظ میں لکھا ہے:

"شاہ صاحب نے اپنی جیبھ[۲] تان سین کی جیبھ میں لگا دی
اُسی سمے[۳] سے تان سین گان وِدّیا[۴] میں مہا نپن ہو گئے۔"[۵]

بعض ناواقف اربابِ قلم نے لکھ دیا ہے کہ محمد غوث صاحب نے تان سین کو گانا سکھایا تھا۔ یہ محض غلط ہے وہ ایک اعلیٰ درجے کے حضوردرس درویش تھے۔ سماع سے ان کو ضرور دلچسپی تھی۔ گانے کے نکات سے بھی واقفیت رکھتے تھے کہ یہ فن اس وقت عام اور ہُنر سمجھا جاتا تھا۔ لیکن تان سین کو تعلیم دینے کا وقت ان کے پاس نہیں ہو سکتا تھا۔ پیر فقیر اپنا وقت یادِ الٰہی اور مشاغل میں صرف کرتے ہیں۔ ان کو اتنا موقع نہیں ملتا کہ وہ کسی کو گانا سکھائیں۔ ان کی تو صرف دُعائیں کام کرتی ہیں۔ چناں چہ یہی تان سین کے کام آئیں۔

البتہ ان کے پان کی تاثیر سے گلے میں رس اور مزا پیدا ہو گیا۔ تان سین کا انہماک گانے میں اور بڑھ گیا۔ جا بجا خوش گلوئی اور جذب کی شہرت ہونے لگی۔ لیکن اصولِ موسیقی سے وہ ابھی تک نابلد تھے۔ پس حضرت نے ۱۵۳۵ء میں راجہ مان کے قائم کئے ہوئے گان ودیالیہ گوالیار میں داخل کرا دیا۔ جہاں اس وقت مچھو[۶] اور بھنور[۷] نامی دو "نادرہ کاران[۸] روزگار" کا عمل دخل تھا۔ ان کا استاد بخشو اس وقت انتقال کر چکا تھا۔ یہ وقت کا بڑا استاد، مسلمہ شخصیت کا حامل اور راجہ مان کا شریکِ کار تھا۔ راجہ نے یہ ودیالیہ اپنی رانی "مرگ نینی"[۹] کے نام پر جاری کیا تھا جو زبردست کلاکار تھی اور گانے میں اس کو بڑا درک حاصل تھا۔ راجہ مان اس فن میں مجتہدانہ مرتبہ رکھتا تھا۔ اس وقت دھرپد اور دوسرے گانے سنسکرت میں مستعمل تھے۔ اس راجہ نے ان کو "بزبانِ گوالیار" منتقل کیا[۱۰] جس سے اس کی مقبولیت اور ترقی کو چار چاند لگ گئے۔

تان سین چار پانچ سال میں اس مدرسے سے فارغ التحصیل ہو گئے۔ لیکن "بخشو" سے فیض حاصل نہ کرنے کا ان کو قلق تھا۔ بخشو کی لڑکی اپنے شوہر کے ہمراہ دکن میں تھی۔ بخشو نے اپنے سینے کی ساری دولت اسی کو ودیعت کی تھی۔ چنانچہ تان سین نے اس کی خدمت میں حاضر ہو کر بخشو کے سینہ بہ سینہ نکاتِ موسیقی کے حصول کا تہیہ کر لیا اور اپنے پیر سے اجازت لے کر یہ دکن پہنچے۔ اپنا گانا سنایا لیکن لڑکی نے کوئی التفات نہ کیا اور کہہ دیا کہ بیٹا ابھی کچھ اور سیکھو۔ تان سین بے نیل و مرام گوالیار لوٹ آئے۔ اپنے پیر سے سارا حال کہا۔ انھوں نے تان سین کی ڈھارس بندھائی اور کہا گھبراؤ نہیں۔ وہ ایک دن تمھارے کمال کا اعتراف کرے گی۔

---

۱ زبان ۲ وقت ۳ علم موسیقی ۴ شیوسنگھ سروج ص۱۳۴ و ص۱۳۱
۶ ۷ ۸ آئینِ اکبری جلد سوم ص۱۸۱ مطبوعہ نولکشور پریس ۱۸۶۹ء
۹ "راجہ را زنے بود رانی مرگ نینی نام از سائر زنان با و اختلاط انبساط بیشتر داشت"
تواریخ کلیات گوالیار (قلمی) تصنیف فضل علی شاہ معاصر اکبر بادشاہ
۱۱ مقدماتِ ظہوری ص۱۲۱ مطبوعہ نولکشور پریس ۱۲۸۰ھ
۱۲ مدیر اخبار کشمیر لبسلسلۂ حالاتِ تان سین۔

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

رات کو اسی اُدھیڑ بن اور مایوسی میں سو گئے۔ خواب دیکھا کہ ایک
بزرگیدہ ضعیف انسان ان کو گا گا کر کچھ بتا رہا ہے۔ کئی دھرپدیں بھی اسی
سلسلے میں معرکۃ الآرا یاد کرا دیں۔ اُٹھے تو یہ دھرپدیں ان کے گلے میں بیٹھی
ہوئی تھیں اور بتائے ہوئے سارے نکتے ان کے ذہن میں محفوظ تھے۔ اب
ان کی خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہ رہا۔ پیر سے خواب کا حال بیان کیا۔ آپ نے فرمایا
کہ ان باتوں کو نہ بھولنا۔ بخشو نے تمہیں ماہرِ فن کر دیا۔ ادھر بخشو کے مایۂ ناز
شاگردوں سے مشق و مزاولت ہو رہی تھی۔ دن دونی رات چوگنی ترقی محسوس
کی جانے لگی۔ جب تان سین کو پورا بھروسہ اور اطمینان ہو گیا تو پھر
مازمِ دکن ہوئے۔ لڑکی کو اپنا گانا سُنایا۔ وہ دنگ رہ گئی کہ اب اُس کے
خاندان کے سارے اصول کا تان سین کو علم تھا۔ اظہارِ مسرت کیا اور باقیماندہ
خاندانی نکات بھی تان سین کو سمجھا دئے۔[5]

دکن سے واپسی پر گوالیار کی ایک دھوبن سے تان سین نے دیپک راگ
کی تعلیم حاصل کی۔[6]

محمد غوث صاحب رح کی خدمت میں شب و روز حاضر رہنے سے درویشی کی
بُو باس بھی اب تان سین میں اچھی طرح پیدا ہو گئی تھی۔ آپ کے خیالات اور رہن سہن
اور انداز صوفیانہ ہو چکا تھا۔ اب آپ درویشوں کی خوبیوں سے پورے طور پر
مُزیّن نظر آنے لگے ادھر تصوّف کی تعلیم بھی کی جا چکی تھی پس جب پیر صاحب کو
اپنی مُرید کی طرف سے ہر طرح پورا اطمینان ہو گیا تو ان کو اپنا خلیفہ بنا دیا اور
اجازت دے دی کہ وہ پیروں کی طرح مُرید کرنے کے اہل ہیں۔ یہ واقعہ تقریباً
سنہ ۱۵۳۲ء کا ہے۔[7]

تان سین اب جہاں اوّل درجے کے نائک تھے وہاں درویش کامل ہونے
کی سند بھی ان کو مل گئی۔ اور بھی عزّت و احترام میں اضافہ ہو گیا۔ لوگ جوق در جوق
ان کے پاس آتے اور کسبِ فیض کی درخواستیں پیش کرتے۔ عوام کو جہاں ان کے
گانے سے دلچسپی تھی وہاں اب وہ عقیدت مندی کے پھول بھی ان کے قدموں
پر برسانے لگے اور ہر وقت ایک بڑا مجمع ان کے پاس رہنے لگا۔

سنہ ۱۵۴۰ء میں شیر شاہ سوری نے ہنگامہ اُٹھایا۔ محمد غوث صاحب رح
کو خاندانِ مغلیہ سے تعلّق تھا۔ "میانِ دو کوہ و میانِ دو آب" کی ایک کروڑ
ٹنکہ[1] کی جاگیر بھی اسی خاندان کا عطیہ تھی۔ شیر شاہ حضرت کو اپنا دشمن
سمجھ کر طرح طرح اذیّت پہنچانے کی تدبیریں کیا کرتا تھا۔[2] جہاں چہ شیر شاہ
کو بد دُعا دینے کے مقابلے میں آپ نے گوالیار سے گجرات چلے جانے کو مناسب
سمجھا اور سنہ ۱۵۴۲ء میں سفرِ گجرات اختیار کیا جہاں آپ کے معتقدین کی بھی اچھی
تعداد تھی اور حکمران بھی وہاں دوسرا تھا[3] جس کو سلطان محمود گجراتی کے نام
سے یاد کیا جاتا ہے۔[4]

تان سین اس سفر میں اپنے پیر کے ہمراہ تھے۔ سلطانِ گجرات آپ
کی تعریف اس سے قبل سن چکا تھا۔ وہاں پہنچ جانے پر بحصولِ اجازت
حضرت محمد غوث رح تان سین کو اپنے دربار میں شریک ہونے اور گانے
کی دعوت دی۔ پیر صاحب نے لطیبِ خاطرا جازت دے دی۔

سلطان جہاں خود علم و فن کا دلدادہ تھا وہاں اپنے یہاں باکمال
لوگ بھی رکھا کرتا تھا۔ چنانچہ اس وقت ایک کنچنی گانے میں مہارتِ تامہ رکھنے
والی اس کے دربار کی رونق تھی۔ تان سین کو پہلے ہی اس کا علم ہو چکا
تھا کہ یہ کنچنی ملہار راگ کی بڑی گویا ہے اور گاتے گاتے جب یہ اپنی نتھ
کنوئیں میں ڈال دیتی تو کنوئیں کا پانی اُبل آیا کرتا ہے۔ چنانچہ تان سین
جب حاضرِ دربار ہوئے تو انھوں نے یہی راگ گایا جس کے اثر سے طوفانی
بارش شروع ہو گئی۔ یہ عالم دیکھ کر حاکمِ وقت بہت گھبرایا۔ مہمان سے
براہِ راست تعرّض کرنے کو خلافِ آدابِ میزبانی سمجھ کر فوراً پیر صاحب

---

[5] صاحب تاریخ حریت سلسلۂ حالات تان سین

[6] "راگ دیپک از زنِ گازر حاصل ساختہ" حاشیہ اکبر نامہ جلد دوم صفحہ ۲۲۸
مطبوعہ نولکشور پریس سنہ ۱۲۸۳ھ

[7] تواریخ الاولیا جلد دوم مطبوعہ بمبئی از تصنیف امام الدین ابن عبدالفتاح
عرف سید اشرف علی گلشن آبادی۔

[1] منتخب التواریخ صفحہ ۳۹۷ و دربارِ اکبری

[2] اذکارِ ابرار صفحہ ۲۹۲ مطبوعہ مفید عام پریس آگرہ

[3] اذکارِ ابرار مذکور و جواہر خمسہ از تصنیف حضرت محمد غوث گوالیاری
و خزینۃ الاصفیا از مفتی غلام سرور

[4] تذکرۃ الکرام صفحہ ۶۳۹ مطبوعہ نولکشور پریس سنہ ۱۹۲۴ء "تاریخ گوالیار
(قلمی) تصنیف فضل علی شاہ ہمعصر اکبر بادشاہ۔"

کی خدمت میں ہرکارہ بھیجا۔ آپ نے اپنے صاحبزادے حضرت عبداللہ شاہ صاحبؒ کو بھیجا کہ وہ تان سین کو اس خطرناک عمل سے باز رکھیں۔ صاحبزادہ صاحب آئے تو تان سین خود فراموشی کے عالم میں محوِ خروش تھے۔ آپ نے ان کے سر پر اپنا ہاتھ رکھا اور ان کا جوش و خروش سرد پڑ گیا۔ نیز پانی کا طوفان فرو ہو گیا۔ سلطان نے اس پہ کثیر انعام و اکرام تان سین کو پیش کیا لیکن انھوں نے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ سلطان نے ملازمتِ دربار کی پیش کش بھی کی لیکن تان سین اس سے بھی انکاری ہو گئے اور اپنے وطن گوالیار چلے آئے

علاقۂ گجرات میں اس واقعے سے عقیدت مندی بہت بڑھ گئی۔ ایک بڑا طبقہ تان سین کا مداح اور قائل ہو گیا۔ بیجو باورے کو بھی اس سے حیرت و استعجاب ہوا۔ یہ نائک اس وقت سب سے زیادہ مقبول اور باکمال تھا۔ ملک میں اس کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ سلطان بہادر والیٔ گجرات کے دربار میں اس کی نشست تھی لیکن ۹۴۳ھ (۱۵۳۶ء) میں سلطان بہادر کے مرنے پر یہ کنارہ کش اور گوشہ گیر ہو گیا تھا۔ کبھی کبھی طلب کرنے پر ہمایوں کے دربار میں چلا جاتا تھا۔ تان سین کی تعریف و توصیف کے گیت جب اس کے سامنے گائے گئے تو اس کے دل میں استادی کی لہر موجیں مارنے لگی اور اس نے تان سین کو نیچا دکھانے کی ٹھان لی۔ چنانچہ گوالیار آیا۔ اس وقت تان سین اپنے گھر موضع بھنبٹ میں تھے۔ ان تک پہنچنے میں ندی پار کرنا پڑی۔ کپڑے بہت میلے ہو گئے تھے۔ ندی پر دھوبنوں کو کپڑے دھوتے دیکھ کر خود بھی کپڑے دھلوا لینے کا خیال کیا۔ ایک دھوبن[۱] سے مخاطب ہو کر کپڑے دھو دینے کو کہا۔ دھوبن تھی فن کار اور فن شناس۔ فوراً پوچھنے لگی کہ بابا کہاں سے اور کیوں آئے ہو۔ جواباً معلوم ہوا کہ وہ نائک ہیں اور تان سین سے ملنے کو گجرات سے گوالیار آئے ہیں۔ دریافت کیا کہ آپ کے کپڑے "حال" کے پانی میں دھوئے جائیں کہ "پال" کے پانی میں۔ تشریح چاہنے پر اس نے کہا کہ "حال" کے پانی سے مراد وہ پانی ہے جو ابھی آسمان سے برسے اور "پال" کے پانی سے یہی ندی کا پانی مراد ہے جو بہہ رہا ہے۔ آپ نے "حال" کے پانی میں کپڑے دھونے کی فرمائش کی۔ دھوبن نے ملہار راگ چھیڑ دیا۔ تھوڑی سی دیر میں آس پاس کی زمین ملگجی ہو گئی اور پانی برسنے لگا۔ جب کپڑے صاف ہو گئے تو گانا موقوف کر دیا۔ دھوپ کھل گئی۔ کپڑے سکھا کر بیجو باورے کے حوالے کر دئیے۔ بیجو باورے اس حال کو دیکھ کر دنگ رہ گئے۔ پوچھا تم کس کے کپڑے دھوتی ہو؛ جواب ملا تان سین کے۔ یہ سن کر بیجو باورے کا خیال کہ تان سین کو نیچا دکھائیں گے، زائل ہو گیا۔ لیکن اس قدر دور دراز کا سفر کرنے کے بعد بغیر ملے اور درشن کئے چلے جانے کو بھی مناسب نہ سمجھا۔ سوچا کہ چلو اب تان سین سے ملتے ہی چلیں۔ استھان پہ پہنچے۔ تان سین نے عزت و احترام کے ساتھ ان کو بٹھایا۔ دریافتِ حال پہ معلوم ہوا کہ وہ تان سین کا گانا سننے کو آئے ہیں چنانچہ تان سین نے گانا سنا دیا۔ بیجو باورے کو ان کا گانا اتنا نہیں جچا جتنی تعریف تھی۔ فوراً ہی ان کے دل میں مقابلہ کرنے کے جذبات امنڈ آئے اور جواباً گانا سنانے کی آڑ میں ایک راگ شروع کر دیا جس سے جنگل کا ایک ہرن ساکت و صامت بیجو باورے کے سامنے سر جھکا کر آ کھڑا ہوا۔ آپ نے انتہائے جوش میں اپنی مالا ہرن کے گلے میں ڈال دی اور خاموش ہو گئے۔ ہرن ان کے خاموش ہوتے ہی چوکڑیاں بھرتا ہوا جنگل کی طرف چل دیا۔ اب بیجو باورے کی بے چینیوں کی کوئی انتہا نہ رہی۔ کہنے لگے بابا میں تیری نگری میں آ کر لٹ گیا۔ میرے گرو کی دی ہوئی مالا تھی جو تیری نگری میں میرے ہاتھ سے نکل گئی۔ تان سین نے معذرت کی کہ اس میں میرا یا میری نگری کا کیا قصور ہے۔ آپ نے گانا گایا۔ ہرن آیا اور مالا اس کے گلے میں ڈال دی۔ لیکن بیجو باورے کے دماغ میں تو بات ہی کچھ اور تھی۔ انھوں نے ایک نہ سنی۔ آخر تان سین بھی اشتعال و جوش میں آ گئے اور انھوں نے گانا شروع کر دیا۔ بہت سے ہرن ویسی ہی مالا گلے میں ڈالے ہوئے سامنے آ کھڑے ہوئے۔ اب تان سین نے اپنے مہمان سے کہا کہ وہ اپنی مالا لے لیں۔ لیکن ہر ہرن کے گلے میں ایک سی مالائیں تھیں۔ بیجو باورے حیران رہ گئے کہ کون سے ہرن کے گلے کی مالا اتاریں۔ بالآخر تان سین نے اپنا راگ موقوف کر دیا اور مالا والے ہرن کے سوا سب ہرن چلے گئے۔ بیجو باورے سے کہا کہ تمہاری یہ مالا ہے، اتار لو۔

اب چونکہ طرفین میں استادانہ نوک جھونک کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا تان سین نے ایک اور راگ گایا اور ہاتھ میں مجیرے لے کر بجانے لگے۔ گانے کے اثر سے پتھر پگھل گیا۔ آپ نے ہاتھ سے مجیروں کو پتھر پہ رکھ دیا اور چپ ہو گئے۔ مجیرے پتھر میں جم کر رہ گئے۔ تان سین نے کہا بابا اب ان کو تم

---

۱؎ یہ دھوبن تان سین کی استاد تھی جس نے تان سین کو دیپک راگ سکھایا تھا۔ عرفِ عام میں اس کا نام تانی مشہور ہے۔

پھر سے نکال دو۔ لیکن وہ اپنی کوشش میں ناکام رہے۔ تان سین نے ان کو بھی خود پتھر سے نکالا اور دونوں اُستاد ایک دوسرے سے خوش خوش رخصت ہو کر اپنے اپنے ٹھکانے پر چلے گئے[1]

احمد شاہ گجراتی لکھتا ہے کہ "گجرات کے علاقے میں جس قدر گویے اور قوال رہتے ہیں وہ تان سین کو پیروں کی طرح مانتے ہیں اور اس کی نیاز دلواتے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ جب تک ہم ایسا نہ کریں ہماری زبان کھل نہیں سکتی۔ اکثر ہندو گویوں کے گھروں میں اس کی تصویر بھی پائی جاتی ہے۔ وہ اس کی پوجا کرتے ہیں اور کثرت سے چڑھاوا چڑھاتے ہیں۔ بلکہ جب کوئی بچہ پیدا ہوتا ہے تو سب سے پہلے تان سین کے پیروں پر اُسے رکھا جاتا ہے۔ گجرات کے علاوہ عام طور پر ہندوستان میں یہ رواج دیکھا اور سُنا ہے کہ جب موسیقی کی تعلیم شروع کی جاتی ہے تو تان سین کے نام کی نیاز دلوائی جاتی ہے اور یہی ان کی بسم اللہ ہے۔ یہ بھی بعض کتابوں میں دیکھا گیا ہے کہ دریا کے کنارے جب کبھی تان سین بطور مشق یا شوق کے گایا کرتا تھا تو مچھلیاں کثرت سے دریا میں اُچھلنا کودنا شروع کر دیتی تھیں اور یہ ایک اہل فن کے نزدیک قرینِ قیاس معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ معمولی سپیرے اپنی بین اور بانسری سے سانپ جیسے زہریلے اور دشمنِ انسان جانور کو مست اور بے ہوش کر دیتے ہیں اور اُن کی بین کی بھدی اور اصولِ موسیقی سے ناواقف آوازوں پر وہ رقص کرنے لگ جاتا ہے تو کیا ممکن نہیں کہ تان سین کے گانے پر جسے موسیقی میں کمالِ کلّی حاصل تھا، مچھلیاں جمع ہو جاتی ہوں یا اُچھلتی کودتی ہوں۔"

کوئی گویا اور بابا تان سین کا نام نہیں لیتا بلکہ "میاں" کہہ کر پکارتا ہے جس کے معنی "سردار" اور "سوامی" کے ہیں۔ اسی طرح جن راگ راگنیوں کو تان سین سے منسوب کرنا ہوتا ہے ان کو نام کے ساتھ منسوب نہیں کرتا بلکہ 'میاں' سے منسوب کرتا ہے۔ جیسے "میاں کی ملہار" "میاں کی ٹوڈی" وغیرہ۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ گویوں کے دلوں میں تان سین کا وقار و احترام آج بھی کس قدر موجود ہے اور آج بھی وہ ان کے لئے کس درجہ عقیدت مندانہ جذبات کے حامل نظر آتے ہیں۔

بیجو باورے کا مقابلہ تان سین کی عالمگیر شہرتوں کا نمایاں سنگِ بنیاد بنا۔ اور ملک میں اس سے آپ کا بڑا چرچا پھیلا۔ لیکن گردشِ افلاک کسی کو بھی چین سے نہیں بیٹھنے دیتی۔ تان سین بھی اس سے محفوظ نہ رہ سکے۔ ۹۵۲ھ (۱۵۴۵ء) میں آپ دولت خاں کے عشق میں گرفتار ہو گئے[1] جس نے ان کے دماغی توازن کو خراب کر دیا[2]

دولت خاں کون تھا؟ اس کے متعلق اربابِ قلم کو غلط فہمیاں ہوئی ہیں۔ حقیقتاً یہ شیر شاہ سور کا لڑکا نہیں تھا بلکہ اس کے بیٹے سلیم شاہ کا منظورِ نظر اور محبوب تھا جس کو سلیم شاہ پل بھر کے لئے بھی اپنے سے جدا نہیں کر سکتا تھا۔ نزع کے عالم میں بھی اس کا اوجھل ہو جانا سلیم کو گوارا نہیں تھا۔ خزانہ دار کو حکم تھا کہ وہ ایک لاکھ تنکہ ہر روز بغیر پوچھے دولت خاں کو دے دیا کرے[3]۔ چونکہ اس سے سور خاندان کے ایک بادشاہ کا قریب ترین تعلق تھا لہٰذا اس کو شیر شاہ سور کا بیٹا سمجھ لیا گیا۔

کہاں راجہ بھوج اور کہاں کنگا تیلی۔ درویش قسم کے انسان اور بادشاہ کے ہم نشین میں نسبت ہی کیا ہو سکتی تھی۔ لیکن عشق اندھا ہوتا ہے۔ یہاں محبوب کی آواز کا سننا بھی محالات سے ہوگا۔ آخر دماغ اس وزن کو برداشت نہ کر سکا۔ اور تان سین دیوانہ وار گھر بار چھوڑ کر نکل کھڑے ہوئے[4]۔ جیسا کہ چوٹ کھائے ہوئے دل آج بھی کر گزرتے ہیں بلکہ جان تک سے دریغ نہیں کرتے۔

لکھنے والوں نے تان سین کی دیوانگی کو اسی عشق پر محمول کیا ہے۔ لیکن ہمارے خیال میں یہ اثرات گانے میں محویت بڑھ جانے کی وجہ سے بھی مرتب ہو سکتے ہیں۔ نیز درویشی کی ایک منزل میں بھی انسان کو اس راہ سے گزرنا پڑتا ہے۔ اصطلاحِ تصوف میں اس کا نام "جذب" ہے اور جس پر اس کا غلبہ ہوتا ہے اس کو "مجذوب" کہتے ہیں۔ بہرحال واقعہ کچھ بھی ہو لیکن لوگ ظاہر پر حکم لگاتے ہیں۔ اکثر خیال یہی کیا گیا کہ تان سین عشق کی وجہ سے دیوانے ہو گئے[5]

---

[1] رسالہ مرادِ گوالیار قلمی از امیر احمد لکھنوی ۱۸۹۱ء بمقام گوالیار

---

[1] "رندان تان سین دولت خاں شیر خاں بادشاہ کے پُتر پر عاشق ہوئے۔ ان کے اوپر بہت سی کوِتا کری" شوسنگھ سروج صفحہ ۴۳۔ و انڈین میوزک از پنڈت گردھاری لال موزوں بی اے و صاحبِ تاریخِ حرّیت بہ سلسلۂ حالاتِ تان سین۔

[2] "سوادِ جنوں در دماغِ او مسکن گزیدہ بود" ۔ حاشیہ اکبرنامہ جلد دوم صفحہ ۲۲۸

[3] منتخب التواریخ صفحہ ۱۷۵

[4] "او صحرانوردی و دشت گردی اختیار کردہ" حاشیہ اکبرنامہ جلد دوم صفحہ ۲۲۸ و انڈین میوزک محولہ صدر

[5] انڈین میوزک از پنڈت گردھاری لال موزوں بی اے

تان سین کی شاعرانہ صلاحیتوں کو تقویت پہنچانے والا یہی زمانہ ہے اور یہیں سے لکھنے لکھانے کا میدان ہموار ہوتا ہے۔ جذباتی شاعری جہاں اس دور کی نمایاں یادگار ہے وہاں اس نے "راگ مالا" وغیرہ قسم کی مفید تصانیف کے لئے بھی راہ نکال دی[1]

اس سراسیمگی اور وحشت کے عالم میں تان سین دہلی پہنچے جہاں مسجد کے ایک متوفی مُلّا سلامت سے ان کی ملاقات ہوئی۔ یہ شخص گانے بجانے کا بڑا شوقین تھا۔ ہر آٹھویں روز اس کے یہاں محفلِ سرود منعقد ہوا کرتی تھی۔ تان سین کی آمد سے اس محفل کی رونق دوبالا ہو گئی۔ شہر میں جب اس کی شہرت بڑھنے لگی تو جوق جوق دلدادگانِ موسیقی و سماع مجتمع ہونے لگے۔ سب کی توجہ تان سین کی طرف ہوتی تھی۔ ہر شخص ان کو آنکھوں پر بٹھاتا اور دل میں جگہ دینے کی کوشش کرتا تھا۔ جب مُلّاجی نے یہ دیکھا تو گھبرائے کہ کہیں ان کا محبوب اُن سے علیحدہ نہ کر لیا جائے، دہلی سے باہر چلنے پر تان سین کو رضامند کر لیا اور ایک روز موقع پا کر چپ چاپ چل کھڑے ہوئے۔ ادھر اہلِ دہلی میں یہ غل ہو گیا کہ مُلّا سلامت تان سین کو لے کر کہیں فرار ہو گئے۔ چونکہ انھوں نے اجازت حاصل نہیں کی تھی، حکومت نے اُن کی تلاش کی۔ قیس نامی ایک کوتوال متعین ہوئے انھوں نے پشاور کے قریب مال ملزم دونوں کو گرفتار کر لیا۔ پابجولاں دہلی لائے گئے۔ مُلّا سلامت چونکہ سرکاری آدمی تھے۔ اس لئے ان کے ساتھ مناسب کارروائی ضابطہ عمل میں لائی گئی ہوگی لیکن تان سین کو دہلی لا کر آزاد کر دیا گیا[2]

دہلی سے جان چھڑا کر تان سین متھرا بندرابن پہنچ گئے جہاں بابا ہری داس کے درشن ہوئے۔ یہ گانے کے شیدائی تھے ہی۔ بابا کو سن کر بہت متاثر ہوئے۔ باباجی پہلے سے تان سین کو جانتے تھے۔ انھوں نے بچے کی طرح تان سین کو رکھا اور دل سے گانے کی تعلیم دی۔ اس زمانے میں اور بھی کئی مقامی سنگیتاؤں میں تان سین شریک رہے۔ مہاتماؤں اور صاحب دلوں سے ملے۔ گانے بجانے کی محفلوں کا بھی بڑا زور رہا۔ مگر وحشت کب ان کو چین سے بیٹھنے دیتی تھی۔ یہاں بھی نہ ٹک سکے بنگال پہنچے۔ حاکم بنگال نے بھی ان کو آنکھوں پہ بٹھایا۔ یہ خود باکمال گانے والا اور علم وفن کا قدردان تھا۔ بنگال کے عوام بھی تان سین کی طرف بہت جھکے اور کسب فیض کیا۔ کہتے ہیں کہ گانے میں بنگال کو انھیں کے شاگرد ہونے کا فخر حاصل ہے۔ مدیر اخبار کشمیر نے لکھا ہے کہ بنگال کے گوّیے انھیں کے فیض سے مستفیض اور انھیں کے اصولوں پر گامزن ہیں۔ آج بھی جیسا کہ مسٹری چینر سے پرنسپل مادھو میوزک کالج سے معلوم ہوا کہ وہاں تان سین کا بڑا مان ہے۔

کچھ روز تان سین نے بنگال میں چین کی بنسی بجائی لیکن یکایک وہاں سیاسی افراتفری پھیل گئی اور آپ کو وہاں سے اُکھڑنا پڑا۔ پھرتے پھرتے باندھو[1] آئے۔ یہاں راجہ رام چندر کا عہدِ حکومت تھا۔ یہ راجہ بڑا دانی، فن کار اور فن کا قدردان تھا۔ کہتے ہیں کہ صبح کے وقت تان سین کا اس مقام سے گزر ہوا جہاں راجہ کے محلات تھے۔ سہانا سماں تھا۔ بھیرویں کے سروں میں لگے الاپنے:

تُو ہی وید تُو ہی پُران تُو ہی حدیث تُو ہی قرآن
تُو ہی دھیان تُو ہی گیان تُو ہی تم و نیش

یہ راجہ کے پوجا پاٹ کرنے کا وقت تھا۔ جب تان سین کی دردانگیز اور دلکش آواز اس کے کان میں پڑی تو گھبرا کے جھروکے میں آ گیا۔ نوکر چاکر تان سین کو ڈانٹ ڈپٹ رہے تھے کہ یہ وقت ہمارے راجہ کی پوجا پاٹ کا ہے تو چیخ چلا کر کیوں بادھائیں ڈال رہا ہے۔ وہ ہم پر ناراض ہوں گے۔ راجہ نے سپاہیوں کے اس عمل کو دیکھا۔ حال دریافت کیا۔ تان سین نے پھر وہی الاپ لگائی۔ آخر راجہ نے اس کو اپنے پاس بلا لیا۔ اور ایسا بلایا کہ پھر وہ انھیں کے یہاں رم گئے۔ جب تک کہ سنہ ۹۷۰ھ میں بجبر دربارِ اکبری میں نہ بلا لئے گئے۔

راجہ نے ایک مرتبہ تان سین کو دو کروڑ دام انعام دئے[2]۔ اس کے علاوہ اور بہت انعام واکرام سے راجہ تان سین کو نوازتا رہتا تھا۔ فی الواقع راجہ کو ان سے بڑا اُنس تھا اور وہ قرار واقعی ان کی قدردانی کرتا تھا[3]۔ راجہ بیربر اور زین خاں بھی دربارِ اکبری میں پہنچنے سے پہلے اسی راجہ کے یہاں ملازم

---

[1] شوسنگھ سروج صفحہ ۴۳، مشر بندھو ونود بصفحاتِ مختلفہ، اے اسکیچ آف ہندی لٹریچر از ایڈون گریبس، اے ہسٹری آف ہندی لٹریچر از ایف۔ ای کے، نیز ہندی ادب سے متعلق دوسری کئی کتابیں اور رپورٹیں۔

[2] سوانح عمری جلال الدین اکبر شہنشاہ ہند صفحہ ۵۵ از دیوان کاہن چند ناظمِ اعظم بلاس پور مطبوعہ جارج اسٹیم پریس لاہور سنہ ۱۹۲۱ء

---

[1] یہ مقام ریواں سے آٹھ نو میل کے فاصلے پر ستنا کی طرف واقع ہے۔ پہلے یہی دار السلطنت تھا۔ اب اس علاقے کا دار الخلافہ ریواں ہے۔ اکبر نامے و منتخب وغیرہ تاریخوں میں اس مقام کا نام "بھتہ" پایا جاتا ہے۔ اسمتھ نے بھی اس کو Bhath رقم کیا ہے (تاریخ ہند)

[2] منتخب التواریخ صفحہ ۳۵۹

[3] تاریخ ہند صفحہ ۹۵۷ از مولوی ذکاء اللہ مطبوعہ انسٹی ٹیوٹ پریس علی گڑھ سنہ ۱۹۱۸ء

تھے۔ نیز بابر نے ہندوستان کے جن چار بڑے راجاؤں کا ذکر کیا ہے۔ ان میں تیسرا راجہ رامچندر ہے۔[2]

سنسکرت کی ایک کتاب[3] میں لکھا ہے کہ "تان سین دیرہ بھان اُدے کا ندیم راجہ رامچندر کے دربار کے بلند پایہ عالم اور کئی زبانوں کی خوبیوں اور گانے کی خوبیوں سے پوری طرح واقف تھے۔ اُن کا سا گانے والا نہ تو پہلے ہوا، نہ اب ہے، اور نہ آئندہ کسی کے ایسے ہونے کی امید ہے۔"[4]

زین خاں کو جب یہ علم ہوا کہ تان سین راجہ رامچندر کے یہاں ہیں تو انھوں نے دربارِ اکبری میں اُن کی تعریف و توصیف کے پُل باندھ دئے وہ خود بلند مرتبہ وسپہ سالار تھے۔ تان سین کو بھی اپنے پاس بُلانا چاہتے تھے۔ اکبر نے جب ان کی تعریف ایک ایسے اہلِ فن سے سُنی جس کا اکبر کو خود بھی تجربہ تھا تو اس نے جلال خاں قورچی[5] کو باندھو بھیجا کہ وہ تان سین کو لے آئے۔[6] بیس سنہ ۹۷۰ھ (۱۵۶۲ء) میں تان سین دربارِ اکبری میں آ گئے۔[7] ان کے آتے ہی اکبر نے دریافت کیا کہ ان کو گانے سے کیا فائدہ ہوا اور انھوں نے اس فن میں اتنا وقت صرف کر کے کیا پایا۔ تان سین نے سب کا ایک جواب یہ دیا کہ مجھ کو تو یہ شرف حاصل ہُوا کہ آپ کے دربار تک میری رسائی ہو گئی۔[8] اکبر بہت خوش ہُوا اور عزت و احترام زیادہ کرنے کے علاوہ اس نے دو کرور دام بھی انعام دئے۔[9] مولوی ذکاء اللہ نے اس رقم کو دو لاکھ روپیہ سکۂ رائج الوقت کے برابر لکھا ہے۔[10]

دربارِ اکبری میں آنے کے بعد تا دمِ مرگ دربار میں رہے۔ یہیں ان کا انتقال ہُوا۔ چنانچہ ابو الفضل لکھتا ہے کہ "چوں فطرتِ مستقیم و جوہرِ قابل داشت بدوام ملازمت و حضور پرسیا ایستادگی شاہنشاہی تہذیب یافت۔"

(اکبر نامہ جلد دوم ص ۲۸)

مرتے وقت آپ نے دو وصیتیں کی تھیں۔ اُن میں سے ایک یہ تھی کہ میری قبر پیر کے قدموں میں ہونی چاہیئے۔ لہٰذا بہ تعمیلِ وصیت ان کو وہیں دفن کیا گیا۔ چونکہ ابتداً ڈھنگ کی چوٹ وہ اپنے پیر کے ماحول میں ضم ہو چکے تھے اس لئے دفن کے وقت کوئی ایسا سوال بھی نہیں اُٹھا جیسا کہ سری کبیر اور گورو نانک کے متعلق تاریخ نے بتایا ہے۔[11]

محکمۂ آثارِ قدیمہ ریاست گوالیار کی جانب سے آپ کے مزار پر ایک تختی انگلستان پر انگریزی اور ہندی میں اور ایک پر اردو میں چھپی ہوئی مہر لگی ہوئی لگی رہتی تھی۔ اُردو کی تختی کی نقل حسبِ ذیل ہے۔

"تان سین کو گویے علمِ موسیقی کا بادشاہ یا نبی گردانتے ہیں۔ آپ نے علمِ موسیقی کی تعلیم گوالیار کے مدرسۂ موسیقی میں حاصل کی۔ یہ مدرسہ راجہ مان سنگھ تنور نے قائم کیا تھا۔ کچھ عرصے تک آپ ریاست ریواں کے راجہ رامچندر کے دربار میں رہے۔ جن سے بادشاہ اکبر نے آپ کو مانگ لیا۔ دربارِ اکبر کے نورتنوں میں آپ بہت ممتاز تھے۔ کہتے ہیں کہ آپ سے اچھا گویا ہندوستان میں آج تک نہیں ہُوا۔

تان سین ہندو تھے جیسا کہ آپ کے نام سے ظاہر ہے۔ لیکن آئینِ اکبری میں شیخ ابو الفضل نے آپ کو "میاں تان سین" لکھا ہے۔ اس مسلمان لقب کے علاوہ یہ واقعہ کہ آپ کو اہلِ اسلام کے قبرستان میں آرامگاہ ابدی ملی ہے ثابت کرتا ہے کہ آپ نے مذہبِ اسلام اختیار کر لیا تھا۔ آپ کی ٹھیک تاریخِ وفات

---

[1] دربارِ اکبری ص ۲۹۵ و منتخب التواریخ ص ۳۵۹

[2] توزک بابری و امرائے ہنود

[3] یہ کتاب ایوان ریاست کی طرف سے شائع کی گئی ہے اور سادھو نامی ایک صاحب کی تصنیف ہے۔

[4] ملاحظہ ہو موصوفہ کتاب کا صفحہ نمبر ۱۲۱-۱۲۲

[5] Armourer

[6] اکبر نامہ ص ۲۲۸ جلد دوم

[7] اکبر نامہ ص ۲۲۸ جلد دوم و تاریخ ہند از تصنیف اسمتھ ص ۱۸۸

[8] ایشیاٹک ریسرچز

[9] "بادشاہ نے بھی ان کی بہت قدردانی کی اور پہلے ہی دن دو کرور دام انعام میں مرحمت فرمائے" امرائے ہنود ص ۲۹۸-ص ۲۹۹ از محمد سعید مارہروی مطبوعہ اورنگ آباد و انجمن ترقی اردو سنہ ۱۹۳۲ء و اکبر نامہ ص ۲۲۸ جلد دوم "خوشوقت شدہ نقود انعام در دامنِ امید ریختند"

[10] تاریخ ہند مولوی ذکاء اللہ ص ۹۵۷

[11] پروفیسر محمد حسین آزاد قصص الہند حصہ دوسرا ص ۲۰۲-۲۰۳

معلوم نہیں - یہ سادہ مقبرہ ایک صاحبِ کمال ماہرِ فن کی بہت معمولی یادگار ہے -

ہر پیشہ ور گویّا جو گوالیار آتا ہے اس مقبرے کی زیارت کو حاضر ہوتا ہے - مقبرے کے قریب ایک املی کا درخت ہے جس کی پتیاں گویّے اور رنڈیاں اس عقیدت سے کھاتی ہیں کہ ان کی آواز میں سُریلا پن آ جائے اور بطور تبرک باہر بھی لے جاتے ہیں - "

Sd./ M. B. GARDE Archeology Deptt.
Gwalior Govt.

"(مطبوعہ عالی جاہ دربار پریس گوالیار)"

---

[1] یہ لکھنا عدم تحقیقات پر مبنی ہے - آپ کی تاریخِ وفات اس وقت کے مؤرخین نے ۹۹۷ھ (۱۵۸۸ء) لکھی ہے - طباطبائی صاحب سیر المتاخرین میں لکھتے ہیں کہ "چوں بادشاہ در فہمِ موسیقی مہارتے تمام و تان سین دریں کار ید بیضا داشت صحبتِ او در گرفت و بمصاحبتِ او اختصاص یافتہ سرمایۂ نشاطِ خاطرِ بادشاہ می بود - در سال سی و چہارم جلوس رخت ہستی بر بست (ص ۱۶۶) اردو میں منشی گوکل پرشاد "مراۃ السلاطین" میں لکھتے ہیں "چونتیسویں[۳۴] سال جلوس کو اس دائرۂ پر شور سے میاں تان سین ناساز ہو کر مقامِ اصلی کو سدھارے -"

اکبر نامے میں ہر سال کے آغاز پر اسلامی، ہندی، فارسی، الٰہی اور انگریزی ہر قسم کی تاریخیں مع یوم ابو الفضل نے لکھی ہیں جس سے صحیح تاریخ حتیٰ کہ گھڑی پل تک کے تعین کرنے میں بھی آسانی ہوتی ہے - جلد سوم جلوسِ اکبری کے چونتیسویں سال میں تان سین کے انتقال کا ذکر موجود ہے - اس سے بحساب انگریزی ۲۶ اپریل ۱۵۸۹ء اور بحساب ہندی سمت ۱۶۴۶ بکرمی تان سین کی تاریخِ وفات اخذ ہوتی ہے - ڈاکٹر ایشوری پرشاد نے ۱۵۸۸ء میں تان سین کی رحلت بتائی ہے - سن عیسوی اور ہجری کے تطابق کرنے میں چند ماہ کی اونچ نیچ ہوتی ہے جس سے سال کے اعداد میں ایک سال کا فرق نظر آنے لگتا ہے - اس سے بچنے کے لئے بعض اہلِ قلم ایک سن کے تطابق میں دو سال کے اعداد لکھ دیا کرتے ہیں -

---

دھرپد راگ بھیرو

تان سین کا کلام

## موسمِ بہار

سگھن بن چھائیو دُرم بیلی مادھو بھون
کوکل کیر کپوت کھنجن اتھی آنند کر
بسنت سرن تین گرام اکیس مورچھنا
تان سین کہے سنو شاہ اکبر

اتی پرکاش بدن بدن ٹپٹپ رنگ لائیو
چھول اور رنگ جھر لائیو
اکنت بکیت لاگ ڈاٹ کر دکھائیو
پرتھم راگ بھیرو میں گائیو

چاروں طرف جنگل ہرے بھرے ہیں اور مادھو بھون طرح طرح کی بیلوں اور رنگین پھولوں سے روشن ہو رہا ہے
اِدھر اُدھر سے کوئل کا میٹھا ترانہ سنائی دے رہا ہے - چاروں طرف رنگ برس رہا ہے
اے شاہِ اکبر ایسے خوش گوار ماحول میں میں نے راگ بھیرو سنایا ہے جو پرتھم راگ مانا جاتا ہے

سرسوتی رانے

آپ خیال ٹھمری اور مراٹھی پد گانے کے لئے مشہور ہیں

چندر شیکھر پنت

آپ کو دھرپد اور دھمار گانے میں خاص مہارت حاصل ہے۔

دبیر خاں

مشہور بین کار

میرا بائی باڑکر

آپ آگرہ گھرانے کی گائکی میں خیال گاتی ہیں۔

# سنگیت کلا کار

میرا چیٹرجی

آپ خیال اور ٹھمری گاتی ہیں

روی شنکر

مشہور ستار نواز

ہیرا بائی بڑودیکر

آپ کیرانہ گھرانے کی ممتاز گانے والی ہیں

عبدالحلیم جعفر

مشہور نوجوان موسیقار

عظمت حسین خاں
آپ 'خیال' کے
ممتاز گانے والے ہیں

شکور خاں
مشہور
سارنگی نواز

گنگو بائی ہنگل
آپ کیرانہ گائگی کے ممتاز نمائندہ
کی حیثیت سے مشہور ہیں

رام چتر ملک
خیال اور دھرپد کے
مشہور گانے والے

جی۔این بالاسبرامنیم
آپ کا شمار جنوبی ہند کے مشہور اور ممتاز
گانے والوں میں ہے

ایم ایم دنڈپانی دیسیکر
آپ بھجن گانے کے لئے
مشہور ہیں

نثار حسین خاں
خیال اور ترانہ کے
مشہور موسیقار

ڈی کے پٹامل
کرناٹکی موسیقی کی
ممتاز گانے والی

...ام چیتر ملک

...خیال اور دھرپد کے

...مشہور گانے والے

مدورائے منی آیئر

جنوبی ہند کے

مشہور موسیقار

کے۔ ایس نارائن سوامی

آپ

وینا بجاتے ہیں

وی۔جی جوگ

مشہور

وائلن بجانے والے

ونائک راؤ پٹوردھن

مشہور

موسیقار

...کے پیٹا مل

...کی موسیقی کی

...گانے والی

لکشمی بائی کیلکر

آپ گوالیار گھرانے کی گائکی ہیں

"خیال" گاتی ہیں

پال گھاٹ کے وی نارائن سوامی

کرناٹکی موسیقی کے

مشہور موسیقار

بھیم سین جوشی

آپ کو "خیال" گانے میں

ملکہ حاصل ہے

غلام صابر

ممتاز

سارنگی نواز

پنّالال گھوش
آپ کو
بانسری
بجاتے ہیں
ید طُولیٰ
حاصل ہے

ٹی جیامل اور ٹی بالاسرسوتی
جنوبی ہند کی دو مشہور موسیقار

رسولن بائی
آپ پورب انگ میں ٹھمری گانے کے
لئے مشہور ہیں۔ اس کے علاوہ دلچسپ انداز
میں ٹپّہ، پوربی دادرا اور مختلف قسم
کے لوک گیت بھی گاتی ہیں۔

ٹی وسوانا تھن
جنوبی ہند
کے مشہور
بانسری
بجانے والے

مانک ورما
آپ خیال، ٹھمری اور
بھاوگیت گاتی ہیں

گرجا دیوی
آپ 'خیال' گانے کے
لئے مشہور ہیں اور ٹھمری
اور لوک گیت مثلاً
کجری وغیرہ بھی گاتی ہیں

امتیاز علی قریشی

# ہندوستان کے چند مشہور موسیقار

ہندوستان ہزاروں برس سے راگ اور رنگ کی سرزمین ہے۔ یہاں دیوتاؤں کو خوش کرنے کا دل پسند اور پسندیدہ وسیلہ رقص و سرود تھا۔ اس لئے اس کی تحصیل ریاضت روحانی اور عبادت شمار ہوتی تھی۔ اسی خلوص کا نتیجہ تھا کہ بڑے بڑے ماہرین موسیقی پیدا ہوئے اور اپنی سحر آفرین تانوں سے مردہ دلوں کو امر بنا کر دنیا سے رخصت ہو گئے، اور اسی سعی و کاوش کا اثر تھا کہ اس فن نے وہ بہار پکڑی دیکھئے کہ آج بھی دنیا کا کوئی ملک موسیقی میں ہندوستان کا ہمسر نظر نہیں آتا اور ہندی موسیقی جیسی فنی وسعت، نزاکت اور رفعت کسی اور جگہ پائی جاتی ہے۔

ایک مشہور مصنف نے لکھا ہے کہ،

"پہلے جمیع شرفا، امرا و فقرا اس علم شریف کو اعلیٰ تر سمجھ کر عبادۃً کرتے تھے اور ہنگام جلسہ گانے والا تخلیۃً اوپر بیٹھ کر گاتا تھا اور سامعین تادیباً نیچے بیٹھ کے سنتے تھے۔ عہد سلاطین اہنود میں توجہ گانے کی زیادہ از بیان تھی، اور زمانۂ اسلام میں بھی باعث کمالات و لاپروائی رعایت و زاہدی کے قدر و منزلت برابر ہوتی رہی، نہ زمانۂ تغلق بادشاہ سے ڈھاڑیوں کو حکم سامنے بیٹھ کے گانے کا ہوا، اور اُن لوگوں نے بھی اس علم کو پیشۂ رزق کیا اور عہد اکبر میں نا انتہا منزلت گانے کی ہوئی اور کثرت اس پیشہ کی بدرجۂ اتم پہنچی، یہاں تک کہ ۷۱ سو چوکی گویوں کی شمار تک آئی۔"

(معدن الموسیقی ۲۱)

ایک اور محقق کہتا ہے کہ "راگ دکن میں پیدا ہوا، ہند میں جوان ہوا، پنجاب میں بڈھا ہوا اور کشمیر جنت نظیر میں بہشت نصیب ہوا۔"[1]

چنانچہ واقعہ بھی یہی ہے کہ ۶۹۳ھ (۱۲۹۴ء) میں سلطان علاؤالدین خلجی نے بنگال اور ۷۱۰ھ (۱۳۱۰ء) میں ملک کافور نے جنوبی ہندوستان پر قبضہ کیا، تو وہاں کے ماہر گویے شمالی ہند میں لا کر آباد کئے گئے اور اسی وقت سے یہاں موسیقی کا چرچا بڑھا اور بادشاہوں، امیروں اور جاگیرداروں کے درباروں میں گانے بجانے اور ناچنے کی قدر ہونے لگی۔ تا آنکہ مغلوں کے عہد میں بہت سے ساز، نغمے، گویئے اور خوانندے ایران سے آکر بس گئے۔ اس میل جول سے ہندی موسیقی نے عجمی اثرات بھی قبول کئے اور ایک نیا انداز پیدا ہو گیا۔

اگر تاریخ نے اُن موسیقاروں کے نام محفوظ کر لئے ہوتے، جن کے نغموں سے ہر عہد کے شاہی دربار گونجا کرتے تھے تو آج ایک خاصی بڑی کتاب تیار ہو جاتی۔ مگر دوسرے اہلِ کمال کی طرح اُن کے نام بھی حرفِ غلط کی طرح مٹائے گئے اور اب تاریخ و تذکرے کی کتابیں چھاپنے سے تھوڑے سے موسیقاروں کا تذکرہ مل جاتا ہے۔ مگر ان میں بہت کم ایسے خوش نصیب ہیں، جن کے تفصیلی

---

(۱) غنچۂ راگ

(۲) ابوالفضل نے آئینِ اکبری ۲۰۹ میں ۳۴ ماہرین موسیقی کے نام لکھے ہیں، ان میں ہندوستان، ایران اور توران سب ملکوں کے افراد شامل ہیں۔

حالات بیان کئے گئے ہیں ورنہ زیادہ تر وہی ہیں جن کے واقعاتِ زندگی نہ ملنے کے برابر ہیں۔

ذیل میں چند موسیقی دانوں کے نام اور مختصر حالات پیش کئے جاتے ہیں، ممکن ہے کہ اس فن پر کام کرنے والوں کو تھوڑا بہت فائدہ پہنچ جائے۔

ان موسیقاروں کے تذکرے سے پہلے یہ جان لینا ضروری ہے کہ اہلِ ہند نے اس فن کے جاننے والوں کی پانچ قسمیں قرار دی ہیں[1]:-

١۔ پنڈت، جسے بقدرِ ضرورت موسیقی کا علم ہو۔

٢۔ گنی، جو پنڈت سے زیادہ علمِ موسیقی رکھتا ہو۔

٣۔ گندھرپ، جو گنی سے زیادہ اس علم کا ماہر ہو۔

٤۔ گائن، جو گندھرپ سے بھی بالاتر ہو۔

٥۔ نائک، جو موسیقی کے علم اور عمل دونوں میں یکتا ہو۔

اس بات پر اہلِ فن کا اتفاق ہے کہ مدتِ دراز سے نائک کوئی نہ ہو سکا۔ واجد علی شاہ نے نائک کی جو تعریف کی ہے اس سے یہ بات بخوبی واضح ہو جاتی ہے وہ فرماتے ہیں کہ نائک اُسے کہتے ہیں:

١۔ جس کے قابو میں کم از کم تین سُر ہوں۔

٢۔ جو تمام قسم کے ساز، راگ، ناچ اور بھاؤ پر قادر ہو۔

٣۔ جو ہر طرح کی تصنیف کر سکتا ہو۔

٤۔ جس کے گانے کا سُننے والوں پر اثر ہو۔

٥۔ روپے کا لالچ یا اور کسی طرح کی لاگ مطلق نہ رکھتا ہو

٦۔ جوگ پر عامل ہو

٧۔ یا تو پورا گوشہ نشین ہو، ورنہ بھرپور صحرا گرد

٨۔ مذکورۂ بالا صفات اور اجتہاد میں اپنے عہد کا بے نظیر شخص ہو۔

٩۔ شعر، غزل، دادرہ، چھند، پربند، گیت، سنگیت اور اس کے امثال کو ہر مقام پر، ہر جگہ، ہر فصل میں اور آٹھ پاس کے ہر حصے میں گانے سے عاری نہ ہو۔

١٠۔ لڑائی جھگڑے سے، جو بے وقوفوں اور نادانوں کا کام ہے، پوری طرح بچتا ہو۔

١١۔ از راہِ عجز و خاکساری اپنے آپ کو چکی پیسنے والی عورتوں سے زیادہ گھٹیا جانتا ہو۔

١٢۔ اور اس پر قدرت رکھتا ہو کہ جب چاہے سُننے والوں کو رُلا دے، جب چاہے ہنسا دے اور جب چاہے صحرا نورد بنا دے۔

اہلِ تحقیق کی رائے جان لینے کے بعد چند مشہور ماہرینِ فن کے مختصر حالات ملاحظہ فرمائیے:

## امیر خسرو دہلوی

سلطان علاء الدین خلجی کے عہد میں جو موسیقی دان نائک ملنے جاتے تھے، اُن میں خسرو بہت ممتاز ہیں۔ یہ عربی، فارسی، ترکی اور ہندی کے بہت بڑے عالم تھے۔ فارسی اور ہندی زبان کے مشہور شاعر اور نثر نویس بھی تھے۔ شاہ نظام الدین اولیاؒ کی دعا سے انھیں قبولِ عام حاصل ہوا۔ چنانچہ عمر بھر بادشاہوں کے ندیم، ادیبوں اور شاعروں کے ہمدم، صوفیوں کے ہم نفس اور موسیقاروں کے ہم صفیر رہے اور آج تک محفلِ علم و فن میں اُستاد شمار کئے جاتے ہیں۔

خسرو کے زمانے تک گیتوں کا ملا جلا استنت اگیت اور چھند پرتی جو کرناٹکی زبان میں گائے جاتے تھے۔ شمالی ہند کے لوگ دکنی زبانوں سے عموماً ناواقف تھے، اس لئے صرف نغمے سے حظ اٹھاتے مگر کلام کا لطف حاصل نہیں کر سکتے تھے۔ خسرو نے عجمی موسیقی کے انداز پر ہندوستانی میں قول، قلبانہ، ترانہ اور نقش و گل وغیرہ اختراع کئے جن کی تعداد ١٢ بتائی جاتی ہے۔ اسی طرح چوتالہ، تیوراء، روپک وغیرہ تالوں کی جگہ خمسہ، فرد، سواری، فرودست وغیرہ تالیں قرار دیں۔ سازوں میں ہندوستانی ستار بھی انھیں کی ایجاد بتایا جاتا ہے جو ایرانی ستار کی اصلاح شدہ شکل ہے۔ بادشاہ نامے میں خیال کو بھی انھیں کی اختراع قرار دیا گیا ہے۔[2]

امیر خسرو نے اپنے پیر کے انتقال کے چند ماہ بعد ٧٢٥ھ (١٣٢٥ء) میں انتقال کیا۔[3]

---

١۔ معدن الموسیقی ٢٠ و صوت المبارک ٤٧

٢۔ صوت المبارک صہ ٢٤

٣۔ بادشاہ نامہ ٢/٥ خلاصۃ العیش عالم شاہ، مرآت آفتاب نما ٣٨٨ الف، تاریخ محمدی، صوت المبارک ٤٤ و ٤٥

ان کے معاصرین میں سے گوپال، بخشو، پانڈوی اور لوہنگ بھی نائک شمار کئے جاتے ہیں۔[۱]

## سُلطان حُسینؔ شرقی

جون پور کے شرقی خاندان کا آخری بادشاہ اور فن موسیقی کا ایسا ماہر تھا کہ کسی گویے کو خاطر میں نہ لاتا تھا۔ اسے بھی ۱۲ راگنیوں کا موجد بتایا جاتا ہے، جن میں سے گورسیام، ملار سیام اور بھوپالی سیام وغیرہ مشہور ہیں۔ چار تو ڑیاں اور ایک اساوری بھی اس نے ایجاد کی تھی جو جون پوری توڑی اور حسین پوری اساوری کے نام سے مشہور ہیں۔ بعض کے نزدیک خیال بھی اسی کی اختراع ہے چنانچہ واجد علی شاہ اسے دھرپد کی جگہ خیال ہی کا نائک مانتے ہیں۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس نے بہت سے خیال لکھے ہیں۔ اس نے ۱۹ سال حکومت کی۔ ۴۰ برس معزول رہا، اور ۹۰۵ھ (۱۴۹۹ء) میں مر گیا۔[۲]

## راجہ مان والی گوالیر

راجہ مان ۸۹۱ھ (۱۴۸۶ء) میں گوالیر کا فرماں روا ہوا، اور ۹۰۹ھ (۱۵۱۶ء) میں فوت ہو گیا۔

یہ موسیقی کا نہ صرف بہت بڑا قدر دان تھا بلکہ خود بھی اس فن کے کاملوں میں شمار کیا جاتا تھا۔ نائک بیجو، جو اپنے زمانے کا بے نظیر اور مشہور موسیقار ہے، اس کا درباری گویا اور نائک بخشو اسی کا تربیت دیا ہوا تھا۔ اس نے گوالیا کو موسیقی کا دار العلم بنا دیا تھا۔ چنانچہ اکبری دربار کے ۳۴ نامی گویوں میں سے ۱۶ گوالیار کے رہنے والے تھے۔ یہ پہلا شخص ہے جس نے گوالیری زبان میں نظمیں لکھیں، اور ایک طرز جدید کا موجد ہوا۔ اسی نے کرشن جی کے متعلق تصنیفات کا نام بشن پد رکھا اور دوسرے مذہبی بزرگوں کی تعریف یا ارباب ثروت کی مدح یا مراتب عشق کے تذکرے سے متعلق نظموں کو استت

---

۱ سرمایۂ عشرت ۳۱۵ معدن الموسیقی ۲۱

۲ بادشاہ نامہ ۲/۶، خلاصۃ العیش عالم شاہی ۹۴ ب، مرآۃ آفتاب نما ۳۹۱ ب

اور دھرپد نام دیا۔[۱]

## سُلطان مظفر گجراتی

یہ سلطان محمود بیگڑا والی گجرات کا بیٹا اور وہاں کا آٹھواں بادشاہ تھا۔ علم و فضل اور عدل و انصاف کی صفتیں قدرت نے عطا کی تھیں۔ اس لئے رعایا میں بہت مقبول تھا۔

علم موسیقی میں بڑی مہارت حاصل کی تھی، خوش آواز بھی بہت تھا ہر ساز کے بجانے پر قدرت تھی۔ اس کے عہد کے استاد اس کی شاگردی پر فخر کرتے تھے اور تمام فنونِ موسیقی میں کامل مانتے تھے۔ اس نے اپنی سرپرستی سے گجرات کو موسیقی کا مخزن بنا دیا تھا۔[۲]

۵۶ سال کی عمر میں ۲ جمادی الآخرہ ۹۳۲ھ (۱۵۲۶ء) کو اس نے انتقال کیا۔

اس کا بیٹا سلطان بہادر والیٔ گجرات بھی موسیقی کا مربی تھا۔ نائک بخشو اور نائک بیجو اس کے درباری موسیقار تھے۔[۳]

مظفر کے پوتے سلطان محمود ثانی ۹۶۱ھ (۱۵۵۴ء) کے وزیر دریاخاں نے بھی فن کی بڑی قدر و منزلت کی تھی۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اس کے عہدِ وزارت (۹۴۵ - ۹۶۱ھ مطابق ۱۵۳۸ - ۵۴ء) میں احمد آباد کے در و دیوار سے نغموں کی صدا آنے لگی اور گھر گھر گانے بجانے کا چرچا ہو گیا۔ اس کے دربار کے کلاونتوں میں سے حسب ذیل کا ذکر مرآت سکندری میں کیا گیا ہے۔[۴]

۱۔ نائک ابھو۔ اس کا نغمہ نائک گوپال کی مردہ ہڈیوں میں رُوح پھونکتا تھا۔

۲۔ نائک حسینی۔ یہ نائک بخشو کا بیٹا تھا اور اپنے عہد کا بہت

---

۱ بادشاہ نامہ ۲/۶ و خلاصۃ العیش ۹۴ اب، مرآت آفتاب نما ۳۸۸ - الف

۲ مرآت سکندری

۳ بادشاہ نامہ ۲/۷

۴ مرآت سکندری ۲۶۸

بڑا گویّا مانا جاتا تھا
۳۔ رنگ خاں ۴۔ لچھمی یہ دونوں نائک چرجو کے بیٹے تھے
۵۔ کیم ہرمن، یہ بھی بلا کا گویّا تھا۔

## نائک بخشو

اس نے راجہ مان والیٔ گوالیر سے تربیت پائی تھی، عام طور پر گویّے کم از کم دو مل کر اچھا گاتے ہیں۔ لیکن یہ تنہا اچھا گاتا تھا اور ٹیپ نہایت بلند اٹھاتا تھا۔ الاپ میں انوکھی طرز کا مالک تھا۔ اس نے دھرپد کو درجۂ کمال تک پہنچا دیا تھا

گانے میں یہ اثر تھا کہ جنگلی ہرن سر جھکا کر اس کے سامنے کھڑے ہو جاتے تھے۔ یہ پہچان کے لئے ان کے گلے میں مالا ڈال آتا تھا۔

راجہ مان کے بعد کچھ دن اس کے بعد راجہ بکرما جیت کے پاس رہا جب اس کا ملک ہاتھ سے نکل گیا تو راجہ کیرت والی کالنجر کے پاس چلا گیا۔ اور کچھ دن وہاں گزارے۔ سلطان بہادر گجراتی نے اس کے کمال کا چرچا سن کر راجہ کیرت سے مانگ لیا اور اپنی ملازمت میں داخل کر کے بہت مسرور ہوا۔

نائک بخشو نے بھی بہت تصرفات کئے ہیں۔ چنانچہ توڑی میں دیبکار کو داخل کر کے سلطان بہادر گجراتی کے نام پر بہادری توڑی نام رکھا۔ اسی طرح کانہڑے میں سیام کو داخل کر کے نائکی کانہڑا نام رکھا۔ اور کلیان میں تصرف کر کے نائکی کلیان مشہور کیا۔ بقول صادق علی خاں آج کل ہندوستانی گویوں کا دار و مدار بخشو اور تان سین کی تصنیفات پر ہے۔[۱]

## نائک بیجو

یہ اپنے عہد کے کلاونتوں کا سردار مانا جاتا ہے اور بیجو باورا کے نام سے مشہور ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس نے لوہاروں کی بھٹی پھونک پھونک کر گمرکی اور مرکی کو سیکھا تھا۔ اور آخرکار ماہر موسیقار بن گیا۔

اس کے گانے کے اثر کا اندازہ اس سے کیجئے کہ جب ہمایوں نے گجرات کو تسخیر کرنے کا ارادہ کیا اور سپاہی نے شہر مانڈو میں فتح پائی تو جس دن بادشاہ نے لال کپڑے پہن کر قتل عام کا حکم دے دیا۔ اس ہنگامے میں نائک بیجو جو سلطان بہادر کا مقرب تھا ایک مغل کے ہاتھ پڑ گیا۔ وہ چاہتا تھا کہ اسے قتل کر دے۔ نائک نے کہا کہ میرے مارنے سے تجھے کیا فائدہ پہنچے گا۔ میں برابر سونا تولی کر دے دوں گا کیونکہ میں سلطان بہادر کا مقرب ہوں۔ مغل اپنی پگڑی سے اس کے ہاتھ باندھ کر الگ بیٹھ گیا۔

اتفاقاً ایک راجپوت جو ہمایوں کے ساتھ تھا اور بیجو کو جانتا تھا ادھر سے گزر رہا اور بیجو کو مغل سے چھڑا کر اپنے ساتھ لے گیا۔ مغل تلوار کھینچ کر شور مچاتا پیچھے ہو لیا یہاں تک کہ دونوں بادشاہ کے حضور میں پہنچ گئے۔ بادشاہ اس وقت بہت غضب میں تھا۔ مغل نے شور مچایا کہ میرا قیدی جو سلطان بہادر کا مقرب ہے اس ہندو راجپوت سے مجھے دلائیے۔ اس درمیان میں خوشحال بیگ قورچی نے جو اکثر سلطان بہادر کے پاس جایا کرتا تھا اور بیجو کو پہچانتا تھا، عرض کیا کہ یہ کلاونت گویوں کا بادشاہ ہے۔ ہمایوں نے اس کی طرف غصے سے دیکھا اس نے وہی لفظ دہرائے اور کہنے لگا قربان جاؤں لوگ کہتے ہیں کہ اس زمانے میں اس کا ثانی موجود نہیں۔ بادشاہ کا غصہ ٹھنڈا پڑ گیا۔ بیجو کو حکم ہوا کہ کچھ گائے۔ بیجو فارسی نغموں میں بڑی مہارت رکھتا تھا۔ فوراً گانے لگا۔ بادشاہ پر بڑا اثر ہوا اور اس کے مزاج میں فوراً تغیر ہو گیا۔ غضب رحم سے بدل گیا اور شرخ لباس اتار کر ہرا خلعت پہن لیا اور بیجو کو خلعت خاصہ دے کر فرمایا کہ جو چاہے گا پائے گا۔ اس نے عرض کیا کہ میرے بہت عزیز و اقربا گرفتار ہیں۔ ان کی رہائی کا حکم ہو جائے۔ بادشاہ نے منظور کر لیا اور خاصے کا ترکش بیجو کی کمر میں باندھ کر اور خاصے کا گھوڑا دے کر چند مقرب ہمراہ کر کے فرمایا کہ بیجو جس کسی کو چھڑانا چاہے وہ چھوڑ دیا جائے۔ بیجو نے بہت سے اپنے شناسا چھڑا لئے۔ ہمایوں نے اسے اپنا مقرب خاص بنایا اور انعام و اکرام سے نوازنے لگا۔ بیجو جو انعام پاتا

---

۱- بادشاہ نامہ ۲/۶ خلاصۃ العیش ۱۴۷ - الف مرآت آفتاب نما ۳۸۸ ب سرمایۂ عشرت ۳۱۸

اس مل کو دے دیتا اور کہتا کہ اس نے میری جان بخشی کی تھی۔
کچھ مدت کے بعد بیجو بھاگ کر سلطان باز بہادر کے پاس چلا گیا۔ سلطان بہادر نے اسے دیکھ کر کہا کہ میں نے اپنی کھوئی ہوئی دولت پالی۔ ہمایوں کو معلوم ہوا کہ بیجو بھاگ گیا ہے تو اس نے افسوس کی راہ سے کہا کہ بدنصیب نائک بھاگ گیا۔ اگر ہماری حضوری میں رہ جاتا تو اتنا پاتا کہ سلطان بہادر کو بھول جاتا۔[1]

## نائک گوپال

نائک بیجو کا خادم اور شاگرد ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس سے آگے نکل گیا تھا۔ اس کی نغمہ سرائی میں یہ اثر تھا کہ ایک بار کوئی راجہ اس کے پاس آیا۔ گوپال اس وقت عبادتی گانا گا رہا تھا۔ اس نے راجہ کی طرف متوجہ نہ ہوا۔ راجہ کے دل پر یہ بات بہت گراں گزری۔ لیکن ابھی تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ راجہ کے ساتھی بے ہوش ہو کر گھوڑوں سے گرنے لگے اور آخر میں خود راجہ بھی بے خود ہو کر گر پڑا۔ کچھ دیر کے بعد ہوش میں آیا تو بڑی معذرت کی اور گوپال کی تعظیم و توقیر میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔
گوپال سلطان بہادر گجراتی کے عہد میں بڑی عزت کے ساتھ رہا، اور آج تک گوپال نائک کی حیثیت سے مشہور ہے۔[2]

## سلطان باز بہادر

اس کا اصل نام ملک بایزید تھا۔ شجاع خاں اپنے باپ کے بجائے ۹۶۲ھ (۱۵۵۵ء) میں حاکم مالوہ ہوا۔ تخت نشین ہونے پر سلطان باز بہادر کا لقب اختیار کیا اور مالوے کے چند مشہور شہروں پر جو اس وقت تک خود مختار تھے قبضہ کر لیا۔ وہ اپنے وقت کی ایک شاعرہ روپ متی پر عاشق تھا۔ اس کے عشق کی کہانی نے اس قدر شہرت پکڑی کہ اس کے بعد یہ قصہ گیتوں میں گایا گیا! اس نے ۱۷ برس حکومت کی۔

---

۱۔ مرآت سکندری ۲۴۹، خلاصۃ العیش عالم شاہی ۱۰۴۶ - الف، مرآت آفتاب نما ۳۸۹ - الف، غنچۂ راگ ۴۰، صوت المبارک ۱۰۰، سرمایۂ عشرت ۳۱۷
۲۔ مرآت سکندری، خلاصۃ العیش ۱۰۴۵ - الف، مرآت آفتاب نما ۳۸۹ ب، معدن الموسیقی ۲۲

باز بہادر کے عہد میں مالوہ فن موسیقی کا گھر بن گیا تھا۔ خود باز بہادر اس فن میں بڑا استاد شمار کیا جاتا تھا۔ ابوالفضل نے آئین اکبری میں لکھا ہے کہ گویندگی میں اس کا منفرد ہمتا موجود نہ تھا۔ اس کے گانے کا خاص طرز تھا جسے باز خانی کہتے ہیں۔ اس کی محبوب بیوی روپ متی بھی علم موسیقی میں کمال رکھتی تھی۔ اس نے ۹۶۸ھ میں اپنے شوہر کی شکست کے بعد خودکشی کر لی۔[1]

## بابا رام داس

یہ گوالیر کا باشندہ اور سلیم شاہی و اکبری دربار کا موسیقار تھا۔ خانخاناں عبدالرحیم کا بھی خلوت و جلوت میں ہمدم و محرم رہا۔ آواز ایسی پائی تھی کہ خانخاناں اس کے گانے پر جھومتا آب دیدہ ہو جایا کرتا تھا۔ اس نے رام داس کو بھی ایک لاکھ تنکے انعام میں دیئے تھے۔ رام داس کو تان سین کا استاد بھی کہا جاتا ہے۔ اس کا بیٹا سورداس بھی استاد گویا تھا۔ ان دونوں کے دھرپد اور بشن پد مشہور ہیں۔[2]

## تان سین

یہ شیخ محمد غوث گوالیاری کی دعا سے پیدا ہوا تھا۔ دس سال کا تھا جو اس کا باپ شیخ کی خدمت میں لایا۔ انھوں نے اپنا پس خوردہ تان سین کو کھلا دیا۔ تان سین کے باپ نے کہا کہ ہمارے دین سے نکل گیا۔ اب آپ ہی کی خدمت میں رہے گا۔ چنانچہ تان سین ان کے پاس رہنے لگا۔ شیخ کے انتقال کے بعد غم غلط کرنے کے لئے نائک بکسو کی تصنیفات سے موسیقی کا فن سیکھا۔
شیر شاہ کے بیٹے دولت خاں پر عاشق تھا۔ اس کے مرنے کے بعد راجہ رام چند بگھیلہ کے پاس چلا گیا۔ اس نے تان سین کی اتنی قدر و منزلت کی کہ بیان سے باہر ہے چناں چہ ایک دن میں ایک کروڑ روپے اسے عطا کئے۔ جب اس فن میں اس کی مہارت کا شہرہ اکبر کے دربار تک پہنچا تو اس نے راجہ سے تان سین کو مانگ لیا۔ اس کی نادر نغمہ کاری نے بادشاہ کو بہت مسرور

---

۱۔ تاریخ محمدی، آقا ہوس المشاہیر، خلاصۃ العیش ۱۰۵ ب، مرآت آفتاب نما ۳۹۶ - الف، تاریخ بدایونی، اکبرنامہ، طبقات اکبری
۲۔ خلاصۃ العیش ۱۰۴۹ - الف، مرآت آفتاب نما ۳۹۰ - الف، آئین اکبری ۲۰۹، بدایونی ۲/۴۲

گیا اور دربار میں بڑی عزت و اعتبار سے رہنے لگا۔

تان سین نے جمادی الآخرہ ۹۹۷ھ (۱۵۸۹ء) میں انتقال کیا ہے[1]

تان سین کے تصرفات کے متعلق یہ ہے کہ اس نے کانہڑے میں ملار اور کلیان کو ملا کر اس کا نام درباری کانہڑا رکھا اور اکبر کے سامنے پیش کیا اور اساوری اور گندھار کو ملا کر لفظ جوگیا بڑھایا اور ملار میں کانہڑے کو داخل کر کے میاں کی ملار نام رکھا اور میاں کی توڑی اور میاں کی سارنگ جو مشہور ہیں یہ بھی اسی کے تصرفات میں داخل ہیں۔

یہ ملحوظ رہے کہ میاں تان سین کو اس شہرت کے باوجود فن کے دربار سے صرف گندھرب کا رتبہ ملا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ پہلے یہ فن مذہبی ریاضت شمار ہوتا تھا۔ تان سین نے اسے ذریعۂ معاش بنا کر اکبر کے سامنے دستِ حرص پھیلایا اس لیے اعلیٰ علمی رتبہ حاصل نہ ہو سکا۔ نیز اس کی دیکھا دیکھی دوسرے موسیقی دانوں نے بھی موسیقی کو ذریعۂ معاش بنا کر فن کی مٹی پلید کر دی[2] (نقلِ کفر کفر نہ باشد (ادارہ))

## چاند خاں اور سورج خاں

یہ دونوں بھائی گوالیر کے باشندے تھے اور اکبر کے عہد میں میاں تان سین کے سامنے تان ملاتے تھے۔ فرق صرف یہ تھا کہ چاند خاں رات کے کل راگ اور راگنیاں گایا کرتا اور سس تخلص کرتا تھا اور سورج خاں دن کے کل راگ راگنیاں گاتا اور اس کا تخلص روی (سورج) تھا۔ یہ دونوں بڑے زبردست گویے شمار کیے جاتے تھے اور تان سین کی طرح گندھرب کا درجہ حاصل کر چکے تھے

ان کے ریاض کا اندازہ اس بات سے کیجیے کہ چاند خاں نے بارہ برس تک اپنے بیٹے کو ایک استھائی کی تعلیم دی۔ اس کی بیوی نے یہ دیکھ کر سمجھا کہ چاند خاں بیٹے کو سکھانا نہیں چاہتا۔ ٹال مٹول کر رہا ہے۔ اس پر وہ جھلائی اور باپ بیٹے دونوں کو برا بھلا کہا۔ چاند خاں نے دوسری استھائی شروع کرا دی۔ مگر ساتھ ہی بیوی سے کہا کہ یہ تم نے بیٹے سے دشمنی کی ہے۔ اب یہ درجۂ کمال کو نہیں پہنچ سکتا[3]

---

۱۔ آئینِ اکبری ۲۰۹، اکبر نامہ ۳/۵۶۱، تاریخ محمدی، تاریخ بدایونی ۲/۲۳۵، بادشاہ نامہ ۲/۷، خلاصۃ العیش ۴۷-۱الف، مرآتِ آفتاب نما ۳۹۰ الف۔

۲۔ معدن الموسیقی ۲۱، غنچۂ راگ ۴۰ وصوت المبارک ۷۴

۳۔ آئینِ اکبری ۲۰۹، سرمایۂ عشرت ۳۱۵، صوت المبارک ۹۳

## تان ترنگ خاں

میاں تان سین کے تین بیٹے تھے۔ بلاس خاں، سورت سین اور تان ترنگ خاں۔ یوں تو تینوں اپنے فن میں ماہر تھے۔ لیکن تان ترنگ خاں ان سب میں ممتاز تھا۔ ابوالفضل نے دربارِ اکبری کے گویوں میں اس کا ذکر کیا ہے۔ یہ بھی گندھرب کے درجے تک پہنچ گیا تھا[1]

بلاس خاں کی نکالی ہوئی توڑی، بلاس خانی توڑی کے نام سے مشہور ہے[2]

## مرزا عاقل

باقر خاں کا بیٹا اور میاں تان سین کا شاگرد تھا۔ اس نے بھی گندھرب کا درجہ حاصل کر لیا تھا[3]۔ ذوالقرنین فرنگی ادمنی اس کا شاگرد ہے جو اپنے عہد کا ممتاز موسیقی داں، شہرۂ آفاق گویا اور عہدِ شاہجہاں کے منصب داروں میں شامل تھا[4]

## لعل کلاونت

گوالیر کا رہنے والا اور اکبر کے مقرب گویوں میں تھا۔ بچپن سے اکبر کی خدمت میں حاضر رہا اور اسی کی تربیت میں جوان ہو کر کامل فن بنا۔ اکبر جوگ اور راگنی ہندی زبان اور روش کی سند اسی سے یاد کر لیا کرتا تھا۔ ۷۰ برس کی عمر پا کر ۲ رجب ۱۰۱۷ھ (۱۶۰۸ء) کو مر گیا۔ اس کی ایک منظورِ نظر باندی تھی۔ جس کے ہاتھ سے روزانہ افیون کھایا کرتا تھا۔ اس نے آقا کے مرنے کے بعد افیون کھا کر خودکشی کر لی[5]

## نائک چرجو

گوالیار کا باشندہ اور اکبری دربار کا مشہور موسیقار تھا۔ اپنے علم و فضل کے

---

۱۔ آئینِ اکبری ۲۰۹، لمحۂ سعادت ۴۴ ۲۔ صوت المبارک

۳۔ خلاصۃ العیش، مرآتِ آفتاب نما ۳۹۱ ب

۴۔ بادشاہ نامہ ۲/۷۸، خلاصۃ العیش و مرآتِ آفتاب نما۔

۵۔ آئینِ اکبری ۲۰۹، تزکِ جہانگیری ۷۱، اقبال نامۂ جہانگیری قلمی ۸۱، نسخۂ رام پور، تاریخ محمدی

کمال کی بنا پر نائک شمار کیا جاتا ہے۔ یہ چار شعروں میں سے دو کو کام میں لا سکتا تھا

اس کا بیٹا پرbین خاں بھی اکبر کے دربار کا متوسل تھا اور بین بجانے میں کمال رکھتا تھا[1]

## سبحان خاں

اس کا اصلی خطاب مہر جان خاں تھا جو کثرتِ استعمال سے سبحان خاں ہو گیا ہے۔ یہ بھی گوالیر کا باشندہ اور اکبر کا درباری گویا تھا۔ اس نے سفرِ بیت اللہ بھی کیا تھا اور مدینہ منورہ میں اپنا نعتیہ کلام پڑھ کر وہاں کے اہلِ ذوق سے بڑی داد حاصل کی تھی۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس نے کسی بادشاہ کی فرمائش پر دیپک راگ بھی گایا تھا۔

اس کا بھائی چتر خاں بھی اکبری دربار کا گویا تھا۔[2]

## لعل خاں کلاونت

یہ بلاس خاں (پسرِ تان سین) کا داماد اور شاہجہانی دربار کے موسیقاروں میں سرآمد و ممتاز تھا۔ تان سین کا انداز اُس کے شاگردوں سے سیکھا اور اُس کا دھرپد خود اُسی کی روش سے بے نظیر گاتے۔ یکم رجب ۱۰۴۷ھ (۱۶۳۷ء) کو شاہجہان نے گن سمندر خاں خطاب دیا۔ اس کے چار بیٹے تھے جو گانے میں اس کے ساتھ رہتے تھے۔ گن سمندر خاں نے ربیع الثانی ۱۰۶۶ھ (۱۶۵۲ء) میں آگرہ میں انتقال کیا۔[3]

## خوشحال خاں

گن سمندر خاں کا بیٹا اور بلاس خاں (پسرِ تان سین) کا نواسا تھا۔ اپنے بھائیوں میں بہترین گویا تھا۔ شاہجہان کو اس کا نغمہ بہت بھاتا تھا۔ فہم اور سلیقہ درست کا مالک تھا اور شاہجہاں کے نام سے اپنی تصنیفات کیا کرتا تھا۔

ایک دن شاہجہاں نے علی مردان خاں سے پوچھا کہ تمہاری نظر میں کون سا شاہزادہ بادشاہ بنے گا۔ علی مردان خاں بہت دانشمند آدمی تھا اس بات کو تاڑ گیا کہ بادشاہ کی توجہ داراشکوہ کی طرف ہے، حالانکہ وہ بادشاہ بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ ساتھ ہی یہ خیال آیا کہ صاف عرض کرتا ہوں تو خلافِ ادب ہوگا اور غلط بات کہنا بندگی اور دیانت کے منافی ہے۔ ان امور کا لحاظ کر کے کہنے لگا کہ جس شاہزادے کا رفیق مرشد قلی خاں ہوگا غالباً وہی کامیاب ہوگا۔ خان مذکور شاہ عباس ثانی والیِ ایران کے دربار کا ایک امیر تھا اور علی مردان خاں کے ساتھ شاہجہاں کے حضور میں آ کر عزت و امتیاز کا مالک بنا تھا۔ شاہجہاں کو علی مردان کی رائے پر پورا اطمینان تھا۔ داراشکوہ کو نصیحت کی کہ مرشد قلی خاں کی دلجوئی کرے۔ ادھر خانِ موصوف کو شاہزادے کے پاس مقرر کر دیا۔ داراشکوہ نے اپنے والد ماجد کے نوکروں کی قدردانی نہ کی۔ خان مذکور تھوڑے ہی دنوں میں اس سے بچنے لگا۔ اسی اثنا میں اورنگ زیب کو دکن کے صوبے تفویض ہوئے۔ وہ عیادت کی تقریب سے امیرالامراء کے گھر پہنچا اور اس بات پر اصرار کیا کہ مرشد قلی خاں کو ہمراہ کر دے اور کہنے لگا کہ اس باب میں بادشاہ کے حضور میں کچھ عرض کرنا مناسب نہیں سمجھتا آپ خود اس بات کے کفیل ہو جائیں۔ امیرالامرا نے اقرار کر لیا لیکن اپنے پچھلے عریضے کے پیشِ نظر جرأت نہیں ہوتی تھی۔ دل میں برابر تردد رہتا اور اکثر دل گرفتہ اور منغض نظر آتا۔ ایک دن اپنے کسی مصاحب سے اظہار کر دیا۔ وہ شخص خوشحال خاں کا مخلص تھا۔ بے تکلف صحبت میں اُس سے کہہ بیٹھا۔ خوشحال نے کہا کہ اگر نواب صاحب مجھے ایک لاکھ روپے مرحمت فرمائیں تو اُن کی درخواست میں قبول کرائے دیتا ہوں۔ شرط یہ ہے کہ جس وقت میں اشارا کروں اُس وقت بادشاہ کے حضور میں عرض معروض کریں۔ مصاحب نے یہ بات امیرالامرا تک پہنچا دی اور انھوں نے قبول کر لیا۔ کچھ دن کے بعد جشنِ نوروز کی تقریب پر خوشحال اور بسرام خاں اپنی جگہ کھڑے ہوئے ٹوڑی گا رہے تھے اور بادشاہ کا دل اُس سے پوری طرح اثر قبول کر رہا تھا۔ اس موقع پر خوشحال خاں نے امیرالامرا کو اشارہ کیا کہ فوراً مرشد قلی خاں کی عرضی پیش کر دیں۔ چونکہ بادشاہ اُس وقت بہت زیادہ ربودہ اور بے خود تھے۔ بے پڑھے عرضی پر صاد بنا دیا۔ امیرالامرا نے یہ حکم خلعت خانہ بھیجا، خان کو دوسرے دیوان خانے میں رخصت کے لئے بلایا گیا۔ خلعت خانہ کے داروغہ نے حکم شاہی پیش کیا۔

---

[1] آئینِ اکبری ۲۰۹، صوت المبارک ۳۰
[2] آئینِ اکبری ۲۰۹، مرآت آفتاب نما ۳۹۱ ب، صوت المبارک ۹۳
[3] بادشاہ نامہ ۲/۵

ارشاد ہوا کہ رخصت کی عرضی پیش ہو۔ امیر الامراء نے عرضی نظر انور میں گزاری۔ بادشاہ نے صادر فرماتے وقت پڑھنے کی طرف توجہ نہ کی تھی۔ اس بے توجہی کو ظاہر کرنا غیر مناسب سمجھتے ہوئے خلعت رخصت دیئے جانے کا حکم صادر فرما دیا۔ شاہزادہ اورنگ زیب نے خان مذکور کی رفاقت کو غنیمت جانا اور ہمیشہ مکرمت و مرحمت کے ساتھ پیش آتا رہا یہاں تک کہ دارا شکوہ کی دوسری لڑائی میں اس نے مردانہ وار جان دے دی۔ کچھ دن کے بعد پورا قصہ شاہ جہاں کے علم میں آگیا اور اس جرم کی سزا میں دونوں بھائی خوش حال خاں اور بسرام خاں کو ان کے مرتبے کے درجے سے گرا دیا گیا۔ یعنی یہ دونوں تان سین کی جگہ پر کھڑے ہونے سے محروم کر دیئے گئے۔ [1]

## بسرام خاں کلاونت

عہد شاہ جہانی کا مشہور کلاونت تھا۔ خوش حال خاں کا بھائی اور لال خاں کا بیٹا ہے۔ اس نے ۱۰۸۲ھ (۱۶۷۱ء) میں انتقال کیا۔ [2]

## نعمت خاں

یہ چرمول خاں کا بیٹا اور اس فن میں یگانۂ آفاق تھا۔ اس کی بین نوازی کی تعریف نہیں کی جا سکتی۔ دھرپد، خیال، ترانہ اور نغمہ کے دوسرے اقسام بڑی تازگی، پختگی اور رنگینی کے ساتھ لکھے ہیں۔ شروع میں محمد معظم شاہ کی مجلس میں تتارہ قوال اور بنگالی نرتا اور دیودت کشمیر اور دوسرے اہل کمال سے خوب موسیقی حاصل کیا۔ بعد ازاں جہاں دار شاہ کے دربار میں عزت و امتیاز تمام پایا۔ محمد شاہ بادشاہ دہلی نے اس کی پرورش فرمائی اور بڑی قدردانی کی۔ ان کے آخر عہد ہی میں اس کا انتقال ہوا۔ [1]

## فیروز خاں

یہ نعمت خاں کا شاگرد اور داماد ہے۔ اپنے عہد کا سب سے بڑا گویا تھا۔ جو دھرپد کی اپنج اور رنگینی اس کے گانے میں دیکھی گئی اس کا جواب دوسروں کے یہاں محال ہے۔ بین نوازی میں یگانۂ زمان اور عدیم المثال تھا۔ دھرپد اور ترانہ اور خیال لکھنے میں پوری قدرت حاصل تھی۔ [2]

## مدھ نائک

سید نظام الدین بن سید حمزہ ساکن بلگرام کے باشندے اور ہندوستانی موسیقی میں یگانۂ روزگار تھے۔ بے حد با مروت، متقی، نکتہ سنج اور لطیفہ گو انسان تھے۔ بچپن میں علوم سنسکرت اور دیوان بھاشا کی تکمیل کی۔ اور زبان دانی اور ان کے علوم میں مہارت تام پیدا کر لی۔ اس کے ساتھ ہی موسیقی کی طرف توجہ کی اور ناد، تال اور سنگیت کا علم حاصل کر کے اس فن کے محقق ہو گئے اور اپنے وقت کے نائک قرار پائے۔ ان کے نقش مشہور ہیں اور گویے اگر نام آ جائے تو کان پکڑ کر حق تعظیم ادا کیا کرتے ہیں۔ ان کے گانے میں عجیب کیفیت تھی۔ انسان تو انسان وحشی جانور بھی مست اور متحیر ہو جاتے ہیں۔ شاہ آباد میں نواب کمال الدین خاں بن نواب ولید خاں کے پاس مدت تک بڑی عزت و اکرام کے ساتھ رہے۔ رمضان کی پہلی تاریخ ۱۱۹۵ھ (۱۷۸۱ء) کو اپنے وطن میں انتقال کیا۔ [3]

---

[1] خلاصۃ العیش عالم شاہی، مرآت آفتاب نما ۳۹۰ ب
[2] مرآت آفتاب نما ۳۹۲ الف — تاریخ محمدی

---

[1] مرآت آفتاب نما ۳۹۲ الف
[2] مرآت آفتاب نما ۳۹۲ ب
[3] سرو آزاد ۲۹۰، طور کلیم ۹/۲، معدن الموسیقی ۲۷، مگر سال وفات ۱۰۹۴ھ لکھا ہے لکھتا ہے جو سرو آزاد کی روایت کے مقابلے میں قبول نہیں کیا جا سکتا۔

کوثر تسنیم

# ہندوستانی موسیقی کی ایک صنف۔ خیال

موسیقی فنونِ لطیفہ کی وہ شاخ ہے جسے "روح کی غذا" کہا گیا ہے کسی ملک کی تہذیب اور اس کے کلچر کا رچا ہوا نکھار دیکھنا ہو تو اسے اس ملک کی موسیقی کے آئینے میں دیکھو۔ موسیقی کا تعلق براہِ راست ہمارے دلوں سے ہے اور اسی لیے اس کا لطیف تاثر ہماری روح کو بالیدگی بخشتا ہے۔

ہندوستانی موسیقی ہماری قرنوں پرانی تہذیب کا ایک گراں قدر سرمایہ ہے۔ اس فن پر پہلی کتاب "ناٹ شاستر" آج سے تقریباً تین ہزار برس پہلے بھرت نامی ایک رشی نے لکھی تھی جس میں راگوں کے اصول کو نہایت واضح و بسیط طور پر ظاہر کیا تھا۔ اس وقت سے ہندوستانی موسیقی نے رفتہ رفتہ مختلف منزلیں طے کیں اور دسویں صدی عیسوی میں ایک مستقل فن کی حیثیت حاصل کر لی اور تیرھویں صدی عیسوی میں تو سارے ہندوستان میں موسیقی کا ایک مستند بنیادی اصول قائم ہو گیا تھا اور اس وقت کے تمام اہلِ فن نے اسی صدی کی لکھی ہوئی سارنگ دیو کی کتاب "سنگیت رتناکر" کو ایک مستند اور مبسوط کتاب تسلیم کر لیا تھا اور اسی کو فنِ موسیقی کا معیار سمجھنے اور تسلیم کرنے لگے تھے۔

اس وقت مغربی ہندوستان میں کلاسیکی موسیقی کی تین صنفیں 'دھرپد'، 'خیال' اور ٹھمری رائج ہیں، جن میں خیال کو زیادہ مقبولیت حاصل ہے ہندوستان پر مسلمانوں کے اقتدار سے پہلے ہندوستانی موسیقی کی جو صنف سب سے زیادہ رائج تھی وہ 'دھرپد' تھی لیکن مسلمان سلاطین سنسکرت اور ہندوؤں کی مذہبی روایتوں اور تمثیلوں سے ناواقف تھے اس لیے موسیقاروں کو قدرتی طور پر یہ احساس ہوا کہ سلاطین وقت چونکہ مروجہ موسیقی کے مذہبی تقدس اور اس کی کلاسیکی اہمیت کو نہ تو پوری طرح پر سراہ سکتے ہیں اور نہ اس سے اچھی طرح محظوظ ہو سکتے ہیں لہٰذا ان کو اس مروجہ موسیقی کو ایک نئی ہیئت دینے کی فکر لاحق ہوئی اور انھوں نے اس سلسلے میں کوشش کرنا شروع کی۔

یوں تو امیر خسرو نے بھی 'دھرپد' کے علاوہ قول، قلبانہ، نقش گل، سوہلہ، ترانہ، تروٹ اور منڈھا ایجاد کر کے ہندوستانی موسیقی میں گراں قدر اضافہ کیا تھا لیکن ان کے کوئی دو سو سال بعد جونپور کے سلطان حسین شرقی نے 'دھرپد' کے مقابلے میں 'خیال' ایجاد کیا۔ لیکن عوام میں یہ ایجاد کچھ زیادہ فروغ نہ پا سکی اور 'دھرپد' ہی رائج رہا۔

'خیال' ایک جامع صنف موسیقی کی حیثیت سے دراصل نعمت خاں سدا رنگ کا مرہونِ منت ہے۔ اس سلسلے میں ایک دلچسپ واقعہ قابلِ ذکر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ محمد شاہ رنگیلے کے دربار میں جو بین کار تھے ان کی خاص قدر نہ تھی۔ اس بات کی شکایت نعمت خاں سدا رنگ نے (جو خود بھی دربار میں بین کار کی حیثیت سے ملازم تھے) بادشاہ سے کی جو شاید بادشاہ پر گراں گزری اور انھوں نے ناراض ہو کر نعمت خاں کو قید کر دیا۔ اسی قید و بند کے فرصتی لمحات میں نعمت خاں سدا رنگ نے نئے راگ ترتیب دیے جو 'خیال'

کے نام سے مشہور ہوئے۔ بادشاہ کو جب یہ معلوم ہوا کہ اس مقبول صنف کے موجد نعمت خاں سدا رنگ ہیں تو ان کو فوراً رہا کروا دیا اور ان کی بہت عزت کی۔ اس طرح محمد شاہ رنگیلے کے عہد میں سدا رنگ اور ادا رنگ نے خیال کی گائیکی کو اس قدر مرغوب خاطر بنایا کہ 'دھرپد' کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔ انھیں دو استادوں کے بنائے ہوئے خیال گائے جاتے ہیں اور انھیں کے راگ اب تک مستند مانے جاتے ہیں۔

'خیال' کے لغوی معنی تصور کے ہیں۔ یہ دھرپد کے مقابلے میں نہایت لطیف اور نازک صنف ہے۔ 'خیال' کے خد و خال اور اس کی ہیئت میں ایک شاعرانہ رکھ رکھاؤ ہوتا ہے۔ بین کی جھنکار کی طرح اس کے مدھ سروں کے زیر و بم میں بھی بڑی تاثیر ہوتی ہے۔ اس کے تال کے منتروں میں 'دھرپد' کے تال کے منتروں کی سی کرختگی نہیں ہوتی۔ حسن 'خیال' کے نکھار کے لئے گٹکڑی تان اور مُرکی بھی کام میں لائی جاتی ہے جن کا استعمال دھرپد میں قطعی ممنوع ہے۔ 'خیال' کے دو اجزا ہیں۔ استھائی اور انترا۔ استھائی دھیمے اور انترا اونچے سروں میں گایا جاتا ہے۔ استھائی سے راگ کے اصلی خد و خال پیش کئے جاتے ہیں اور انترا اس میں رنگ آمیزی کا کام کرتا ہے۔ خیال کے بول بہت محدود ہوتے ہیں اور اسی وجہ سے وہ شاعری کی کسی بھی صنف کا بوجھ اٹھانے سے قاصر ہے۔ پھر بھی خیال کے موضوعات میں فرقت، عشق کی مجبوریاں، پائل کی غمازی، سکھیوں کی چھیڑ چھاڑ اور ان سے مدد کی التجا اور وفاداری بشرط استواری کا مشورہ وغیرہ وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ پائل کی جھن جھن۔ ساس اور نند کے جاگ جانے سے مجبوری کی جو زنجیر پاؤں میں پڑ جاتی ہے اس کو کتنے حسین بولوں میں مقید کیا ہے ؎

جھن جھن جھن پائل باجے
کیسے جاؤں پی کو ملن ...
جاگے موری ساس نندیا
اور دیورانیا اور جیٹھنیا
اگر سنے میرو باگھر دو نیکو
اور سن پاوے محمد شاہ رنگیلے

آخری مغل شہنشاہ بہادر شاہ بھی اس فن کے استاد تھے اور موسیقانہ ترکیبوں میں شوق رنگ تخلص کیا کرتے تھے۔ مغلیہ سلطنت کے زوال کے بعد بڑے بڑے موسیقاروں نے ریاستوں میں بود و باش اختیار کی اور اپنے فن کی سرپرستی کے لئے راجاؤں کے درباروں میں رسائی حاصل کی۔ ریاست گوالیار میں دولت راؤ اور جیاجی راؤ کے عہد ۱۸۴۳ء۔ ۱۸۷۹ء میں 'خیال' پیر بخش کے ہاتھوں زندہ رہا۔ نعمت خاں سدا رنگ کے بعد یہ فن براہ راست یکے بعد دیگرے پیر بخش تک پہنچا تھا۔ پیر بخش کے دو شاگرد ہدو خاں اور حسو خاں گوالیار کے دربار میں درباری گویے تھے۔ اسی زمانہ میں دولت راؤ کے دربار میں ایک اور بہت بڑے گویے محمد خاں تھے جو امیر خسرو کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ انھوں نے ۴۰ برس تک ریاض کرنے کے بعد عام جلسوں میں گانا شروع کیا تھا۔ خیال راگ میں تانوٹ کی ایجاد بھی انھیں کی مرہون منت ہے۔ انھوں نے اپنی تمام زندگی انھیں 'تانیات' کے تنوع اور ترقی پر صرف کی تھی اور اسی لئے وہ ہمیشہ دوسرے گویوں کے سامنے گانے سے پرہیز کرتے تھے۔ انھیں خوف تھا کہ ان کے 'تان' کی تکنیک دوسرے بھی نقل نہ کر لیں۔ لیکن مہاراج گوالیار کی خواہش تھی کہ ان کے درباری گویے ہدو خاں اور حسو خاں بھی محمد خاں کے طرز پر گا سکیں۔ اپنی اس خواہش کی تکمیل کے لئے مہاراج نے ایک بڑا تخت بنوایا جس کے نیچے یہ دونوں آسانی سے بیٹھ کر محمد خاں کا گانا بخوبی سن اور سمجھ سکتے تھے اور اس طرح چھ ماہ کے اندر ان دونوں نے محمد خاں کے تمام 'تانیات' کو خوب سمجھ لیا اور اب وہ بھی ان تمام تانیات کو نقل کر سکتے تھے۔ اس کے بعد مہاراج نے ایک مجلس موسیقی منعقد کی جس میں ہدو خاں اور حسو خاں نے محمد خاں کے سامنے ان کے نادر اور طبعزاد 'تانوں' کی نقل کی۔ محمد خاں اس بات سے بہت رنجیدہ ہوئے اور وہ ہمیشہ کے لئے گوالیار چھوڑ کر ریاست ریوا میں چلے گئے جہاں انھوں نے اپنی بقیہ زندگی گذاری اور وہیں انتقال کیا۔

ہدو خاں کے دو لڑکے محمد خاں اور رحمت خاں تھے جن میں

بڑے خاں نے 'خیال' گانے میں خاص مقبولیت حاصل کی اور بہت مشہور ہوئے۔ ان کی آواز میں شہد میں ڈوبے ہوئے انگور کے رس کی خاص بات تھی۔ وہ کچھ دنوں تک مہاراشٹر کے ایک سرکس میں گانے پر مامور رہے۔ لیکن ان کی صحیح عزت اور ناموری نیپال پہنچ کر ہوئی جہاں کے راجہ نے ان کے علم و فن کی اس قدر قدر دانی کی کہ ان کو شاہی ہاتھی پر بیٹھنے کی عزت سے سرفراز کیا۔

ہدو خاں مسلمان گانے والوں سے متنفر ہو گئے تھے کیونکہ ان کا خیال تھا کہ اگر وہ انھیں سکھاتے ہیں تو سیکھنے کے بعد وہ کبھی ان کو اپنا استاد تسلیم نہیں کرتے بلکہ کسی اور کو استاد ظاہر کرتے ہیں۔ ایسی صورت میں ہدو خاں نے گوالیار کے ان برہمنوں کو جن کی قابلیت اور ذہانت سے وہ متاثر تھے اور جن پر ان کو اعتماد بھی تھا 'خیال' کی تعلیم دی اور اس طرح 'خیال' گوالیار سے مہاراشٹر کے برہمنوں تک پہنچا۔ اس سلسلے میں بابا دکشت، بالکرشنا باوا اور شنکر پنڈت کے نام قابل ذکر ہیں۔

بابا دکشت نے خیال راگ میں اتنی عمدہ مشق کی کہ جب تعلیم ختم کرنے کے بعد انھوں نے اپنے استاد ہدو خاں سے پوچھا کہ وہ کونسی دکشنا بھینٹ کریں تو ہدو خاں نے جواب دیا کہ وہ صرف یہ دکشنا چاہتے ہیں کہ وہ کہیں عام جگہ 'خیال' راگ اس لیے نہ گائیں کہ اگر وہ عام طور پر گائیں گے تو انھیں کوئی نہ سنے گا۔ چنانچہ بابا دکشت نے اپنے استاد کی اس بات کو پورا کیا اور کبھی عام جگہ پر نہیں گایا اور صرف موسیقی کے دیوتا بھگوان شنکر کے مندر میں گاتے رہے۔

بالکرشنا باوا نے ہسو خاں سے تعلیم حاصل کی تھی۔ تعلیم حاصل کرنے کے بعد وہ اس فن کو مہاراشٹر لائے اور مقبول بنایا۔ ان کے سب سے مشہور شاگرد دشنو دگمبر تھے جنھوں نے کلاسیکی موسیقی کی ترویج و تدوین میں اتنے قابل قدر کام انجام دیے کہ ان کا نام موسیقی کی تاریخ میں سنہرے حرفوں سے لکھے جانے کا مستحق ہے۔ بالکرشنا باوا کے دو اور شاگرد (جو ابھی زندہ ہیں) اننت منوہر جوشی اور میراشی بوا ہیں۔

شنکر پنڈت نے خاص طور پر گوالیار کے نثار حسین خان سے تعلیم حاصل کی تھی۔ ان کے بعد یہ فن ان کے لڑکے اور گوالیار کے درباری گوئیے کرشنا راؤ شنکر پنڈت اور راجہ بھیا کو ملا۔ گوالیار اسکول کی یہ مخصوص صنف ان کے ہاتھوں تک بالکل اچھوتے طور پر زندہ رہی۔ لیکن راجہ بھیا کے شاگرد ساونت بھانکنڈے نے تمام خاندانی اور موروثی حد بندیوں کو توڑ کر اس فنی خزانہ کو بلا تخصیص خاص و عام تقسیم کیا اور ہر موسیقی سے رجحان رکھنے والے کو اس خزانے سے فیضیاب ہونے کا پورا موقع دیا۔

مشتاق حسین بھی خیال کے ایک مشہور استاد ہیں جو دربار رامپور سے منسلک ہیں۔ یہ عنایت حسین مشہور "ستار نیئے" کے داماد ہیں اور عنایت حسین خان ہدو خاں کے داماد تھے۔ اس طرح ہدو خاں کا فن مشتاق حسین تک پہنچا ہے۔ وہ گوالیار اسکول کے نمائندہ ہیں اور ان کے انداز میں گوالیار اسکول کی تمام خصوصیات ملتی ہیں۔

'خیال' گھگھے خدا بخش کے ذریعے آگرہ گھرانہ میں بھی پہنچا۔ دراصل آگرہ گھرانہ 'دھرپد' کے لیے مشہور تھا لیکن چونکہ گھگھے خدا بخش کی آواز دھرپد کے لیے مناسب نہ تھی اس لیے انھوں نے 'خیال' کی تعلیم نتھن پیر بخش سے حاصل کی اور 'خیال' کے اتنے عمدہ گائک بن گئے کہ لوگ انھیں خوشی کے موقع پر اس لیے نہیں بلاتے تھے کہ لوگ ان کے گانے سے اس قدر متاثر ہو جاتے تھے کہ فوراً ان کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو جاتے تھے۔

خدا بخش کے بعد ان کا فن ان کے لڑکے غلام عباس کو ملا اور غلام عباس کے بعد یہ فن وراثتاً ان کے پوتے استاد فیاض خاں کو ملا۔ استاد فیاض خاں سنہ ۵۰ء تک آسمان موسیقی پر آفتاب بن کر چمکتے رہے اور سارے ہندوستان کو اپنی روشنی سے منور کرتے رہے لیکن سنہ ۵۰ء میں یہ "آفتاب موسیقی" ہمیشہ کے لیے غروب ہو گیا! دراصل وہ 'خیال' کے آخری گانے والے تھے جنھوں نے اس صنف موسیقی کو عروج کمال تک پہنچا دیا تھا۔

غلام عباس کے بھتیجے نتھن خاں نے مغربی ہندوستان میں

کافی شہرت حاصل کی اور وہ میسور ریاست میں ملازم بھی رہے۔ ان کے لڑکے ولایت حسین خاں کافی مشہور ہیں اور ان کی شہرت تمام ہندوستان میں پھیلی ہوئی ہے۔

محمد خاں کا فن ان کے لڑکے مبارک علی خاں کے ذریعے کولھا پور کے اللہ دیا خاں تک پہنچا۔ اللہ دیا خان کو 'تان' میں خاص مہارت تھی۔ اللہ دیا خاں ایک مشہور دھرپد گانے والے کے لڑکے تھے اور ان کو مبارک علی خاں سے 'خیال' سننے کا موقع جے پور کے دربار میں ملا تھا۔ اللہ دیا خاں نے اس صنف میں اپنا ایک مخصوص انداز ایجاد کیا تھا جس میں وہ دھرپد کے کچھ راگوں کو 'خیال' کی صنف میں نہایت کامیابی سے گا لیتے تھے۔

کرامت خاں اور عبدالکریم خاں بھی خیال کے استاد تصور کئے جاتے تھے۔ عبدالکریم خاں نے 'خیال' کی تعلیم نعمت خاں سے حاصل کی تھی۔ محمد تقوی ہیں گوہر جان اور زہرہ بائی بھی اس صنف موسیقی کی بہترین گائکا تسلیم مانی جاتی تھیں۔

موجودہ دور میں 'خیال' کے استاد مشتاق حسین خاں، نثار حسین خاں، ولایت حسین خاں، پنڈت رتن جنکار ہیں۔ ان کے علاوہ بمبئی کی کیسر بائی کیرکر، پنڈت اننت منوہر جوشی کے علاوہ بڑودہ کی ہیرا بائی بڑودکر، ورتنگ کے رام چتر ملک، بھیم سین جوشی، کلکتہ کی میرا چیٹرجی، انکولہ کی لکشمی بائی کیلکر، بالا صاحب پوچھوالے بمبئی کے، عظمت حسین خاں، بنارس کی گرجا دیوی اور قمرو دستور بھی خیال کے اچھے گانے والوں میں شمار ہوتے ہیں۔

---

ایس۔ کے سکسینہ

# پنڈت بھاسکر راؤ بکھلے بوا

مہاراشٹر کو شاستریہ سنگیت کے دائرے میں آگے لانے کا سہرا مرحوم پنڈت بھاسکر راؤ بکھلے بوا کے ہی سر ہے۔ آج سے سو سال پہلے شاستریہ سنگیت کی مہاراشٹر میں کوئی خاص قدر و قیمت نہ تھی کوکن کے کیرتن کار یا واقعی اچھے دھرپد گایک تھے۔ لیکن ان کی شہرت کبھی مہاراشٹر کے باہر نہ ہوئی۔ خیال گائیکی کی عمر تو اس علاقہ میں ساٹھ سال سے زیادہ ہے ہی نہیں۔ اس گائیکی کو فروغ دینے میں واسو دیو بوا اور بالکرشن بوا نے (جو پنڈت وشنو دگمبر جی کے استاد تھے) ضرور اہم کام کیا۔ لیکن ان کی شہرت بھی سارے ہندوستان میں نہ پھیل سکی۔ یہ بھاسکر راؤ جی ہی تھے جنھوں نے مہاراشٹر میں اونچی قسم کی خیال گائیکی کا پرچار کیا اور خود سارے ہندوستان میں شہرت حاصل کی جن شاگردوں نے اس نیک کام میں ان کا ہاتھ بٹایا ان میں خاص خاص کے نام یہ ہیں۔ گوا کی سورگیہ تارا بائی شروڈکر جن کے گانے میں اپنے استاد کی تصویر معلوم ہوتی تھی۔ پونا کے ماسٹر کرشن راؤ۔ دلیپ چند بیدی جنھوں نے خیال اور ٹھمری کی گائیکی میں بہت اچھی شہرت حاصل کی ہے۔ کولہاپور کے گووند راؤ ٹیمبے جنھوں نے حال ہی میں انتقال فرمایا ہے۔ فن موسیقی کے خاص ادیب اور ہارمونیم بجانے میں خاص مہارت رکھتے تھے۔ ملن بوا باگل کوٹ کر۔ باپو راؤ کیتکر۔ بال گندھرو جو تھیٹریکل گانے کے بادشاہ ہیں۔ بمبئی کے تنیت بوا پروہت اور بڑودے کے استاد بی۔ آر۔ کالے۔ بھاسکر راؤ جی نے اپنے زمانے کے بہترین استادوں سے داد لے کر اس بات کو ہمیشہ کے لئے غلط ثابت کر دیا کہ وہی شخص گویا ہو سکتا ہے جس کے خاندان میں گانا بجانا چلا آ رہا ہو۔ شیو بھگت بھاسکر راؤ کے پتا کیرتنیے نہ تھے۔ ان کا جنم بڑودہ ریاست کے کٹھور گاؤں میں ۱۸۶۷ء میں ہوا۔ جن استادوں نے ان کو تعلیم دی یا جن بزرگوں کا اثر ان پر پڑا ان کے نام مندرجہ ذیل ہیں۔ ریاست بڑودہ کے میوزک اسکول کے پرنسپل فیض محمد خاں جو کہ اپنی بلمپت گائیکی کے لئے اور [illegible] کے کن بھرنے میں مشہور و معروف تھے۔ استاد فیاض خاں کے چچا آگرہ کے نتھن خاں صاحب جو کہ بھرت اور بول تال میں کمال رکھتے تھے۔ مشہور بین کار بندے علی خاں صاحب جنھوں نے پونا میں بھاسکر راؤ جی کو الاپ اور ترانے کی تعلیم دی۔ کولہاپور ریاست کے استاد اللہ دیا خاں جو کہ بھاگوڑ اور لکشمی ٹوڈی جیسے مشکل راگوں میں بھرت کرنے میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ ہدو خاں صاحب کے لڑکے رحمت خاں صاحب (جن کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کے گلے میں جواری بولتی تھی) کی گائیکی کا بھی اثر بھاسکر راؤ پر پڑا۔

ان جملہ اثرات کی بنا پر بھاسکر راؤ کے گانے میں خیال گائیکی کے سبھی پہلو بخوبی دکھائی دیتے تھے۔ کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ رحمت خاں کے بعد ان کی گائیکی کی تھوڑی بہت جھلک بھاسکر راؤ جی کے گانے میں ہی ملتی تھی۔ ان کا گانا اتنا مکمل بتایا جاتا

ہے کہ وہ ایک شخص کا گانا ہو کر اپنے آپ میں موسیقی کا ایک گھرانہ سا
معلوم ہوتا تھا۔ لاتعداد موقعوں پر بھاسکر راؤ جی کو اپنے زمانے
کے بڑے سے بڑے گایکوں سے داد ملی۔ مسلمان استاد نئے گویے
کی بہت ہی سخت پرکھ کرتے تھے لیکن بھاسکر راؤ جی اس کسوٹی
پر ہمیشہ پورے اُترے۔ ۱۹۲۰ء میں جب پٹیالہ کے علی بخش
عرف جرنیل صاحب نے ریاست کے چیف منسٹر کے مکان پر بھاسکر
راؤ جی کو سُنا تو انھوں نے اس طرح تعریف کی کہ میں سمجھتا تھا کہ
خیال گائیکی ختم ہو گئی ہے۔ لیکن تمھیں میں سچ مچ بے مثل خیالیہ سمجھتا
ہوں۔ ۱۹۲۵ء کی جنوری میں جب الاپیوں کے سرتاج استاد
اللہ بندے خاں صاحب مرحوم نے لکھنؤ میں بھاسکر راؤ جی کو سُنا
تو انھوں نے بھاسکر راؤ جی کے مشہور شاگرد پنڈت دلیپ چند
ویدی سے یہ فرمایا کہ میں نے بھاسکر راؤ جی کو جموں میں سُنا تھا
میرے خیال میں وہ واحد خیالیے تھے جو دُرت بھرت میں بھی درباری
جیسے مشکل راگ کی شدھتا کو قائم رکھتے تھے۔ کولھاپور میں ۱۹۲۱ء
میں بھاسکر راؤ جی کی آساوری سن کر رحمت خاں صاحب بے ساختہ
یہ کہہ اُٹھے کہ بھاسکر راؤ تو خاں صاحب ہے۔

خیال گائیکی کے جتنے بھی پہلو ہیں۔ ان سب کو ادا کرتے وقت
بھاسکر راؤ اُن کے الگ الگ مزاج اور چلن کا ہمیشہ خیال رکھتے
تھے۔ آج کل کے خیالیہ کی نگہ میں استھائی کا مطلب ہے گانے کی پہلی
لائن۔ ایسا سمجھنا غلط ہے۔ یہ آسانی سے ثابت کیا جا سکتا ہے
دو چار تانیں کہنے کے بعد بھی استھائی دُہرائی جاتی ہے تو کیا ہم یہ کہیں
کہ استھائی پہلی لائن بھی ہے اور تیسری اور پانچویں بھی؟ صاف ہے کہ
ایسا نہیں کیا جا سکتا۔ یہ صرف منطق کی جھک جھک نہیں ہے۔ اس
سے گانے میں بہت فرق پڑ جاتا ہے جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ استھائی گانے
کی صرف پہلی لائن ہے ان کا یہ سمجھنا بھی لازم ہے کہ گانے میں استھائی کا
فقط ایک ہی استعمال ہے اور وہ یہ ہے کہ استھائی کے بعد انترہ اور
تانوں پر جایا جائے۔ ایسا سمجھنے سے ایک اہم سچائی آنکھوں سے دور
ہو جاتی ہے۔

اور وہ یہ ہے کہ استھائی گانے کی فقط پہلی لائن نہ ہو کر اس کی

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

پوری خوبصورتی کی بنیادی زمین ہے اور اس سے ہم کو استھائی کی اپنی خوبصورتی
بھی گانے میں صاف نظر آنا چاہیے۔ پہلے زمانے میں استھائی کے ادا
کرنے پر کچھ لوگ تو اتنا دھیان دیتے تھے کہ سننے والے گایک کا
استھائی سے انترہ پر جانا آسانی سے برداشت نہ کر سکتے تھے۔
استھائی کو ادا کرنے میں بھاسکر راؤ جی نے کبھی لاپروائی نہیں
دکھائی۔ حالانکہ وہ کبھی اس غلط فہمی کے شکار بھی نہ ہوتے کہ خیال
گائیکی میں استھائی ہی سب کچھ ہے۔ ان استھائیوں پر غور کرنے سے جن
کو بھاسکر راؤ جی گانے کے شوقین تھے اس بات کی سچائی کا پتہ چلے گا
مثال کے طور پر ہم ان کی تین استھائیاں لیتے ہیں۔
راگ جین پوری ادا بلمبت خیال کی استھائی باجی جھانجن پائلیا
راگ آساوری کی استھائی "ادی برہتا ہری بھرت دکھ پایو"۔ اور
راگ چھایا نٹ کی استھائی "سگر لو رام کہو پائی"۔

جب بھاسکر راؤ جی پہلی استھائی کہتے تو ان کی آواز کھرج سے
اٹھ کر ایک شرتی چینڈ کی شکل میں فیض محمد خاں کی گائیکی کے مطابق دھیوت
تک جاتی۔ دوسری استھائی میں دھیوت بہت ہی نفاست سے استعمال
کیا جاتا ہے۔ تیسری میں جس میں ٹھیک طرح سے سانس لینے کی خاص
احتیاط رکھنی پڑتی تھی۔ آواز نادبنک کی ترکیب سے اوپر کر پنچم
پر رکتی ہوئی مدھ کے رکھب تک اس طرح سے آتی تھی کہ بیچ میں
کوئی جوڑ یا جھٹکا نہیں معلوم ہوتا تھا۔

ان تینوں استھائیوں میں سے ہر ایک کو بھاسکر راؤ جی بڑے
اطمینان سے ادا کرتے اس طرح کہ اسکے مختلف مقامات استھائی کے
دیکھنے میں پیوستہ ہوتے معلوم ہوتے تھے۔ اور ایسا ہی استھائی کو ہونا
بھی چاہیے۔ چونکہ استھائی پورے گانے کے حسن کی زمین ہے۔ اس
لئے پہلے تو اس کے مزاج میں قیام اور اطمینان ہونا چاہیے۔ یہ
ایک سچائی ان گویوں کی غلطی کو ظاہر کرنے کے لئے کافی ہے جو بلمبت
کی استھائی میں درت انگ کی چھوٹی چھوٹی تانیں خوبصورتی پیدا کرنے
کے لئے لگا دیتے ہیں جس سے کہ استھائی کی شان میں ایک دم فرق آ
جاتا ہے اور راگ کا ماحول نہیں بن پاتا۔ دوسری بات جو استھائی کے
لئے گانے کی زمین ہونے کے ناطے ضروری ہے وہ یہ ہے کہ اس کی اپنی

ایک فنی شکل ہونی چاہیے۔ ایسا معلوم ہونا چاہیئے کہ استھائی کے مختلف
اجزا ایک دوسرے سے بندھے ہوئے ہیں۔ یہاں ان گویّوں کو اپنی گائیکی پر نگاہ
ڈالنی ہوگی جو بے حد ڈری ہوتی لَے میں استھائی شروع کرتے ہیں
اور لمبا سانس نہ ہونے کی وجہ سے استھائی کے بیچ میں کئی جگہ خاموش
رہنے کے لئے مجبور ہو جاتے ہیں۔ جس سے گانے کی صورت معمولی بھی
انتہائی طور پر سست ہو کر بے لطف ہو جاتی ہے۔ استھائی کہتے وقت
بھاسکر راؤ جی ہمیشہ ان دونوں خطروں سے بچے رہتے تھے۔

اس کے علاوہ اگر استھائی پورے گانے کی زمین ہے تو ہر تان
کا استھائی سے کچھ نہ کچھ رشتہ ہونا چاہیئے خواہ وہ مزاجی یکسانیت
ہو یا محض جس سُر پر تان ختم ہوتی ہے اور جس سُر سے استھائی شروع
ہوتی ہے ان دونوں کا پاس پاس ہونا۔ آج کل کے گویے اس بات
کو اکثر نظر انداز کر دیتے ہیں جس سے گانے کی تاثیر کم ہو جاتی ہے
اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ کوئی نوعمر گویّا جو تیاری کو ہی سب کچھ
سمجھتا ہے انجان پن میں ہی ایک بلمپت استھائی کے مزے کو تینتالہ
کی بے حد تیار تانیں کہہ کر جلدی ہی ختم کر دیتا ہے۔

بھاسکر راؤ جی ہمیشہ اس بات کا خیال رکھتے تھے کہ
بلمپت استھائی کے عالم سکون میں بے تحاشہ تانوں سے خلل نہ
ڈالا جائے۔ تے کاری بھی وہ اس طرح سے کرتے تھے کہ گانے کا
لطف کبھی کم نہیں ہوتا تھا۔

بھاسکر راؤ جی کو کم از کم ڈیڑھ سو راگوں کا پورا ملکہ
حاصل تھا۔ تار سپتک کے شُر وہ بنا آواز کو بدلتے ہوئے ادا کر سکتے
تھے۔ کئی یادگار جلسوں میں بھاسکر راؤ جی نے اپنا کمال دکھایا۔
بمبئی میں ۱۹۲۱ء میں ولایت حسین خاں نے کچھ گویّوں کو دعوت
دی۔ اس موقع پر سب سے پہلے بھاسکر راؤ جی نے اور ان کے بعد
میاں امراؤ خاں اور خورجہ کے الطاف حسین خاں نے گایا۔ اس
موقع پر بھاسکر راؤ جی نے بھیم پلاسی اور مارو ا گایا وہ لوگوں کو
اتنا پسند آیا کہ مرحوم رام کرشن بوا وزے نے صاف کہا کہ بھاسکر راؤ
جی کو سب سے پہلے نہیں گانا چاہیئے تھا۔ جو راگ بھاسکر راؤ
جی کو خاص طور پر مرغوب تھے ان کے نام یہ ہیں۔ باگیسری۔ دیسی
ٹوڈی۔ جون پوری۔ مارواہ بہاگ۔ بہیر۔ ساوتی۔ کلیان اور درباری
اتنا مکمل کلاکار ہوتے ہوئے بھی بھاسکر راؤ جی ایک سیدھے
سادے انسان تھے۔ شاستر کا بھی ان کو گیان تھا۔ وشنو دگمبر
جی بھی ان کے اچھے خاصے دوست تھے۔

اپنے آخری وقت تک بھاسکر راؤ جی اپنے سب سے
پہلے استاد فیض محمد خاں کی مالی مدد کرتے رہے اس سے ان کی
نیک دلی کا پتہ چلتا ہے۔

مہاراشٹر کے اسٹیج ڈراموں میں بھاسکر راؤ جی نے بہت سے
کلاسیکل گانے رائج کئے۔ جس سے مہاراشٹر میں شاستریہ سنگیت کا
بڑا پرچار ہوا۔ یہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ بھاسکر راؤ جی کا
کوئی گراموفون ریکارڈ نہیں ہے۔

---

## موسیقی

اے نارد! نہ تو میں بیکنٹھ میں رہتا ہوں نہ ہی یوگیوں کے دل میں مگر میرے بھگت جہاں گا گا کر مجھے یاد کرتے ہیں۔ وہیں میں موجود رہتا ہوں (سری کرشن)

اے سنگیت تو ایشور کی بھاشا ہے۔ میں تیری مہکار کا درشن کر آ رہا ہوں۔ (کنفیوشس)

ادب اور موسیقی سے بے بہرہ شخص بغیر سینگ اور دُم کا حیوان ہے۔ (بھرتری ہری)

جس کے دل و دماغ پر موسیقی کا اثر نہیں ہوتا۔ اس پر اعتبار نہ کرو۔ (شیکسپیئر)

تاجدار احتشام

# تان رس

## آخری مغل بادشاہ کا آخری تاجدارِ موسیقی

دورِ اکبری سے اس دور تک موسیقی میں "تان" کو زبردست اہمیت حاصل رہی ہے۔ جس کی تان جتنی زوردار اور سریلی ہوتی ہے اس کو اتنا ہی بڑا موسیقار سمجھا جاتا ہے۔ "تان" کی اسی انفرادیت اور سیدھے شاہانے تان رنگ خاں پورے میاں کو شہنشاہ اکبر سے تان سین کا خطاب دلایا۔ میاں تان سین کے زمانے میں اور اُن کے بعد بہت اچھے اچھے موسیقار ہوئے جو اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ "تان" کی وہ انفرادیت کسی میں نہیں پائی گئی جو میاں تان سین میں تھی۔

ایک "تان" کا بادشاہ عروجِ عہدِ مغلیہ تھا اور دوسرا زوالِ عہدِ مغلیہ میں۔ ان تان کے بادشاہ کا نام قطب بخش تھا۔ دہلی کے قریب ڈاسنا نامی ایک گاؤں میں پیدا ہوئے۔ والد کا نام قادر بخش اور دادا کا نام انھیں کے نام پر قطب بخش تھا۔ قادر بخش کو فنِ موسیقی سے گہرا لگاؤ تھا۔ یوں وہ کوئی بہت مشہور موسیقار نہ تھے لیکن فن سے کما حقہٗ واقف تھے۔ چنانچہ بہت چھوٹی عمر میں انھوں نے اپنے بیٹے قطب بخش کو موسیقی کی تعلیم دینا شروع کی اور عالمِ جوانی تک پہنچتے پہنچتے انھیں ماہر و کامل بنا دیا۔

میاں قطب بخش کے حالاتِ زندگی پر اب تک بڑے دبیز پردے پڑے رہے ہیں۔ کسی نے کوشش نہیں کی کہ اس گوہرِ تابندہ کو مٹی کی تہوں سے نکالے۔ بزرگ موسیقاروں سے ان کے تذکرے ضرور سُنے گئے۔ ذیل کے حالات ان کے افرادِ خاندان اور دیگر بزرگوں سے پوچھ تاچھ کرکے بعد کاوشی مرتب کیے گئے ہیں۔

میاں قطب بخش اپنے والد سے موسیقی کی اعلیٰ تعلیم حاصل کرکے دہلی آئے۔ وہ اس فن میں اتنے ماہر و کامل ہو کر آئے کہ آخری مغل بادشاہ بہادر شاہ ظفر کی نگاہ نے انھیں قلعۂ معلّیٰ کے لئے چن لیا اور وہ سب سے بڑے شاہی موسیقار ہو گئے۔ بادشاہ نے انھیں "تان رس خاں" کا خطاب دیا اور پھر وہ اسی نام سے پکارے جانے لگے۔

تان رس خاں صاحب میں کچھ ایسی غیر معمولی خصوصیات تھیں کہ بادشاہ سے انتہائی قُرب کے تعلقات قائم ہو گئے۔ وہ ہفتہ میں چند دن قلعۂ معلّیٰ ہی میں رہتے تھے۔ بادشاہ کے ناشتے میں سے انھیں ناشتہ ملتا تھا۔ قدر افزائی کا یہ عالم تھا کہ جب خانصاحب کی شادی کا وقت آیا تو بہادر شاہ ظفر نے خزانۂ شاہی سے ہزاروں روپے خرچ کر دئے۔ ان کی شادی اترولی ضلع علی گڑھ میں ہوئی تھی۔ بادشاہ نے دہلی سے اترولی تک سواریوں کا انتظام کیا تھا۔ ان میں ہاتھی، گھوڑے، اونٹ، رتھ اور بیل گاڑیاں غرض سبھی قسم کی سواریاں شامل تھیں۔ جس وقت تان رس خاں صاحب دولھا بن کر قلعۂ معلّیٰ میں بادشاہ کو سلام کرنے گئے تو خود بادشاہ نے اپنے ہاتھوں سے موتیوں کا سہرا باندھا۔ بطور سلامی سوا پانچ سو اشرفیاں عطا فرمائیں۔ دہلی کا ایک مشہور محلہ "چاندنی محل" ہے، یہ بادشاہ نے خانصاحب کو دیا تھا۔ اس میں کئی حویلیاں تھیں۔ یہ جائداد لاکھوں روپے کی تھی۔ یہاں

اب بھی ایک گلی کا نام "گلی تان رس خاں" ہے۔ مگر یہ کوئی نہیں جانتا کہ تان رس خاں کون تھے۔

تان رس خانصاحب صرف جمعہ کے دن ہاتھی پہ بیٹھ کر قلعہ سے اپنے گھر واقع چاندنی محل آیا کرتے تھے اور پھر اُسی ہاتھی پہ واپس ہو جایا کرتے تھے۔ ایک دن جب واپس جانے لگے تو مٹیا محل کے نکڑ پہ چند "شہدے"[1] ملے اور آپس میں کہنے لگے۔ "اس گویّے کو کیا دن لگے ہیں۔" یہ جملہ خانصاحب نے بھی سن لیا اور مہاوت سے کہا کہ ہاتھی روک دو۔ چناں چہ ہاتھی روک لیا گیا۔ سیڑھی لگوائی اور نیچے اُتر آئے۔ وہ شہدے بہت سٹپٹائے۔ آپ اُن کے قریب آئے اور کہا۔ "بھائی یہ عزت تمہاری ہی دی ہوئی ہے۔" خانصاحب کا یہ جملہ سن کر شہدے اُن کے حسنِ اخلاق سے اتنے متاثر ہوئے کہ جب آپ سیڑھی کے ذریعے ہاتھی پر چڑھنے لگے تو شہدوں نے کہا آپ سیڑھی کے بجائے ہماری پشت پہ سے ہاتھی پہ سوار ہوں۔

ہر چند تان رس خانصاحب فنِ موسیقی میں اپنے بزرگوں سے بہت کچھ حاصل کر چکے تھے۔ اپنی ذاتی محنت اور خداداد صلاحیت کی بنا پہ بے مثل تھے۔ بادشاہ کے ملازم تھے۔ اس کے باوجود انھوں نے ایک بار "قوال بچوں" کے ایک مشہور بزرگ میاں اچپل کو سُنا اور نہ جانے کیوں اتنے متاثر ہوئے کہ اپنے والد سے اصرار کیا کہ وہ انھیں میاں اچپل کا شاگرد کرا دیں۔ خانصاحب کے والد کو بڑا تعجب ہوا۔ انھوں نے کہا کہ تم بادشاہ کے ملازم ہو، اپنی جگہ خود بہت مشہور ہو۔ تمھیں اپنے خاندان سے بہت کچھ مل چکا ہے۔ اب شاگرد ہو کر کیا کروگے، جبکہ بجائے خود استاد ہو۔ اس پر خانصاحب نے فرمایا کہ اگر مجھے میاں اچپل کا شاگرد نہ کرایا گیا تو میں جان دے دوں گا۔ یہ بات بہادر شاہ ظفر تک بھی پہنچی اور انھوں نے خود اُن کے والد سے سفارش کر کے میاں اچپل کا شاگرد کرا دیا۔

میاں اچپل درویش صفت انسان تھے۔ اُن کا معمول تھا کہ روزانہ صبح گھوڑے پہ سوار ہو کر حضرت قطب صاحبؒ کے یہاں حاضری دینے جایا کرتے تھے اور شام کو واپس ہوتے تھے۔ چناں چہ تان رس خاں صاحب صبح اپنے استاد میاں اچپل کے ساتھ گھوڑے کی باگ پکڑ کر پیدل حضرت قطب صاحبؒ تک جاتے اور راستے میں فنِ موسیقی کی تعلیم حاصل کرتے۔ مسلسل دو سال تک یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہا۔ میاں اچپل فنِ موسیقی کے بہت بڑے موجد تھے۔

غدر ۱۸۵۷ء تک تان رس خانصاحب دہلی ہی میں رہے۔ اور اس عظیم انقلاب کے بعد جب بہادر شاہ ظفر کو جلاوطن کر دیا گیا تو ریاست الور چلے آئے۔ یہاں مہاراج شیودان سنگھ والئی الور نے بڑی عزت اور قدردانی کی۔ اپنے یہاں ملازم رکھ لیا۔ ملازمت کے دوران ہی میں خانصاحب دوسری ریاستوں جودھپور، جے پور، گوالیار اور دتیا وغیرہ میں بھی بلائے جاتے رہے۔ ان ریاستوں کے مہاراجوں نے بھی انھیں خوب خوب نوازا۔

الور کے بعد مہاراجہ جنگ بہادر والئی نیپال نے طلب کیا اور چھ ماہ تک شکار میں مسلسل موسیقی کے جلسے ہوتے رہے۔ گویا جنگل میں منگل ہو رہا تھا۔ میلوں تک ٹینٹ اور شامیانے لگے ہوئے تھے۔ اس عجیب و غریب اجتماع میں اُس وقت کے ہندوستان کے مشہور و معروف موسیقار شریک تھے۔ پہلے جلسے میں جب مہاراجہ نیپال نے تان رس خاں صاحب کو سُننے کی خواہش ظاہر کی تو آپ تشریف لے گئے۔ جلسہ شروع ہوا، لیکن آب و ہوا کے اثر سے یا نہ جانے کسی وجہ سے طبیعت نہیں لگی اور خانصاحب اچھا نہ گا سکے۔ یہ سلسلہ اتفاق سے تین دن تک جاری رہا۔ تین دن مہاراج نے بلایا اور تینوں دن طبیعت نہیں لگی۔ چناں چہ مہاراج بہت بد دل اور مکدّر ہو گئے۔ پھر کئی دن تک کسی جلسے میں نہیں بلایا۔ اُدھر خانصاحب کو بھی نہایت ملال و اضطراب تھا۔ بے حد ہراساں تھے، ایک دن صبح اپنے ہی خیمے میں اپنے ہی بھائیوں سے کہا کہ تنبورے چھیڑو (یہاں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ تان رس خاں صاحب جب گاتے تھے تو پیچھے دس بارہ آدمی بیٹھتے تھے جن میں خانصاحب کے تینوں بھائی، بھتیجے اور رشتہ دار ہوتے تھے، جب نیپال گئے تو تقریباً اسّی آدمی آپ کے ساتھ تھے) چناں چہ تنبورے چھیڑنے لگے اور خانصاحب نے گانا شروع کیا۔ گانے میں اُن پہ اس درجہ محویت اور ایسی کیفیت طاری ہوئی کہ روتے جاتے تھے اور گاتے جاتے تھے۔ آس پاس

[1] "شہدے" ایک قسم کے بھانڈ ہوتے تھے جو مہذب قسم کی گالیاں دے کر اور طنز کر کے رؤسا سے انعام و اکرام حاصل کیا کرتے تھے۔

کے خیموں کے لوگوں نے بینیہ آواز سنی تو جمع ہو گئے۔ انھیں میں مہاراجہ نیپال کے مقربین خاص بھی تھے۔ وہ دوڑے دوڑے مہاراج کے پاس گئے اور عرض کیا کہ اگر تان رس خاں صاحب کو سننا ہے تو اس وقت سنئے۔ مہاراج نے حکم دیا کہ خانصاحب جس طرح بیٹھے ہیں اُسی طرح اور اسی حالت میں انھیں یہاں لایا جائے۔ چنانچہ خانصاحب بے جاتے گئے۔ مہاراج اُسی وقت چاندی کی چوکی پر نہانے کے لئے بیٹھے تھے مگر نہا نا گیا۔ مہاراج چار گھنٹے تک نہانے کی چوکی پر مبہوت بیٹھے رہے۔ سامعین پر عجیب کیفیت طاری تھی۔ کسی کو وقت کا احساس تک نہ ہوا۔ چار گھنٹے بعد خانصاحب خود ہی خاموش ہو گئے۔ مہاراج نے فوراً فرمایا خانصاحب آپ کی جیسی تعریف سُنی تھی آپ اس سے ہزار گنا بہتر ہیں۔ افسوس کہ میرا اندازہ آپ کے متعلق غلط تھا اور اسی وقت اپنے بازو پر سے ایک "نولکھا" "بیچ ڈنڈ" کھول کر خانصاحب کو دے دیا۔ اس بیچ ڈنڈ کی قیمت آج سے بیس سال پہلے بھی اسی ہزار روپے لگی تھی۔ اس کے علاوہ سوالاکھ روپیہ اور خلعت وغیرہ دیا جس میں نیپالی گھوڑے بھی شامل تھے۔

نیپال سے آنے کے بعد تان رس خاں صاحب نظام حیدرآباد میر محبوب علی خاں کی دعوت پر حیدرآباد چلے آئے۔ نظام نے ساڑھے سات سو روپیہ ماہانہ تنخواہ مقرر کر دی۔ یہ تنخواہ تو برائے نام تھی۔ نظام جب بھی خانصاحب کو سنتے تھے بڑے بڑے انعامات سے نوازتے تھے۔ بہت کافی جائداد دی۔ اس جائداد کا ایک حصہ آج بھی "موسیقی منزل" کے نام سے مشہور ہے جہاں تان رس خاں صاحب کے اعزہ رہتے ہیں۔ خانصاحب نے تقریباً سو سال کی عمر پائی۔ حیدرآباد (دکن) ہی میں انتقال کیا اور شاہ خاموش کے پائیں مدفون ہوئے۔ وہیں ایک مسجد بھی بنوائی جو اب تک موجود ہے۔

خان صاحب کے چار بھائی اور تھے، حمید خاں، امداد خاں، علی بخش خاں اور حاجی چھوٹن خاں۔ اولاد میں دو صاحبزادے ہوئے۔ غلام غوث خاں اور چھوٹے امراؤ خاں۔ امراؤ خاں ہندوستان میں بہت مشہور ہوئے۔ باپ کے نام کو خوب روشن کیا اور برقرار رکھا۔ ان کا انتقال حیدرآباد ہی میں ہوا۔ اسی طرح تان رس خاں کے دو بھتیجے شبیر خاں صاحب اور ظہور خاں صاحب اپنی تان کی پھرت کے اعتبار سے انفرادی حیثیت رکھتے تھے، ہندوستان بھر میں مشہور تھے۔ خانصاحب کے بھتیجے میاں جان بھی مشہور و معروف تھے۔ اُن کے پوتوں میں عبدالرحمٰن خاں نادر بہت اچھے شاعر اور فصیح الملک نواب مرزا خاں داغ دہلوی کے شاگرد تھے۔ فن موسیقی میں بھی بڑے باکمال تھے۔ اُن کے دوسرے دونوں بھائی عبدالکریم خاں صابر اور عبدالعظیم خاں بیان بھی مرزا داغ دہلوی کے شاگرد تھے۔ عبدالکریم خاں شعر گوئی و موسیقی میں بھی لاجواب تھے۔ تان رس خانصاحب کے چھوٹے صاحبزادے امراؤ خاں کے فرزند محمد سردار خاں بقید حیات ہیں اور ہندوستان و پاکستان کے مشہور فن کار ہیں۔ پاکستان بننے سے قبل مستقل طور پر لاہور میں مقیم ہیں۔ خانصاحب کے پرپوتے پیارے خاں صاحب بھی بہت مشہور فن کار ہیں اور حیدرآباد (دکن) ہی میں رہتے ہیں۔ ابھی تک خان صاحب کے عزیز و اقارب کو نظام حیدرآباد کے یہاں سے تنخواہیں ملتی ہیں۔

تان رس خاں صاحب کے شاگردوں میں علی بخش اور فتح علی خاں (جرنیل و کرنیل) کی بہت ہی مشہور ہستیاں گزری ہیں۔ یہ دونوں حضرات پنجاب کے رہنے والے تھے۔ مہاراجہ پٹیالہ کے یہاں مدتوں ملازم رہے۔ مہاراج کے یہاں سے ان دونوں کو جرنیل اور کرنیل کے خطابات ملے ہوئے تھے۔ ان ہی لوگوں کی وجہ سے "دہلی گھرانے" کی گائکی پورے پنجاب میں پھیل گئی۔ ان کے شاگرد میاں جان خاں، کالے خاں اور علی بخش خاں (قصور والے) جو مشہور گویّے بڑے غلام علی خاں کے باپ اور چچا تھے، ہندوستان گیر شہرت پائی۔ فتح علی خاں کے لڑکے عاشق علی خاں بھی پنجاب اور ہندوستان میں بہت مشہور ہوئے۔ ان کے علاوہ اندر دلی والے محبوب خاں، نتھن اور عنایت خاں شاگرد ہی نہیں تھے بلکہ عزیز بھی تھے۔

تان رس خانصاحب کی آواز نہایت بلند اور بے حد سُریلی تھی خصوصیت کے ساتھ تان تو اس قدر سُریلی ہوتی تھی کہ سننے والوں کے دلوں کی دھڑکن تھوڑی دیر کے لئے رک سی جاتی تھی۔ ایک بے پناہ کڑک تھی جس میں قدرت نے ہوک شامل کر دی تھی۔ اسی بنا پر مغل تاجدار بہادر شاہ ظفر نے تان رس کا خطاب دیا تھا۔ خانصاحب اتنے بڑے گانے والے تھے کہ اُس دور میں گانے کے بادشاہ مانے جاتے تھے۔ اسی طرح ترانہ گانے میں اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ تان کی تیاری اس انتہا پر تھی کہ پلک جھپکتے بڑی سے بڑی تان کھینچ کر جاتی تھی۔ اس سلسلہ میں

بیان کیا جاتا ہے واقعہ یہ ہے کہ خانصاحب کے مشہور شاگرد علی بخش اور فتح علی خاں
نے ایک دن اور رات محنت کرنے کے بعد استاد کو سنانے کے لئے بیٹھایا
خانصاحب کی ضعیفی کا زمانہ تھا اور انھیں دمہ کی شکایت تھی۔ گاؤ تکیہ
سے لگے بیٹھے ہوئے تھے یہ دونوں عزیز شاگرد جیسے پہنچے تو آپ نے
فرمایا: "اچھا کچھ گاؤ۔" چنانچہ یہ دونوں گانے لگے اور ڈیڑھ دو گھنٹے
کے بعد آوازیں اور گلے گرم ہو گئے اور اپنی تیاری کی پوری طرح دونوں نے
تانوں کے بہت توڑے دھڑ تیغے میں شروع سے شروع تک تین پلٹے تھے اور
خوش ہوئے۔ تان رس خاں صاحب نے سر اٹھا کر دیکھا اور فرمایا "وہ گاتے
رہو۔" وہ لوگ پھر گانے لگے اور دس پندرہ منٹ کے وقفے سے پھر وہی پلٹے
لے کر رک گئے۔ پھر خانصاحب نے کہا کہ "گاتے جاؤ۔" وہ پھر گانے لگے
اور کچھ دیر بعد تیسری مرتبہ پھر دونوں نے وہی حرکت کی۔ خانصاحب کو غصہ آ
گیا اور اُسی اُکھڑے ہوئے تنفس ہی کی حالت میں سے اُٹھتے ہی دستے
ہی سات پلٹے اور فرمایا کہ صرف تین پلٹوں ہی میں مجھ سے داد طلب
کی! یہ دونوں شاگرد تھوڑے چھوڑ کر رونے لگے۔ قدموں سے چمٹ گئے
اور اپنی غلطی و جہالت پر اُستاد سے معافی چاہنے لگے۔ کچھ دیر کے بعد
خانصاحب کا مزاج ٹھنڈا ہوا اور آپ نے فرمایا: "جس نے میری جوانی کا
زمانہ سنا ہو وہ ان دونوں (علی بخش و فتح علی خاں) کو سنے۔"
بہت سی دعائیں دیں۔ اور ان دونوں شاگردوں کی جو بجائے خود اُستاد تھے
بے حد خاطر تواضع کی۔

تان رس خانصاحب کی وفات کے بعد ان کے چالیسویں کے جو جلسے
منعقد ہوئے تھے وہ بھی خصوصیت رکھتے تھے۔ دہلی میں چالیسویں کا جلسہ
کیا گیا جو مسلسل پندرہ دن تک جاری رہا۔ اس میں ملک کے تمام موسیقی کے
گھرانوں کے مشہور اساتذہ اور افراد جمع ہوئے تھے۔ شریک ہونے والوں کے
جو نام معلوم ہو سکے وہ یہ ہیں:

بہادر خاں، ظہور خاں، رام داس خورجہ والے، غلام عباس آگرہ
والے، کلن خاں آگرہ والے، کلن خاں مدرس اترولی والے، چھتن خاں اترولی
والے، عنایت خاں اترولی والے، علی بخش اور فتح علی خاں پنجاب والے۔ ان
کے علاوہ سازندوں میں مظفر خاں طبلہ نواز، سنگی خاں سارنگی نواز وغیرہ
وغیرہ۔ روزانہ صبح، شام اور رات کو جلسے ہوتے تھے۔ ہر فن کار اپنے اپنے
فن کی داد پاتا تھا۔ جلسے کے آخری دن جب پگڑی باندھنے کی رسم ہونے والی
تھی تو خانصاحب کے شاگرد علی بخش اور فتح علی خاں گانے کے لئے بیٹھے۔
گاتے گاتے جب یہ اپنے پورے عروج پر پہنچے تو تھوڑی دیر رک کر سب
کی طرف مخاطب ہو کر کہنے لگے۔ "پگڑی ہمارے باندھنی چاہیئے ہم اس
کے مستحق ہیں" ان کی یہ بات تمام لوگوں کو ناگوار گزری، پھر بھی
غلام غوث خاں صاحب نے کہا کہ "بے شک آپ لوگ اس کے مستحق ہیں
لیکن پگڑی تو بیٹے ہی کے بندھتی ہے۔" غلام غوث خاں (تان رس
خانصاحب کے بڑے لڑکے) بیمار تھے اور گا نہیں سکتے تھے۔ چھوٹے لڑکے
امراؤ خاں کا بچپن تھا۔ حالانکہ وہ بہت اچھا گاتے تھے۔ فتح علی خاں اور
علی بخش دونوں ان سے عمر میں بڑے تھے اس لئے جانشینی کا مطالبہ کیا،
اس مطالبے سے شرکائے جلسہ میں ایک انتشار اور تردد پیدا ہو گیا۔
غلام غوث خاں صاحب نے موقع کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے اپنے چچا کے
لڑکے ظہور خانصاحب کو بلایا اور کہا کہ تم بیٹھو۔ چنانچہ وہ گانے کے لئے
بیٹھے اور ڈیڑھ دو گھنٹے کے بعد جب ان کا گانا اپنی پوری ترقی پر پہنچا تو
ایک زوردار تان لے کر اسی کے ساتھ کھسکتے ہوئے وہ علی بخش صاحب
کے پاس پہنچے۔ ان کے زانو پر ہاتھ مار کر سم دیا اور وہیں سے دوسری تان
لے کر فتح علی خاں صاحب کے زانو پر ہاتھ مار کر سم دیا اور فرمایا کہ پگڑی
کا مستحق کون ہے؟ چنانچہ ان تانوں سے متاثر ہو کر اور استاد کے
گھرانے کا احترام کرتے ہوئے ان دونوں حضرات نے فرمایا: "بے شک
آپ ہی پگڑی کے قابل ہیں اور یہ ہماری بھول تھی۔" چونکہ پہلے لوگ
بہت انصاف پسند ہوتے تھے اس لئے قائل ہو گئے۔ غلام غوث خانصاحب
اور امراؤ خاں صاحب کے پگڑی باندھ دی گئی۔ جلسہ ختم ہو گیا۔

تان رس خاں صاحب نہایت شکیل اور جامہ زیب آدمی تھے بے حد
سخی اور کنبہ پرور۔ بیوہ عورتوں کو ماہانہ وظیفے دیتے تھے۔ نہایت متقی اور
پرہیزگار تھے۔ اولیائے کرام سے حد درجہ عقیدت تھی۔
اوسط قد، لانبے ہاتھ، لانبی گردن، ابھری اور غلافی آنکھیں، ستواں
ناک، ابھرا ہوا خط (ڈاڑھی چھدری ہوئی) پٹے دار بال، گندمی رنگ، کشادہ
پیشانی اور دوہرا بدن۔ انگرکھا زیادہ پہنتے تھے۔ چوگوشہ ٹوپی لگاتے تھے۔ یہ تھا
تان رس خاں صاحب کا حلیہ اور ان کا لباس۔

نعیم کوثر

# اُستاد حافظ علی خاں

## سنگیت رتن النکار

ہندوستان کی حسین اور قدیم شاستریہ سنگیت کی کائنات میں اُستاد حافظ علی خاں بڑا اونچا درجہ رکھتے ہیں۔ ایک لمبی مدّت سے وہ سنگیت کی خدمت کر رہے ہیں۔ اقتصادی حالات کے سنگین نشیب و فراز میں بھی انھوں نے زمانے کی ناقدری کا شکوہ نہیں کیا۔ حافظ صاحب سنگیت کے ایک ایک نکتے سے واقف ہیں جہاں وہ سرود کے بے جوڑ ماہر ہیں وہاں شاستریہ سنگیت کے بھی مسلّم اور بلند پایہ فن کار مانے جاتے ہیں۔ سرود ایک میٹھا اور سنجیدگی سے پُر ساز ہے اس کی ایجاد کا سہرا بھی حافظ صاحب کے خاندان کے سر ہے۔ سرود دراصل کابل کا ساز ہے وہاں اسے رباب کہا جاتا ہے اور گھر گھر استعمال کیا جاتا ہے۔ حافظ علی خاں کے خاندان نے اس میں ردّوبدل کیا۔ اب یہ رباب سے ڈیڑھ گنا ہوتا ہے کابل میں اخروٹ کے چھوٹے چھوٹے سرود بنائے جاتے ہیں۔ ان کی مقبولیت کا یہ عالم تھا کہ جب فوجیں محاذ پر جاتی تھیں تو آگے آگے جوش و خروش پیدا کرنے کے لئے یہی سرود بجائے جاتے تھے۔

حافظ علی خاں کے پردادا غلام بندگی خاں جو بنگش قبیل سے تعلق رکھتے تھے گھوڑوں کی تجارت کے سلسلے میں ہندوستان آئے تو اپنے ساختہ سرود کی میٹھی تانیں بھی لیتے آئے اسی وقت سے ہندوستان کے فن موسیقی میں سرود نے اپنے قدم جمانے شروع کر دیئے تھے۔ مہاراجہ ریوا نے غلام بندگی خاں کی بہت قدر کی۔ کافی محنت اور ریاضت کے بعد غلام بندگی خاں نے اس رباب کو سرود کی شکل دی اور اسے ہندوستانی سنگیت کے ماحول کے مطابق ڈھالا۔ اُن کے انتقال کے بعد ان کے لڑکے غلام علی خاں نے اس میدان میں قدم رکھا۔ مہاراجہ ریوا نے کافی محنت اور دولت خرچ کر کے بائیس برس تک غلام علی خاں کو ہندوستانی ناد وید کا درس دیا۔ گائکی کے قدیم طریقے ہوری اور دھرپد کی تعلیم دی ساتھ ہی بین بھی سکھایا۔ اس طرح غلام علی خاں بین، ہوری اور دھرپد کے ماہر ہو گئے اور ہندوستان کے کونے کونے میں ان کی دھوم مچ گئی۔ مہاراجہ ریوا نشین ناتھ گو نے غلام علی خاں سے کہا کہ وہ بھارت ورش کے کونے کونے میں اس مقدّس علم کو پھیلائیں غلام علی خاں سینکڑوں مقامات پر گئے۔ محفلیں جمیں۔ ریاض ہوئے۔ مقابلے ہوئے۔ اس سفر میں باندہ دربار اور بعد میں نواب حشمت یار جنگ آف فرخ آباد کے پاس رہے پھر نواب واجد علی شاہ کی سرپرستی میں پہنچے۔ لکھنؤ میں اپنا نام پیدا کیا۔ وہاں سے گوالیار گئے اور وہیں کے ہو کر رہ گئے۔ مہاراجہ نے ان کی بہت قدر کی اور انھیں اپنے دربار میں قابلِ عزّت مقام دیا۔ پانچ سو روپیہ ماہوار مشاہرہ دیئے جانے کا حکم ہوا۔ گوالیار دربار ان کے میٹھے اور مدھر سُروں اور تانوں سے گونج اُٹھا — آج بھی جب غلام علی خاں کے پوتے حافظ علی خاں اپنے تاروں کو جنبش دیتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے دربار کے در و دیوار سے غلام علی خاں کا بلند اور میٹھا سنگیت اُبل پڑا ہو۔ غلام علی خاں نے چار شادیاں کی تھیں۔ پہلی بیوی کمال النساء تھیں ان سے ایک صاحبزادے جمعہ خاں تھے جو مکّہ معظّمہ سے آج تک واپس نہیں لوٹے۔ دوسرے حسین خاں جو مہاراجہ جیاجی راؤ سندھیا کے خاص مصاحب تھے۔ ستار بجانے میں انھیں ید طولیٰ حاصل تھا۔ مہاراجہ ان کے ستار کے عاشق تھے۔ ان سے چھوٹے مراد علی خاں تھے جو سرود پر کافی عبور رکھتے تھے اور اُستاد مانے جاتے تھے۔ مہاراجہ کے بھی استاد تھے۔ بنگال اور بہار کے گوشہ گوشہ میں سرود کو پھیلایا اور سرود میں کچھ تبدیلیاں بھی کیں۔ اس پر فولاد کا تختہ چڑھایا اور فولاد ہی کے تار چڑھائے۔ اس سے پہلے سرود پر دودے کا تار اور کاٹھ کا تختہ استعمال کیا جاتا تھا۔ مراد علی خاں سے چھوٹے نھنے خاں تھے جو مہاراجہ مادھو راؤ سندھیا کے دربار میں چوٹی کے فن کار تھے — انھیں نھنے خاں کے فرزند ہیں

حافظ علی خاں — دادا کا عظیم سنگیت کار کا پوتا اور باپ کا ممتاز کلاکار فرزند۔

جو تقریباً ۴۴ سال تک مہاراج جیواجی راؤ سندھیا کے ملازم رہے۔ اور
اب حکومت ہند انھیں پنشن دے رہی ہے۔
استاد حافظ علی خاں نے اپنے والدِ محترم اُستاد ننھے خاں صاحب بنگش
سے دس برس کی عمر ہی سے تعلیم حاصل کرنا شروع کر دی تھی۔ پہلے گلے کی تعلیم لی
اور اس کے بعد سرود پر عبور حاصل کیا۔ بعد میں ہوری اور دھرپد کی تعلیم حاصل
کرنے کے لئے متھرا کے پنڈت گنپتی لال کے پاس گئے۔ پنڈت جی، سوامی ہری داس
ڈاگر کی گیارھویں پیڑھی سے تعلق رکھتے تھے۔ متھرا سے وہ رام پور پہنچے۔
نواب حامد علی خاں نے ان کے لئے اپنے دربار کے دروازے کھول دئے۔ یہاں
حافظ صاحب نے تقریباً تین سال تک سرود بجایا۔ رام پور دربار میں سینی
خاندان کے مشہور فن کار وزیر خاں بھی تھے۔ یہ حافظ علی خاں کی خوش قسمتی
تھی۔ چناں چہ انھوں نے وزیر خاں کی شاگردی کا رتبہ بھی حاصل کر لیا۔ جب
نواب چھمن صاحب بہادر سے (جو خود فنِ موسیقی پر عبور رکھتے تھے) وزیر خاں
کا مقابلہ ہوتا تو گھنٹوں محفل جمی رہتی۔ اس فن کارانہ ماحول نے حافظ علی خاں
کے ذہن و دماغ کو بہت کچھ سکھا دیا۔ انھوں نے وزیر خاں سے سُر سنگھار کی
تعلیم بھی حاصل کی۔ اُستاد وزیر خاں اکبر سمراٹ کے نورتن مصری کی اولاد میں سے
تھے۔ حافظ صاحب کے بہت سے نام لیوا فن کار شاگرد آج بھی ہندوستان کے
کئی حصّوں میں سرود کے نغمے بکھیر رہے ہیں۔ بنگالی میں بیربرل، امیر خاں
اور ربانی بابو کافی مشہور ہیں۔

حافظ صاحب کہتے ہیں کہ سنگیت کے اصولوں کو مدِّ نظر رکھنا ہر موسیقار
کا اولین فرض ہے۔ بعض اصحاب اس کچھڑی فن کے اصول کو مدِ نظر نہیں
رکھتے اور راگ میں تیز تانیں استعمال کرتے ہیں اور بعض کافی آہستہ آہستہ
تانیں لیتے ہیں اور اس طرح ملتے جلتے راگوں کو باہم قائم نہیں رکھ سکتے
سرہا، سدھرائی اور درباری تانوں میں جون پوری کی شکل اختیار کر
لیتے ہیں۔ — اس ہی بنیاد پر حافظ صاحب نے ایک مرتبہ کہا — "راگوں
کی سچائی، ایمان داری، پاکیزگی اور اس کے صحیح رنگ میں پیش کرنے سے
مجھے بہت خوشی ہوتی ہے۔ اس لئے میں اتنا ہی بجاتا ہوں جہاں تک ان
اصولوں کی مجھ سے پابندی ہو سکتی ہے۔"

صحیح معنوں میں اُستاد حافظ فنِ موسیقی کی بے لوث اور سچّی خدمت
انجام دے رہے ہیں۔ بھارت کے لوگ اب بھی ان کے اس زمانے کو نہیں
بھول سکتے جب اُن کے سرود کے علاوہ کسی اور کو سننا قطعی پسند نہیں
کرتے تھے اور آج بھی وقتاً فوقتاً حافظ علی خاں جس محفل میں مدعو کر
لئے جاتے ہیں وہاں ان کے سرود کے بعد اور کوئی نہیں ٹکتا۔

اُستاد حافظ علی خاں سرود بجاتے وقت پکھاوج کی سنگت کرتے
ہیں۔ پکھاوج جسے مردنگ بھی کہتے ہیں ہندوستان کا قدیم ساز ہے۔ اسے
گنیش جی نے ایجاد کیا تھا۔ اکبر کے زمانے میں داس جی نے جو نورتنوں میں
سے تھے اسے پھیلایا۔ پکھاوج کا جوڑ ہمیشہ سے دھرپد اور بین کے ساتھ
رہا ہے۔ اکبر کے زمانے میں دو تک کا دھرپد گایا جاتا تھا۔ موجودہ زمانے
میں دھرپد کو بہت کم لوگ صحیح رنگ میں پیش کر سکتے ہیں۔ رباب اور
سرود کے ساتھ پکھاوج میں ہمیشہ سے لڑائی چلی آ رہی ہے — بات یوں
ہے کہ پکھاوج کا ایک بول ہے۔

تک دھم تنگ تنگ

بس اسی بول کی لڑائی رباب سرود اور پکھاوج میں ہے۔ یہ بول کافی اونچا
جاتا ہے۔ اسی وجہ سے اُستاد حافظ پکھاوج کو سرود کی سنگت میں
رکھتے ہیں۔

حافظ علی خاں کے دادا حسین علی خاں کے متعلق ایک بات مشہور ہے
کہ رستم ہند کدو سنگھ پکھاوجی سے جب غلام علی خاں کی چلتی تھی تو گھنٹوں
گذر جاتے لیکن دونوں کے ہاتھ نہیں رُکتے تھے۔ پسینہ پسینہ ہو جاتے۔
رات کے نو بجے سے لے کر صبح کے چھ بجے تک دونوں میں سے کوئی بھی ہتھیار
نہیں ڈالتا تھا مجبوراً مہاراجہ سندھیا اُن کے ہاتھ پکڑ لیتے تھے۔ ہزاروں
روپے انعام دیتے اور گھروں پر ہاتھی بندھوا دیتے تھے۔ اب وہ قدر
اور حوصلہ افزائی کہاں —— وہ قدر داں نہیں رہے اور وہ
فن کار نہیں رہے۔

اُستاد حافظ علی خاں اب کافی عمر کے ہو چکے ہیں۔ لیکن اب بھی اُن کے
دل میں اس بلند پایہ فن کی خدمت کرنے کی امنگیں ہیں۔ وہ چاہتے ہیں کہ
اُن کے خاندان کے کئی افراد جو اپنے فن میں ماہر اور مکمل ہیں۔ اُن کی حکومت
رہنمائی کرے اور اُن کے لئے مواقع فراہم کرے تاکہ اس طرح ہمارا قدیم فن
نئی زندگی پا سکے۔

اعجاز صدیقی

# سنگیت سمراٹ — اللہ دیئے خاں

مئی ۱۹۵۵ء کے "آج کل" میں استاد رجب علی خاں پر امیر محمد خاں صاحب کا ایک مضمون چھپا تھا۔ اس مضمون میں کئی جگہ استاد اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم کا ذکر ہے۔ یہ ذکر کئی پہلوؤں سے نہایت اہم اور ذاتی تنقید ہے۔ لیکن یہاں کسی تنقید و تعریض کا محل نہیں۔ البتہ یہ کہہ دینا ضروری ہے کہ مضمون نگار نے استاد رجب علی خاں صاحب کے مقابلے میں دانستہ اللہ دیئے خاں صاحب کی شخصیت کو گرانے اور دبانے کی کوشش کی ہے۔ پھر بھی اس مضمون کے مندرجہ ذیل جملوں سے اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم کی عظیم شخصیت کے متعلق چند اشارے ضرور مل جاتے ہیں۔

"یہی تان بازی ان (استاد رجب علی خاں) کے فن کو کولہاپور کے استاد اللہ دیئے خاں مرحوم کی لے کاری سے ممیز کرتی ہے۔ ورنہ عام طور پر یہ غلط فہمی پھیلی ہوئی ہے کہ رجب علی خاں صاحب، اللہ دیئے خاں صاحب کے مقلد ہیں۔ دونوں کے فن میں مماثلت بتائے جانے کی یہ وجہ ہو سکتی ہے کہ کولہاپور دربار میں دونوں فن کاروں کو دس بارہ سال تک ایک ساتھ رہنے کا اتفاق ہوا۔"

"استاد اللہ دیئے خاں صاحب بھی شہنشاہِ موسیقی تھے اور اچھے زمانے کے بے مثال "لے کار" تھے۔"

کولہاپور میں استاد اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم کو جو اعزاز ملا، جس کا ذکر اسی مضمون میں کسی جگہ آئے گا، وہ آج تک ہندوستان کے کسی دوسرے فن کار کو نہیں ملا۔ اسی ایک نکتے سے امیر محمد خاں صاحب کے مضمون مطبوعہ "آج کل" کی سبھی انکشافِ حقیقت کا پتہ چل جاتا ہے۔ مجھے تو صرف استاد اللہ دیئے خاں صاحب کے فن اور ان کی زندگی پر کچھ لکھنا ہے۔ کسی قسم کی بحث چھیڑنا مقصود نہیں۔

خانصاحب مرحوم کی زندگی میں انھیں کئی بار دیکھنے اور ملنے کا اتفاق ہوا۔ ہر بار ان کی طرف دل کھنچا۔ اللہ جانے جوانی میں ان کا کیا عالم ہوگا جبکہ بڑھاپے میں ان پر بلا کا حسن تھا۔ پُر نور چہرہ، بلند قامت، سُرخ و سپید رنگ، بڑا سر، چوڑے اور ابھرے ہوئے شانے، باوقار چال، بگلے کی طرح سفید داڑھی اور سپید بال یہ تھا استاد اللہ دیئے خاں مرحوم کا سراپا۔

## پیدائش

استاد اللہ دیئے خاں صاحب اترولی ضلع علی گڑھ کے ایک مشہور خاندان کے چشم و چراغ تھے۔ ان کے بزرگ مہاراجہ جودھپور کی طلبی پر اترولی سے جودھپور گئے تھے مہاراج نے خانصاحب کے بزرگوں کو کئی گاؤں عطا کیے تھے۔ دربار میں سیدھے ہاتھ پر بٹھایا جاتا تھا۔ سنہ ۱۸۴۳ء میں آپ یہیں پیدا ہوئے۔

## تعلیم و تربیت

قرآن مجید کی تعلیم کے بعد آپ کو اردو اور فارسی زبانوں کی تعلیم دی گئی۔ اسی کے ساتھ ساتھ اپنے والد خانصاحب خواجہ احمد خانصاحب سے فنِ موسیقی کی تعلیم بھی بہت چھوٹی عمر میں حاصل کرتے رہے۔ دس سال کی عمر میں والد کا سایہ سر سے اُٹھ گیا۔ ان کی وفات کے بعد خانصاحب کے چچا چمن خاں صاحب اور جہانگیر خانصاحب نے فنِ موسیقی کی تعلیم دینا شروع کی۔ جہانگیر صاحب فنِ موسیقی کے زبردست ماہر کامل تھے۔ ۲۲ سال کی عمر تک وہ اپنے ان ہی بزرگوں سے اکتسابِ فن کرتے رہے۔ خانصاحب کے چھوٹے بھائی حیدر خاں صاحب مرحوم کی تعلیم بھی ساتھ ساتھ ہی ہوتی جب مشق و مزاولت اور فنی ریاض کو ۲۲ سال ہو گئے تو آپ کے چچا جہانگیر خانصاحب نے دونوں بھائیوں (استاد اللہ دیئے خاں اور حیدر خاں) سے فرمایا کہ اب تم لوگ

سفر کرو اور دیکھو کہ ہندوستان میں کیسے کیسے اُستادانِ فن ہیں۔ سب کو سنو، استاد اور
جہاں سے جو کچھ ملے اُس سے ملے استفادہ کرو۔

جے پور میں آمد

اللہ دیئے خاں صاحب اپنے چھوٹے بھائی حیدر خاں صاحب کے ساتھ سب سے پہلے جے پور آئے۔ یہ مہاراجہ مان سنگھ کا دورِ حکومت تھا۔ اس دور میں جے پور، ٹونک، الور، گوالیار، پٹیالہ، رام پور، دہلی، آگرہ، خورجہ وغیرہ موسیقی کے مشہور مراکز تھے۔ خاص طور پر اُس دور کے تمام چھوٹے بڑے فن کاروں کا اجتماع جے پور اور گوالیار اور دہلی ہی میں تھا۔ مہاراجہ جے پور کے دربار میں تو سبھی بڑے بڑے موسیقار جمع ہو گئے تھے۔ ایسے فن کاروں نے اس فن کو عظمت و زندگی بخشی جن کا ثانی پھر کوئی پیدا نہ ہو سکا۔ ان میں مبارک علی خاں صاحب، نتھن خاں صاحب (رجب علی خاں ان ہی کے شاگرد تھے) اور بہرام خاں صاحب کو امتیازی حیثیت حاصل تھی۔ یہ تینوں اپنی نظیر آپ تھے۔ ان کا کوئی ہمسر نہ تھا۔ ایسے اونچے فن کاروں کی بھیڑ میں اللہ دیئے خانصاحب جے پور پہنچے اور جاتے ہی نواب کلن خانصاحب کے یہاں ملازم ہوگئے۔ نواب کلن خانصاحب، نواب صاحب ٹونک کے بھائی تھے۔ چوں کہ مہاراج مان سنگھ سے گہرا دوستانہ تھا اور فنِ موسیقی کا اعلیٰ ترین ذوق رکھتے تھے اس لئے مستقلاً جے پور ہی میں رہتے تھے۔ نواب کلن خاں صاحب کو فنِ موسیقی میں اتنا درک تھا کہ اس وقت کے فن کار اسی فن کے بارے میں اُن کی رائے کو مستند مانا کرتے تھے۔ نواب صاحب، اللہ دیئے خاں صاحب سے بہت جلد مانوس ہوگئے اور بے حد محبت فرمانے لگے، اس لئے کہ خانصاحب بڑے ہونہار تھے۔ نواب صاحب ہر محفل اور ہر جلسے میں خانصاحب کو ان بزرگوں کا گانا سنواتے، اپنے ساتھ بٹھا کر محنت کراتے۔ خانصاحب پانچ سال تک جے پور میں رہے اور اس مدت میں اپنے والد مرحوم اور چچا جان کے بخشے ہوئے فنی کمال کو اور بھی بامِ کمال پر پہنچا لیا۔ ہر طرف ان کا چرچا ہونے لگا۔ یہاں تک کہ دربار تک رسائی ہونے لگی اور مہاراجہ جے پور نے بھی کافی قدر و منزلت کی۔

اُستاد نتھن خانصاحب آگرے والے بھی نواب کلن خاں صاحب کے یہاں تھے، اور استاد مبارک علی خاں صاحب کے بھی نواب صاحب سے بہترین تعلقات تھے۔ اللہ دیئے خاں صاحب کو ان بزرگوں سے تربیت رہی۔ ان بزرگوں کے بہت سے حیرت ناک واقعات اکثر خانصاحب سنایا کرتے تھے۔ استاد مبارک علی خاں صاحب کے متعلق فرمایا کہ جب وہ گاتے تھے تو یوں محسوس ہوتا تھا کہ دو چار سیر ریشم کا تار اُلجھا دیا گیا ہے اور اُس میں سے ایک ایک تار نکل کر آرہا ہے۔

## ترکِ سکونت جے پور

خاں صاحب کی طبیعت بڑی سیلانی تھی، جوانی کا عالم، اس پر ان کا جوان اور نکھرا فن، اور دونوں نے مل کر کہیں چین سے نہ بیٹھنے دیا۔ چنانچہ پانچ سال جے پور میں گزارنے کے بعد اپنے بھائی حیدر خاں صاحب اور بھتیجے بھائی دولت خاں صاحب کو ساتھ لے کر ٹونک، گڑھ اور اندور آئے۔ ابتدا میں ان کے پھوپھی زاد بھائی خیرات علی خاں رہتے تھے۔ ایک سال یہاں رہے، پھر لکھنؤ، الٰہ آباد، بنارس اور پٹنہ میں کئی سال گزارے۔ جہاں پہنچے وہاں زیادہ سے زیادہ نام پیدا کیا۔ پٹنہ سے کلکتہ آگئے جہاں اربابِ بنگالہ نے بہت ہی قدر افزائی کی اور امکانی کوشش کی کہ خانصاحب مستقلاً کلکتہ میں رہ جائیں لیکن وہ کسی طرح اس پر تیار نہ ہوئے، البتہ اپنے چچا زاد بھائی دولت خاں صاحب کو وہاں چھوڑ دیا۔ دولت خاں صاحب نے بنگال میں بڑی شہرت حاصل کی۔ بہت سے شاگرد تیار کئے۔ آج بھی بنگال میں اُن کی تصویر کی پوجا ہوتی ہے۔

## شادی

کلکتہ سے خانصاحب جودھپور آئے اور اپنے بزرگوں کے منشا سے خاندان ہی میں شادی رچائی۔ چونکہ خانصاحب کی سسرال اور خاندان کے بہت سے دوسرے افراد ریاست اُنیارہ ضلع جے پور میں رہتے تھے، اس لئے آپ نے بھی وہیں رہنا پسند کیا۔ مہاراج اُنیارہ اس بات سے بہت خوش ہوئے، بہت سی زمینیں عطا کیں۔ مکان بنوا کر دیا۔ خانصاحب کچھ دن وہاں رہے۔ چوں کہ ابھی تک افتادِ طبع نہیں بدلی تھی اس لئے یہاں بھی یکسو نہ ہو سکے۔ فطرت تو انہیں کسی دوسرے مرکز کی طرف کھینچ رہی تھی اور ان کے فیض کو عام کرنا چاہتی تھی۔ اُنیارہ سے وہ مہاراجہ بڑودہ کے دربار میں پہنچ گئے۔ مہاراج نے بڑی ہی عزت افزائی فرمائی مگر خانصاحب صرف چھ ماہ بڑودہ میں رہے۔

## اپنے اصل مرکز کی طرف

۱۹۰۴ء میں خانصاحب بڑودہ سے بمبئی پہنچ گئے۔ عروس البلاد بمبئی اس دور میں بھی اپنی گوناگوں خصوصیات کے اعتبار سے ایک امتیازی شان رکھتا تھا۔ ریاستوں کو چھوڑ کر ہندوستان کے تمام شہروں سے زیادہ یہاں موسیقی کا ذوق و شوق تھا۔ خانصاحب کے ہم عصر و ہم مرتبہ اُستادانِ فنِ موسیقی نتھن خانصاحب آگرہ والے، رحمت خاں صاحب گوالیار والے (حدو خاں صاحب کے صاحبزادے)

تھے) نذیر خاں صاحب، جودھپور والے، پنجاب کے مشہور و معروف موسیقار علی بخش و فتح علی خاں صاحبان، بہادر خاں صاحب دہلی والے، امراؤ خاں صاحب (ابن تان رس خاں صاحب) ذاکر الدین خاں صاحب، اللہ بندے خاں صاحب وغیرہ اکثر و بیشتر بمبئی آتے رہتے تھے۔ لوگ ہر نئے آنے والے کو ذوق شوق سے سنتے تھے۔ قدر کرتے تھے اور زیادہ سے زیادہ نوازتے تھے۔ اللہ دیئے خاں صاحب کو بمبئی کے ارباب ذوق نے خوب خوب نوازا۔ تمام شہر میں ان کی شہرت ہو گئی۔ اور ہوتے ہوتے پورے مہاراشٹر میں ان کے کمالاتِ فن کی دھوم مچ گئی۔ اس دور میں مہاراشٹر میں بھی کئی مشہور ہستیاں تھیں، جیسے بال کرشن بوا، اچل کرنجیکر (جو بندو خاں صاحب کے شاگرد تھے) پنڈت وشنو ڈگمبر پلسکر (جو بال کرشن بوا کے شاگرد تھے) وزے بوا (یہ بھی بندے خاں صاحب کے یہاں کے شاگرد تھے) پنڈت بھات کھنڈے جنھوں نے ہندوستانی موسیقی کو اپنی ان تھک کوششوں سے بہت فروغ دیا۔ غرض اس زمانے میں بھی بمبئی موسیقی کا ایک باغ تھا جس میں رنگ رنگ کے پھول تھے، طرح طرح کی خوشبوئیں تھیں۔ تانوں اور راگوں سے راتیں جوان ہوتی تھیں، فن کاروں کے ذہنوں میں عصبیت پیدا نہیں ہوئی تھی۔

## خاں صاحب کولہاپور میں

اسی زمانے میں چھترپتی شاہو مہاراج والیٔ کولہاپور بمبئی تشریف لائے۔ تمام باکمال اساتذہ کو جمع کیا، سب کو سنا۔ اللہ دیئے خاں صاحب کو بھی سنا اور مسلسل آٹھ دن تک سنتے رہے۔ اس کے بعد مہاراج کی نگاہ قدر شناس خانصاحب ہی پر پڑی اور آپ کو اپنے دربار کے لئے منتخب کر کے اپنے ساتھ کولہاپور لے گئے۔ یہاں آکر خانصاحب پوری طرح یکسو ہوئے اور مستقل طور پر قیام پذیر ہو گئے۔ اسی لئے "کولہاپور والے اللہ دیئے خاں" مشہور ہوئے۔ شاہو مہاراج خانصاحب کو اپنے ساتھ ہی رکھتے تھے۔ جب کولہاپور سے بمبئی یا کہیں اور جاتے تو بھی خانصاحب ساتھ ہوتے تھے۔ تقریباً ۳۵ سال کولہاپور میں رہے۔ جب شاہو مہاراج سورگباش ہو گئے تو بمبئی کے عقیدت مندوں، عزیزوں اور یہاں کے رؤسا کے اصرار پر آپ بمبئی تشریف لے آئے۔

## عوامی اعزاز

کولہاپور شہر کے وسط میں خانصاحب کا "بسٹ اسٹیچو" نصب کیا گیا اور وہاں کی میونسپلٹی نے اس مقام کا نام "اللہ دیئے خاں چوک" رکھ دیا۔ یہ ایک ایسا عوامی اعزاز ہے جو ہندوستان کے کسی موسیقار کو ابھی تک نہیں ملا۔

## انتقال

بمبئی آنے کے بعد آخری عمر تک خانصاحب یہیں رہے۔ [illegible] ۱۹۴۶ء [illegible] سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔ "نریل واڑی قبرستان بمبئی" کی مسجد کے زیر سایہ مدفون ہیں۔ ان کے شاگرد گلو بھائی جسدن والا اور شاگردہ لیلاوتی شیرگاؤنکر نے دس ہزار روپیہ کے خرچ سے سنگ مرمر کی نہایت شاندار قبر بنوائی۔ کولہاپور میں جو "بسٹ اسٹیچو" نصب کیا گیا تھا اس کے اخراجات بھی ان ہی دونوں نے برداشت کئے تھے۔ استاد کے فدائی اور مرتبہ دان ایسے ہی ہوتے ہیں۔

## فنی خصوصیات

خانصاحب کو ڈھائی ہزار سے زیادہ چیزیں یاد تھیں جن میں دھرپد، دھمار، استھائی، خیال، ترانے، ٹپے اور سرگمیں شامل ہیں۔ دھرپد اور دھمار تو بے مثل گاتے تھے۔ یہ ان کا آبائی علم تھا اور استھائی خیال میں بھی اپنا جواب نہیں رکھتے تھے۔ ان کی گائیکی میں ایک انفرادیت و خصوصیت تھی۔ وہ جو راگ بھی گاتے تھے مستند مانا جاتا تھا۔ خانصاحب دو سو برس کی گائیکی اساتذہ سے ہوئے تھے۔ ان کی تان نہایت زوردار اور خوبصورت ہونے کے ساتھ ساتھ اس قدر پیچیدہ اور اچانک ہوتی تھی کہ لوگ حیران رہ جاتے تھے۔ تان میں سُروں کا پھیلاؤ اتنا سچا ہوتا تھا کہ ہر تان قلب نشین ہو جاتی تھی۔ یہی نہیں بلکہ بول پکڑ کر سم پر آنے کا انداز اتنا اچانک اور حیران کن ہوتا تھا کہ سننے والے سم پر گردن بھی مشکل سے ہلا پاتے تھے۔ چیزوں کی بندش ایسی تھی کہ آج بھی لوگ ان کے گھرانے کی چیز سنتے ہی پہچان لیتے ہیں۔ غرض یہ کہ اللہ دیئے خانصاحب کی ایک ایسی غزل تھی جسے ہر طرح سے سہل ممتنع کہا جا سکتا ہے۔

خانصاحب گائیک ہونے کے ساتھ ساتھ نایک بھی تھے۔ انھوں نے بہت سے استھائی، خیال کمپوز کئے جو کافی مشہور ہیں۔ اپنی بنائی ہوئی چیزوں میں احمد تخلص ڈالتے تھے جو ان کے پیرو مرشد کا نام تھا جو بزرگ آگرہ کے بڑے بلند پایہ درویش تھے۔ خانصاحب شعر و سخن کے بھی دلدادہ اور اعلیٰ درجے کے سخن فہم تھے۔ فارسی زبان کی بہت اچھی قابلیت تھی۔ اردو فارسی کے مشاہیر اساتذہ کا کلام زیر مطالعہ رہتا تھا۔ علامہ سیماب اکبرآبادی مرحوم سے بہت زیادہ متاثر تھے۔

## اولاد اور خاندان کے دوسرے افراد

خانصاحب نے یوں تو بہت سے لوگوں کو فیض پہنچایا اور آج بھی ان کے

عزیزوں اور شاگردوں سے پہنچ رہا ہے۔ لیکن خانصاحب کے منجھلے صاحبزادے شمس الدین خاں عرف منجھی خاں صحیح طور پر اُن کے جانشین اور مکمل عکس تھے۔ پورے ہندوستان میں نام پا چکے تھے لیکن موت کے بے درد ہاتھوں نے ۴۵ سال کی عمر ہی میں انھیں اس دنیا سے اُٹھا لیا۔ اپنے جوان بیٹے کی موت پر خانصاحب نے جو جملہ فرمایا تھا اس سے منجھی خاں مرحوم کی اہمیت واضح ہو جاتی ہے۔ خانصاحب نے آنسوؤں کی بوچھاڑ میں فرمایا: "آج میری پانچ سو برس کی گائیکی مر گئی۔"

خانصاحب کے بڑے صاحبزادے نصیرالدین خاں نے بھی فنِ موسیقی کی مکمل تعلیم حاصل کی لیکن سینے کی کمزوری کی وجہ سے ترقی نہ کر سکے۔ نصیرالدین خانصاحب ریاست اُدے پور میں فاریسٹ آفیسر کی حیثیت سے ملازم ہیں۔ تیسرے اور سب سے چھوٹے صاحبزادے بدرالدین خاں بھی بہت اچھا گاتے تھے اور کولھاپور میں "کورٹ میوزیشین" تھے۔ ۱۹۴۵ء میں اُن کا بھی کولھاپور ہی میں انتقال ہو گیا۔ بمبئی کے مشہور وائلن نواز گجانن راؤ جوشی جو آل انڈیا ریڈیو میں ایڈوائزر ہیں اور ارجن منصور، بدرالدین خاں مرحوم ہی کے شاگرد ہیں۔

۱۹۳۲ء میں عظمت حسین خاں مکیش جو خانصاحب مرحوم کے بھتیجے اور نیاز علی خاں صاحب کے صاحبزادے ہیں، بمبئی آئے اور خانصاحب سے تعلیم حاصل کرنے لگے۔ خانصاحب نے اپنے اس ہونہار بھتیجے پر خصوصی توجہ دی اور اپنی آخری عمر تک زیادہ سے زیادہ نکاتِ فن بتاتے رہے۔ اترولی ضلع علی گڑھ کے اس خاندان میں اب موسیقی کا سلسلہ اور وقار عظمت حسین خانصاحب مکیش ہی کے دم سے قائم ہے۔ اُردو، فارسی، انگریزی، گجراتی اور مراٹھی زبانوں سے واقف ہیں۔ اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم نے اپنے خاندان میں عظمت حسین خاں صاحب کو ایک بہترین یادگار کے طور پر چھوڑا ہے۔ حد درجہ شائستہ اور مہذب ہیں جیسا کہ ایک پڑھے لکھے فن کار کو ہونا چاہیئے۔

## شاگرد

اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم کی سب سے پہلی شاگردہ بمبئی کی کیسر بائی کیرکر ہیں جنھوں نے مسلسل بیس سال تک خانصاحب سے تعلیم حاصل کی اور استاد کے سامنے چار چار گھنٹے بیٹھ کر محنت کی جس کے صلے میں موصوفہ نے ہندوستان گیر شہرت پائی۔ کیسر بائی کی گائیکی میں اُستاد کی پوری جھلک ملتی ہے۔ ساٹھ سال کی عمر ہونے کے باوجود موصوفہ دو چار گھنٹے بخوبی گا سکتی ہیں۔ دوسری شاگردہ موگو بائی کُرڈیکر ہیں جو بمبئی اور مہاراشٹر میں کافی شہرت رکھتی ہیں۔ ان کے گانے میں بھی خانصاحب کے رنگ و آہنگ کی جھلکیاں ملتی ہیں۔ تیسرے شانگ رام بُوا بھی اچھا گاتے تھے لیکن مشہور نہ ہو سکے۔ چوتھے نیورنگی بُوا مرزا یک بھی اسی گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں۔ مہاراشٹر اور بمبئی میں کافی مشہور ہیں۔ ان کے علاوہ گُلّو بھائی جسدان والا جو بمبئی کے مشہور کنٹریکٹر ہیں خان صاحب سے بیس سال تک تعلیم حاصل کرتے رہے۔ اُستاد کی بے انتہا خدمت کی۔ اس صلۂ خدمت میں خانصاحب گُلّو بھائی جسدان والا کو ایک ایسا خزانہ دے گئے ہیں جو دوسرے "پیشہ ور فن کاروں" کے پاس مشکل ہی نکلے گا۔ گُلّو بھائی کی گائیکی میں اُستاد کا نقشہ نظر آتا ہے۔ جس خزانے کی طرف اشارہ کیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ سیکڑوں کی تعداد میں استھائی اور خیال خانصاحب نے موصوف کو بتائے جو اُسی طرح ان کے پاس محفوظ ہیں۔

گُلّو بھائی کو مشق و مزاولت کا اتنا موقع نہیں ملا جتنی ضرورت تھی۔ پھر بھی اپنی بے پناہ مصروفیتوں کے باوجود وہ اس فن کے سلسلے میں جتنا بھی کرتے ہیں، ایک رئیس کے لئے بے حد مشکل ہے۔ ہندوستان بھر میں اس قسم کے رؤسا چند ہی نکلیں گے۔

اسی طرح لیلاوتی شیر گاؤنکر نے اللہ دیئے خاں صاحب سے اُن کی آخری عمر میں سیکھنا شروع کیا۔ اُن کی اور اُن کے پتا شیر گاؤنکر صاحب کی خدمت و عقیدت سے متاثر ہو کر خانصاحب نے بہت کوشش اور محبت سے سکھایا۔ نتیجہ یہ ہے کہ لیلاوتی کی گائیکی میں بھی خانصاحب کا انداز پایا جاتا ہے۔ بمبئی میں ان کی کافی شہرت ہے۔ شیر گاؤنکر صاحب ایک بڑے رئیس ہیں۔ گووند راؤ ٹیمبے بھی خانصاحب ہی کے شاگرد تھے۔ گو وہ ہارمونیم بجانے میں پورے مہاراشٹر میں مشہور تھے لیکن انھیں سیکڑوں چیزیں یاد تھیں۔ وہ مصنف بھی تھے اور ایکٹر بھی۔ پربھات فلم کمپنی کی کئی مشہور فلموں میں انھوں نے کام کیا۔ مہاراشٹر کے ایک اور مشہور و معروف گائیک بھاسکر راؤ بکھلے نے آگرہ والے نتھن خاں صاحب سے سیکھنے کے بعد اللہ دیئے خاں سے بھی استفادہ کیا۔ خانصاحب کے سُنّتی شاگرد یعنی جو لوگ انھیں یا اُن کے شاگردوں کو سُن کر اُسی رنگ کی گائیکی گانے لگے) لاتعداد ہیں۔ اس کا بیّن ثبوت یہ ہے کہ بمبئی میں جو چار قسم کی گائیکی گائی جا رہی ہے، اس میں ایک اللہ دیئے خانصاحب کی گائیکی بھی ہے۔

## سنگیت سمراٹ کا خطاب اور زندگی کے خاص خاص واقعات

بمبئی کے زمانۂ قیام میں خانصاحب کو کلکتہ کے مشہور سیٹھ بابو دُلی چند نے مدعو کیا۔ آپ اُن کے یہاں تشریف لے گئے۔ دو روز کے آرام کے بعد جلسہ منعقد

ہوا۔ اس میں بھیا گنپت راؤ، جو بیاجی راؤ مہاراج گوالیار کے لڑکے تھے اور کلکتے میں رہتے تھے، شریک تھے۔ بھیا گنپت راؤ ہارمونیم کو موجودہ شکل دینے کے موجد تھے۔ ہارمونیم ایک انگلش ساز تھا، کاندھے سے لٹکا کر اوپر سے نیچے اور نیچے سے اوپر ستار کی طرح بجایا جاتا تھا۔ موصوف نے اُسے ہندوستانی شکل دی اور ہندوستانی موسیقی میں استعمال کے قابل بنایا۔ اُس کے پردوں اور سُروں کو بدلا۔ اس جلسے میں خانصاحب نے گانا شروع کیا اور مسلسل چار گھنٹے تک گاتے رہے۔ کسی کو وقت کا احساس تک نہ ہوا۔ جب گانا ختم ہوا تو بھیا گنپت راؤ نے ایک چیخ ماری اور دوڑ کر خانصاحب سے چمٹ گئے۔ وہ روتے جاتے تھے اور کہتے جاتے تھے کہ خاں صاحب آپ انسان نہیں دیوتا ہیں۔ دس منٹ تک اُن کی یہی کیفیت رہی۔ مجمع پر ایک عجیب کیفیت طاری تھی۔ سب کھوئے ہوئے تھے۔

ایک بار بمبئی میں یہاں کے رئیسوں نے خانصاحب کے گانے کا پروگرام رکھا تقریباً ایک ہزار آدمیوں کا مجمع تھا۔ ڈاکٹر ایم آر جیکر جلسے کی صدارت فرما رہے تھے گانا شروع ہوا۔ رات کے نو بجے سے صبح کے سات بجے تک خانصاحب گاتے رہے لوگ محوِ حیرت تھے۔ جلسے میں اور بھی بہت سے مشہور فنکار تھے سب نے با آوازِ بلند کہا کہ ہم نے اب تک ایسا گانا نہیں سُنا تھا۔ اس کے بعد ڈاکٹر جیکر کھڑے ہوئے اور خانصاحب کی بے حد تعریف کی۔ انھوں نے بے ساختہ فرمایا "اللہ دیئے خاں صاحب" "مونٹ ایوریسٹ آف میوزک" ہیں۔ میں تمام لوگوں کی طرف سے خاں صاحب کو "سنگیت سمراٹ" کا خطاب پیش کرتا ہوں۔ یہ دوسرا عوامی اعزاز تھا جو خانصاحب کو ملا۔

ایک بار خانصاحب، مہاراج سانگلی کے یہاں بُلائے گئے اور مسلسل اٹھارہ دن تک شب کے دس بجے سے صبح کے چھ بجے تک گاتے رہے۔ یہ تائیدِ غیبی ہی تھی اور موسیقی کا ایک ناقابلِ فراموش معجزہ۔

خانصاحب کی زندگی کے اور بھی لاتعداد اہم واقعات ہیں۔ بخوفِ طوالت چند ہی واقعات پیش کئے گئے ہیں۔

## زندگی کا آخری جلسہ

کنووکیشن ہال بمبئی میں دس سال پہلے ایک کانفرنس ہوئی تھی جس میں ہندوستان کے بہت سے مشہور آرٹسٹ بلائے گئے۔ یہ جلسہ چھ دن تک ہوتا رہا۔ جلسے کے آخری دن خانصاحب کا پروگرام رکھا گیا تھا۔ ڈیڑھ دو ہزار آدمیوں کا مجمع تھا بمبئی کے خاص خاص بڑے لوگوں کے علاوہ اس جلسے میں مہاراجہ بڑودہ، مہاراجہ گوالیار اور مہاراجہ مرحوم پوروہ وغیرہ بھی شریک تھے۔ رات کے بارہ بجے جلسہ ہوتا رہا۔ صبح ۴ بجے خانصاحب کو گھر سے لایا گیا اور دو آدمیوں نے پکڑ کر انھیں اسٹیج پر پہنچایا تنبوروں پر ایک طرف کیسر بائی اور دوسری طرف بھورجی خاں بیٹھے۔ گانا شروع ہوا۔ خاں صاحب بہت بوڑھے ہو چکے تھے۔ پانچ منٹ تک آواز میں ارتعاش رہا، لیکن اس کے بعد یہ معلوم ہوتا تھا کہ ایک جوان شخص گا رہا ہے۔ کیسر بائی اور بھورجی خاں دونوں پیچھے معلوم ہو رہے تھے۔ خانصاحب اتنے زور شور سے گائے کہ لوگ محوِ حیرت ہو گئے۔ بڑا کمال یہ تھا کہ اس کمزوری اور بڑھاپے کے عالم میں بھی تان نہ تو کمزور تھی اور نہ کہیں سے بے سُری۔ یہ خانصاحب کا آخری گانا اور جلسہ تھا۔ اس کے ڈیڑھ سال بعد آپ کا انتقال ہو گیا۔

اُستاد اللہ دیئے خاں صاحب مرحوم جن اُستادانِ فنِ موسیقی کا بار بار ذکر کیا کرتے تھے اور جنھیں سب سے زیادہ پسند فرماتے تھے وہ تان رس خاں صاحب، مبارک علی خاں صاحب اور ہڈّو خاں صاحب تھے۔

خاں صاحب بڑے ہی نرم دل، سخی، کنبہ پرور اور حلیم الطبع بزرگ تھے۔ کسی کا دُکھ درد سُن کر فوراً رو دیتے تھے۔ اپنوں اور غیروں کے ساتھ یکساں سلوک کرتے تھے۔ بے حد نازک مزاج حسّاس اور سنجیدہ تھے۔ پانچوں وقت کی نماز پابندی کے ساتھ پڑھتے تھے۔ تصوّف سے گہرا لگاؤ تھا۔ زندگی بھر کوئی نشہ نہیں کیا۔ البتہ فن کا نشہ بہت زیادہ تھا۔ خود ہی گنگناتے تھے اور جھوما کرتے تھے۔ وہ

"ثبت است بر جریدۂ عالم دوامِ ما"

کی بہت سی نشانیاں اور صورتیں چھوڑ گئے ہیں ٭

---

## غالب

محرم نہیں ہے تُو ہی نواہائے راز کا
یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا

ساقی بجلوہ دشمنِ ایمان و آگہی
مطرب بہ نغمہ رہزنِ تمکین و ہوش ہے

ڈی۔ پی۔ مکرجی

# موسیقی کے عظیم استاد جنھیں میں نے سنا

ایک فن کے تاثرات کا دوسرے فن کے ذریعے سے اظہار کرنا بذاتِ خود کافی مشکل امر ہے لیکن یہاں ایک دوسری مشکل یہ آپڑی ہے کہ مجھے "استاد" لفظ کی تشریح کے لیے موزوں الفاظ نہیں مل رہے۔ بہتر ہے کہ جن استادوں کو کسی نے سنا ہو اور جب وہ ان کے بارے میں لکھنے بیٹھے تو شروع ہی میں بتا دے کہ "عظیم" سے اس کی مراد کیا ہے۔ عام طور پر ایک بڑے آدمی یا عظیم استاد میں عام لوگوں کو مسحور کرنے کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ وہ اس طاقت سے دوسروں کو اپنے بس میں کر لیتا ہے لیکن مسحور کرنے کی اس صلاحیت کے راز کا مکمل تجزیہ ممکن نہیں تاہم اس کی جزئیات یوں بیان کی جا سکتی ہیں۔ وسعتِ نظر، جذبات کی گہرائی اور بہت اونچے درجے کی دانشورانہ قابلیت جو احساسات اور جذبات کو ایک ٹھوس اور واضح حقیقت میں بدل دے۔ اسی طرح عظمت کا بھی صحیح اندازہ لگانا ممکن نہیں لیکن یہ کچھ ایسی شے ہے جو اس کے فن کے لیے سونے پر سہاگے کا کام دیتی ہے۔ فن کو شخصیت کا اور شخصیت کو فن کا حصہ بنا دیتی ہے۔ عظیم فن اور عظیم فن کار ایک ہی سطح پر اکٹھے ہوتے ہیں۔ شاید ایک عظیم فن کار کی تعریف یہ ہے کہ وہ عمر بھر اپنے فن کی پوری تاریخ کو دہراتا بھی رہتا ہے اور اسے ترقی دے کر ارتقاء کی دوسری منزل تک پہنچاتا بھی ہے۔ کم از کم ہندوستان میں جہاں مغرب کی طرح گیت گانے اور گیت لکھنے والے دو الگ الگ شخص نہیں ہوتے۔ مندرجہ بالا تینوں تشریحوں کو ایک ساتھ لینا مناسب ہوگا۔ کوئی یہ تسلیم نہیں کرے گا کہ ٹیگور ایک عظیم موسیقی کار تھے۔ اگرچہ ان کی آواز کا اتار چڑھاؤ بہت عمدہ تھا اور ہندوستانی موسیقی کی ہر صنف سے بخوبی واقف تھے۔ ہمارے ملک کی روایت یہ ہے کہ ہم گیت کو اس کے گانے کے عمل میں دیکھتے ہیں۔ لیکن اس وقت ہم تیاگ راج، دکشتر، شیام شستری اور ٹیگور جیسے بڑے استادوں کی بات کر رہے ہیں جنھوں نے گیت لکھے بھی اور گائے بھی۔ گو لکھنے اور گانے دونوں میں ان سب کا درجہ برابر نہیں۔ ایک وقت وہ تھا جب ٹیگور، شاعر کے مقابلے میں گویے زیادہ مشہور تھے۔ سودیشی تحریک کے ہنگامی دنوں میں جب وہ اسٹیج پر آجاتے تھے تو لوگ بار بار سننے کا تقاضا کرتے تھے۔ ایک دفعہ عنایت خاں جو بعد میں اشاریت پسند بن گئے، کلکتہ یونیورسٹی کے پرانے ہال میں گیت سنا رہے تھے۔ انھوں نے اپنی آواز سے بائیس کی بائیس سرتیاں ادا کیں بلکہ اس سے بھی زیادہ۔ سامعین نے استاد کی باریکیوں پر دھیان نہیں دیا۔ روی بابو اسٹیج پر موجود تھے اور وہ انھیں سننا چاہتے تھے۔ انھوں نے اپنا مشہور گیت "قومی کاموں کو رے گان گورے دی گئی" گایا جو انھوں نے اس وقت لکھا تھا۔ ان کی آواز عمدہ تھی۔ اس میں گہرائی کی جو کمی تھی وہ اس کی شیرینی اور پھیلاؤ سے پوری ہو جاتی تھی۔ ویسے ان کی آواز میں کافی خامیاں تھیں۔ انھیں سُروں کے اتار چڑھاؤ کا پورا علم نہیں تھا اور انھوں نے زیادہ تربیت بھی حاصل نہیں کی تھی۔ پھر بھی میرا خیال ہے کہ وہ عظیم استاد تھے۔ انھوں نے الفاظ کو سنگیت کا رنگ دیا اور ساز کے سُروں کو نطق، الفاظ بخشا۔ مرد اور عورتوں کے تاثرات اور رجحانات کو اپنی طرف متوجہ کیا۔ بالخصوص جب وہ رجحانات ہندوستانی راگوں کی عمومیت میں اپنا خاص مقام بھی کھو چکے تھے۔ انھوں نے ہندوستانی موسیقی کو نئی زندگی عطا کی۔ اسی سلسلے میں بھات کھنڈے کا نام بھی یاد آجاتا ہے۔ جن کا مقام بھی عظیم استادوں میں ہے۔ ان کے گیت ان کے مقصد کی ترجمانی کرتے تھے۔ وہ ستار نہایت اعلیٰ بجاتے تھے اور ان کی آواز بھی اچھی تھی۔

اگست ۱۹۵۶ء

عام طور پر لوگوں کا خیال ہے (اور میں سمجھتا ہوں کہ اچھا خیال ہے) کہ ایک استاد فن کار وہ ہے جو کلاسیکل روایت کی کسوٹی پر پورا اُترے۔ روایت سے کوئی کس قدر انحراف کرتا ہے یہ پرکھنے کا کوئی خاص پیمانہ نہیں اس لئے انھیں استادوں کی بات کرنا بہتر ہوگا جو روایت کے پابند رہتے ہوئے بہترین گاتے ہیں۔ اگر انحراف کرتے ہیں تو صرف شخصیت کے دباؤ سے اور انھیں روایت کی حدود میں واپس آنے کا ہر وقت احساس رہتا ہے یا کم از کم زیادہ دیر تک بھٹکے رہنے کی دل میں خواہش نہیں ہوتی۔

موسیقی کی اپنی پچاس سالہ واقفیت اور تیس سالہ شعور کی مدت میں مجھے ہندوستان کے سبھی مانے ہوئے استادوں کو روایت کی حدود میں سننے کا موقع ملا ہے۔ ان میں سے اکثر شمال کے اور کچھ جنوب کے رہنے والے ہیں۔

پہلے میں گویّوں کو لیتا ہوں ان میں بہترین الاپئے اللہ بندے خاں اور نصیر الدین خاں ذاکر الدین کے خاندان میں پیدا ہوئے۔ ذاکر الدین کو میں نے ایک مرتبہ سنا لیکن ان کے بھائی اللہ بندے خاں اور بھتیجے نصیر الدین خاں میرے زمانے میں چوٹی کے الاپئے تھے۔ ان کے سُر اس قدر پتے تلے تھے کہ غلطی کا امکان ہی نہیں ہو سکتا تھا۔ انھوں نے قدیم روایت پر چلتے ہوئے راگ کو ترقی دی۔ ان کی آواز لچک دار تھی اور راگ روپ مکمل تھا۔ وہ دربار کا ماحول پیدا کر سکتے تھے۔ میں نے وشنو دگمبر، گھورے چکرورتی اور موہم مکرجی وغیرہ کے گہرے اور مدھر سُر بھی سُنے ہیں لیکن جدید ہندوستان میں جہاں تک شان اور تمکنت کا تعلق ہے ان الاپیوں کا کوئی مقابلہ نہیں۔ جب میں یہ الزام سنتا ہوں کہ ہندوستانی موسیقاروں کو سُر لگانے کی کوئی تربیت نہیں دی جاتی تو مجھے ان کی یاد آ جاتی ہے۔ صرف ان کے گمک ہی اس الزام کو جھٹلا سکتے تھے۔ الاپ میں صرف رادھیکا پرشاد سوامی اور گمک میں اس کا بھتیجا گیانندر گوسوامی ہی ان کے ہم پلہ تھے۔ ان کا سُر نیچے اُتارنے کا طریقہ بہترین تھا۔ لیکن وہ خصوصاً دُھرپدئے تھے۔ ڈگر بانی میں اللہ بندے خاں کا الاپ کا اسلوب موسیقاروں میں ایک روایت بن چکا ہے۔

میرے خیال میں دھرپد کے بہترین استاد رادھیکا پرساد گوسوامی اور وشوانا تھ رائے تھے۔ ہمارے کالج کے زمانے میں انھوں نے دھرپد کا پرچم بلند کئے رکھا۔ میں نے دھرپد دوسرے لوگوں سے بھی سُنا ہے لیکن اصل دھرپدئے وہی تھے جنھیں میں ہمیشہ یاد رکھوں گا۔ دھرپد سے ضبط اور وقار کا جو احساس وابستہ ہے میری ناچیز رائے میں گوالیار سکول وہ پیدا نہیں کرتا۔ شاید سوامی جی کے پاس دیس بھر میں دُھرپد کے گیتوں کا خزانہ سب سے زیادہ تھا۔ ان کی آواز نہایت عمدہ تھی اور لے کا احساس بہت ہی ترقی یافتہ تھا۔ وہ صفت کی صنعت کے لئے کبھی نمائش نہیں کرتے تھے بلکہ ان کی توجہ راگ اور گیت کی سپرٹ پر مرکوز ہوتی تھی۔ ان کا تلفظ بسا اوقات درست نہیں ہوتا تھا اور نہ ان کی وشنو دگمبر، نصیر خاں یا فیاض خاں جیسی شخصیت تھی کیونکہ وہ فطرتاً شرمیلے تھے۔ اس کے برعکس ان کے مدمقابل وشنو دلائے بالکل مختلف آدمی تھے۔ ان کی آواز سریلی نہیں تھی، اکثر بے سُرے بھی ہو جاتے تھے اور نمائش و نمود کے دلدادہ تھے۔ تاہم معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے فن میں مرد میدان ہیں۔ وہ کامیاب گویّے تھے اور ان کی لے کاری شاندار تھی۔ مجھے ان کی سنگت کبھی نہیں بھولے گی جو وہ پندھم کے بابا اور سدھاو بیراٹ کے ساتھ گاتے تھے جبکہ نگینن مکرجی ان کے پیچیدہ جملوں کو پکھاوج پر ادا کرتے تھے۔ اگرچہ ان کے اسلوب بالکل مختلف تھے لیکن دونوں دھرپد کے استاد تھے۔ میرا خیال ہے کہ وشنو دلائے دھرپد کے بجائے دھمار اچھا گاتے تھے لیکن ان کے دھمار کو متھرا کے چندن چوبے یا آگرہ اسکول کے فیاض خاں کے دھرپد سے کوئی نسبت نہیں تھی۔ چندن چوبے کی تکنیک ہی بے مثالی تھی۔ یہ استاد اب اس دنیا میں نہیں ہیں اور ان کے ساتھ ہی پکھاوج بجانے والے بھی نہیں رہے۔ ان کے شاگردوں نے موسیقی کی جو قسمیں اپنا لی ہیں وہ ذرا کم گمبھیر ہیں۔ آج مرادی گپتا، کیشو متر، دُربپ، ہٹیا چاریہ، نگین مکرجی، اتارک بابو اور نتور کے مہاراجہ صرف اس دور کی یادگار رہ گئے ہیں۔ ٹیکم گڑھ کے ہر پرن لال اور کدؤ سنگھ بھی ایسے ہی نام ہیں۔ صرف ایک مستند پکھاوجی رہ گئے ہیں اور وہ ہیں پنڈت سکھا رام لیکن انھیں کبھی بڑے دنیا کا الاپیا یا بڑے دھرپدیے کے ساتھ بجانے کا موقع نہیں ملا۔

اب میں بڑے خیالوں کی طرف آتا ہوں۔ میں نے آتا ہوں اس لئے کہا کہ ہمارے گویّوں کے خاندان میں خیال دھرپد کے بعد ایک چھوٹی ذات سمجھا جاتا ہے جو خوش نسبتی کا ہم معنی تھا۔ اور میں اپنے نوجوان قارئین کو بتانا چاہتا ہوں کہ جس خیال سے ان کے کان اس قدر آشنا ہو چکے ہیں کل تک اونچی کلاسیکل موسیقی میں شمار نہیں ہوتا تھا۔ مقصد اس کی حیثیت کم کرنا نہیں۔ مجھے صرف یہ کہنا ہے کہ خیال جو آج کلاسیکل اسلوب کا دوسرا نام ہے، میری زندگی میں دیر سے آیا۔ کلکتہ میں جہاں میں نے کلاسیکل موسیقی کی تربیت حاصل کی، ان دنوں موسیقی کا مرکز تھا۔ خیالئے دھرپدیوں سے دوسرے درجے پر شمار ہوتے تھے اور اُن دنوں بہت کم خیالئے ہوتے تھے۔ بھیّی مصرا ان میں بہترین تھے۔ شہزادہ پشوپتی مصرا بعد میں آئے۔ ہم بیک طور پر صرف دھرپد، خیال اور ٹپہ یا ٹھیٹھ طور پر

تھے۔ البتہ میں نے گوہر جان کو سنا ہے جو مرحوم پنڈت بھات کھنڈے کے
مطابق ہندوستان بھر کی گانے والیوں میں خیال اور ٹھمری کی بہترین
گائکہ تھی۔ لیکن میں نے ایک مرتبہ کے علاوہ انھیں ہمیشہ پرائیویٹ طور پر
سنا ہے۔ یقیناً خیال کے بڑے استادوں میں ان کا مقام ہے۔ مجھے ایک
موقع ایسا بھی یاد ہے جب انھوں نے اوارہ دھرپد میں گایا اور دوسرا
ستارا میں اور تیسرا خیال میں۔ اس کے بعد اگر ملک کے بہترین سے بہترین
گویے نے بھی اوارہ گایا تو میرے لئے اس پر توجہ مرکوز کرنا مشکل ہو گیا۔
وہ ایک شاندار اور دل کش شخصیت کی مالک تھیں۔ ان کے بعد بھی خیال کی اچھی اچھی
گانے والی موجود ہیں لیکن میں انھیں استاد نہیں کہوں گا۔ وہ بلاشبہ بہت
اچھا گاتی ہیں لیکن گوہر جان نے خیال کا جو معیار قائم کر دیا ہے اس سے
نیچے ہی رہتی ہیں۔

گوہر جان اور زہرہ بائی کے علاوہ جن کا آپس میں کوئی مقابلہ نہیں،
اللہ دیا خاں، کرامت خاں، فیاض خاں اور عبدالکریم خاں جن کے میں نے صرف
ریکارڈ سنے ہیں خیال کے استادوں کی ذیل میں آتے ہیں۔ مجھے کلے خاں کو دو
بار سننے کا اتفاق ہوا لیکن وہ اپنے بہترین رنگ میں نہیں تھے۔ ان سب
میں ہر ایک کا اپنا اپنا میدان ہے۔ مثلاً اللہ دیا خاں تان میں بے نظیر ہے،
کرامت خاں استھائی میں، فیاض خیال کی ادائی میں اور عبدالکریم خاں سُر
کو نبھانے میں۔ بلاشبہ ہر ایک ہندوستانی موسیقی کی حدود میں آزادانہ
طور پر پرواز کرتا ہے۔ فیاض خاں کو دھمار، ٹھمری اور غزل میں بھی اتنی ہی دسترس
حاصل ہے اور عبدالکریم خاں کی ٹھمری کو کون نہیں جانتا۔ مجموعی طور پر ان استادوں
کے دو مکتب ہیں۔ ایک وہ جن کا اسلوب ڈرامائی ہے اور دوسروں کا متفکرانہ۔
فیاض خاں اسٹیج پر آتے ہی سامعین کی توجہ کا مرکز بن جاتے تھے وہ گیت پر پا
جمائے بیٹھے تھے۔ بعد ازاں وہ الاپ سے سُر کو اونچا اٹھاتے تھے۔ ان کی
آواز بھی کردار اور ادائی میں بدلتی رہتی۔ پہلے پہل وہ آگرہ سکول کے خاص
گویوں کی طرح کبھی ایک سُر کو اونچا اٹھاتے تھے اور کبھی ایک سُر کے گرد تانیں
بنتے تھے۔ مگر جب انھوں نے پختگی حاصل کر لی تو وہ اپنی تانوں میں تناسب قائم
رکھتے تھے۔ عبدالکریم خاں ہمیں سنگیت کے مندر میں مدعو کرتے تھے جس کے وہ
پجاری تھے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ قدامت پسند گویے تھے۔ وہ ایک ہی
سُر کبھی ایک سُر میں نہیں گاتے تھے۔ ان کی استھائی ہمیشہ ہیئت کی پابند
نہیں ہوتی تھی۔ وہ یکے بعد دیگرے بہت سے سُر نکالتے تھے اور غیر متوقع
تنوع پیدا کرتے تھے۔ ان کا احساس تعمیر گوالیار یا پونا سکول والوں یعنی
رادھا بھیا شنکر پنڈت، رام کرشن واڑے یا بھاسکر راؤ، بالاجی راؤ
اور ایک ناتھ پنڈت جی کے متعدد شاگردوں کے مقابلے میں کم ترقی یافتہ
تھا۔ لیکن جب عبدالکریم گا رہا ہو تو کون پروا کرتا تھا۔ یہ آدمی جینئس
Genius تھا۔ رحمت خاں سے جو کچھ سیکھا جا سکتا تھا،
سیکھا اور پھر خیال کو نئی زندگی عطا کی۔ خیال کے آج بہترین گویے یا تو ان
کے شاگرد ہیں یا شاگردوں کے شاگرد۔ انھوں نے ایک نئے اسلوب کی
داغ بیل ڈالی اور ہندوستانی موسیقی کی تاریخ میں ایک نئے باب کا اضافہ کیا۔

میں نے اب تک مرحوم وشنو دگمبر کو جان بوجھ کر نظر انداز کیا ہے کیونکہ
جب میں نے انھیں سنا تو وہ موسیقی کی سرحد پار کر چکے تھے۔ لیکن وہ بڑے
استاد تھے اس پر کسی کو اعتراض نہیں۔ ایک مرتبہ کوئی پچیس سال پہلے میں
نے اُن کے بھجنوں سے تنگ آ کر ان کے میزبان سے کہا کہ وہ خیال کی کوئی
چیز سنوائیں۔ میزبان مرحوم بھوپن گھوش نے مجھے علی الصبح آنے کی دعوت دی۔
میں صبح پانچ بجے پہنچا اور مجھے پچھواڑے کے ایک کمرے میں پہنچا دیا گیا۔ وہاں
میں نے وشنو دگمبر سے ایک گھنٹہ بھیرویں سنی۔ یہ کوئی باقاعدہ گیت نہیں
تھا اور عام معنی میں گانا بھی نہیں تھا۔ یہ ایک طرح کی پرارتھنا تھی لیکن پھر
بھی یہ موسیقی اور خالصتاً موسیقی تھی۔ تب میں نے محسوس کیا کہ وہ واقعی
ایک بڑے استاد ہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ شیرینی، گہرائی اور وسعت
میں ہندوستان نے اُن کی آواز سے کوئی بہتر آواز پیدا کی ہے۔ اُن کی صوت
ایک یوگی سے مشابہ تھی۔

مبادا کوئی غلط فہمی پیدا ہو میں زندہ گویوں کا ذکر نہیں کروں گا۔ لیکن
ان میں سے رجب علی، مشتاق حسین، کیسر بائی اور رتنی بائی جیسے
ہیں جنھیں سننے کے لئے میں میلوں پیدل جا سکتا ہوں۔ ان کا تعمیر اور
فن کاری کا احساس ایک استاد معمار کی طرح ترقی یافتہ ہے۔ چوں کہ میں
نے بڑے غلام علی خاں کو اکثر ریکارڈوں اور مائیکروفون کے ذریعے سنا ہے
اس لیے میں نے ان کی عظمت کے بارے میں کوئی پختہ رائے قائم نہیں
کی۔ وہ ایک ایسے فن کار ہیں جن کی آواز میں پنجاب کی موسیقی کی دو ندیاں
باہم مل گئی ہیں۔

گوہر جان شاہ نے کلکتہ سے تھوڑی ہی دور مٹیا برج میں رہائش اختیار
کر لی تھی لیکن ہرسین روڈ پر ہمارے اسکول کی تیسری منزل پر ایک کمرے میں ٹھمری
اسکول کی بنیاد پڑ رہی تھی۔ گنپت رائے عرف بھیا صاحب موجود الدین کو وہاں لے
آئے تھے (میرے ایک دوست امیاس نیال نے بنگالی کی مشہور کتاب میں اسی
اسکول کی ابتدائی زندگی کے حالات لکھے ہیں) موجود الدین خاں ایک غیر معروف
گویے تھے۔ ان کے گھرانے کے متعلق کچھ معلوم نہیں۔ لوگ سرگوشیاں کرتے تھے کہ
انھوں نے کسی قسم کی تربیت حاصل نہیں کی۔ مجھے یقینی طور پر معلوم ہے کہ وہ درحقیقت
دو قریبی راگوں میں امتیاز نہیں کر سکتے تھے۔ لیکن جب وہ گنپت رائے اور مرزا صاحب
کے ساتھ ہارمونیم پر ٹھمری گاتے تھے تو اور کسی بات کی سُدھ نہیں رہتی تھی۔ بہترین
سے بہترین دھرپدیئے اور خیالیئے نہایت محویت سے سنتے تھے۔ میرے خیال میں
ہندوستان نے ٹھمری کا ان سے بہتر گویا پیدا نہیں کیا۔ جب موجود الدین ایک
سادہ بھیرویں گاتے تھے تو میں نے گوہر جان (جو آنسو بہانے والی عورت نہیں
تھیں) ملکہ جان، لال کھتری، راجا بابو، اگر جا بابو اور بہت سے دوسرے لوگوں
کی آنکھوں میں آنسو دیکھے ہیں۔ ایک سہانی صبح فیض خاں نے دو ہزار کے مجمع
کو "بازو بند کھل کھل جائے" کوئی ڈیڑھ گھنٹے تک سنایا اور انھیں بہا لے گئے
ان پر میلوڈی اور اختراعات کی بارش ہی نہیں بوچھاڑ ہوتی تھی۔ لیکن جب موجود الدین
اسی گیت کو گاتے تھے تو اس میں زیادہ حلاوت اور نزاکت ہوتی تھی اور استعجاب
کا وہ عنصر ہوتا تھا جو ٹھمری کی جان ہے۔ موجود الدین کی بات کا ذکر کرتے وقت ضبط
اور تنقید کی روایتی زبان استعمال کرنا ممکن نہیں۔ جینیس نے جس کا کوئی استاد
نہیں تھا اگر گرجا بابو کو شمار نہ کیا جائے کوئی شاگرد بھی نہیں چھوڑا۔ وہ شہاب ثاقب
کی طرح موسیقی کے آسمان پر نمودار ہوا اور روشنی پھیلا کر غائب ہو گیا۔ ان کی یادگار
صرف چند ریکارڈ ہیں۔ افسوس وہ بھی دوبارہ نہیں بنے۔ اس کے بعد میں نے
ٹھمری کے کئی اول درجے کے گویوں کو سنا ہے لیکن میں انھیں استاد کا درجہ نہیں
دے سکتا۔ بے شاگرد کے اس فن کار نے جسے وراثت پر بھی فخر نہیں تھا کم از کم
ہندوستانی موسیقی کی ایک صنف ٹھمری کے دھارے کو بدل دیا، اس کی حیثیت
کو بلند کیا اور ایک حیثیت اور وقار عطا کیا۔

اس سلسلے میں پٹنے کے ایک گویے کا ذکر بے موقع نہیں ہوگا۔ صرف وہی
ایک شخص ہے جسے استاد کہا جا سکتا ہے۔ یہ استاد رمضان میاں تھے۔ انھوں
نے سوری کے ٹپہ میں خاص امتیاز حاصل کیا تھا۔ جب ہم نے انھیں سنا وہ
بہت بوڑھے اور دوائی کے عادی ہو چکے تھے۔ ان کی یہ حالت ہو گئی تھی کہ [illegible]
پر جب موڈ طاری ہوتا تب گاتے اور ہم کچھ لوگ جانتے تھے کہ یہ موڈ کبھی [illegible]
ہوتا ہے۔

اب ساز پر گانے والوں کو لیجیے۔ مجھے افسوس ہے کہ میں نے رام پور کے
وزیر خاں کو نہیں سنا۔ ۱۹۱۴ء میں میں نے جنوب کی ایک بہترین وینا بجانے
والی خاتون کو سنا (کیا وینا دھنم یا بالا سرسوتی کی دادی تھی؟) میں اس وقت
نوجوان تھا اور کرناٹک موسیقی کو سمجھنے میں قاصر تھا لیکن میرے ذہن پر اس
کا اثر قائم ہے۔ بوڑھی گائکہ کی انگلیاں درست تاروں پر پڑتی تھیں اور ان
کی ایک شان تھی جو میں نے کسی اور میں نہیں دیکھی۔ اس فن میں ان کی استادی
کے چرچے تھے لیکن میں کوئی فیصلہ نہیں کر سکتا تھا۔ سنگیشور شاستری [illegible]
دیکھا پرم) بلاشبہ ماہر فن نظر آتے تھے لیکن وہ وینا اس خاتون کے برابر نہیں
بجاتے تھے۔ شمال کے بہترین وینا بجانے والے جہاں تک مجھے یاد ہے
مراد علی خاں، صادق علی خاں اور وزیر خاں تھے۔ خوش قسمتی سے دو نوجوان
محمد اللہ کر اب بھی زندہ ہیں اور رام پور کے بینیا گھرانے کی نمائندگی کرتے
ہیں۔ گذشتہ تیس چالیس سال میں سرود کے کئی مستند استاد ہو گزرے ہیں:
رام پور کے فدا حسین، کلکتہ کے کرامت حسین خاں، میہر کے علاؤ الدین خاں اور
گوالیار کے حافظ علی خاں کو وینا کے اول درجے کے سازندوں میں مقام حاصل [illegible]
گو یہ سب ایک ہی ساز بجاتے تھے لیکن ہر ایک کا اپنا اسٹائل تھا۔ فدا حسین [illegible]
اور کرامت حسین خاں سامعین پر اپنی شخصیت کا جادو کر دیتے تھے اور دو [illegible]
موسیقی پر سر دھنتے تھے۔ تھوڑے ہی دنوں سے علاؤ الدین ایسے فن کار بن
گئے ہیں جو فن کا روح سے تعلق پیدا کرتے ہیں۔ مجھے ایک شام اب بھی یاد
ہے کہ جب رام پور میں استاد وزیر خاں سے کافی دیر تک تربیت حاصل
کرنے کے بعد انھوں نے ہمیں وینا سنائی۔ ہندوستانی موسیقی کے قدیم
اسکول کے پجاریوں میں وہ سب سے بڑے ہیں (اگرچہ ایک [illegible]
ٹھہرے ہیں لیکن وہ جدید نظریہ رکھتے ہیں اور ان کے پڑھانے کا طریقہ [illegible]
سائنٹیفک ہے) علاؤ الدین کے بجانے میں انکسار کا ایک عنصر ہوتا ہے جو
خود بخود آپ کی روح میں سرایت کر جاتا ہے۔ جسمانی طور پر وہ دربار سے
وابستہ ہیں اور انھیں درباری گویا کہا جا سکتا ہے۔ لیکن بنیادی طور پر
وہ واحد فن کار ہے جو اپنے فن کے تقدس میں ڈوب جاتا ہے۔ فدا حسین [illegible]

...بین کی اور یہ درباری گویّا تھے - ان کا گھن داس اور علاؤ الدین کا ... ایک سال دسمبر کے آخری دن تھے اور ہم سردی کی رات گزار رہا ... تھی۔ اس رات حافظ علی خاں اور کرامت علی دونوں نے اپنا سنگیت سنایا ... بہت عمدہ بجا رہے تھے لیکن صبح ہونے کے قریب کرامت علی نے کسم ... شروع کیا۔ مجھے اب ہیں معلوم تھا کہ ان کے گھرانے کو اس میں خاص ... حاصل تھی۔ میں اسے سنتے ہی ساری شدھ بدھ بھول گیا۔ یہ زندگی میں ... تجربہ ہے۔ عام طور پر وہ اور ان کے بھائی کاکوبیا خاں جو مشہور بنجو ... والے ہیں، بہت تیز بجایا کرتے تھے۔ گیا کے طبلچی ورشن شنگر ان کے ... طبلہ بجایا کرتے تھے۔ میں نے وہ ڈرامائی اور الم ناک حادثہ اپنی آنکھوں ... دیکھا ہے جب ورشن شنگر نے ایک انتہائی تیز دھن میں کرامت علی کے ... طبلہ بجاتے بجاتے اسٹیج ہی پر دم توڑ دیا تھا۔ جہاں تک میرا تعلق ہے ... خاں کی دھنیں اور گتیں لاثانی ہیں۔ لیکن دوسرے لوگوں کا کہنا ہے کہ ... حسین خاں ان سے بہتر تھے۔ یہ بڑے استاد سازوں سے خوب کھیلتے تھے ... ان بچے کو جھلاتی ہے۔ ہندوستان کے لئے یہ فخر کی بات ہے کہ ہمارے ... اب بھی کچھ اول درجے کے سرود نواز ہیں۔ وہ ابھی نوجوان ہیں مگر بڑے ... ہیں، اگر آپ مجھے پیشین گوئی کرنے کی اجازت دیں تو میں یہ کہنے کی جسارت ... کہ اگر حالات سازگار ہوں تو علاؤ الدین کے بیٹے علی اکبر کو وراثت کے ... پر اس فن کا اُستاد ہونے کا حق پہنچتا ہے۔ علاؤ الدین کے ... موسیقار ہونے کی ایک یہ دلیل ہے کہ انھوں نے اپنے داماد ... شنکر کو شاندار ستاریا بنایا ہے۔ علاؤ الدین کا اپنا کہنا ہے کہ اُن کی ... داماد سے بہتر ستار بجاتی ہے۔ لیکن یہ قدرتی بات ہے۔

ستاریوں میں میں امداد خاں اور اُن کے لڑکے عنایت خاں کو بہترین ... امداد خاں اپنی ننھی ستار پر چاہیں تو طوفان اُٹھا سکتے ہیں۔ میں ... گھنٹے تک سُر بہار پر پورا بجاتے سُنا ہے۔ اُن کا ہر ایک ... معلوم ہوتا تھا۔ عنایت خاں شاید زیادہ بہتر تھے۔ جب ستار کے ... عابد حسین ان کے ہمراہ گاتے ہوں تو اُن کے راگوں کو کون بھول ... عنایت خاں کے سروں کی اڑان لامحدود ہے۔ میں نے مشاہدہ کیا ہے ... اتفاقی ایک درجن طریقوں سے گاتے ہیں۔ آج بیٹے ولایت حسین خاں ... ہندوستان فخر کر سکتا ہے۔ جب ان کے والد کا انتقال ہوا تو وہ بچے ہی تھے، لیکن انھوں نے کم از کم اتنا سیکھ لیا ہے جتنا اُن کے والد جانتے تھے۔ روی شنکر کا تخیّل بے نظیر ہے۔ حال کے چند سالوں میں میں نے جتنے لوگوں کو سُنا ہے ان کی ادائی سب سے واضح اور بہترین ہے۔ جب تک یہ تینوں علی اکبر خاں، ولایت حسین خاں اور روی شنکر ہمارے درمیان ہیں، تاروں کی موسیقی میں ہندوستان کے مستقبل کو کوئی خطرہ نہیں۔ ایک طرح سے وہ سب کے سب تجربہ کرنے والوں میں سے ہیں لیکن ان کی بنیاد مضبوط ہے۔

جب تک میں سارنگی والے استادوں کا ذکر نہ کروں یہ کہانی ادھوری رہے گی۔ اُن میں سے ایک مامن خاں ہیں جو ایک ترمیم شدہ قسم کی سارنگی بجاتے تھے اور بندو خاں ان سب میں عظیم تھے۔ سارنگی خیال اور ٹھمری کے لیے کامیاب ساز ہے۔ بدھ سنگھ کامیاب سازندے تھے ان کے ہاتھوں تمام بڑے سنگیتوں میں جان پڑ جاتی تھی۔ انھوں نے سارنگی کو ایک آزاد ساز بنایا۔ کبھی خلیفہ بدلی خاں بھی بڑے سازندے تھے لیکن بیٹے کی وفات کے بعد انھوں نے سارنگی بجانا بالکل چھوڑ دیا۔ ان کے دو ریکارڈوں کی کہانی دردناک ہے۔

میں استاد پکھاوجیوں کا ذکر پہلے کر چکا ہوں اور طبلچیوں کے متعلق کچھ کہنے کی مجھ میں صلاحیت نہیں۔ لیکن میں نے طبلے کی خوبیوں کو اکثر سمجھنے کی کوشش کی ہے اور محسوس کیا ہے کہ طبلچی کی خوبی یہ ہے کہ جس موسیقار کے ساتھ وہ بجا رہا ہو اس کی موسیقی کے ساتھ ہم آہنگی پیدا کرے۔ میں نے جتنے بھی استاد طبلچیوں کو سُنا ہے اس نقطۂ نظر سے لکھنؤ کے عابد حسین بہترین تھے جنھیں ہم خلیفہ کہتے تھے۔ بہت سے شاید خلیفہ سے بھی شاندار طبلچی ہو گزرے ہیں۔ لیکن جہاں تک ضبط کا تعلق ہے ان سے بہتر کوئی نہیں تھا۔ بہت طبلچیوں مثلاً بیرو مصرا، کنٹھے مہاراج، انوکھے لال، حبیب، کرامت اور ہیرو گنگولی نے میرے اندر تحیّر پیدا کی ہے۔ لیکن میں نے اکثر سوچا ہے کہ کیا انھیں بڑے استاد کہا جا سکتا ہے۔ لیکن زندہ طبلچیوں میں صرف رام پور کے احمد جان تھرکوا ایسے ہیں جو میری دلی تعریف کے مستحق ہیں۔ وہ ایسے آدمی ہیں جو اپنی گتوں سے طبلے کو بذاتِ خود ایک فن بنا دیتے ہیں۔

آخر میں مجھے افسوس ہے کہ میں کرناٹک کے کم از کم تین اُستادوں کے بارے میں جنھیں میں بہترین فن کاروں میں جگہ دیتا ہوں، کچھ نہیں لکھ

سکتا۔ کرناٹکی موسیقی کے بارے میں میرا علم محدود ہے۔ اس لئے میں اپنی رائے کا اظہار کرنے کی گستاخی نہیں کروں گا۔ بھات کھنڈے، دگمبر اور پر جیند کشتورا اور کچھ دوسرے بڑے موسیقار بھی ہیں جن کی یاد مجھے آتی ہے۔ ہندوستانی موسیقی کے کچھ دوسرے گویّے اور سازندے بھی ہیں جن کی بابت میں لکھ سکتا تھا اور ایسا نہ کرنے کے لئے میں ان سے معذرت خواہ ہوں۔ (وائلن اور بانسری بجانے والوں کو میں نے جان بوجھ کر چھوڑ دیا ہے) یہ مضمون پہلے ہی میری خواہش سے کچھ زیادہ طویل ہو گیا ہے اس لئے میں اپنا ایک تاثر بیان کر کے اسے ختم کرتا ہوں۔ زندہ استادوں کے سنگیت میں مجھے شاندار فن اور شخصیت کی کمی نظر آتی ہے۔ میں انھیں سننا پسند کرتا ہوں ان کی تعریف کرتا ہوں، مجھ میں اس سے اضطراب بھی پیدا ہوتا ہے لیکن اُن کی موسیقی میرے دل کی خاص گہرائیوں میں اپنا اثر پیدا نہیں کرتی۔ بڑے غلام علی، ہیرا بائی، ماگھو بائی، ولایت حسین، گنگو بائی، لکشمی بائی، اونکار ناتھ، دلیپ ویدی، ٹھیکر، امیر خاں، نثار خاں اور مہاراشٹر، بمبئی، بنارس اور مہاراشٹر کے گویّوں کو سن کر کون نہیں جھوم اٹھتا، صرف فنی نفاست کے نقطۂ نظر سے پرانے گویّے بہترین ہیں۔ وہ شاندار فنکار بھی ہیں لیکن وہ بڑے استاد نہیں۔ ماضی کے بعد سے اپنے پیمانے ہیں کیا وہ ان پر پورے اترتے ہیں؟ میں سچ مچ نہیں جانتا۔ مجھے یقین ہے کہ میرا یہ تاثر بوڑھے آدمی کا تعصب نہیں جو ہمیشہ اچھے دنوں کو یاد کیا کرتا ہے۔ مجھے ہندوستانی موسیقی کے مستقبل میں یقین ہے اور اپنے نئے آرٹسٹوں پر بھروسہ ہے۔ اس کے باوجود مجھے یہ کہنا ہے کہ جب میں ان کا سنگیت سن رہا ہوتا ہوں تو مجھ پر خود رفتگی کی کیفیت طاری نہیں ہوتی۔ ان کی موسیقی چند مختصر لمحوں سے زیادہ مجھے یہ بات نہیں بھلا دیتی کہ میں اقتصادیات کا پروفیسر ہوں۔

---

غالب — اگلے وقتوں کے ہیں یہ لوگ انھیں کچھ نہ کہو  جو مے و نغمہ کو اندوہ رُبا کہتے ہیں

---

اصغر — سازِ ہستی کا جائزہ کیسا  تار کیا دیکھ تار کی آواز

---

شیفتہ — وجد کو زمزمۂ مرغِ سحر کافی ہے  شیفتہ نازِ مغنّی و مزامیر نہ کھینچ

---

جگر — فضا یہ نغموں سے بھر گئی ہے کہ موجِ دریا ٹھہر گئی ہے  سکوتِ نغمہ بنا ہوا ہے وہ جیسے کچھ گنگنا رہے ہیں

---

جوش — کسی نغمے میں ہے وہ اور نہ کسی ساز میں ہے  رس بھری نرم سی لَے جو تری آواز میں ہے

---

نظامی — ز نقارہ آواز آمد بُرون  کہ دون است دون است گردونِ دون

---

ہریش چندر کپیلا

# ہلکی پھلکی موسیقی

پچھلے برسوں میں ہلکی پھلکی موسیقی کی دنیا میں ہر صورت سے ترقی ہوئی ہے۔ نئی نئی طرزیں سینکڑوں کی تعداد میں وجود میں آئی ہیں۔ اس قسم کی موسیقی نے جو نئے اثرات قبول کئے ہیں اُن کی تعداد بھی بہت زیادہ ہے۔ سننے والوں کی ایک ایسی جماعت آہستہ آہستہ پیدا ہو رہی ہے جو نہ صرف ایک یا دو علاقوں کی موسیقی کو قدردانوں کی طرح سمجھنے لگی ہے بلکہ ہندوستان کے تمام حصّوں کی موسیقی کو قدر کی نگاہوں سے دیکھتی ہے۔

ہلکی پھلکی موسیقی میں ترقی کی یہ تحریک کوئی تیس یا چالیس برس پہلے شروع ہوئی۔ اس انقلاب میں سب سے پہلے گراموفون کا ہاتھ ہے جو ۱۹۳۰ء اور ۱۹۴۰ء کے درمیان بہت مقبول رہا ہے۔ یہ گراموفون ہی تھا جو فنی استعداد رکھنے والے کئی ایسے اصحاب کو منظرِ عام پر لے آیا جو اس کے بغیر موسیقی کی دنیا میں گمنام ہی رہ جاتے۔ پوری کوشش اور استعداد کے باوجود اُن کی شہرت نہایت محدود رقبوں سے باہر نہیں نکل سکتی تھی۔ ہلکی پھلکی موسیقی کو ایک بلند سطح پر لے جانے کا خوش گوار امتیاز گراموفون کے بعد ریڈیو کو نصیب ہوا ہے۔ ریڈیو نے اس موسیقی کے میدان کو وسیع سے وسیع تر کر دیا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ سننے والوں کا حلقہ بھی بہت زیادہ پھیل گیا ہے۔ اس باب میں فلموں کی کامیابی کو بھی قابلِ رشک قرار دیا جا سکتا ہے جو ہلکی پھلکی موسیقی کو ہر چھوٹے بڑے کے گھر تک لے جانے کے اعتبار سے ایک نمایاں مقام رکھتی ہیں۔

جہاں تک تنوّع اور دلکشی کا تعلق ہے ہلکی پھلکی موسیقی کو آج جو مقام حاصل ہو چکا ہے وہ اس سے پہلے کبھی نصیب نہیں ہوا تھا۔ اس موسیقی نے اپنے لئے ہزاروں نئی نئی دلآویز راہیں نکال لی ہیں۔ اس کی رنگینیاں اپنا نئی وسعتوں کا احاطہ کئے ہوئے ہیں۔ یہاں سے، وہاں سے، اِدھر سے، اُدھر سے غرض ہر ممکن مقام سے اس نے نئے نئے اثرات قبول کئے ہیں۔ ہندوستان کے مختلف حصّوں میں اب تک مختلف طرزیں مقبولِ عام رہی ہیں۔ لیکن اب ان تمام طرزوں میں ایک حسین آمیزش پیدا کی جا رہی ہے۔ معاملہ صرف ایسی آمیزش تک محدود نہیں، مغربی ممالک کی موسیقی بھی ہماری موسیقی پر ایک نمایاں اثر دکھا رہی ہے۔

انھیں دنوں میں ہمارے سامنے ایسے ایسے موسیقار وجود میں آئے ہیں جن کے فن کی مقبولیت صرف مخصوص علاقوں تک ہی محدود نہیں بلکہ حقیقتاً سارا بھارت ورش ان کے فن سے محظوظ ہوتا ہے۔ اس باب میں سب سے پہلا نام جو ہمارے دل و دماغ پر چھا جاتا ہے وہ ہے مرحوم کندن لال سہگل۔ ہلکی پھلکی موسیقی کو ایک غیر معمولی دلکشی سے مالا مال کر دینے کے لحاظ سے دوسرا کوئی بھی فنکار سہگل کے مقام کو نہیں پہنچا۔ فنّی استعداد کے اعتبار سے سہگل کی ذات ہر کسوٹی پر پوری اُترتی ہے۔ سہگل جو کچھ بھی گاتا تھا اس میں اس کی انفرادیت صاف جھلکتی ہوئی دکھائی دیتی تھی۔ اس کے فنّی تنوّع کو بلا تامّل حیرت انگیز کہا جا سکتا ہے۔ اس کے یہاں آپ کو غزل، گیت، دادرا، ٹھمری اور بھجن غرض سب کچھ ملے گا۔ سہگل کا فن تینوں قسم کی موسیقی کا احاطہ کئے ہوئے ہے۔ اس میں ہلکی پھلکی موسیقی بھی ہے اور کلاسیکل بھی۔ اور ان کے علاوہ دونوں کی ملی جلی صورت بھی۔ سہگل کی ذات سے چھلکنے والے گیت پنجابی، بنگالی، ہندی اور اُردو سبھی زبانوں میں ہیں۔

سہگل کے بعد ہندوستانی سٹیج پر ایک اور موسیقار کی ذات جلوہ فرما ہوئی ہے جسے تنوّع کے اعتبار سے وہی مقام حاصل ہے جو سہگل کو تھا۔ وہ ذات ہے بمبئی کی پلے بیک سنگر لتا منگیشکر۔ سہگل کی طرح لتا منگیشکر بھی ایک نمایاں انفرادیت کی حامل ہے۔ اس نے بھی موسیقی کی تینوں قسموں میں اپنے فن کے جوہر دکھلائے ہیں۔ اس میں

شک نہیں کہ آج کل کے موسیقاروں میں سب سے زیادہ مقبولیت لتا منگیشکر ہی کو حاصل ہے۔ جتنے پلے بیک گانے لتا منگیشکر نے گائے ہیں اتنے اور کسی بھی فن کار نے نہیں گائے۔ ریڈیو پر بھی سب سے زیادہ تعداد میں لتا منگیشکر کے گائے ہوئے گانوں کے ریکارڈ پیش کئے جاتے ہیں۔

ہندوستانی فلموں نے بھی بہت سے ایسے موسیقار پیدا کئے ہیں جنھوں نے اس فن کی نمایاں خدمات سرانجام دی ہیں۔ موسیقی کے لاکھوں دلدادگان مشہور موسیقار پنکج ملک کے نام پر جان چھڑکتے ہیں۔ پنکج ملک ایک خاص اسلوب کا مالک ہے اس اسلوب کو موسیقی اور شعر خوانی کا مرکب کہہ سکتے ہیں۔ پنکج ملک کے فن میں کمال کی وسعت ہے۔ پنکج ملک بنگالی ہے لیکن اس کے باوجود ہندی اور اردو کے گیت اور غزلیں پوری کامیابی سے پیش کرنے میں وہ فنِ موسیقی کا حق ادا کر جاتا ہے۔ بنگالی موسیقی میں ٹیگور اسکول کا ایک خاص اسلوب ہے۔ پنکج نے اس اسلوب سے بہت کچھ حاصل کیا ہے۔ یہاں تک کہ اس میدان میں اسے بہترین فن کار خیال کیا جاتا ہے۔ پنکج ملک کے فن اور اس کے فنی نظریات کو ہم بنیادی طور پر ترقی پسندانہ کہہ سکتے ہیں۔ ہاں یہ الگ بات ہے کہ ہندوستانی موسیقی کی سرزمین میں اس کی آزادروی کو بعض لوگ پسند نہیں کرتے۔ پرانی وضع کے علم بردار موسیقاروں کا عقیدہ ہے کہ موسیقی کی دلکشی اور جاذبیت میں الفاظ کو ذرا بھی دخل نہیں۔ پنکج ملک اس عقیدے کو درست تسلیم نہیں کرتا۔ سنگیت ناٹک اکیڈیمی کے زیرِ اہتمام منعقد ہوئے ایک اجلاس میں انھیں دنوں ایک مقالے کے دوران اس نے یہ عقیدہ ظاہر کیا ہے کہ موسیقی کی دلکشی اور جاذبیت میں اضافہ کرنے کے لحاظ سے الفاظ کو ایک عظیم اہمیت حاصل ہے۔

ہلکی پھلکی موسیقی کی بھرپور خدمت کرنے والوں میں اور بھی کئی ایک اصحاب شامل ہیں۔ نبنگال کا نامور موسیقار کے سی ڈے کئی سال تک اپنے سامعین کے دل و دماغ پر چھایا رہا ——— جن دنوں سہگل کی مقبولیت اپنے پورے جوبن پر تھی ان دنوں میں بھی کے سی ڈے کے تسلط میں کوئی فرق نہیں آسکا تھا۔ ڈے کی آواز میں ایک بانکپن ہے۔ موسیقی کے شیدائی اس کے گائے ہوئے گانوں کو بڑی محبت سے گنگناتے پھرتے ہیں۔

بنگال کی مشہور ایکٹریس کانن بالا ایک مدت تک والہانہ پسندیدگی کا مرکز رہی ہے۔ کانن بالا کی آواز میں جو شیرینی ہے وہ کسی اور ہندوستانی ایکٹریس کے حصے میں نہیں آئی۔ جذباتی اور جمالیاتی دلکشی کے اعتبار سے وہ قریب قریب اسی مقام پر پہنچ چکی ہے جو سہگل کا خاص حصہ ہے۔ ہاں اس میں شک نہیں کہ اس کے یہاں گیتوں کی وہ فراوانی نہیں جو سہگل کا طرۂ امتیاز ہے۔ کوئی وقت تھا کہ جس بھی فلم میں سہگل اور کانن بالا کام کرتے تھے وہ پروڈیوسر کے لئے یقینی طور پر چاندی کی جھڑی لگا دیتی تھی۔

کانن بالا کے برابر اگر کسی اور ایکٹریس کو مقبولیت حاصل ہوئی ہے تو وہ ہے خورشید۔ یہ ٹھیک ہے کہ خورشید ایسی فلموں میں جلوہ آرا نہیں ہوئی جنھیں فی الحقیقت اعلیٰ پایے کی فلمیں کہا جا سکے۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ وہ جس بھی فلم میں کام کرتی تھی اسے اس کی موسیقی سے چار چاند لگ جاتے تھے۔ کانن بالا کی آواز ملائم ہے اور اس میں شہد کی سی مٹھاس ہے۔ اس کے مقابلے میں خورشید کی آواز میں ایک خوش گوار تیزی اور خوش آہنگی ہے۔ خورشید کا فن غزلوں اور گیتوں میں بالخصوص عروج پر ہوتا تھا۔

ان ایکٹریسوں کے علاوہ ایک اور بھی فلمی ستارہ ہے جسے ہم نظر انداز نہیں کر سکتے۔ وہ ہے راج دلاری۔ جس نے مشہور فلم جھنجھنجھر لیکھا میں موسیقی کے جوہر دکھائے ہیں۔ اس فلم میں راج دلاری نے سننے والوں پر ایک بہت اچھا اثر چھوڑا ہے۔ اور اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ اس نے تمام گانے کلاسیکل انداز میں گائے۔ اس فلم کے بعد راج دلاری نے کچھ غزلیں بھی گائی ہیں جنھیں واقعی خوش اثر کہا جا سکتا ہے

آج کل کے ستاروں میں لکھنؤ کے مشہور غزل گانے والے کا نام بھی قابلِ ذکر ہے وہ ہے طلعت محمود۔ طلعت کے فن میں خاصا تنوع پایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ خوش گلو محمد رفیع، مدھوبالا جھاویری، لتا منگیشکر کی بہن آشا بھونسلے، گیتا رائے اور مکیش کے نام بھی لائقِ اعتنا ہیں۔

ہلکی پھلکی موسیقی کی سرزمین میں ایک اور بھی فن کار ہے ایم ایس سبھولکشمی جسے بجا طور پر جنوبی ہند کی بلبل خوش نوا کہا جاتا ہے۔ اسے شمالی ہند میں بھی وہی مقبولیت حاصل ہے جو اس نے جنوبی ہند میں پائی ہے۔ سبھولکشمی سنگیت ناٹک اکیڈیمی سے امتیازی انعام حاصل کر چکی ہے۔ اس کے یہاں جہاں تیاگ راج کی کرتیاں اپنے شباب پر نظر آتی ہیں وہاں دوسری طرف سورداس اور میرا بائی کے بھجن بھی اپنی پوری بہار دکھا رہے ہیں۔

ہلکی پھلکی موسیقی کا ایک اور بھی پہلو ہے جس پر ابھی تک روشنی نہیں ڈالی گئی۔ ہمارے موسیقاروں میں کچھ ایسے بھی فن کار موجود ہیں۔ جن کا کمال

ہلکی پھلکی اور کلاسیکل، دونوں قسم کی موسیقی کی آمیزش ہیں پایا جاتا ہے۔ ایسے فن کاروں کو کلاسیکل روایتوں میں خاص دسترس حاصل ہے۔ لیکن اُن کا فن عام طور پر کسی خاص قسم کے انداز کے گرد گھومتا ہے۔ اس ڈھب کے اہلِ فن میں ملکہ پکھراج ایک بلند مقام رکھتی ہے۔ اس کے انداز میں بہت حد تک ایک نیا پن انفرادیت کے جھلملاتے بل دکھائی دیتے ہیں۔ اس کی آواز واقعی ایک انوکھی جان اور انوکھا جوش رکھتی ہے۔ وہ اپنے گانے کا ایک ایک لفظ ایسی صفائی اور نفاست سے ادا کرتی ہے کہ دوسرے اربابِ موسیقی کے مقابلے میں اُسے نمایاں طور پر ایک جداگانہ حیثیت حاصل ہو جاتی ہے۔ ملکہ پکھراج کی گائی ہوئی بیشتر غزلیں وہی کلاسیکل انداز لیے ہوئے ہیں۔ اس کے گائے ہوئے گیتوں کی تعداد بھی خاصی ہے۔ جہاں تک مقبولیت کا سوال ہے۔ غزل گانے والوں میں اختری بیگم بھی کسی سے پیچھے نہیں۔ بعض اصحاب کے نزدیک غزل گانے میں اختری بیگم اپنا جواب نہیں رکھتی۔ ایک ایک لفظ کو حسین انداز میں ادا کرنے اور آواز کے دل کش اُتار چڑھاؤ میں وہ پیچ پر جادو سا دکھاتی ہے۔ اختری بیگم دادرا، اور ٹھمری بھی خوب گاتی ہے۔ اس نے دو ایک مرتبہ فلمی دنیا کو بھی اپنی مسحور کن آواز سے نوازا ہے۔

موسیقی کی سرزمین میں کچھ اربابِ فن ایسے ہیں کہ انھیں ملکہ پکھراج اور اختری بیگم کی جماعت میں شامل نہیں کیا جا سکتا۔ ان کی جماعت کی حیثیت کچھ اور ہے۔ ایسے موسیقاروں میں خاص اہمیت رکھنے والے نام ہیں رسولن بائی اور سدھیشوری بائی۔ بنیادی طور پر ان دونوں کا فن کلاسیکل ہے۔ اگرچہ اس کے اتھرو انداز میں ہلکی پھلکی موسیقی کے عناصر پائے جاتے ہیں۔ کلاسیکل انداز کے فن کاروں اُستاد غلام علی خاں اور روشن آراء بیگم کو بھی اسی جماعت میں شامل کیا جائے گا۔ ان کے علاوہ اس فریق سے اُن تمام موسیقاروں کا بھی تعلق ہے جو کلاسیکل انداز پر دسترس کا اظہار کرنے کے ساتھ ساتھ ہلکی پھلکی قسم سے بھی پورا پورا کام لیتے ہیں ؎

---

## شعر میں موسیقی

نغمے کی الاپ ہے کہ قیامت کا تناؤ
کہتا ہے ہر عضوِ پینگ شعلوں کی چڑھاؤ
آ آ کے راگنی کھڑی ہوتی ہے
دیکھے کوئی سجلِ بدن کا یہ رچاؤ

برسات کی راتیں آنکھیں ملتی ہیں کہ زلف
کچھ شمعیں سیاہ لَو کی جلتی ہیں کہ زلف
پردوں سے اساوری کے شعلوں کی لپک
ظلمات میں بجلیاں اچھلتی ہیں کہ زلف

یا رات فلک پہ تھرتھراتا سا غبار
شیشے پہ نرم نرم پڑتی ہے پھوار
یا بیٹھ کے ماہِ نو میں دیوی کوئی
چھیڑے ہوئے راگنی، بجاتی ہے ستار

گیسو کے بناؤ میں ہنکتے ہیں بھجنگ
پیکر کے رچاؤ میں کھنکتی ہوئی جنگ
آنکھوں کے جھکاؤ میں ہے خلوت کی اُمنگ
سینے کے تناؤ میں کھماچ کی ترنگ

انگ انگ کی لوچ میں وہ شانِ تسخیر
جھم جھم بجتی ہوئی گھر کی زنجیر
ہنگامِ وصل پینگ لیتا ہوا جسم
بے لاگ ہنڈول راگ کی ہے تصویر

(فراق)

# نئی راہیں

ہندوستانی موسیقی کی دنیا ایک بار پھر زندگی سے بھرپور ہو گئی ہے اور یہ عام طور پر تسلیم کیا جا رہا ہے کہ ہم آج ہندوستانی موسیقی کی تاریخ کے ایک ایسے دور میں سے گزر رہے ہیں جو اپنی خوبیوں اور تخلیقی حُسن کے اعتبار سے بہترین دوروں میں سے ایک ہے۔ بدیشی راج کے دنوں میں ہمارے فن اور ادب کے روایاتی اصول اپنی طاقت کھو چکے تھے۔ فنونِ لطیفہ اور خاص طور پر کلاسیکل موسیقی کو جو کچھ بھی حوصلہ افزائی اور سرپرستی حاصل تھی وہ کچھ رجواڑوں اور عام لوگوں میں سے بعض ہنرمند افراد تک محدود ہو کر رہ گئی تھی۔ عوام کی موسیقی بھی صرف دیہات میں باقی رہ گئی تھی۔ اس کی وقعت اور اہمیت کو بھی صرف وہی لوگ تسلیم کرتے تھے جن کی زندگی میں روزمرہ کے واقعات سے اس کا کبھی نہ ٹوٹنے والا رشتہ تھا۔

آزادی آنے کے ساتھ ہم میں اپنی قومی انفرادیت کا جذبہ جاگ اُٹھا۔ تمام دیش میں جا بجا فنّی تحریک کا ایک طوفان سا اُمڈ آیا۔ اپنی فنّی وراثت سے متعلق لوگوں کے دماغوں میں ایک مضبوط جذبہ زور پکڑ گیا۔ ہندوستان کی باطنی روح میں ایک نئی زندگی اور ایک نیا انقلاب انگڑائیاں لینے لگے۔ جگہ جگہ بے شمار ثقافتی جماعتوں کا وجود میں آ جانا اسی نئی زندگی اور نئے انقلاب کی ظاہری علامت تھا۔ موسیقی کی دُنیا میں یہ نئی بیداری خاص طور پر نمایاں تھی۔ ثقافتی اور فنّی ماحول کا تقاضا تھا کہ رجواڑوں کے ختم ہونے سے جو خلاء پیدا ہو گیا تھا اُسے مناسب طور پر پُر کیا جائے

یہ اہم فرض قدرتی طور پر حکومت پر عاید ہُوا اور حکومت نے بھی دیش میں پیدا ہونے والی عام بیداری کا فوراً ساتھ دیتے ہوئے مختلف میدانوں میں اپنے فرائض ادا کرنے کی کوشش کی ہے۔

اس باب میں حکومت نے سب سے پہلے جو کام کئے اُن میں سے ایک یہ تھا کہ آل انڈیا ریڈیو کی سرگرمیوں کو وسیع کر دیا گیا۔ حکومت نے دوسرا کام یہ کیا کہ مختلف مرکزوں پر موسیقی کے ادارے قائم کر دئے گئے۔ ان اداروں میں سب سے زیادہ اہم ہے ـــــ سنگیت ناٹک اکیڈمی ـــــ ثقافتی تنظیموں کو مالی امداد دی۔ موسیقی کی دُنیا میں ترقّی کرنے والے اصحاب کو وظائف سے نوازا گیا۔ اُن بڑے بڑے اُستادوں کی سرکاری انعاموں سے عزّت افزائی کی گئی جنھوں نے ہندوستانی موسیقی کو زندہ رکھا تھا اور اس کی ترقّی میں حصہ لیا تھا۔ حکومت نے باہر کے ملکوں میں ثقافتی وفد بھیجے اور دیش کے اندر رقص اور موسیقی کے جشنوں کا اہتمام بھی کیا۔

آل انڈیا ریڈیو کے پاس عوام تک پہنچنے کے مؤثر ترین وسائل موجود ہیں اس لئے یہی ادارہ اس کام کے لئے بہترین ادارہ تھا جو ہماری قومی وراثت کی حوصلہ افزائی، ترقّی اور حفاظت کی اہم ذمّہ داری اپنے کندھوں پر لیتا۔ عوام اور خواص کے گھروں تک موسیقی پہنچانے، موسیقاروں کو اپنا بہترین ہُنر پیش کرنے میں مدد دینے اور موسیقی کے مختلف اسکولوں سے تعلّق رکھنے والے اصحاب کو ہندوستانی موسیقی میں ایک گُونہ اتّحاد پیدا کرنے کا موقع دینے کا اہم ترین فرض قدرتی طور پر اسی ادارے پر عاید ہُوا جو بھارتی سرکار کا سب سے بڑا ثقافتی ترجمان ہے۔

یہاں یہ بیان کر دینا غیر ضروری نہ ہوگا کہ جب ۱۹۴۷ء میں ہندوستان آزاد ہُوا تو اس وقت ملک میں صرف چھ براڈکاسٹنگ اسٹیشن تھے۔ آج یہ تعداد ستائیس تک جا پہنچی ہے۔ اسٹیشنوں کی یہ تعداد ملک کے اکثر حصّے پر چھائی

اعلیٰ ہے۔ اس کا ضروری طور پر یہ مطلب ہوا کہ آج نہ صرف موسیقی کے مانے ہوئے
استادوں کو پہلے سے کہیں بہتر مواقع حاصل ہیں بلکہ نو آموز فن کاروں کو بھی فائدہ
پہنچا ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سارے ملک میں لوگوں کی کہیں زیادہ تعداد موسیقی کی
طرف مائل ہو گئی ہے اور اس کے ساتھ ہی ساتھ قدردان سننے والوں کی تعداد میں
بھی بھاری اضافہ ہوا ہے۔

کلاسیکل موسیقی کا نیشنل پروگرام جو آل انڈیا ریڈیو کے ہر اسٹیشن سے نشر
کیا جاتا ہے دہلی اسٹیشن سے جولائی ۱۹۵۲ء میں شروع کیا گیا تھا۔ اس پروگرام
کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ سارے دیش میں لوگوں کو موقع دیا جائے کہ وہ اپنے
گھروں میں آرام سے بیٹھ کر بہترین فن کاروں کو سن سکیں۔ اس پروگرام
میں ہندوستانی اور کرناٹکی دونوں قسم کی موسیقی نشر کی جاتی ہے۔ اس سے فائدہ
یہ ہوتا ہے کہ سننے والے اپنے ہاں کی موسیقی کے علاوہ دوسری قسم کی موسیقی کو
بہتر طور پر سمجھنے لگے ہیں اور اس سے ہمارے ثقافتی اتحاد کا رشتہ اور بھی مضبوط
ہو جاتا ہے۔ پچھلے دنوں سے اس پروگرام کو اور بھی وسیع کر دیا گیا ہے۔ اب اس
میں مختلف علاقوں کا بھگتی رس اور لوک سنگیت بھی شامل کر لیا گیا ہے۔

ہندوستان کی کلاسیکل موسیقی کی موجودہ صورت صدیوں کی مسلسل ترقی اور
ریاضت کا نتیجہ ہے۔ اس لئے قدرتی طور پر اس کی تھیوری اور تکنیک ایک خاص
پیچیدگی رکھتی ہیں۔ ہندوستانی موسیقی کو پورے طور سے سمجھنے کے لئے اس
تھیوری اور تکنیک کا جاننا بہت ضروری ہے۔ کلاسیکل موسیقی کو بہتر طور سے
سمجھنے کی خواہش پیدا کرنے کے سے پیشتر ضروری ہے کہ اسے عوام میں مقبول بنایا
جائے۔ آل انڈیا ریڈیو اس باب میں پوری کوشش کر رہا ہے۔ اس کے لئے فرمائشی
پروگراموں، موسیقی کے فیچروں، سنگیت سمیلنوں اور نغمہ و سرود کی محفلوں کا اہتمام
کیا جاتا ہے جن میں شائقین کو شرکت کی دعوت دی جاتی ہے۔ موسیقی کی تھیوری
سے متعلق واقفیت بہم پہنچانے کے لئے سارے اسٹیشنوں سے عام پروگرام نشر کئے
جاتے ہیں جن میں مختلف راگوں کی کیفیت بتائی جاتی ہے۔ سکول براڈ کاسٹ اور
موسیقی کے باقاعدہ سبق بھی نشر کئے جاتے ہیں۔ موسیقی سے متعلق تھیوری کے
مختلف پہلوؤں پر بحث کرنے کے لئے آل انڈیا ریڈیو کی طرف سے ممتاز ماہرین موسیقی
کو مدعو کیا جاتا ہے۔ پچھلے سال کی مجلس مباحثہ میں ہندوستانی اور کرناٹکی
موسیقی میں اتحاد قائم کرنے کے امکانات پر بحث کی گئی تھی۔ تجویز ہے کہ اب ریڈیو
پروگرام کے انگریزی رسالہ "انڈین لسنر" میں بعض مقبول راگوں کی چند مشہور
راگنیوں کو موسیقی کی علامات کے ساتھ شائع کیا جائے۔

عہد ماضی کے مشہور اساتذۂ موسیقی کی تخلیقات کو جمع کرنے اور اس کی حفاظت
کے باب میں ابھی تک کوئی باقاعدہ کوشش نہیں کی گئی تھی۔ آل انڈیا ریڈیو کے
مختلف اسٹیشن اس بارے میں خاص کوششوں سے کام لے رہے ہیں۔ اس طرح
سے کئی ایسے استادوں کی تخلیقات موسیقی قوم کو ہمیشہ کے لئے حاصل ہو گئی ہیں جو
ان کوششوں کی عدم موجودگی میں جلد ہی بھلا دئے گئے ہوتے۔ لوگوں میں موسیقی سے
زیادہ قریبی اور جاندار دلچسپی پیدا کرنے کی غرض سے بعض ایسے پرانے استادوں
پر مقالے نشر کئے جاتے ہیں جن کو اپنی زندگی میں غالباً اتنی عزت کبھی نصیب
نہ ہوئی تھی۔

پچھلے سال آل انڈیا ریڈیو نے دیش بھر میں ہندوستانی اور کرناٹکی موسیقی
کے مقابلے کا انتظام کیا تھا۔ نوجوان موسیقاروں نے اس مقابلے میں جس دلچسپی
سے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا وہ اس حقیقت کی علامت ہے کہ ہمارے ملک میں موسیقی
سے دلچسپی بڑھتی جا رہی ہے۔ نئے ارباب ہنر کا پتہ لگانے اور ان کی حوصلہ افزائی
کرنے کے لئے ایک ایسے ہی مقابلے کا انتظام کیا گیا تھا اور ظاہر ہے کہ ہر اعتبار
سے ملک میں ایسے لوگوں کی کمی نہیں۔

موجودہ زندگی کی تگ و دو تفریحی موسیقی کو نہ صرف ضروری بنا رہی ہے
بلکہ ایسی موسیقی کے لئے موضوعات بھی بہم پہنچاتی ہے۔ ہندوستانی موسیقی میں
تنوع کی کوئی حد نہیں۔ راگوں کو ایک برتر قسم کی پاکیزگی حاصل ہے۔ اس کے باوجود
ہماری موسیقی میں ایسی تبدیلیوں کے لئے گنجائش موجود ہے جنھیں عوام میں مقبولیت
کی نظر سے دیکھا جاتا ہے اور جو صحت مند تفریح کا سامان بہم پہنچاتی ہیں۔ اس وقت
تک آل انڈیا ریڈیو سادہ موسیقی کے آٹھ یونٹ قائم کر چکا ہے۔ ممتاز شاعروں
سے بھگتی رس، دیش بھگتی اور رومان سے متعلق موضوعات پر گیت لکھوائے
جاتے ہیں۔ اہل فن موسیقار ان گیتوں کو مقبول عام راگوں اور دھنوں کا روپ
دیتے ہیں۔ ہنر مند سازندے اور منتخب خوش گلو گانے والے ان گیتوں کے
ریکارڈ تیار کرتے ہیں۔ پھر ان ریکارڈوں کو باقاعدگی سے نشر کیا جاتا ہے۔
تنوع پیدا کرنے اور ایک معیار قائم رکھنے کی غرض سے ہلکی پھلکی موسیقی کی تخلیق
میں باہر کے فن کاروں کو بھی وقتاً فوقتاً امداد کے لئے بلایا جاتا ہے۔ آل انڈیا
ریڈیو کے مختلف یونٹوں کے تیار کردہ گیتوں کو زیادہ مقبول بنانے کی غرض سے یہ
تجویز ہے کہ انھیں آل انڈیا ریڈیو کے رسائل میں شائع کیا جائے اور تجارتی

مقاصد کے لئے مناسب طور پر ان کے ریکارڈ تیار کئے جائیں۔

اس میں شک نہیں کہ ہندوستان کے لوک سنگیت میں عوام کی آرزوؤں، اُن کی خوشی اور غم کے جذبات کا والہانہ اظہار پایا جاتا ہے۔ یہ موسیقی صدیوں تک نظرانداز رہنے کے بعد ایک بار پھر اُبھر آئی ہے اور اب اسے ایک ایسا مقام حاصل ہو گیا ہے جو اس سے پہلے شاید کبھی حاصل نہیں ہوا تھا۔ پچھلے سال آل انڈیا ریڈیو نے یونیورسٹیوں، لوک سنگیت میں سرگرم دلچسپی رکھنے والے اصحاب اور مختلف صوبائی حکومتوں کے تعلیمی محکموں کی امداد سے دیش کے عوام کی موسیقی کے ابتدائی جائزے کا انتظام کیا تھا۔ اس جائزے کا مقصد یہ تھا کہ ایک ایسی جامع سکیم تیار کی جائے جس کے مطابق لوک سنگیت کے بکھرے ہوئے اوراق کو جمع کیا جا سکے، اسے ترتیب دیا جائے، اسے باقاعدگی سے محفوظ کیا جائے اور پھر عوام کی خدمت میں پیش کیا جائے۔ آل انڈیا ریڈیو نے کئی ایک لوک سنگیت یونٹ قائم کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ یہ یونٹ سب سے پہلے آسام، مدھیہ بھارت، بہار، سوراشٹر، راجستھان، کیرالہ اور کرناٹک میں کام کریں گے۔ یہ یونٹ مرکزی اور صوبائی حکومتوں کے پبلسٹی محکموں کے تعاون سے اپنا کام چلائیں گے۔

جو موسیقی ہمیں ورثے میں ملی ہے اُسے محفوظ کرنے، ترقّی دینے اور مقبول بنانے کے علاوہ آل انڈیا ریڈیو نے اس میدان میں نئی راہیں دریافت کرنے کی کوشش بھی کی ہے۔ آل انڈیا ریڈیو میں وادیا درِندا (آرکسٹرا) قائم کیا گیا ہے جس میں جنوب اور شمال دونوں حصّوں کے فن کار شامل کئے گئے ہیں۔ ہندوستانی اور کرناٹکی موسیقی میں ایک گونہ اتحاد پیدا کرنے کے امکانات معلوم کرنے کی غرض سے نئے تجربے کئے جا رہے ہیں۔ 'وادیا درِندا' کے لئے خاص موضوع اور طرز سے تعلق رکھنے والی موسیقی مرتّب کی جا رہی ہے۔ ایک نئی ہم آہنگی کی شمولیت سے موسیقی کی دُنیا میں نئے اُفق روشن ہونے لگے ہیں۔ ہندوستانیوں کے کان اب تک اس ہم آہنگی سے آشنا نہیں تھے۔

بچّوں کو موسیقی کی مناسب تعلیم دینے کے لئے بھی آل انڈیا ریڈیو نے کام کیا ہے۔ مختلف اسٹیشنوں سے بچّوں کے پروگراموں میں دلچسپ سبق نشر کئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ بچّوں کے لئے خاص گیت بھی لکھے جاتے ہیں جن سے غرض یہ ہوتی ہے کہ وہ بچّوں کے احساسات پر چھا جائیں۔ ان گیتوں کو مناسب موسیقی کے قالب میں ڈھال کر نشر کیا جاتا ہے۔

دُوسرے اکثر فنونِ لطیفہ کے برعکس ہندوستانی موسیقی ایک ایسا فن ہے جس کی کامیابی میں سامعین کے اشتراک کو اتنا ہی دخل ہے جتنا کہ فن کار کی صلاحیتوں کو۔ اپنے فن کے بہترین اظہار کے لئے بڑے سے بڑے استادوں کو بھی قدر شناس سننے والوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسی لئے آل انڈیا ریڈیو کے سامنے دیگر خاص مقاصد کے علاوہ ایک مقصد یہ بھی رہا ہے کہ عوام کے دلوں میں ہندوستان کی ہلکی پھلکی اور کلاسیکل موسیقی، دونوں قسم کی موسیقی کو سننے اور سمجھنے کی خواہش پیدا کی جائے۔ یہ مقصد اس صورت میں اچھی طرح پورا ہو سکتا ہے کہ لوگوں میں ضبط و نظم کے ساتھ سننے کی عادت پیدا کی جائے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ فن کاروں میں بھی یہ احساس پیدا کرنے کی ضرورت ہے کہ فن کے اظہار اور موجودہ زندگی کی رفتار میں ایک خاص مطابقت ہونی چاہیئے۔ سنگیت سمیلنوں میں سرود و نغمہ جیسی محفلیں منعقد کی جا رہی ہیں وہ مذکورہ مقصد کے حصول کے لئے ایک بہت بڑا وسیلہ ثابت ہو سکتی ہیں۔ امید کی جاتی ہے کہ اس وسیلے سے ہندوستان میں آخر کار موسیقی ایک بار پھر زندگی کے دھارے میں شامل ہو جائے گی۔ اس کے بعد یہ یقین بھی ہو جائے گا کہ موسیقی ہمیشہ عوام کے شعور میں خوب پرورش پاتی ہے اور قوم کی اجتماعی زندگی سے اسے نہایت جان دار محرّکات حاصل ہوتے ہیں۔

گزشتہ سترہ سال کی مدّت میں جب سے آل انڈیا ریڈیو مدراس نے کام شروع کیا ہے کرناٹکی موسیقی کو مقبولِ عام بنانے میں اس نے بہت ہی نمایاں حصّہ لیا ہے۔ عوام کو تفریح و تعلیم کا سامان بہم پہنچانے کے لئے براڈکاسٹنگ کا محکمہ ابھی میدان میں نہیں اُترا تھا۔ کلاسیکل موسیقی کی محفلیں سبھاؤں اور ایسے ہی دوسرے اداروں تک محدود تھیں اور یہ ادارے مجموعی طور پر امیر لوگوں کے اقتدار میں تھے۔ ۱۹۳۵ء کی ابتداء تک موسیقی پر درباری روایتوں کا قبضہ رہا ہے نغمہ و سرود کی محفلوں سے صرف متمول لوگ ہی محظوظ ہو سکتے تھے۔ صرف بیاہ شادی کے راگ رنگ ہی بیاری کی ابتداء میں محفوظ تھے جہاں عوام کو موسیقی سے محظوظ ہونے کا موقع ملتا تھا۔ ظاہر ہے کہ درمیانہ طبقے کے لوگوں کو اس سے بھی کوئی فائدہ نہیں پہنچتا تھا جہاں امیر لوگ پیسے خرچ کر کے ثقافتی دلچسپیاں بہم پہنچا سکتے تھے وہاں غریب لوگ بغیر کسی شرم اور جھجک کے طفیلیوں کے روپ میں بیاہ شادی کے راگ رنگ میں شریک ہو سکتے تھے لیکن درمیانہ طبقے کے افراد کے لئے یہ دونوں راستے بند تھے کسی محفل میں شریک ہونے کے لئے پیسے خرچ کر سکنا اُن کے بس کی بات نہیں تھی اور طفیلیوں کے روپ میں شرکت کرنا اُن کے لئے ممکن نہیں تھا۔ گویا اُن کی

تنگ دستی اور غربت انھیں راگ رنگ سے محروم رکھتی تھی۔
براڈکاسٹنگ نے جب ملک گیر ایک منظم قومی خدمت کی حیثیت سے کام کرنا شروع کیا تو تقریباً راگ اور گیت سے متعلق بہت سے فن عام کی ملکیت بن گئے۔ اب ہر چھوٹے بڑے کو ان تک رسائی حاصل ہوگئی۔ توفیق رکھنے والے لوگ اپنے اپنے گھروں میں ریڈیو سیٹ سے لطف اُٹھانے لگے اور معمولی دیہاتی مزدور اور عام آدمی اپنے آس پاس کے پنچایتی ریڈیو سیٹوں کے ذریعے لطف اندوز ہوتے گئے۔

آج کل آل انڈیا ریڈیو کے ہر اسٹیشن کے پروگراموں میں موسیقی کو سب سے زیادہ جگہ دی جاتی ہے۔ مثال کے طور پر مدراس میں موسیقی ا کُل پروگرام کا ساڑھے فی صد سے زیادہ وقت لے جاتی ہے اور اس میں سے پورا دو تہائی حصہ کلاسیکل موسیقی کے لئے وقف ہے۔ جنوبی ہند کے اسٹیشنوں پر پچھتّر منٹ بلکہ اس سے بھی زیادہ وقت کے موسیقی کے پروگرام مسلسل ہوتے رہتے ہیں۔ چنانچہ مدراس میں ہر ہفتے موسیقی کے مشہور اُستادوں کے پانچ بڑے بڑے پروگرام ہوتے ہیں۔ اتوار کو دوپہر کے بعد پروگرام ہوتا ہے۔ سوموار کی رات کو ایک گھنٹے کے لئے سازوں پر کلاسیکل موسیقی نشر کی جاتی ہے۔ منگل اور جمعہ کو پونے آٹھ بجے سے نو بجے رات تک موسیقی کے طویل پروگرام ہوتے ہیں جمعرات شب کو راگم، تانم اور پلاوی کا پروگرام ہوتا ہے۔ کرناٹکی موسیقی کا شوق رکھنے والوں کو یہ پروگرام موضوع، اظہار اور انفرادیت کے تنوّع کے اعتبار سے اتنا بڑا لطف بہم پہنچاتے ہیں جتنا کہ ایک ہفتے میں ممکن ہو سکتا ہے۔ ایسے پروگراموں کا سب سے اہم پہلو یہ ہے کہ ان سے ہر شخص فائدہ اُٹھا سکتا ہے۔

راگم، تانم اور پلاوی کا خاص ذکر ضروری ہے۔ یہ پینتالیس منٹ کا ہفتہ واری پروگرام ہوتا ہے۔ اس میں فن کار کوئی ایک راگ چن لیتا ہے اور اس کی تمام چھُپی ہوئی خوبیوں اور لطافتوں کو آشکار کرنے کے بعد ایک مناسب پلاوی پر ختم کر دیتا ہے راگم، تانم اور پلاوی میں روایتی سمپرادایا پر عمل کیا جاتا ہے۔ وہ یہ کہ وائلن اور مردنگ پر سنگت کرنے والوں کے لئے کچھ وقت چھوڑ دیا جاتا ہے۔ روایتی کاچیری (جنوبی ہند میں سرود و نغمہ کی مخصوص محفل) میں عام طور پر جس کو اصل راگ کہا جاتا ہے وہی راگم، تانم اور پلاوی میں پیش کرتے ہیں۔

جنوبی ہند میں سرود و نغمہ کی ہر محفل میں راگ اور تان کو بڑے سلیقے سے کمال کو پہنچایا جاتا ہے۔ نیز سُروں کو عمدہ اسلوب سے پیش کیا جاتا ہے۔ اگر راگم، تانم، پلاوی نغمے کے زمرے میں شامل ہے تو تالا وادیا کاچیری روانی اور ترنّم کی صف میں۔ جنوبی ہند میں حقیقت کرناٹکی موسیقی کو یہ ریڈیو کی دین ہے۔ ریڈیو سے نشر ہونے والی اس نہایت مقبول موسیقی میں اُنگلیوں یا آلات کی ضرب سے بجائے جانے والے جو ساز استعمال ہوتے ہیں وہ یہ ہیں:- مردنگ، کنجرا، گاتم، ڈھولک، گوٹو وادیم اور کوناکول۔

مدراس میں موسیقی کے پروگراموں کی معراج ہے وہ جشن جو دسمبر کے آخری ہفتے میں منایا جاتا ہے، میوزک اکیڈیمی، عیسائی سنگم اور انڈین فائن آرٹس سوسائٹی جیسی جماعتیں نغمہ و سرود کی جن محفلوں کا اہتمام کرتی ہیں اُن میں کرناٹکی موسیقی کے بیشتر مشہور ماہرین حصّہ لیتے ہیں۔ ان پروگراموں کے اکثر حصّے یا تو ریکارڈوں کی صورت میں پیش کئے جاتے ہیں یا مقام محفل سے براہِ راست ریلے کئے جاتے ہیں۔ "تیاگاراج" کا جشن جو تروایارو کے مقام پر جہاں اس عظیم موسیقار کی ولادت ہوئی تھی، ہر سال منایا جاتا ہے۔ اس تقریب کی ساری کارروائی ریلے کی جاتی ہے۔

تجربات اور تحقیق کے میدان میں دو اہم سرگرمیاں نمایاں درجہ رکھتی ہیں۔ ان سرگرمیوں کا مقصد تھا کرناٹکی موسیقی کے اُن خزانوں کو معلوم کرنا اور مقبول عام بنانا جو ابھی تک عوام سے اوجھل رہے۔ ان میں سے ایک گروپ میں تو نصیحتوں اور بھگتی سے بھرا ہوا وہ لٹریچر ہے جو تِرکُورل، تیوارم اور ترپوگز وغیرہ میں ملتا ہے۔ اس لٹریچر کے اشعار کو موسیقی کا لباس پہنا کر گایا گیا۔ دوسرے گروپ میں کرناٹکی موسیقی کی ایسی چیزیں آتی ہیں جیسے تیاگاراج کی پنچ رتن کرتیاں، دکشتر کی نواورن، پنچ لنگا ستھالا اور نوگرہ کرتیاں، سوتی ہرِ تِل کی نوراتھری کرتیاں، کوٹس وارا آئر کی میلاکا نتا راگ ملکہ، وغیرہ۔ ان چیزوں کو پیش کرتے وقت یہ جاننے کی ہر ممکن کوشش کی گئی کہ ان کے ادا کرنے کا اصل انداز کیا تھا۔
موسیقاروں کی زندگی اور ان کے کارناموں سے تعلق رکھنے والے فیچر اور ناٹک بھی باقاعدگی سے نشر کئے جاتے رہے ہیں۔ مثال کے طور پر تیاگاراج کا اوپیرا، پرہلاد بھگت، وشے اور ناد کا چیتر، بے دیو کا گیتا گووندم اور مستقل پروگرام جن کا تعلق ایسے مقامات کی تاریخ اور کہانیوں سے ہے، جو یاتریوں کے لئے خاص دل چسپی کا سامان رکھتے ہیں۔ آخری گروپ میں موسیقی

سے وہ طویل مسلسل قیچھے آتے ہیں یعنی پاڈل تیراپنچیگل، اور تلائے فی وانگی:
ہلکی پھلکی قسم کی موسیقی کو جو اپنی ادائی میں کلاسیکل موسیقی سے الگ
ہے ترقی دینے کے لئے سائنٹیفک طریقے سے کام لیا گیا ہے۔ آج کل کی ہلکی پھلکی
قسم کی موسیقی میں یہ چیزیں شامل ہیں۔ کلاسیکل گروپ کی ہلکی پھلکی تانوں،
جیسے پدم اور جاولی کو آرکسٹرا کے روپ میں پیش کرنا، راگوں میں ہلکے پھلکے اور
مقبولِ عام گیت، مضمون اور معیار کے لحاظ سے قابلِ قبول فلمی موسیقی، ریڈیو
اسٹیشن کے ہلکی پھلکی موسیقی کے یونٹ کی تیار کی ہوئی چیزیں، عوام کی موسیقی
بھی ہر ہفتے باقاعدگی سے نشر کی جاتی ہے۔ مدراس اسٹیشن کی نشار ٹیو سروس
میں جو علاقہ شامل ہے اس کی تمام بڑی بڑی زبانوں یعنی تامل، تلنگو، ملایالم،
اور کنڑ میں لوک گیت نشر کئے جاتے ہیں۔ اس بات کی خاص کوشش کی جاتی
ہے کہ لوک گیت جمع کرنے والے لوگوں سے یہ گیت اپنے اصلی روپ اور اصلی
تانوں میں حاصل کئے جائیں۔ ۱۹۵۳ء میں لوک گیتوں کا ایک جشن منایا گیا
جس میں مدراس، ترچناپلی، وجے واڑہ، بیسور، کوزی کوڈ، ٹرونڈرم اور
حیدرآباد سے چاروں زبانوں میں ایسے گیت نشر کئے گئے تھے جن کا تعلق
فصلوں کی کٹائی سے تھا۔ اکتوبر ۱۹۵۴ء میں ریڈیو ماہ کے دوران میں بھی
لوک گیتوں کا ایک جشن منایا گیا تھا۔ عوام کی موسیقی سے متعلق چاروں زبانوں
میں ایک لائبریری قائم کی جا رہی ہے جس میں ایسے گیت جمع کئے جائیں گے
جو اب تک نشر ہو چکے ہیں۔ اور ان کے علاوہ ایسی چیزیں ہوں گی جن میں
زمانۂ حال کے فن کاروں کا کوئی دخل نہیں۔

پچھلے دو برسوں میں جنوبی ہند کے سننے والوں میں ہندوستانی موسیقی کو
مقبول بنانے کی کوشش بہت حد تک کامیاب ہوئی ہے۔ ہندوستانی موسیقی کے
مختلف پہلوؤں اور خصوصیات کے متعلق پنڈت ایس۔ این۔ رتنجنکر جیسے اصحاب
نے تقریریں کی ہیں جن میں ساتھ ساتھ ہندوستانی موسیقی کے نمونے بھی پیش
کئے گئے۔ کرناٹکی اور ہندوستانی موسیقی کے تقابلی مطالعہ کے پروگرام بھی
پیش کئے گئے ہیں۔ ایک موقع پر وینا کے پروگرام کے بعد ستار کا پروگرام
پیش کیا گیا۔ پہلے کرناٹکی موسیقی کی سمبھاننتو ورالی پر روشنی ڈالی گئی۔ پھر
ہندوستانی موسیقی میں اس کے مقابلے پر ٹوڈی کا رنگ دکھایا گیا۔ اسی طرح
پلنی سبرامنیا پلے نے مردنگ پر اور مہر الوکتے لال نے طبلے پر تین تال بجایا۔
شمالی ہند سے جب کبھی موسیقی کے بڑے بڑے استاد مدراس جاتے رہے ہیں
پوری کوشش کی گئی ہے کہ مدراس اسٹیشن سے ان کے پروگرام نشر کئے جائیں۔

آج کل دہلی (موسیقی نمبر)

جنوبی ہند میں ریڈیو رکھنے والوں کو جن فن کاروں کو سننے کا موقع بہم پہنچایا گیا
ہے ان میں بنارس کی رسولن بائی، پنّا لال گھوش، بسم اللہ خاں، گنگو بائی ہنگل
روی شنکر، ڈاگر برادران اور پلسکر وغیرہ شامل ہیں۔

مذہب اور دیومالا سے تعلق رکھنے والے موضوعات نغموں یا گیتوں میں بلکہ رقص
کی صورت میں بھی پیش کئے جاتے ہیں۔ ہری کتھا کیرتن جسے جنوبی ہند کی موسیقی میں ایک
بے مثال مقام حاصل ہے۔ پونا اور تنجور کے مہاراشٹری حکمرانوں کے خاندانوں میں ایک
مدت تک لگائی گئی رہی ہے۔ اس مدت میں ہری کتھا نے جو ترقی حاصل کی ہے، وہ
جنوبی ہند میں موسیقی کے شغف اور اس کے معیار کی پاکیزگی کے لئے ایک خراجِ تحسین
ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ جنوبی ہند میں موسیقی کے دیگر نظاموں کی بیشتر باتوں کو اپنا
لیا جاتا ہے۔ ریکھتنگ، ساکی اور ڈنڈی سے جو ہری کتھا کے لئے ایک طویل
دیباچے کی حیثیت رکھتے ہیں مراٹھی موسیقی کی اسی طرز کی یاد تازہ ہو جاتی ہے
جس کا تعلق بھگتی رس سے ہے۔ ہری کتھا کے فن کار کو بھگوا تار کہتے ہیں۔ وہ
اپنی کہانیوں، لطیفوں، موسیقی اور رقص سے سامعین کو ساری ساری رات مسحور رکھتا
ہے۔ وہ دیکھنے میں بھی کچھ کم دلچسپ نہیں ہوتا۔ اس کے ہاتھ بر فانیان تک لٹکتے ہیں
بدن پر چپکی ہوئی دھوتی، کلائیوں اور بازوؤں کے گرد سنہری زیور اور پاؤں میں گھنگھرو
ایک خاص کیفیت پیش کرتے ہیں۔ یہ فن اگرچہ اب بھی مقبول ہے لیکن سرپرستی نہ ہونے
کے باعث آہستہ آہستہ ختم ہو رہا ہے۔ موسیقی کی صلاحیت رکھنے والوں کا پتہ لگانے اور
ان کی حوصلہ افزائی کرنے کی ہر ممکن کوشش کی جا رہی ہے۔ کسی نہ کسی علاقائی زبان میں
ہری کتھا کا پروگرام ہر ہفتے پیش کیا جا رہا ہے۔

ایک زمانہ تھا جب یہ خدشہ محسوس کیا جاتا تھا کہ ریڈیو کے آ جانے سے موسیقی
کی سبھائیں ختم ہو جائیں گی۔ ریڈیو ماہ اور اس کے بعد حاضرین کے سامنے بیرونی
پروگراموں کے تجربے سے یہ خدشہ قطعاً غلط ثابت ہو گیا ہے۔

جہاں ایک طرف تفریح کا سامان بہم پہنچانے کی ہر کوشش کی جا رہی ہے، وہاں
دوسری طرف اس حقیقت کو بھی فراموش نہیں کیا جا رہا کہ موسیقی کو صحیح طور پر سمجھنے
اور اس سے لطف اندوز ہونے کے لئے ایک ستھرے مذاق کی ضرورت ہے۔ موسیقی کی تعلیم تقریباً تمام سٹیشنوں
پر خاصی کامیابی سے دی جا رہی ہے۔ شیچے وتی، بانجی اور گھونٹ وغیرہ نایاب راگوں
سے متعلق فنِ موسیقی کے بلند مقام ماہرین کی شاتوں سے مختصر تقریریں نشر کی جاتی ہیں۔
موسیقی کی تعلیم پھیلانے میں ریڈیو نے دیگر وسائل سے بہت زیادہ کام کیا ہے۔ ان میں سے ایک
ہے مباحثہ پروگرام "کرناٹک وانی" جس میں موسیقی کے مسائل پر دلچسپ بحث کی جاتی
ہے۔ اس کے علاوہ ایک دو تعمیری پروگرام میں رقص و موسیقی کی تعلیم دی جاتی ہے۔

# Building a NEW INDIA

ریلوے قومی تجارت اور صنعت کے لئے شہ رگ کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کے ذریعے متواتر خام مال پیداواری مرکزوں تک پہنچتا ہے اور تیار شدہ چیزیں بازاروں میں لائی جاتی ہیں۔

اب ریلیں دوسرے پنج سالہ پلان کے تحت ملکی تجارت اور صنعت کی بڑھتی ہوئی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے باربرداری کی زیادہ سے زیادہ سہولتیں بہم پہنچانے کا منصوبہ بنا رہی ہیں۔

سنٹرل اور ویسٹرن ریلویز دوسرے پلان کے اختتام تک مسافر لے جانے کی صلاحیت میں کوئی پندرہ فیصدی اور باربرداری کی صلاحیت میں کوئی چالیس فیصدی اضافہ کر دینگی۔ بہت سے نئے کاموں کا منصوبہ تیار کر لیا گیا ہے۔ اور کئی کام اس پلان کے پہلے سال میں ہی یا تو شروع ہونگے یا پورے ہو جائیں گے۔

**Central & Western Railways**

# ہماری کتابیں

## پہلا پنج سالہ پلان
جنتا ایڈیشن

اس ایڈیشن میں
پنج سالہ پلان کے بارے
میں ہر قسم کی تفصیلات
درج ہیں۔ زبان سادہ
و دلکش ہے۔ قیمت ۲/-

## مستقبل کی تعمیر

ہماری آج کی کوشش
سے ایک نیا مستقبل
عالم وجود میں آرہا ہے۔
اس تابناک مستقبل کی جھلک
اس مختصر سے کتابچے میں دیکھئے
قیمت ۔۔ ۴/-

## آسان پنج سالہ پلان

یہ کتابچہ بچوں کے لئے تیار
کیا گیا ہے۔ زبان نہایت
آسان ہے۔ تصویروں اور
خاکوں سے اس کی دلکشی میں
اور اضافہ کیا گیا ہے۔ ۸/-

## سماجی بہبود

پنج سالہ پلان کے تحت
ہم سماجی بہبود کے
میدان میں کیا کر رہے
ہیں اس کی جھلک اس
پمفلٹ میں ملاحظہ فرمائیے
۴/-

## ہمارا پلان

پنج سالہ پلان کے تحت ہم کیا
کر رہے ہیں اور ہماری منزل مقصود
کیا ہے اس کتابچے میں جامع
اور مختصر انداز سے بیان کیا گیا
ہے۔ قیمت ۴/-

## ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان

پنج سالہ پلان کے تحت
آمد و رفت اور رسل و رسائل
میں جو بہتریاں ہمارے
پیش نظر ہیں اس کا مفصل
نقشہ اس پمفلٹ میں موجود ہے
۴/-

اپنے شہر کے کتب فروشوں سے یا مندرجہ ذیل پتے سے منگوائیے

**بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکرٹریٹ دہلی**

اُردو کا مقبولِ عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

دہلی

ایڈیٹر:- پال مکند عرش ملسیانی

اسسٹنٹ ایڈیٹر:- مظفر شاہ

جلد ۱۵ ——— نمبر ۲

سالانہ چندہ:-
ہندوستان میں:- چھ روپے
پاکستان میں:- چھ روپے (پاک)
غیر ممالک سے:- دس شلنگ یا ایک ڈالر

فی پرچہ:-
ہندوستان میں:- آٹھ آنے
پاکستان میں:- آٹھ آنے (پاک)

ستمبر ۱۹۵۶ء


## ترتیب



### بچّوں کا آج کل



سرورق:- شیلانگ کا ایک منظر
(عکس:- بی، این جیجا)


پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ دہلی

# ملاحظات

سیاسی رجحانات بڑی تیز رفتاری سے واقعاتِ عالم پر اثر انداز ہو رہے ہیں۔ آزادی پسند اقوام امنِ عالم کے لئے کوشاں ہیں۔ حال ہی میں وزیر اعظم ہندوستان جب کامن ویلتھ کے وزرائے اعظم کی کانفرنس میں شرکت کے لئے لندن گئے تو واپسی پر انھوں نے مختلف یورپی ممالک کا دورہ کیا۔ اس دوران میں مارشل ٹیٹو، کرنل ناصر اور پنڈت نہرو نے آپس میں تبادلۂ خیالات کیا۔ امنِ عالم کے لئے ان کی کوششوں کو آزادی پسند ممالک نے بہ نظرِ استحسان دیکھا ہے۔

امریکہ نے نامعلوم وجوہ کی بنا پر مصر کی مالی امداد بند کر دینے کا اعلان کیا ہے۔ یہ امداد اسوان بند تعمیر کرنے کے سلسلے میں تھی۔ مصر نے امریکہ کے اس اقدام کو جارحانہ تصور کیا اور سویز کمپنی کو قومی ملکیت قرار دے دیا۔ کرنل جمال عبدالناصر نے جب یہ تاریخی اعلان کیا تو مصری خوشی سے ناچنے لگے۔ اس سے مصر کے عوام کے جذبات کا صحیح اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ برطانیہ اور فرانس نے مصر کے اس اقدام کو سخت ناپسند کیا ہے اور اس پر مالی احتساب کے حکم صادر کر دئے ہیں۔ یہ کشمکش ناگوار صورت اختیار کر رہی ہے۔

کرنل ناصر نے کہا ہے کہ کمپنی سے دس کروڑ ڈالر سالانہ کی جو آمدنی ہوتی ہے اب اُسے اسوان بند کی تعمیر میں استعمال کیا جائے گا۔

حقیقت حال یہ ہے کہ مدتوں غلامی کی زنجیروں میں گرفتار رہنے والے ممالک اب اپنی تقدیر بنانے کی طرف مائل ہوئے ہیں۔ یہ ان کا قدرتی حق ہے اور اس حق سے انھیں محروم کرنا مستحسن نہیں سمجھا جا سکتا۔ اس کے باوجود فریقین کو صبر و تحمّل سے اپنے اختلافات کو دُور کر کے امن کی عالمگیر فضا پیدا کرنا چاہیئے۔

۲۳۔ جولائی کو بال گنگا دھر تلک کی جنم شتابدی سارے ملک میں بڑے خلوص اور اہتمام سے منائی گئی۔ آزادی کے اس مردِ مجاہد نے برطانوی سامراج کے خلاف اس وقت آواز اُٹھائی جب آزادی کا نام لینا بہت بڑا جُرم تھا۔ قید و بند اور جلا وطنی کے مصائب نے اس کے ارادے کو اور استقامت بخشی۔ "سوراجیہ میرا پیدائشی حق ہے۔" یہ نعرہ سب سے پہلے تلک نے لگایا اس کے بعد یہ ہندوستان کے ہر چھوٹے بڑے کی زبان پر تھا۔ ایک دُور رس سیاست دان، ایک شفیق بزرگ، ایک اٹل ارادے کے مالک اور ایک عالمِ باعمل کی حیثیت سے تلک کا نام ہندوستان کی تاریخ میں ہمیشہ رُوشن رہے گا ع ثبت است بر جریدۂ عالم دوامِ ما

اردو مصنفین کا رونا حقیقت پر مبنی ہے کہ انھیں اچھے پبلشر نہیں ملتے پبلشر یہ شکایت کرتے ہیں کہ اردو کی کتابیں بکتی کم ہیں۔ ایک ایسے مرکزی ادارے کی ضرورت ہے جو کاروباری بنیادوں پر قائم ہو اور اردو کی اچھی کتابوں کی اشاعت اپنے ذمے لے۔ اب بھی اچھی کتاب بازار میں آتی ہے تو ہاتھوں ہاتھ بک جاتی ہے۔ یہ شکایت کہ اچھی کتابیں بکتی نہیں قرینِ قیاس نہیں۔ صالح طبقہ اب بھی خدا کے فضل سے موجود ہے اور شستہ اور شائستہ ادب کا ہمیشہ متلاشی رہتا ہے۔

انجمن ترقّیٔ اردو کا اخبار "ہماری زبان" ہفتہ وار ہونے والا ہے۔ اردو دوستوں کے لئے یہ خبر مسرت کا موجب ہوگی۔ ہمیں امید ہے کہ وہ اخبار اُردو کے نئے مطبوعات کے باب میں بھی اپنے ناظرین کو معلومات بہم پہنچائے گا اور صرف انجمن ہی کی کتابوں کے اشتہار پر اکتفا نہیں کرے گا۔

پبلیکیشنز ڈویژن کے تمام رسالوں کے ادارتی بورڈ مقرر ہوئے ہیں۔ ناظرین یہ جان کر خوش ہوں گے کہ اُردو آج کل کے لئے بھی ایک ادارتی بورڈ کی تشکیل ہوئی ہے۔ اسکے اراکین کے نام یہ ہیں۔ پروفیسر ایم مجیب جامعہ نگر، شری گوپی ناتھ امن ایم، ایل، اے دہلی، ڈاکٹر محی الدین قادری زور حیدرآباد دکن، ڈاکٹر خواجہ احمد فاروقی دہلی یونی ورسٹی، پروفیسر رحمان راہی سری نگر کشمیر، ڈائرکٹر پبلیکیشنز ڈویژن، ڈپٹی ڈائرکٹر ایڈیٹوریل، ڈپٹی ڈائرکٹر پروڈکشن، ایڈیٹر آج کل۔

حسبِ دستور مضامین وغیرہ کے سلسلے میں تمام خط و کتابت ایڈیٹر آج کل اردو کے پتے سے ہی ہونا چاہیئے۔

یحییٰ اعظمی

# اے جنّتِ کشمیر

اے شہرِ گل و لالہ، وادیٔ گل پوش — اے خاکِ ارم، دیدۂ فردوس در آغوش
ہر رنگ کے پھولوں سے مزیّن ہے تری خاک — سبزے ہیں کہ دیبائے مشجّر کی ہے پوشاک
ہے تیری ہواؤں میں اثرِ بادۂ مدہوش — ہے تیری فضا مے کدۂ گل کدۂ بردوش
گل ریز ہیں نسرین و سمن بادہ فشاں تاک — ہر پتا ہے سرِ شاخ ہے اک بزمِ طربناک

زیبا ہے جو کرتے ہیں تجھے خلد سے تعبیر — طائر ہیں نوا سنج کہ بجتے ہیں ہوا میر

اے جنّتِ کشمیر — اے جنّتِ کشمیر

پھولوں کی ہے وادی کہ سجی محفلِ رنگیں — جھیلوں کا ہے پانی کہ بچھی چادرِ سیمیں
جھرنوں کے پہاڑوں کے درختوں کے مناظر — ہر سمت وہ رعنائیٔ فطرت کے مظاہر
ہر چیہ پہ اللہ ہے ہجومِ گل و نسریں — ہے سنبل و ریحاں سے تری خاک کی تزئیں
وہ زمزمۂ آبِ رواں چشمۂ طاہر — ہیں ڈھیر تری خاک پہ قدرت کے نوادر

ان تازہ عناصر سے ہوئی ہے تری تعمیر — جھوم اٹھتے ہیں جنھیں دیکھ کے ہر شاعرِ دلگیر

اے جنّتِ کشمیر — اے جنّتِ کشمیر

ہیں خلدِ نظر سرو و صنوبر کی بہاریں — ہیں جنّتِ نظارہ چناروں کی قطاریں
یہ حسن و جمال اور یہ رنگینی و زینت — یہ رنگ یہ آب اور یہ گل کاریٔ فطرت
ہم خلد زمیں کہہ کے تجھے کیوں نہ پکاریں — قدرت کے حسیں ہاتھ تجھے کیوں نہ سنواریں
سبزوں کی یہ بہتات شگوفوں کی یہ کثرت — ہے خاک پہ آراستہ پھولوں کی یہ جنّت

ہے معجزۂ خامۂ فطرت تری تصویر — ہر قلب و نظر ہے ترے حسن اک کا نخچیر

اے جنّتِ کشمیر — اے جنّتِ کشمیر

ہے فرق پہ جو برف کے تودوں کا حسیں تاج    چوٹی ترے کہسار کی فطرت کی ہے معراج
تو مشرق و مغرب کا ہے مسجودِ نظر آج    کر سکتا نہیں دہر ترے نقش کو تاراج

ہے شرق سے تا غرب ترے حسن کی تشہیر

اے جنتِ کشمیر

فطرت ہے خدا خود ہے تراشِ نقشِ حسیں پہ    ہے جلوہ گر اک قوسِ قزح روئے زمیں پہ
اللہ رے خطِ سبزہ رخسار و جبیں پہ    دریا کے جداول ہیں کہ ہے نقش نگیں پہ

ہے صفحۂ ایام کی زینت تری تحریر

اے جنتِ کشمیر

وہ بارشِ گل ہے ترے تل و کوہ و دمن کی    آرائشِ گل صحن و خیابانِ چمن کی
پھولوں سے معنبر وہ فضائیں ترے بن کی    مہکی ہوئی وادی تری وادی ہے ختن کی

ہے جس کی ہوا دارُوئے بیتاب کی تاثیر

اے جنتِ کشمیر

پھر کیف سے جھوم اٹھے تری وادیٔ گلزار    سرگرمِ نوازش ہوا ابرِ سرِ کہسار
ہر نخل ہے وادی کا مئے ناب سے سرشار    ہر قطرۂ نیساں ہے گہر خیز و گہربار

ہے تزکیہ پھولوں کا شگوفوں کی ہے تطہیر

اے جنتِ کشمیر

ہے ربط ہمیشہ سے ہمیں تیرے چمن سے    تیرے گل و ریحاں سے ترے سرو و سمن سے
صدیوں کا تعلق ہے ترے کوہ و دمن سے    ہے نسبتِ دیرینہ تجھے گنگ و جمن سے

وابستہ وطن سے ہے ازل سے تری تقدیر

اے جنتِ کشمیر

ہے خاکِ وطن اور تری وادیٔ رنگیں    جنتِ چمنِ ہند ہیں تیرے گل و نسریں
چل سکتے نہیں اب ستم و جور کے آئیں    ہے مائلِ تاراج عبث کوششِ گلچیں

یہ خاکِ گل و لالہ ہے ناقابلِ تسخیر

اے جنتِ کشمیر

پوشیدہ نہیں ہیں تری تاریخ کے احوال    شاہد تری رفعت کے ہیں ماضی کے مہ و سال
کیا کم ہے ترے فخر کو یہ عظمت و اجلال    دنیا میں مسلّم ہے تری خاک کا اقبال

اٹھے ہیں تری خاک سے دنیا کے مشاہیر

اے جنتِ کشمیر

مٹی تری آبِ گل و ریحاں سے بنی ہے    جانِ چمنستاں تری گل پیرہنی ہے
فطرت کے تقاضوں سے تری خاک دھنی ہے    آسودہ تری خاک میں تیرا وہ غنیؔ ہے

ہے جس کی نوا سوزِ غمِ عشق کی تفسیر

اے جنتِ کشمیر

○ غنی کاشمیری

